# تازہ ترین ناول اور افسانے ــــــ پیش کردہ: اُردو نشرگاہ دہلی

## نوشاب

اس ناول میں محترمہ رضیہ سلطانہ (بنت علی محمد صاحب سشن جج) نے ایک میاں فیملی کی دلکش داستان بیان کی ہے جس کا پس منظر سرزمین پنجاب ہے۔ وہی پنجاب جہاں زندگی ہنستی کھیلتی اور ناچتی گاتی گذر جاتی ہے۔

ایک تعلیمیافتہ گھرانا ہے جسکی عورتیں خوش مزاج، خوش پوشاک اور خوش گفتار ہیں اور مرد معزز، سمجھدار اور ہٹیلے۔ اسی خاندان میں بچا زاد بہنیں اور بھائی ہیں جو آپس میں ہنستے بولتے ہیں۔ انکی خوش آئند توقعات ہیں۔ انکا معاملہ معصومیت کیساتھ پروان چڑھتا ہے مگر انکے والدین کچھ اور چاہتے ہیں کہ ایک مفلس گھرانا ہے۔ بوڑھے مالی کی ننھی نویلی اور شباب سے بھرپور بیوی جھلا کر کہتی ہے کہ پھر ارجو تجھے چھیدا ـ " اور (ا) جیسے بیشمار واقعات رسالہ کا ہیکر مصنفہ نے ایک مکمل ناول ترتیب دیا ہے جو عشرت و غم کی دھوپ چھاؤں سے لبریز ہے "نوشاب" اُردو کا جدید ترین ترقی پسند ناولٹ ہے جسے ایکبار پڑھکر سیری نہیں ہوتی۔ بار بار پڑھنے کو جی چاہتا ہے۔ کتابت، طباعت خوبصورت مضبوط جلد اور خوشنما گردپوش سے آراستہ قیمت عہ/ ۲ ـ

---

دُنیا کا عجیب ترین ناول

### پھانسی

آندلیف کی معرکہ آرا تصنیف۔ عشق حسن و والدین کی محبت۔ اولاد کی چاہت۔ دوستی۔ دشمنی۔ بغاوت۔ مظلوم عورتیں۔ مرد ـــ یہ سب موت کا ناچ دیکھکر کس طرح لرز اٹھے۔ دہشت و ہیبت کے ایسے خوفناک مطالعے آج تک کسی مصنف نے پیش نہیں کئے۔ مجلد قیمت عہ

---

عشق و ہوس کی داستان

### قمر جہاں

ایک سجادہ نشین کی آوارگی اور ہوسناکی، جوانی گذرنیکے بعد بھی قائم رہی۔ یہانتک کہ انھوں نے خود اپنی بیوی کو اپنے ہرجائی پن پر بھینٹ چڑھا دیا۔ مجلد مع گردپوش عہ

---

اُردو کا غیر فانی ناول

### شاہدِ رعنا

ایک طوائف کی رنگین و پُر فریب زندگی کسقدر عبرتناک افسانہ ہے قاری سرفراز حسین مرحوم دہلوی کے قلم سے نکلے "شاہد رعنا" کو ہندوستانی ادب میں وہی مرتبہ حاصل ہے جو یورپین ادب میں Yama the Pit کو۔ اسے پڑھکر آپکو بہت سی نئی باتیں معلوم ہونگی۔ مجلد مع سرورق قیمت سے ۔

---

### سفینے

ایشیا اور یورپ کے ولولہ انگیز رومانوں اور ترقی پسند افسانوں کا ہمہ گیر انتخاب اور ترجمہ از صادق الخیری ایم اے۔ بڑا سائز مجلد مع گردپوش قیمت ہے ـ

---

### بلقیس

صادق الخیری کے تازہ ترین افسانے مجلد مع سرورق عہ

### شمع انجمن

صادق الخیری کے خیال افروز افسانے دوسرا ایڈیشن عہ

### شمع فروزاں

چینی ناولٹ مصنفہ پرل بک۔ مترجمہ صادق الخیری۔ عہ ـ

### زہراب

یونان کا تلخ و شیریں ناولٹ مترجمہ محمود احمد خاں ایم اے عہ

---

### دوشیزۂ صحرا

عرب کی ستارہ جبین لیکن سنگ دل حسینہ کی داستان عشق دوسرا ایڈیشن عہ

ملنے کا پتہ:-

**خاتون کتاب گھر ۲۰۴ اُردو بازار دہلی**

### نیز اُردو کی ہر کتاب

خواہ وہ کہیں چھپی ہو، ہم سے منگائیے۔

**ادارہ**
شاہد احمد دہلوی
محمد حسن عسکری
فضل حق قریشی دہلوی

# جرعات

**چندہ**
سالانہ چھ روپے
ششماہی تین روپے آٹھ آنہ
فی پرچہ ڈیڑھ روپیہ

جلد ۳ | ساقی سالنامہ دہلی - بابت ماہ جنوری سنہ ۱۹۴۵ء | نمبر ۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# نگاہِ اوّلین

۱۹۴۴ء اپنی تمام اقتصادی دشواریوں کے ساتھ رخصت ہوا۔ چور بازاریوں نے وہ زور پکڑا کہ پبلک کے ساتھ حکومت بھی پریشان ہو گئی۔ جس چیز پر کنٹرول ہوا وہی بازار میں سے غائب ہو گئی۔ اس کے بعد راشننگ کی اسکیم عمل میں آئی اور ضرورت کی بعض چیزیں حصہ رسد سب کو ملنے لگیں۔ روٹی کی طرف سے سب ایک حد تک مطمئن ہو گئے۔ تن ڈھکنے کو کچھ کپڑا بھی ملنے لگا۔ بے اطمینانی اور بدامنی کا جو احساس تھا برقرار رہا۔ کاغذ کا کال بدستور رہا اور اسے رفع کرنے کی کوئی اسکیم اب تک وضع نہیں ہوئی۔ حکومت نے ایک حل اس کا یہ نکالا ہے کہ جتنا کاغذ کسی پبلشر نے ۱۹۴۲ء میں صرف کیا ہے اس کا تیس فی صدی آئندہ صرف کرے، یعنی تہائی سے بھی کم۔ مگر ارباب حل و عقد نے اس پر غور نہیں کیا کہ ہندوستان کے ہزاروں پبلشر بھی انسان ہی ہیں اور ان کی کل ضروریات بھی اور انسانوں کی سی ہیں۔ ۱۹۴۲ء میں اگر وہ تین روٹیاں کھاتا تھا تو اب بھی وہ تین روٹیاں ہی کھائیگا، ایک روٹی کھا کر زندہ نہیں رہ سکتا۔ اگر کسی پبلشر کے تین بچے اسکول یا کالج میں پڑھتے ہیں تو آئندہ اس کے دو بچے تعلیم سے بالکل محروم کر دئے جائیں۔ غرض حکومت نے یہ مفروضہ قائم کیا ہے کہ پبلشر ایک انسان نہیں ہوتا بلکہ ⅓ انسان ہوتا ہے۔ نہ صرف پبلشر بلکہ اس کے جملہ وابستگان کو بھی اسی زمرے میں شمار کئے گئے ہیں۔ کاغذ کی بچت کے اس انوکھے قانون کی لپیٹ میں ہندوستان کے کئی لاکھ انسان آ گئے ہیں۔ اور یہ وہ انسان ہیں جنھوں نے علم کی روشنی ملک میں پھیلائی ہے اور ملک کی خدمت میں اپنی عمر عزیز صرف کی ہے۔ ہندوستانی قوموں کی بیداری ان کی مرہون منت ہے۔ اب پبلشر کی حالت یہ ہے کہ جو کچھ پچھلا اسٹاک تھا وہ سب بک گیا اور آئندہ شائع کرنے کے لئے انہیں کاغذ نہیں ملتا۔ نتیجہ یہ کہ ان کے کاروبار سسک رہے ہیں۔ اور اگر یہی حالات رہے تو انہیں بھی سسکنا پڑے گا۔ اسکول کے بچوں کو کتابیں نہیں ملتیں، کاپیاں نہیں ملتیں۔ سلیٹوں پر کام ہو رہا ہے اور سنا ہے کہ بھوج پتر بھی بعض علاقوں میں کام آ رہا ہے۔ ان تمام دشواریوں کا حل حکومت کے پاس یہ ہے کہ ⅓ یا بعض خاص صورتوں میں ½ کاغذ صرف کرو۔ اور یہ مقدار کہاں سے حاصل کی جائے؟ اس کا جواب بھی حکومت کے پاس نہیں ہے۔ ۱۲ جون ۱۹۴۴ء سے آج ۱۲ جنوری ۱۹۴۵ء تک یعنی سات مہینے ہو گئے اور اب تک یہ ½ مقدار کی اسکیم حکومت کے زیر غور ہے کہ کس طرح اس پر عمل کیا جائے۔ مرکزی حکومت نے چھ مہینے اس پر غور کرنے کے بعد اس مسئلہ کو صوبائی حکومتوں کے حوالے کر دیا ہے کہ وہ اس پر مزید غور کریں اور اسے عملی جامہ پہنائیں۔ چنانچہ آجکل صوبائی حکومتیں اس پر غور کئے جا رہی ہیں۔ کتنے ہی پبلشر نے اپنے کاروبار ختم ہو جانے پر ملازمتیں کر لیں یا اور کوئی دھندا پھیلا لیا۔ جو باقی بچے ہیں ان میں سے سب منتظر ہیں کہ دیکھئے اس حیرتناک غور و فکر کا کیا نتیجہ برآمد ہوتا ہے اور ½ ضروریات پوری کرنے کے لئے انہیں اور کیا کرنا چاہئے۔ حکومت کی مجبوریوں کا احساس سب کو ہے لیکن کیا پبلشر کی مشکل کشائی صرف ۷۰ فی صدی تخفیف کے قانون ہی سے ممکن ہے؟

سفید کاغذ کی اس نایابی کے زمانے میں ادبی رسائل کے لئے اخباری کاغذ ایک نعمت غیر مترقبہ ہو گیا۔ غنیمت ہے کہ حکومت نے اس نازک وقت پر دستگیری کی اور ہمارے رسالوں کو موت سے بچا لیا۔ جنوری سے حکومت نے اس کاغذ کی ماہانہ مقدار میں ذرا اضافہ کر دیا ہے جس کی وجہ سے ہم آج آپ کی خدمت میں ساقی کا سالنامہ پیش کر رہے ہیں۔ ساقی کے اس میلے کاغذ کو نہ دیکھئے، اس کے مضامینِ نظم و نثر کو دیکھئے۔ اس کے تنقیدی مضامین کو دیکھئے جو بہت غور و فکر کا نتیجہ ہیں۔ اس کے ڈرامے اور افسانے پڑھئے جو طرزِ جدید کے حامل ہیں۔ نئی نظمیں ملاحظہ فرمائیے جو نئی شاعری کی آئینہ دار ہیں۔ نئی غزل کے عمدہ نمونے بھی آپ کو اس پرچے میں ملیں گے۔

غرض ادبِ جدید کے جملہ اصناف پر ساقی کے سالنامے کو آپ حاوی پائیں گے۔ اس سال ساقی میں آپ نمایاں ترقی دیکھیں گے کیونکہ عسکری صاحب کے ساتھ ادارہ ساقی میں اصل حق قریشی دہلوی بھی شریک ہو گئے ہیں۔

شاہد احمد

# جھلکیاں

"ہائے رنگ کی رہتے بڑی خصوصیت کیا ہے؟"

"ملو، بار مال کی قسم بتاؤ!"

"کہ وہ مغد ہا رہتے"

صبح۔ بے سوچتے سوچتے تھک گیا۔ لیکن نہیں مضموں کے لیے کوئی ایسی ترکیب جس سوجھی جس کی مدد سے پڑھنے والوں کی ہمدردی مجھے فوراً حاصل ہو جائے۔ اب جوش کو بھی مجھے لگام دینی پڑی کیونکہ یہ فقرہ میرے منہ سے ایسے نقرے نکلوا جن سے لوگ اور بھڑک جاتے۔ اس لئے سب سے معقول ٹکنیک میرے لئے بے اوپروالی رہے گی

ذکر کر رہا ہے مجھے اشرف صبوحی صاحب کی نئی کتاب "دہلی کی چند عجیب ہستیاں" کا۔ اسی طرح اس وقت میرے ذہن میں صبوحی صاحب کی اور تصانیف بھی ہیں، دراصل صبوحی صاحب کا ذکر چھیڑنے سے پہلے مجھے تین مضمونوں میں اس کے لیے زمین تیار کرنی چاہیئے تھی پہلا مضمون تو ہوتا اُس زبان اور اسلوبِ بیان کے متعلق جس کا ادب تقاضہ کرتا ہے۔ دوسرے مضمون میں ہی "اُردو نثر کی جمع پونجی کا جائزہ ہوتا (یہ مضمون لکھنے کے بعد مجھے بقول شخصے' مرپہ تو باندھ کر باہر نکلنا پڑتا) تیسرے مضمون میں اُردو نثر اور داستانے کی ضرورت سمجھنے کی کوشش کی جاتی پھر کہیں جا کر اشرف صبوحی صاحب کا نمبر آنا چاہیئے تھا۔ لیکن میں کو تو ابادینے والی دوا کی ایجاد سے پہلے میں یہ تین قسطیں لکھنے پر تیار نہیں ہوں۔

ابھی تک میں نے کوئی جوشیلا فقرہ استعمال نہیں کیا، لیکن آپ نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ میں اشرف صبوحی صاحب کے بارے میں پُرجوش ضرور ہوں۔ آپ تعجب کر رہے ہونگے کہ آخر کیوں؟ مجھے لگتا ہے کہ میں اُن کے متعلق اس انداز سے باتیں کرنے پر کیوں مجبور ہوں جیسے میں نے انہیں دریافت کیا ہو۔ اور کچھ نہیں تو مجھ سے دس سال پہلے سے تو وہ لکھ ہی رہے ہونگے، اور مجھے یقین ہے کہ دس سال تک میں اُن کے برابر نہیں لکھ سکتا۔ (اس بات کو میرا انکسار سمجھ کر ٹالنے کی کوشش نہ کیجئے) پھر بھی میں اس انداز سے باتیں کرنے پر مجبور ہوں جیسے میں نے انھیں دریافت کیا ہو۔ کیوں؟ اگر آپ اس سوال کا جواب ڈھونڈنے کی ایمانداری سے کوشش کریں گے تو ٹوٹتے ادبی ماحول کا نظارہ دیکھ کر آپ کو کوئی خوشی نہیں ہوگی۔

اب وہ اُوپر والی ٹکنیک استعمال کرنے کا وقت آگیا۔ اب میں صبوحی صاحب کے متعلق چند ضروری باتیں گنواتا ہوں۔ آپ کے بہت سے سوالوں کا جواب یہیں مل جائیگا۔ (۱) صبوحی صاحب "جنتا" کی زبان نہیں لکھتے، کیونکہ جنتا ایسے نہیں بولتی نہ اُردو نثر لکھتے وقت انھیں راہُل اور نکالا گوا کے مترجمین کی آسانی کا خیال رہتا ہے (۲) اس کتاب میں ایک بھی پندرہ سال کا ایسا لڑکا نہیں جس کی رانوں میں کھُجلی اُٹھتی ہو۔ اور نہ کوئی ایسی لڑکی جو "بیاتگ ِطرفہ" اپنی جوانی کا اعلان کرتی رہتی ہو۔ یوں تو اُس کی دلّی میں ایک سے ایک حال مست اور کھال مست پڑا ہے، لیکن تہمد سنبھالتا ہوا اُس کے پیچھے کوئی بھی نہیں گیا۔ (۳) آنکھے مٹھو، گھمّی، کلّن، وغیرہ بڑے ٹھوس مادّے سے بنے ہیں، لیکن جدلیاتی مادّیت اور "وحد معاشی مفاد" کا ابھارا اُن میں نہیں پیدا کیا گیا اُن کے کئی کردار ایسے ہیں جو (اتفاقاً یا کردار ...) بالکل کھکل ہیں، لیکن صبوحی صاحب نے مفلسی کو کردار کہیں بھی نہیں بنایا (۴) گلا بو ستا بو کے تماشوں کا شوق ہو تو یہ مجھ سے براہِ راست معلوم کر لیجیے گا؛ یہاں تو آپ کو زندہ انسانوں کی زندہ انسانیت ملے گی۔ جنسی، معاشی، مذہبی، سماجی، آفاقی اصولوں کی لیسٹ میں اُن کا ایک کردار بھی نہیں آیا۔ (۵) عجیب مجبوری ہے کہ یہ کتاب دلّی کے بارے میں ہے اُس دلّی کے بارے میں جہاں ابھی بنگالیوں نے عبادتوں کے مجمع کی بحر میں Internationale کا اُردو ترجمہ گانا شروع نہیں کیا تھا۔ نہ یہ کتاب اُس دنیا سے بیزاری کا اظہار کرتی ہے جب سماج طبقاتی برتری کے اُصول پر قائم تھی، یہاں تک کہ بادشاہ کو ظلِ سبحانی سمجھا جاتا تھا۔ اور گھمّی کبابی بھی اپنے آپ کو بادشاہ سے اِدھر نہیں سمجھتا تھا!

یہ پانچ باتیں ایسی ہیں جنھیں گھونسے مار مار کے بھی نئی نسل کے حلق سے نیچے نہیں اُتارا جا سکتا۔ صبوحی صاحب کے پوری داد نہ پا سکنے کی وجہ بعض حضرات (خصوصاً نئے ادبی مخالفین) کے نزدیک یہ ہو سکتی ہے کہ چند نوجوانوں نے ایک دوسرے کو حاجی مشہور کرنے کے لئے آپس میں سازش کر لی ہے، اُنکی چالاکی سے رسالے بھی اُنکے قبضہ میں آگئے

ہیں جو دن رات اُن کا دل ہلاتے ہیں۔ چنانچہ اس گروہ سے باہر کا اگر کوئی آدمی ہو تو اُس کی کوئی سُنتا ہی نہیں۔ اگر معاملہ اتنا سیدھا سادا ہوتا تو لمبی چوڑی تمہیدیں باندھنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں تھی۔ نئی نسل کی واقعی کچھ مجبوریاں اور معذوریاں ہیں ایک حد تک ان مجبوریوں کا علاج خود مجبوروں کے ہاتھ میں بھی ہے لیکن ان کے خارجی اسباب اتنے حقیر نہیں ہیں کہ انھیں بھلا دیا جائے۔ اسی وجہ سے بعض وقت نئی نسل کی کوتاہیوں پر غصے کے بجائے پیار آنے لگتا ہے۔ بہرحال، اس حقیقت کو تسلیم کئے بغیر چارہ نہیں کہ بوکھلاہٹ ہمارے ادبی ماحول کا لازمی حصہ بن گئی ہے۔ چند مسئلوں نے ہماری نوجوان نسل کو اپنے اندر ایسا جذب کیا ہے کہ اُن کی ذہنی دُنیا میں توازن باقی نہیں رہا۔ مانا کہ یہ مسئلے ہماری زندگی کے اہم ترین مسئلے ہیں۔ لیکن ہم یہ بھول گئے ہیں کہ زندگی کے مقابلے میں یہ مسئلے پھر بھی محدود ہیں۔ ان سے باہر بھی ایک دُنیا کی دُنیا بسی ہے۔ جہاں تک ان مسئلوں سے باہر کی زندگی کا تعلق ہے ہم نے اپنے دماغ کو ماؤف کر لیا ہے، کون ایسا تعلیم یافتہ نوجوان ہے جس کے ورد زبان کا ڈول کی کتاب —— Repression & Re[illegible] کا نام نہ ہو سکے

اصلیت اور "حقیقت" کی ماہیت کے متعلق اتنی لمبی چوڑی گفتگوؤں نے ہماری نظروں سے یہ سیدھی سادی حقیقت چھپا دی ہے کہ اصلیت محض ایک معاشی، سیاسی، جنسی یا نفسیاتی نظریے کا نام نہیں ہے، بلکہ اس کے ان گنت رنگ ہیں جن کا احاطہ ہماری من گھڑت تعبیر اور تفسیریں کبھی نہیں کر سکتیں۔ جوش کو تو میں نے شروع ہی میں طلاق دیدی ہے، ورنہ شاید میں یہ کہتا کہ اصلیت کوئی چیز نہیں ہوتی ہاں اصلیتیں البتہ ہوتی ہیں۔ جو اصلیت میرے تجربے میں آتی ہے مجھے حق ہے کہ اُس کا احترام اور اُس سے محبت کروں۔ لیکن دوسروں کے تجربے میں جو اصلیتیں آتی ہیں اُنکے وجود سے انکار کرنا میرے نزدیک تو ذہنی بیماری ہے —— Dementia Praecox کی ایک قسم۔ دو آدمی ہماری نئی نسل کو روگ کی طرح لگے ہیں ایک تو مارکس دوسرے فرائڈ۔ ان دو آدمیوں کی اہمیت سے جو انکار کرے وہ کافر۔ اپنے اپنے دائرے میں وہ بہت سی کام کی باتیں بتا گئے ہیں۔ سب سے زیادہ کام کی بات یہ کہ مختلف اصلیتیں ایک دوسرے سے کیا علاقہ رکھتی ہیں۔ اور کس طرح ایک دوسرے کے سہارے زندہ رہتی ہیں۔ ان مختلف اصلیتوں سے جو عظیم اصلیت بنتی ہے یا کم سے کم جسے بنتا ہوا دیکھنے پر انسانی ذہن مجبور ہے اُس کا دُھندلا سا اور

یک رُخا عکس ان دونوں کے نظریے ہیں۔ لیکن عکس کو اصل سے زیادہ ٹھوس سمجھنا، بلکہ اسے وحدہٗ لاشریک لہٗ جاننا —— اس کے لئے ذہنی بلسی دماغی نکمّا پن، سہل اندیشی، ان میں سے کوئی نام چھانٹ لیجئے ایک اور کارآمد تشبیہ میرے ذہن میں آتی ہے۔ مختلف اصلیتوں کو شہر فرض کیجئے جنھیں ہم مادی سطح پر ایک دوسرے سے بالکل الگ تھلگ سمجھتے تھے۔ مارکس اور فرائڈ نے ہمیں دکھایا کہ اُن کے درمیان پُل بھی ہیں۔ اب یہ ہماری خوش فہمی ہے کہ ہمیں بس ایک پُل ہی پُل نظر آتا ہے شیطان کی آنت کی طرح کبھی ختم نہ ہونے والا۔ ہم نے جو اس ازلی اور ابدی الم یلد ولم یولد پُل کا تصور باندھ رکھا ہے، بہت ممکن ہے یہ ہمیں ایک نئی اصلیت تک پہنچنے میں مدد دے۔ نئی دُنیا کے ترکستان جانا ہو تو شاید اس پُل پر سے گزرے بغیر چارہ نہ ہو، لیکن ادب کا کعبہ انھیں تتر بتر شہروں میں ملیگا۔ آپ اپنے لئے ایک چیز پسند کر سکتے ہیں نظریہ یا ادب۔ ہمیں چونکہ نظریوں سے زیادہ محبت ہے، اس لئے جب اشرف صبوحی کے مضامین کی قسم کا ادب ہمارے سامنے آتا ہے تو ہمارے اعصاب اُسی طرح گنگ رہتے ہیں۔ ہم نے فرض کر لیا ہے کہ وہی افسانہ اچھا ہے جس میں اصلیت ہو، اور اصلیت صرف وہ ہے جو ہم محسوس کرتے ہیں، مثلاً جنسی خلش، معاشی بے اطمینانی، تھوڑی بہت سیاسی اُلجھن، مایوسی، تشنگی، بیزاری، اور ایسے ہی الم غلم۔

اشرف صبوحی کے ان مضامین یا افسانوں میں جو روح اور اصلیت پائی جاتی ہے وہ ان سب سے الگ ہے یہ روح یو پی اور دہلی کے علاقے میں مسلمانوں کی صدیوں کی زندگی کے نشوونما کا نتیجہ ہے۔ مختصر یہ کہ یہ روح بالکل انوکھی ہے، اس کا رنگ سب سے الگ ہے۔ یہ روح صرف اسی خطے میں، صرف ان ہی جغرافیائی تاریخی، معاشی، سیاسی اور سماجی حالات کے ماتحت پیدا ہو سکتی تھی۔ اور ایک مرتبہ پیدا ہونے کے بعد جب تک وہ عوام کے رگ و پے میں بسی ہوئی ہے اُس کا مٹنا آسان نہیں ہے۔ یہ روح نہ مُردہ ہے نہ پُرانی پڑی ہے جیسا ہم میں سے بہت سے لوگ سمجھتے رہتے ہیں بلکہ یہ اتنی ہی نئی ہے جتنا آج کا دن۔ یہ اصلیت اتنی ہی ٹھوس ہے جتنی جنسی بھوک۔ اگر متوسط طبقے کی نئی نسل کے دو چار یا سارے کے سارے آدمیوں کی قوت احساس بعض حیثیتوں سے کُند ہو گئی ہے تو اس سے یہ اصلیت مر نہیں گئی۔ بلکہ جن آدمیوں سے ہم کندھے رگڑتے ہوئے چلتے ہیں، بازار کے نائی، حلوائی، سقّے، دھوبی، ہماری مائیں بہنیں، سب کے شعور میں یہ اصلیت جیتی جاگتی موجود ہے، اور

اُس وقت تک نہ ہے گی جب تک ہماری طبیعتوں کی مُردنی ان سب لوگوں پر بھی نہ چھا جائے۔ اس لئے ہم اشرف صبوحی کی تحریروں کو بے وقت کی راگنی کسی طرح بھی نہیں کہہ سکتے۔ اگر آپ جاننا چاہتے ہیں کہ اس علاقے کے ایک عام مسلمان کے شعور میں اصلیت کی کیا شکل ہے، اُس کے مزاج میں کیا کیفیتیں سی ہوتی ہیں، اُس کی حسیاتی زندگی کا رنگ روپ کیا ہے ——— تو ان سب کا عکس آپ کو صبوحی صاحب کے مضمونوں میں ملے گا۔

سب سے پہلا احساس جو ان کے مضمون اور افسانے پڑھ کر ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ وہ صرف ایک فرد کی محدود انفرادیت کا اظہار نہیں کر رہے ہیں، بلکہ ایک جماعت کی طرف سے بول رہے ہیں ان کا رشتہ جمہور سے نہیں ٹوٹا ہے، ان کی اور عوام کی حسیاتی زندگی میں بڑی یگانگت ہے۔ اور انکی تحریر اس یگانگت کا احساس پیدا کرتی ہے انہیں اپنی جماعت کے جمہور پر یقین ہے اور وہ جمہور کے ساتھ مل کر اپنی جماعت کی زندگی سے لطف لے سکتے ہیں۔ یہ اِس زمانے میں بڑی بات ہے۔ چونکہ اُن کی اپنی جماعت سے لڑائی نہیں ہے، غالباً اسی لئے اُن میں کردار کا احساس اکثر نئے لکھنے والوں سے زیادہ ہے۔ بہت سے نئے لکھنے والے اس خیال میں مگن ہیں کہ افسانے میں طبقاتی کشمکش یا فرائڈ کے کسی مُرکب کا ذکر آ جائے تو بس پھر کسی چیز کی ضرورت ہی نہیں۔ دو ایک حضرات کے نزدیک تو کردار نگاری افسانہ نگاری کا کام نہیں، چڑی مار کا ہے۔ بہرحال اس وقت ذکر اشرف صبوحی کا ہے اُن کے نزدیک انسان نظریاتی مفروضے نہیں ہیں، بلکہ گوشت پوست کے بنے ہوئے، زندہ، سانس لیتے ہوئے آدمی حالانکہ اُنکے کردار بہت سے نئے افسانوں کے کرداروں سے زیادہ جماعتی زندگی اور جماعتی خصوصیات کے حصّہ دار ہوتے ہیں، لیکن پھر بھی اُن میں انفرادیت اور شخصیت کا احساس شدید تر ہوتا ہے۔ قصّہ یہ ہے کہ اگر افسانہ نگاروں کی ایک نسل کی نسل عجیب و غریب اور انوکھے کردار برتنے کے پھیر میں پڑ جائے تو تھوڑے دن بعد نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ سب کے کردار ایک سے ہو جاتے ہیں۔ اور اگر واقعہ کو کردار کا قائم مقام سمجھ لیا جائے تو پھر تو کہنے ہی کیا ہیں شاید دیوانوں میں تنوّع کا امکان بہت کم ہے شاید دیوانے کے کردار میں عموماً چونکانے کی بھی صلاحیت نہیں ہوتی، کیونکہ دیوانے سے آپ ہر چیز کی توقع کر سکتے ہیں۔ چونکیں گے تو آپ صرف اُسی وقت جب ایک عام اور معمولی آدمی کو غیر متوقع باتیں کرتے دیکھیں گے۔

اسی وجہ سے صبوحی صاحب کے کرداروں میں تازگی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے

کتاب کے نام ہی سے ظاہر ہے کہ یہ کتاب دلی کے بارے میں ہے۔ دلی کے متعلق لکھنے والے ایک بات میں بہت بدنام ہیں کہ وہ روتے بہت زیادہ ہیں۔ یہ بات اچھی ہے یا بُری اِس سے فی الحال مجھے مطلب نہیں میں صرف اشرف صبوحی کا فرق دوسروں سے دکھانا چاہتا ہوں دلی کے متعلق لکھنے والے زیادہ توجہ لال قلعے پر صرف کرتے ہیں۔ وہ مغلیہ سلطنت کو روتے ہیں، بادشاہی جلوسوں اور شان و شوکت کو روتے ہیں میں یہ نہیں کہتا کہ اُنھیں رونا نہیں چاہیئے لیکن بہرحال یہ جو کچھ ہوا وہ ایک تاریخی عمل تھا۔ جلوس دلچسپ چیز ہے لیکن اس کا مزہ کتنی دیر کا؟ اشرف صبوحی صاحب نے ایک زیادہ مستقل اور اہم عنصر کی طرف توجہ کی ہے جو بادشاہیاں اور سلطنتیں گزر جانے کے بعد بھی جلدی اور آسانی سے نہیں مرتا۔ یعنی کسی مخصوص سیاسی اور معاشی نظام نے عوام کی طبیعتوں پر کیا اثر ڈالا ہے، اُن کے مزاج میں کیا خصوصیتیں پیدا کی ہیں، زندگی کی فضا کو کس رنگ میں رنگا ہے۔ یہ چیز تخت و تاج کے ساتھ مٹنے والی نہیں ہوتی، بلکہ بڑی بڑی مشکلوں سے اس کے نشان دُور ہوتے ہیں۔ یہی چیز اِس کتاب میں سب سے زیادہ قابلِ قدر ہے۔ یہ اُس دلّی کے بارے میں ہے جو لال قلعہ کے ساتھ اُجڑ نہیں گئی، بلکہ اب بھی زندہ ہے ——— اپنی بہترین شکل میں نہ سہی۔ صرف دلّی کے دس پانچ میل کے رقبے ہی میں زندہ نہیں ہے، بلکہ دلّی سے چار سو میل کے فاصلے پر بھی سانس لے رہی ہے۔ اِس کتاب کا رُخ محلوں کی طرف نہیں ہے بلکہ گلیوں اور بازاروں کی طرف۔ صبوحی صاحب کی دلچسپیاں سراسر جمہوری ہیں بلکہ دلّی کی تہذیب کی سب سے بڑی عظمت یہی ہے کہ وہ جمہور کے دلوں سے بہت قریب تھی اور اس بات کی بہترین شہادت یہ کتاب ہے۔ صبوحی صاحب کی تحریروں کی قوّت کا راز اسی رچی ہوئی جمہوریت میں ہے۔ لال قلعہ کے اُجڑنے سے زیادہ رنج انھیں اس بات کا ہے کہ دلّی میں کھمّن جیسے کبابی نہیں رہے جو پیسے والے کو کباب پہلے دیتے تھے اور روپے والے کو بعد میں۔

یہ تو رہا کتاب کے موضوع کے متعلق۔ جہاں تک نثر لکھنے کا تعلق ہے اِس وقت زندوں میں مجھے کوئی ایسا نام نہیں یاد آ رہا جو اُن سے بہتر اُردو نثر لکھ سکتا ہو۔ میرا مطلب اُس نثر سے ہے

جو تحیل کی زبان ہوتی ہے۔ بفرضِ محال اگر اُن میں کوئی اور بات نہ بھی ہوتی تو یہی چیز انھیں ایک ممتاز جگہ دینے کے لئے کافی تھی۔ کیونکہ یہ تو وہ زمانہ ہے جب لوگ چار صحیح جملے لکھنا سیکھنے سے پہلے ادیب ہونے کا دعویٰ کرنے لگتے ہیں۔ بڑی دلچسپ چیز ہوگی، کسی دن آزما کر دیکھئے عصمت چغتائی کو تو الگ کر دیجئے، اور ایک غلام عباس کے افسانے "آنندی" کو، اس کے بعد سارے نئے افسانوی ادب میں سے ایک ایک صفحہ ایسا چھانٹئے جسے اس فسانے سے باہر نکال کر اچھی نثر کی مثال کے طور پر پیش کیا جا سکے۔ میں نے ابھی یہ عمل کر کے نہیں دیکھا، لیکن میری دعا یہی ہے کہ خدا کرے میرے شبہات جھوٹے ثابت ہوں۔ ہمارے یہاں یہ خیال بہت عام ہو گیا ہے کہ اگر آپ کے پاس کوئی جذبہ ہے تو بس کافی ہے اُسے کم سے کم خراب شکل میں پیش کر دیجئے، وہ ادب ہو جائے گا۔ اور سب سے عام جذبہ ہے جنسی۔ ایسے پڑھنے والے بھی آسانی سے بہل جاتے ہیں۔ چنانچہ افسانہ نگاروں کی اُردو میں وہ بہتا سا ہے کہ روز نئے دروازے کھلتے ہیں۔ روز نئے میل قائم ہوتے ہیں۔ جنسی چیزوں سے تو پڑھنے والوں کو پہلے ہی دلچسپی ہوتی ہے، افسانہ نگار کو دلچسپی پیدا کرنے کیلئے کاوش کرنی ہی نہیں پڑتی بس تان ناچی اور راگ بوجھا۔ لیکن جب ایسی چیزوں کا بیان کرنا پڑ جائے جس سے بظاہر پڑھنے والوں کو کوئی دلچسپی نہیں، اُس وقت کھلتی ہے حقیقت آسمان چھونے والوں کی۔ یہی امتحان ہے لکھنے والے کا۔ یہاں میں اشرف صبوحی صاحب کی چند سطریں نقل کرنا چاہتا ہوں۔ مجھے اس کتاب میں سب سے زیادہ جو مضمون پسند ہے وہ ہے "مٹھو بھٹیارا"۔ اس کردار میں کوئی بھی ایسی بات نہیں جو روز دیکھنے میں نہ آتی ہو۔ چنانچہ موضوع میں بذاتِ خود دلچسپ بننے کی زیادہ صلاحیت نہیں تھی۔ لیکن ایسے موضوع کو بھی انتہائی دلچسپ بنا دینا صرف ایسے ہی آدمی کا کام ہے جو اسلوبِ بیان اور زبان کا مالک ہو۔ جو سطریں میں نقل کر رہا ہوں اُن میں بھٹیارے کو دکان کھولتے ہوئے دکھایا گیا ہے۔ مٹھو دکان کھولنے کا کوئی نرالا اور انوکھا طریقہ استعمال نہیں کرتا۔ جتنے بھٹیارے دنیا میں باقی ہیں وہ اسی طرح دکان کھولتے رہیں گے۔ لیکن غور سے دیکھئے اس چھوٹی سی بات کے بیان میں صبوحی صاحب نے کیا شگفتگی پیدا کی ہے۔ اس حصہ کو سب سے زیادہ نثر کی حیثیت سے جانچئے "سُنتے ہیں جاڑے گرمی، برسات محلے بھر میں سب سے پہلے میاں مٹھو کی دکان کھلتی۔ منہ اندھیرے بغل میں مصالحہ کی پوٹلی وغیرہ سر پر پتیلا، پیٹھ کے اوپر کچھ چھیپٹیاں کچھ لکڑ لنگی میں بندھے ہوئے گنگناتے چلے آتے ہیں۔ آئے، دکان کھولی، جھاڑو بہارو کی، تنور کھولا، ہنڈلوں گدڑیوں یا اوجھڑی کا ہنڈا نکالا، ہڈیاں جھاڑیں، اس کوٹھی کے دہان اُس کوٹھی میں رکھے، یعنی گھر سے جو پتیلا لائے تھے، ہنڈے کا مال اُسمیں ڈالا، مصالحہ چھڑکا اور لے دھڑ دھڑ سے لگے سورج نکلتے نکلتے سالن، نہاری، شیرمال سب درست کر لیا۔ تنور میں ایندھن جھونکا۔ تندور گرم ہوتے ہوتے غریب غربا کام پر جانے والے روٹی پکوانے یا لگاون کیلئے شوربا لینے آنے شروع ہو گئے۔ کسی کے ہاتھ میں آٹے کا طباق ہے تو کوئی مٹی کا پیالہ لئے چلا آتا ہے اور میاں مٹھو ہیں کہ جھپا جھپ روٹیاں بھی لگاتے جاتے ہیں اور پتیلے پر کھٹا کھٹ چمچا بھی چل رہا ہے۔" یہ نہ سمجھئے گا کہ میں نے اپنی دلیل کو مضبوط بنانے کیلئے کتاب کے اچھے حصوں میں سے ایک چھانٹ کر نقل کر دیا ہے۔ جو خوبیاں آپ کو یہاں نظر آ رہی ہیں وہ ساری کتاب میں نظر آئیں گی۔

محض [illegible] لکھ لینا کوئی بہت بڑا کمال نہیں ہے بلکہ یہ تو اسکول کے لڑکوں کا فن ہے۔ اچھا نثر نگار وہ ہے جو مسلسل اچھی نثر لکھ سکے جسکی نثر ہموار ہو۔ یہ نہیں کہ چار قدم تو بڑے اکڑ کے چلے اور پھر ڈھیلی کرنے لگے۔ الّلہ یہ کہ گا ہمی چال ہمارے یہاں بہت مقبول ہوتی جا رہی ہے۔ اب اچھی نثر کا معیار یہ ہے جو دو چار اَن مل بے جوڑ تشبیہیں استعمال کر سکتا۔

اشرف صبوحی صاحب دھکاپیل کے قائل نہیں ہیں۔ انہیں اچھی نثر لکھنے میں خود مزہ آتا ہے، اور آپ بھی اُنکی تحریر کو مزے لے لیکر پڑھ سکتے ہیں اور صاحب آپ جو چاہے کہیں میں تو ادب سے یہ مطالبہ کرتا ہوں کہ اُسے لطف کے ساتھ پڑھ سکوں۔ کسی نے کہا ہے کہ بڑے ادب میں ادبیت نہیں ہوتی۔ اگر ادبیت کے معنی تصنع لئے جائیں تب تو ٹھیک ہے لیکن اگر اس سے مراد ہے کہ بڑا ادب ایسا ہوتا ہے جیسے کھرپے سے گھاس کھد رہی ہو تو میں یہ کہوں گا کہ کہنے والے نے جان بوجھ کر جھوٹ بولا ہے۔ مجھے تو بڑے ادب کی کوئی ایسی مثال یاد نہیں آ رہی جسے رو رو کر پڑھنا پڑا ہو۔ اشرف صبوحی صاحب کی کتاب کو بڑا ادب تو خیر میں پھانسی کے تختے پر چڑھ کر ہی کہوں تو کہوں لیکن میں ہر وقت کہنے کو تیار ہوں کہ اس کتاب کی ہر ہر لائن کو آپ لطف کے ساتھ پڑھ سکتے ہیں، اور اس لطف کا احساس کتاب بند کر دینے کے بعد بھی دماغ میں گھومتا رہتا ہے اور اس چیز کو میں کوئی معمولی خوبی نہیں سمجھتا۔ اگر اُردو میں اچھا ادب کافی مقدار میں پیدا ہو رہا ہوتا تو اُس وقت اشرف صبوحی صاحب کی کیا اہمیت ہوتی؟ یہ بھی خاصا اچھا سوال ہے لیکن فی الحال اس پر غور کرنے سے کوئی فوری اور عملی فائدہ نہیں۔ اُردو ادب میں آجکل جو کچھ ہو رہا ہے وہ آپکے سامنے بھی ہے اور میرے سامنے بھی۔ ہزار بات کی ایک بات یہ ہے کہ اشرف صبوحی صاحب کا وجود غنیمت ہے۔

یہ آخری فقرہ بقول شخصے [illegible] کے معنوں میں ہے۔

محمد حسن عسکری

# "منزلِ امنِ جہاں"

## سوال

ساغرِ شمس و قمر دے کے جسے بھیج دیا ‖ سوزِ جگر دے کے جسے بھیج دیا
ایک بیتاب نظر دے کے جسے بھیج دیا ‖ جرأتِ دستِ ہنر دے کے جسے بھیج دیا

اُس کی رفتار کی رفعت سے ہراساں تو نہ ہو
اپنی تخلیق سے یارب! تو پشیماں تو نہ ہو

قسمتِ آئینہ حیرانی ہی حیرانی ہے ‖ پیشِ نظر کشت کی ویرانی ہے
کام شعلے کا یہی سوختہ سامانی ہے ‖ قفس کا ... خاک بدامانی ہے

کیا کرے اور اگر خاک اُڑایا نہ کرے؟
"محملِ گرد" بھلا کیوں یہ بنایا نہ کرے؟

آزماتا ہے کوئی کس لئے سنگینوں کو؟ ‖ کیا بنایا نہ تھا چھد نے کیلئے سینوں کو؟
لوحِ فطرت سے مٹا پہلے ان آئینوں کو ‖ کبک پر رحم کر آجائے بازشاہینوں کو

توڑ دے ساز کو ... اس سے
جس طرح آتا ہے ... اس سے

## جواب

رودِ ... پہلے کی روایت کیا خوب! ‖ وہی فرسودہ دیارینہ حکایت کیا خوب!
پھر وہی تذکرۂ خبث و دنایت کیا خوب! ‖ یعنی معصوم فرشتوں کی سدایت کیا خوب!

ہمکو معلوم یہ تھا انجام یہی ہونا تھا
لیکن اس ریگ بیاباں میں بہار سونا تھا

رام کیا حضرتِ آدمؑ ہی کے فرزند نہ تھے ‖ ابنِ مریمؑ بھی کسی اور کے دلبند نہ تھے
اور ... فطرت کا تشکر خندہ تھے ‖ دہنِ تلخ زمانہ میں یہ کیا قند نہ تھے

یہ وہ خاکی تھے فرشتوں سے بھی جو پاک رہے
یہ وہ بندے تھے جو سجدہ گہِ افلاک رہے

شہر ہے اب بھی ضیا بار میں پہلے کی طرح ‖ شہپر ... پہلے کی طرح
دہر کی "مشعلِ پندار" میں پہلے کی طرح ‖ العرض ... پہلے کی طرح

بندۂ حرص و ہوا ہی کو یہ منظور نہیں
"منزلِ امنِ جہاں" ورنہ ابھی دور نہیں

امینِ حزیںؔ

# باتیں

چارلس باڈلیئر کی ایک نظم ہے ـــــ آئینہ۔

ایک نہایت کریہہ المنظر آدمی کمرے میں داخل ہوا اور آئینے میں اپنی صورت دیکھنے لگا۔ مجھ سے نہ رہا گیا۔ میں نے پوچھا "آئینے میں اپنی صورت دیکھ کر آپ کو بے لطفی اور بدمزگی کے سوا اور کوئی احساس ہو ہی نہیں سکتا، پھر کیوں آپ آئینے میں اپنی صورت دیکھتے ہیں؟"

کریہہ المنظر آدمی نے جواب دیا "حضرت، یہ بیسویں صدی ہے، مساوات کا دور، آزادی اور جمہوریت کا زمانہ، ملک، قوم، پیشہ کوئی بھی ہو، اِس مساوات کے عہد میں حرج نہیں ہو سکتی، ہر شخص کے حقوق برابر ہیں، اس لیے مجھے بھی اپنے حق سے کوئی طاقت محروم نہیں کر سکتی، چنانچہ میں اپنے آپ کو آئینے میں دیکھتا ہوں، اب اِس میں چاہے لطف ہو یا بے لطفی، اُس کا تعلق میری ذات سے ہے، میرا اپنا ضمیر اس کا ذمہ دار ہے۔"

اگر سیدھی سادی سمجھ سے کام لیا جائے تو میں راستی پر تھا، لیکن قانونی نقطۂ نظر سے وہ کریہہ المنظر آدمی بھی غلط بات نہیں کہہ رہا تھا۔

یہ تو تھی نظم، حالانکہ نثر میں ہے، سنو۔ جدید ادب پر اعتراض کرنے والے چاہے وہ قدامت پرست ادیب یا شاعر ہوں چاہے ناسمجھ نقاد اور چاہے احتساب کے جاہل مجاور، سب آئینے میں اپنی صورت دیکھ رہے ہیں، اور اُن کی اس حرکت سے جو بے لطفی اُن کے اپنے ذہن میں پیدا ہوتی ہے اُس کا ردِ عمل وہ گڈھب اعتراضات کی صورت میں ظاہر کرتے ہیں۔ اپنے ضمیر کی بلندی کے دعووں میں وہ کسی سے کم نہیں مگر جب آئینے میں انہیں حقیقت سے سامنا ہوتا ہے تو وہ جھلا اٹھتے ہیں اور جمہور کے اخلاق کی نام نہاد پاسبانی کی آڑ لے کر قانون کی پشت پناہی میں اپنی جھلاہٹ کا انتقام لیتے ہیں لیکن اُن کا کمزور حافظہ اُس وقت یہ بھول جاتا ہے کہ مساوات کے اس عہد میں جس طرح انہیں اپنے خیالات کے اظہار کا حق ہے اسی طرح جن لوگوں پر وہ معترض ہیں اُن کے بھی حقوق ہیں، وہ بھی اپنے خیالات کا اظہار آزادی سے کر سکتے ہیں، کہہ سکتا ہوں کہ زندگی بیکار ضائع نہیں کی ہے، انہوں نے بیباکی کے ساتھ حقیقت کا سامنا کرتے ہوئے ہر بات کی اونچ نیچ پر غور کیا ہے اور اس کے بعد جو کچھ وہ کہنا چاہتے ہیں کہہ رہے ہیں، اگر اُن کی باتیں معترضین کو آئینہ نظر آتی ہیں تو آئینہ دیکھنے سے پہلے انہیں اپنے ضمیر کا علاج کرنا چاہیے اور فوراً کرنا چاہیے، کیونکہ اُن کے ضمیر کا مرض بہت پرانا ہے اور بہت مہلک بھی، (اُن کی اپنی ذات کے لیے)

. . . . . . . . . . . . . . .

غصہ بھی ایک طرح کا نشہ ہے، جیسے محبت کا نشہ، جیسے جوئے کا نشہ، جیسے شراب کا نشہ، لیکن غصہ اور شراب کے پینے والوں کے اعداد و شمار اکٹھے کیے جائیں تو غصے کا خانہ غالباً خالی ہی رہے گا۔ گو شراب پینے والوں کی اس دنیا میں کثرت ہے۔ اس کی وجہ شاید یہ ہو کہ شراب بوتلوں میں آسانی سے حاصل ہو جاتی ہے اور غصہ کسی بند بوتل میں نہیں ملتا بلکہ بوتل کھلنے پر غصے کا اظہار شروع ہوتا ہے اور بعض دفعہ غصہ ختم ہونے پر معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے کا سر تھا اور اپنی بوتل یا بوتل تو دوسرے کی تھی لیکن سر اپنا تھا، نتیجہ دونوں صورتوں میں ایک یعنی دردِ سری۔

غصے اور شراب میں ایک فرق ہے۔ شراب کو حاصل کرنے سے پہلے اپنی جیب پر اقتصادی بار ڈالنا پڑتا ہے، غصے کے بُرے نتائج کا تدارک یا کفارہ غصے کے بعد جیب پر اقتصادی بار کا باعث ہوتا ہے۔

غصہ آسانی سے بند بوتلوں میں نہیں حاصل ہو سکتا اس لیے لوگ اُسے پی نہیں سکتے۔ چنانچہ غصہ اُگلا جاتا ہے، شراب پی جاتی ہے، شراب اُنڈیل کر اس لیے ضائع نہیں کی جا سکتی کہ اُس کے اُنڈیلنے پر غصہ آ سکتا ہے اور شراب کی غیر موجودگی میں غصہ نہیں پیا جا سکتا۔ دو چار پینے والوں میں خصوصاً جنہوں نے چندہ کر کے پینے کی ٹھانی ہو اگر کسی کو کم ملے اور کسی کو زیادہ، تو شراب کے ساتھ غصے کو بھی پینا پڑتا ہے۔ یہ مانا کہ اس صورت میں نشہ دُہرا ہو جاتا ہے لیکن یہ ممکن نہیں کیونکہ غصے کے پینے

بعض کتابوں کی کتابت طباعت جلد بندی بہت اچھی ہوتی ہے لیکن متن میں رطب و یابس بھرا ہوتا ہے۔ وہ عورتیں ہیں جن کی دلکشی صرف بصارت تک محدود ہے۔ دور سے دیکھ لیجئے پاس پہنچے تو ملاقات یعنی مطالعہ آپ کو ناامید کر دے گا۔ لیکن "زعفرانی" عورتیں کیا ہیں؟ مجلد کتابیں ہیں جزدان میں رکھی ہوئی۔ انہیں پہلے زمانے میں لوگ باوضو ہو کر رحل پر رکھ کر پڑھا کرتے تھے، لیکن اب دنیا ترقی کر چکی ہے، پڑھنے والے رستہ چلتے بھی پڑھ لیتے ہیں۔

ہاں، وہ عورتیں جو ہماری زندگی میں آتی ہیں دوسروں کی لکھی ہوئی کتابیں ہیں اور وہ کتابیں جنہیں لکھنے تو ہم خود ہیں لیکن ان کے پڑھنے والے اور ہوتے ہیں انہیں مثال کہتے ہیں۔

بعض کتابیں ایسی ہوتی ہیں کہ ایک بار شروع کر کے ختم کرنے کو جی نہیں چاہتا، بعض عورتیں بھی ایسی ہوتی ہیں۔

آج کل میں شام کو کتابوں کی دکانوں سے گزرتے ہوئے اکثر دل میں کہتا ہوں کہ اللہ توفیق دے تو ایسا ہی کاروبار کروں — یہاں تک لکھنے کے بعد بات سمجھ میں آئی کہ چکلہ کتابوں کی ایک دکان ہے جہاں ہر شخص نقد دام دے کر ہر موجودہ کتاب خرید سکتا ہے لیکن گھریلو زندگی ایک کتب خانہ ہے جہاں بعض شرائط کی بنا پر ہی کتاب مل سکتی ہے۔

میراجی



# نشاطِ غم

ضبطِ غم کی کشمکش سے وہ مقام آہی گیا
لاکھ روکا پھر بھی لب پر انکا نام آہی گیا

راہِ ہستی میں سکونِ مرگ بھی منزل نہیں
میں یہ سمجھا غالباً کوئی مقام آہی گیا

کم نہو ائیں وہاں جامِ طرب کی گردشیں
میرا سر گشتۂ مقدر اُنکے کام آہی گیا

ہائے کیا جوشِ طلب ہے گرتے گرتے ضعف سے
جانبِ منزل کوئی دو ایک گام آہی گیا

ضبطِ غم کا تکملہ چاہا سکوتِ مرگ نے
لب پہ لیکن ایک نالہ ناتمام آہی گیا

وحدتِ جوشِ طلب سے ماسوا کی راہ میں
بُتکدہ آہی گیا بیت الحرام آہی گیا

ہر نگاہِ شوق اب رہنے لگی ناکامِ دید
جلوہ آرائی کا اُن کو اہتمام آہی گیا

جوشِ ہجراں روکدیتا گردشیں افلاک کی
کوئی کافر درمیانِ صبح و شام آہی گیا

جلوہ گاہِ ناز میں تابشؔ نظر کی خیر مانگ
اِس طلسمِ رنگ و بُو میں دل تو کام آہی گیا

تابشؔ دہلوی

# پیٹ کا سوال

کل رات اِک رئیس کی باہوں میں جھوم کر ۔۔۔ لوٹی جو گھر کسان کی بیٹی بصد ملال
غیظ و غضب سے باپ کا خوں کھولنے لگا ۔۔۔ در پیش آج بھی تھا مگر پیٹ کا سوال

## کشتۂ معاش

کل رات اک کنویں سے معًا بُلبُلے اُٹھے ۔۔۔ پانی کی تہ میں تیر رہی تھی کسی کی لاش
اک بُڑھیا کہہ رہی تھی یہ سر پیٹ پیٹ کر ۔۔۔ اے میرے لال، نورِ نظر، کشتۂ معاش

## خوابگاہِ مزدور

کل رات اک سڑک پہ کوئی نرم نرم شے ۔۔۔ بیتاب میرے پاؤں کی ٹھوکر سے ہو گئی
میں جا رہا تھا اپنے خیالات میں مگن ۔۔۔ ہلکی سی ایک چیخ فضاؤں میں کھو گئی

---

## حسینانِ سَربن

رسیلی رسیلی نگاہوں سے ٹپکے مئے کیف پرور نشیلی نشیلی
سجیلی سجیلی بھووں کی کمانوں میں جلاد پلکیں نکیلی نکیلی
ہراساں ہراساں جوانی کی دھڑکن اُمنگوں کے طوفان خراماں خراماں
چراغاں چراغاں شبستانِ عارض ختن زارِ گیسو پریشاں پریشاں
حنائی حنائی ہتھیلی ہتھیلی، ترنم کی دُنیا کلائی کلائی
خدائی خدائی سے دست و گریباں قیامت قیامت دُہائی دُہائی

قتیل شفائی

---

# یہ دِلّی ہے

جہاں کو درسِ عبرت ہے یہ دِلّی کی زباں دانی
چو کفر از کعبہ برخیزد کُجا ماند مسلمانی

دِلّی کو اُردو سے یا اُردو کو دِلّی سے جو قریبی تعلق ہے وہ کسی تشریح کا محتاج نہیں۔ قدرتی طور پر یہ توقع کی جاتی ہے کہ دِلّی کے اسکولوں میں اُردو کی تعلیم کا بہترین انتظام ہوگا اور ان علمی گہواروں میں اُردو اسی طرح پروان چڑھتی ہوگی جس طرح ایک بچہ ماں کے آغوشِ عاطفت میں پرورش پاتا ہے۔ لیکن بدقسمتی سے حقیقت اس کے بالکل برعکس ہے۔ دِلّی کے اسکولوں میں عام طور پر اُردو کی تعلیم کے ساتھ جس بے اعتنائی کا سلوک کیا جا رہا ہے وہ صرف شرمناک ہی نہیں مجرمانہ بھی ہے۔ یہ دعویٰ محض قیاس و گمان پر مبنی نہیں بلکہ اس کے ثبوت میں ہمارے پاس ایک ایسی زبردست شہادت موجود ہے جس کی تردید کسی طرح ممکن ہی نہیں۔

سترہ برس ہوئے خوش قسمتی یا بدقسمتی سے مجھے پہلی اور آخری مرتبہ دِلّی میٹرکولیشن کے ایک اردو پرچے کا ممتحن مقرر کیا گیا۔ میں نے امتحان کا پرچہ بنایا اور ٹھیک پچھلے سال کے نمونے کے مطابق بنایا۔ اشعار کا مطلب پوچھا۔ نثر کی عبارتوں کی تشریح چاہی۔ بعض مصطلحات کی تعریفیں لکھوائیں۔ محاورات کے معنی دریافت کئے وغیرہ۔ امتحان کی کاپیاں جس وقت میں نے جانچیں تو میں حیران رہ گیا۔ تقریباً بیس سال سے ہندوستان کی اکثر یونیورسٹیوں کے ہر چھوٹے بڑے امتحان کے پرچے جانچنے کا اتفاق ہوتا ہے۔ مگر ایسا مجموعۂ خرافات کبھی نظر سے نہیں گذرا۔ دِلّی کے سب کومات کر دیا۔ تقریباً پانسو اُمیدوار اس امتحان میں شریک ہوئے تھے لڑکیوں کی تعداد بھی خاصی تھی۔ لڑکیاں سب فیل تھیں اور لڑکے کُل سترہ پاس باقی فیل۔ گویا کوئی سوا تین، ساڑھے تین فیصدی اُمیدوار کامیاب ہوئے۔

امتحان کا نتیجہ جس وقت میں نے پیش کیا تو محکمہ کے ارباب حل و عقد میں ہلچل مچ گئی۔ خیر اُن واقعات کی تفصیل یہاں غیر ضروری ہے۔ صرف اس قدر کہنا کافی ہے کہ ایک رات کے اندر اندر نتیجے نے حوا بدل ما۔ لڑکیاں کُل کی کُل پاس اور لڑکے ساٹھ فیصدی کامیاب۔ اُمیدواروں نے سوالوں کے جو جوابات لکھے تھے اُن کے بعض حصّے میں نقل کرتا ہوں آج قارئینِ ساقی کی ضیافتِ طبع کے لئے نہیں بلکہ عبرت کے لئے انہیں یہاں پیش کرتا ہوں۔

ایک سوال یہ تھا کہ مندرجہ ذیل محاورات کے معنی بیان کرو اور انہیں جملوں میں استعمال کرو۔ "طوطی بولنا"! اب اس طوطی کے رنگا رنگ چہچہے سُنیئے اور سر دُھنیئے طلبا کی ذہانت قابلِ داد اور اُن کے اساتذہ کی تعلیم لائقِ مبارکباد ہے۔

## طوطی بولنا

ایک برخوردار لکھتے ہیں کہ "بوجہ سسرال میاں جی کی طوطی بول گئی"۔

دوسرے مورخ کا قول ہے کہ:- "میسور نے جب یہ سُنا کہ مرہٹے ہار گئے تو اُس کی طوطی بول گئی"۔

تیسرے رنگیلے فرماتے ہیں کہ:- "موہن کی شادی میں خوب طوطیاں بولیں"۔

چوتھے ماہرِ زبان کا ارشاد ہے کہ:- "جس جگہ کسی زمانے میں آدمی رہتے تھے وہاں اب طوطی بولتے ہیں یہ محاورہ ہے"۔

پانچواں قوی ہیکل دہقانی کہتا ہے کہ:- "ہم کوئی دس میل گئے ہوں گے کہ میرے ایک شہری دوست کی طوطی بول گئی"۔

ایک فقرہ تھا "دفع دخل مقدر" اس کی چند تشریحیں ملاحظہ فرمائیے:-

(۱) اس دُنیا میں دفع دخل مقدر نہیں سوائے ایک خدا کے۔

(۲) لوگ اس کی جائداد پر قابض ہو گئے کیونکہ اُسے دفع دخل مقدر بالکل نہ تھا۔

(۳) یہ تو ہمارے دفع دخل مقدر میں لکھا تھا ۔۔ اس کا کیا علاج؟

رباعی، قصیدہ، مثنوی اور غزل کی تعریف پوچھی تھی۔ اس سوال کا جواب سنئے اور حیرت میں غرق ہو جائیے۔ اصنافِ سخن میں ہمارے یہاں غزل سب سے زیادہ مروج اور مقبول رہی ہے اس لئے قدرتی طور پر یہ توقع کی جاتی ہے کہ جس طالب نے دس برس اردو پڑھی ہے اگر وہ غزل کی صحیح اور مکمل تعریف نہ کر سکے تب بھی وہ اپنے لفظوں میں غزل کا مفہوم ادا کر سکے گا لیکن طلبا کے جوابات پڑھئے تو معلوم ہوتا ہے کہ ایک جاہل، ان پڑھ اور تانگے والا یا اسکا کوئی دوسرا ہم قطار اپنے خیالات کا اپنی زبان میں اظہار کر رہا ہے

ایک صاحب فرماتے ہیں "غزل وہ ہے جس میں تک بندی کی جائے"

بات تو بڑے پتے کی کہی، اگرچہ نادانستہ کہی، واقعہ یہ ہے کہ ہمارے اکثر شعرا کی بیشتر غزلیں تک بندی سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتیں، دورِ حاضر کے غزل گو شعرا بھی اسی دائرے میں داخل ہیں۔

دوسرے صاحب کا ارشاد ہے کہ "غزل وہ نظم ہے جس میں الفاظ مطلب کی رُو سے استعمال کئے گئے ہوں" سبحان اللہ! غزل کی اس سے زیادہ جامع اور مانع تعریف کیا ہو سکتی ہے۔ یہیں سے یہ بات بھی ثابت ہو گئی کہ غزل کے سوا دوسرے اصنافِ سخن میں الفاظ اور معانی کے درمیان کوئی تعلق نہیں ہوتا۔

تیسری تعریف سُنئے: "غزل وہ نظم ہیں جن کو زیادہ تر طوائف لوگ گاتے ہیں، یہ دوہری بھی ہوتی ہے اور ایک لائن کی بھی مگر لمبائی اور چھوٹائی کی کوئی حد نہیں"

ہاں، وہ غزل ہی کیا جسے طوائف نہ گائے۔ مولانا حالی کے بقول:؎

کہ جب شعر میں عمر ساری گنوائیں :. تو بھانڈ اپنی غزلیں مجالس میں گائیں
طوائف کو ازبر ہیں دیوان انکے :. گویوں پہ ہے حد سے احسان انکے

یہاں تک تو ٹھیک ہے لیکن یہ دوہری اور اکہری کی قید سمجھ میں نہیں آتی اور لمبائی اور چھوٹائی کا غیر محدود ہونا بھی قابلِ غور ہے اور طوائف کی جمع "طوائف لوگ" بھی غالباً ایک خاص قاعدے کے ماتحت بنائی گئی ہے۔

سُنا ہے کسی انگریز نے اپنے منشی سے پوچھا کہ ویل منشی! جس طرح انگریزی میں واحد سے جمع بنانے کا عام قاعدہ یہ ہے کہ اسم کے آخر میں S (ایس) لگا دیتے ہیں مثلاً dog (ڈاگ کتا) واحد اور dogs (ڈاگز) اس کی جمع، bird (برڈ چڑیا) واحد، birds (برڈس) جمع۔ کیا اردو میں ایسا کوئی عام قاعدہ نہیں ہے؟ منشی نے کہا "کیوں نہیں حضور۔ اردو میں بھی ایسا عام قاعدہ موجود ہے۔ آپ کے یہاں s (ایس) لگاتے ہیں، ہمارے یہاں "لوگ" لگاتے ہیں۔ جیسے انگریز سے انگریز لوگ، کتا لوگ، چڑیا لوگ"۔ اسی کے قیاس پر "طوائف لوگ" کو سمجھنا چاہئیے۔

ایک اور صاحب نے بھی اسی سے ملتی جلتی تعریف کی ہے فرماتے ہیں: "غزل ایسی نظم جو کہ مع ساز و سامان کے پڑھی جائے"

تو گویا اب جس نظم کو بھی آپ گا کر پڑھیں وہی غزل ہے۔ بہت خوب۔ اور گانے کے لئے طوائف کی بھی قید نہیں آپ خود بھی گا سکتے ہیں البتہ گانے کے ساتھ "ساز و سامان" کا ہونا ضروری ہے۔

غزل کی ایک تعریف اور بھی سُنئے۔ معنوی اعتبار سے یہ تعریف ایک حد تک صحیح ہے لیکن اندازِ بیان کا جواب نہیں ارشاد ہوتا ہے:

"غزل۔ جو عورت کی طرف میں کئے جاتے ہیں"

اساتذۂ فن نے غزل کی تعریف میں کوئی اصولی اختلاف نہیں کیا لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے دلی کے اسکولوں کے معلم اس مسئلہ میں شدید اختلافِ رائے رکھتے ہیں۔ ایک نے تو اپنے شاگردوں کو یہ بتایا کہ "غزل دوہری بھی ہوتی ہے اور ایک لائن کی بھی۔ مگر لمبائی اور چھوٹائی کی کوئی حد نہیں۔ لیکن دوسرے بزرگ نے یہ تعلیم دی کہ "غزل کے اندر دو لائنیں ہوتی ہیں جو جڑتی ہیں۔ اور ان لائنوں کی تول تقریباً برابر ہوتی ہے" عروضیوں کو اس تعریف سے استفادہ کرنا چاہئیے۔

غزل کی صرف ایک تعریف ہم اور نقل کرتے ہیں۔ اس کا مطلب اچھی طرح ہماری سمجھ میں نہیں آیا شاید قارئینِ ساقی سمجھ سکیں۔

"غزل۔ جو پانچ چھ شعروں کی عشق مزاجی اور عشق حکیکی معنوں میں ہوتی ہے"۔ "مزاجی" اور "حکیکی" بظاہر مجازی اور حقیقی کی اصلاح معلوم ہوتی ہے۔

غزل کی چند تعریفیں آپ نے سُن لیں۔ اب قصیدہ، مثنوی اور رباعی کے متعلق بھی اپنی معلومات میں کچھ اضافہ کر لیجئے۔

## قصیدہ

(۱) "قصیدہ۔ چھوٹے چھوٹے پانچ یا چھ فقرے والے اشعار کو کہتے ہیں"

(۲) "قصیدہ۔ جو مصرا (مصرع) یا عبارت خدا کے واسطے پڑھے"

(۳) "قصیدہ جس میں کسی ۔۔کی بُرائی بھلائی پائی جائے"

(۴) "قصیدہ۔ وہ ہجو ہے جو آدمی کے مرنے کے بعد پڑھا جائے"

(۵) "قصیدہ۔ اُسے کہتے ہیں جو نظم اس طور پر پڑھی جائے کہ سُننے میں سامعین ان سُننے والے کے دل سکہرا اٹھے ہو۔ قصیدہ اکثر غم زدہ، غم سے بھرے ہوئے ہیں۔"

(۶) "قصیدہ۔ اس کے اندر چار چار سطریں ہوتی ہیں اور اور تسبیح (تسبیح) وغیرہ پائی جاتی ہے۔"

## رُباعی

(۱) "رباعی۔ غزل کی ایک قسم ہے جو بہت عمدہ ہوتی ہے۔"

(۲) "زِدہ شخص جب زیادہ رنج ہوتا ہے اور اُس وقت وہ شخص جو شعر کہا کرتا ہے اسے رباعی کہتے ہیں جیسے کسی کا لڑکا مرجائے اور اس کے رنج میں جو کہے تو رباعی ہوتی ہے۔"

(۳) "رباعی۔ اس میں اکثر چار شعر ہوتے ہیں۔ مثلاً:۔

راستی سیدھی سڑک ہے اس میں کوئی کھٹکا نہیں
آج تک اس راہ میں کوئی اٹکا نہیں"

(۴) "رباعی۔ عام طور پر چند لائنوں کی ہوتی ہے اور بہت جلدی جلدی پڑھی جاتی ہے۔"

(۵) "رباعی۔ وہ نظم جو تھوڑی سی سطروں میں ہو لگاتار نہ ہو۔"

(۶) "رباعی۔ دو شعروں کی ہی ہوتی خدا کی عبادت میں ہوتی ہے۔"

## مثنوی

(۱) "مثنوی اس کو کہتے ہیں جس میں دو شعر ہوتے ہیں، یا خدا کی شان میں یا رسول کی شان میں یا امام حسین کی شان میں یا کسی اولیا اللہ کی شان میں۔"

(۲) "مثنوی وہ ہوتی ہے جو سُناتے وقت بالکل تازہ گھڑ لی جاتی ہے۔"

(۳) "مثنوی۔ شعر جو کسی بےجان کی بابت کہے جائیں۔"

(۴) "مثنوی۔ عموماً ایک لائن کے شعر ہوتے ہیں مگر دوہرے نہیں ہوتے۔"

(۵) "مثنوی۔ یہ شعر بنائے جاتے ہیں بلا کسی دلیل کے۔"

اب چند اشعار کی تشریح سُنئے:۔

شعر:۔ زہر سقراط سے ناصح کو ملا دیتے ہیں
اور یوسف سے برادر لو دعا دیتے ہیں

تشریح (۱) "ناصح کو ہر ایک سقراط مال دیتے ہیں۔"

(۲) "نصیحت کرنے والے زہر سقراط پلا دیتے ہیں۔"

(۳) "نصیحت کرنے والوں کو سقراط سے زہر پلوا دیتے ہیں سقراط ایک حکیم تھا جو کسی بادشاہ کو نصیحت کرتا تھا، بادشاہ سقراط کے ذریعہ اُس کو زہر پلوا دیا کرتا تھا۔"

(۴) "ناصح کے ذریعہ سقراط کو زہر پلوا دیا گیا تھا۔ ایک مشہور واقعہ ہے۔"

(۵) "زہر کا پیالہ بھرا ہوا اُن کو پلا دیتے ہیں اور یوسف سے بھائی کو علیحدہ کر دیتے ہیں جس طرح دونوں بھائیوں کو جُدا جُدا کر دیتے ہیں زہر کا پیالہ پلا کر۔"

شعر:۔ لکھا ہے صفحۂ اوراق گل پر شہادت نامۂ بلبل سراسر

تشریح (۱) "پتیوں کی صورت پر بلبل نے شہادت نامہ لکھا ہے۔ شہادت نامہ ایک کتاب ہوتی ہے جس میں امام حسین جو مسلمانوں کے بہت بڑے پیغمبر ہوئے ہیں اور آخر میں اُن کو سولی دی گئی تھی اُن کے مارے جانے کا حال درج ہے۔"

(۲) "بلبل نامہ گیتوں کے مجموعہ کا نام ہے جس میں بلبل کی شہادت کا ذکر ہے۔"

یوں تو ہر شعر کی آپ نے تشریح دانش و فرہنگ ہی لیکن خواجہ میر درد علیہ الرحمہ کے اشعار کی جو تشریح کی گئی ہے وہ ایک اعجوبۂ روزگار کے طور پر ہمیشہ ورثہ میں محفوظ رکھنے کے قابل ہے۔ نمونہ ملاحظہ فرمائیے۔

شعر:۔ مژگاں تر ہوں یا رگِ تاکِ بُریدہ ہوں
جو کچھ کہ ہوں سو ہوں غرض آفت رسیدہ ہوں

مطلب۔ (۱) "میرے معشوق کی پلک مثل انگور کی رگوں کے ہوں اور پھر جیسی بھی ہوں۔ مطلب یہ ہے کہ تم مجھ کو بڑا بنا دیں۔"

مطلب (۲) "شاعر کہتا ہے کہ پلک اس طرح ہوں کہ جیسے آرا یعنی بہت نکیلے ہونے چاہئیں کہ تکلیف دہ ہوں۔"

ان دونوں دانش مندوں نے صیغۂ واحد متکلم "ہوں" کو صیغہ جمع غائب یعنی "ہونے چاہئیں" سمجھا۔ ایک نے "مژگانِ تر" کا ترجمہ "معشوق کی پلک" کیا، دوسرے نے "رگِ تاکِ بریدہ" کو "آرا" قرار دیا۔ وجہ ظاہر ہے کہ آرے کا کام کاٹنا ہے اور "بُریدہ" بھی بُریدن (کاٹنا) سے ماخوذ ہے۔

مطلب (۳) "کسی کی آنکھ کے سرکا نشانہ ہوں اور میرا دل اُسکی تاک میں ٹوٹ گیا ہے۔"

ماشاءاللہ! بہت دُور کی کوڑی لائے اور خوب تاک لگائی۔

مژگان کے معنی آنکھ فرض کیجئے۔ "تر" کو تبر کا مخفف سمجھئے لیکن "بُرشتہ" کہاں سے آیا اس کا کچھ پتا نہیں چلتا! تو یہ لو مسالہ تاک کر لگایا جاتا ہے۔ جب تاک موجود ہے تو نشانہ خود بخود پیدا ہو گیا۔

مطلب (۴) "گیلی پلکوں والا ہوں یا رگ تاک کا برادہ ہوں یعنی چُور چُور ہوں"

اے سبحان اللہ! انہوں نے اپنے آرے والے رفیق کو بھی مات کر دیا۔ اُنہوں نے صرف پلکوں کا خیالی آرا چلایا تھا۔ انہوں نے رگِ تاک کا "برادہ" مہیا کر کے آرا چلنے کا عملی ثبوت پیش کر دیا۔

مطلب (۵) "تیری پلک لمبی ہے اور کھول چھوٹی۔ غرض کہ جو کچھ ہو آفت پہنچانے والی ہو۔" "مژگان تر" کے معنی لمبی پلک" اور "رگِ تاک بُریدہ" کے معنی چھوٹی بھوں" "آفت رسیدہ" کے معنی آفت پہنچانے والی۔ باقی مطلب صاف ہو گئے جیسے۔

مطلب (۶) "شاعر کہتا ہے کہ میری پلکیں بھیگی ہوئی ہیں اور کٹی ہوئی ہیں"

مژگاں تر۔ بُریدہ تینوں لفظوں کے معنی صحیح بیان کئے باقی الفاظ کسی تشریح کے محتاج ہیں۔

مطلب (۷) "یہ ذوق شاعر کہتا ہے کہ میں گناہوں سے بھرا ہوا ہوں مگر ایک دوسرے کو شعروں میں کاٹنے والا ہوں"

"ذوق شاعر" نے ٹھیک ہی تو کہا کہ "مژگانِ تر ہوں" یعنی گناہوں سے بھرا ہوں لیکن "رگِ تاکِ بُریدہ" کے معنی "ایک دوسرے کو شعروں میں کاٹنے والا" کچھ ٹھیک نہیں معلوم ہوتے۔

مطلب (۸) "میں تیری مژگاں ہوں یا رگ ہوں یا ناک ہوں یعنی کٹے آدمی کی طرح آفت رسیدہ"

اگرچہ تاک اور ناک میں صرف ایک نقطہ کا فرق ہے لیکن ہر شخص کا ذہن اس طرف منتقل نہیں ہو سکتا کہ "تاک" کاتب کی غلطی ہے اور لفظ دراصل "ناک" ہے۔ اور جب تاک کی اصلاح کر کے ناک بنایا گیا تو پھر ناک بُریدہ کے معنی کٹا آپ سے آپ ہو گئے۔ شعر کا یہ مطلب اگر کسی طرح خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ تک پہنچایا جا سکتا تو یقین ہے کہ اُن کی رُوح پر بھی وجد کا عالم طاری ہو جاتا۔ فی الواقع یہ ذہانت قابلِ داد ہے بلکہ سچ پوچھئے تو اس کی نہ داد ہے نہ فریاد ہے۔

شعر:- اے درد جا چکا ہے مرا کام ضبط سے؛ میں غم زدہ تو قطرۂ اشکِ چکیدہ ہوں

مطلب (۱) "شاعر کہتا ہے کہ میرے درد اتنا ہوا، اتنا ہوا کہ وہ بے انتہا بڑھ گیا مگر میں ضبط کرتا رہا اور مجھے ضبط کی چونکہ عادت پڑ گئی ہے اس لئے اب درد معلوم نہیں ہوتا ہے۔ میں مصیبت زدہ تو آنسوؤں کو چُوس لیتا ہوں"

آزاد نے آبِ حیات میں لکھا ہے سوز کے متعلق ایک مرتبہ میر تقی میر علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ "شرفا میں ایسے تخلص ہم نے کبھی نہیں سُنے" غالباً درد کے متعلق بھی اُن کی یہی رائے ہو گی کیونکہ سوز اور درد معنی کے اعتبار سے ایک ہی قبیل کے الفاظ ہیں۔ چنانچہ ہمارے ذہین طالب علم نے بھی لفظ درد کو تخلص کے بجائے حقیقی درد خیال کیا۔ اور میر صاحب قبلہ جس نکتے تک پہنچے تھے۔ ہمارا یہ دِلی کا طالب علم بھی وہیں جا پہنچا۔ اسی کا نام اصطلاح میں "توارد" ہے۔ ع ہے فیض کا دروازہ قدرت کی طرف سے کبھی بند نہیں ہوتا۔ چکیدن کے معنی چُوس لینا بھی لُطف سے خالی نہیں۔

مطلب (۲) "میں تو غم زدہ ہوں اور تو اشکِ چکیدہ ہے"

ماشاءاللہ کیا منصفانہ تقسیم ہے۔

مطلب (۳) "ضبط میرے کام سے جا چکا ہے اور میں غزل کہنے میں بہت مشہور ہوں"

اشعار کے یہ مطالب کسی تبصرے کے محتاج نہیں نہ دوسرے جوابات کے متعلق کسی اظہارِ رائے کی ضرورت ہے۔ پانسو طلباء میں سے تقریباً پونے پانسو کے جوابات کا عام انداز یہی تھا۔ بورڈ آف سیکنڈری ایجوکیشن' دہلی' کے اربابِ حل و عقد کی خدمت میں صرف اسی قدر عرض کرنا ہے کہ کیا وہ اس افسوس ناک صورتِ حال کی طرف توجہ فرمائیں گے۔

**عندلیب شادانی**

ماشاء اللہ، بہت دُور کی کوڑی لائے اور خوب تاک لگائی۔ مژگان کے معنی آنکھ فرض کیجئے "تر" کو تیر کا مخفف سمجھئے لیکن "بہ نت نہ" کہاں سے آیا اس کا کچھ پتا نہیں چلتا! تو یہ کہ نسانہ تاک کر لگایا جاتا ہے۔ جب تاک موجود ہے تو نشانہ خود بخود پیدا ہو گیا۔

مطلب (۴) "گیلی پلکوں والا ہوں، رگِ تاک کا برادہ ہوں یعنی چُور چُور ہوں۔"

سبحان اللہ! انہوں نے اسے آرے والے رفیق کو بھی مات کر دیا۔ انہوں نے صرف پلکوں کا حالی آرا چلا یا تھا۔ انہوں نے رگِ تاک کا "برادہ" مہیا کرکے آرا چلنے کا عملی ثبوت پیش کر دیا۔

مطلب (۵) "تیری پلک لمبی ہے اور بھوں چھوٹی۔ غرض کہ جو کچھ ہو آفت پہنچانے والی ہو۔" "مژگان تر" کے معنی "لمبی پلک" اور "رگِ تاک بُریدہ" کے معنی "چھوٹی بھوں"، "آفت رسیدہ" کے معنی آفت پہنچانے والی۔ باقی مطلب صاف ہو گئے جیسے۔

مطلب (۶) "شاعر کہتا ہے کہ میری پلکیں بھیگی ہوئی ہیں اور کٹی ہوئی ہیں۔"

مژگاں، تر، بُریدہ تینوں لفظوں کے معنی صحیح بیان کئے باقی الفاظ کسی تشریح کے محتاج نہیں۔

مطلب (۷) "یہ ذوق شاعر کہتا ہے کہ میں گناہوں سے بھرا ہوا ہوں مگر ایک دوسرے کو شعروں میں کاٹنے والا ہوں۔"

"ذوق شاعر" نے ٹھیک ہی تو کہا کہ "مژگاں تر ہوں" یعنی گناہوں سے بھرا ہوں لیکن "رگِ تاک بُریدہ" کے معنی "ایک دوسرے کو شعروں میں کاٹنے والا" کچھ ٹھیک نہیں معلوم ہوتے۔

مطلب (۸) "میں تری مژگاں ہوں یا رگ ہوں یا ناک ہوں یعنی کٹے آدمی کی طرح آفت رسیدہ۔"

اگرچہ تاک اور ناک میں صرف ایک نقطہ کا فرق ہے لیکن ہر شخص کا ذہن اس طرف منتقل نہیں ہو سکتا کہ "ت ک" کاتب کی غلطی ہے اور لفظ دراصل "ناک" ہے۔ اور جب تاک کی اصلاح کرکے ناک بنایا گیا تو پھر ناک بُریدہ کے معنی نکٹا آپ سے آپ ہو گئے۔ شعر کا یہ مطلب اگر کسی طرح خواجہ میر دردؔ علیہ الرحمۃ تک پہنچایا جا سکتا تو یقین ہے کہ اُن کی رُوح پر بھی وجد کا عالم طاری ہو جاتا۔ فی الواقع یہ ذہانت قابلِ داد ہے بلکہ سچ پوچھئے تو اس کی نہ داد ہے نہ فریاد ہے۔

شعر:- اے دردؔ جا چکا ہے مرا کام ضبط سے میں غم زدہ تو قطرۂ اشکِ چکیدہ ہوں

مطلب (۱) "شاعر کہتا ہے کہ میرے درد اتنا ہوا، اتنا ہوا کہ وہ بے انتہا بڑھ گیا مگر میں ضبط کرتا رہا اور مجھے ضبط کی چونکہ عادت پڑ گئی ہے اس لئے اب درد معلوم نہیں ہوتا ہے۔ میں مصیبت زدہ تو آنسوؤں کو چُوس لیتا ہوں۔"

آزاد نے آبِ حیات میں لکھا ہے سوزؔ کے متعلق ایک مرتبہ میر تقی میرؔ علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ "شرفا میں ایسے تخلص ہم نے کبھی نہیں سُنے۔" غالباً دردؔ کے متعلق بھی اُن کی یہی رائے ہو گی کیونکہ سوز اور دردؔ معنی کے اعتبار سے ایک ہی قبیل کے الفاظ ہیں۔ چنانچہ ہمارے ذہین طالب علم نے بھی لفظ دردؔ کو تخلص کے بجائے حقیقی درد خیال کیا۔ اور میرؔ صاحب قبلہ جس نکتے تک پہنچے تھے۔ ہمارا یہ دلی کا طالب علم بھی وہیں جا پہنچا۔ اسی کا نام اصطلاح میں "توارد" ہے۔ سچ ہے فیض کا دروازہ قدرت کی طرف سے کبھی بند نہیں ہوتا۔ چکیدن کے معنی چُوس لینا بھی لُطف سے خالی نہیں۔

مطلب (۲) "میں تو غم زدہ ہوں اور تو اشکِ چکیدہ ہے۔"

ماشاء اللہ کیا منصفانہ تقسیم ہے۔

مطلب (۳) "ضبط میرے کام سے جا چکا ہے اور میں غزل کہنے میں بہت مشہور ہوں۔"

اشعار کے یہ مطالب کسی تبصرے کے محتاج نہیں نہ دوسرے جوابات کے متعلق کسی اظہارِ رائے کی ضرورت ہے۔ پانسو طلباء میں سے تقریباً پونے پانسو کے جوابات کا عام انداز یہی تھا۔ بورڈ آف سکنڈری ایجوکیشن، دہلی، کے اربابِ حل و عقد کی خدمت میں صرف اسی قدر عرض کرنا ہے کہ کیا وہ اس افسوس ناک صورتِ حال کی طرف توجہ فرمائیں گے۔

عندلیب شادانی

# نئے شاعروں پر ایک سرسری نظر

مجھے "نئے شاعروں" پر ایک سرسری نظر ڈالنی ہے۔ لیکن "سرسری نظر" ڈالنے سے پہلے شاید یہ بتانا ضروری ہے کہ "نئے شاعروں" سے میری کیا مراد ہے۔ اور اس کے بعد یہ بھی کہ "سرسری نظر" کا مفہوم اس مضمون کی ضرورت کیلئے کتنا محدود یا کتنا لامحدود ہوگا۔ اس تشریح کی صرف ایک وجہ ہے۔ لفظوں کا مفہوم ہمیشہ سے کچھ اضافی سا رہا ہے اور اس زمانہ میں تو لفظ اپنا مدلولوں میں جمع کیا ہوا مفہوم کھو کر ایک سا مفہوم حاصل کر رہے ہیں۔ ان کے نازک جسموں کو انسانی تجربے نے جن جن بوقلموں ملبوسوں سے ڈھک دیا ہے وہ اب ایک ایک کر کے اتر رہے ہیں۔ اور لفظوں کے ڈھانچوں پر اب نئے "حریر" اور نئے "پرنیاں" کی تہیں چڑھنی شروع ہوئی ہیں۔ کہ ان کی شکلیں پہچاننی بھی مشکل ہیں۔ اور اسی لئے جب کوئی کہتا ہے "نئے شاعر" تو خیال بھی دھوکے میں پڑ جاتا ہے۔ اور نظر کے سامنے بھی ان گنت الجھاوے آجاتے ہیں۔ "نئے شاعر" کیا حالی اور آزاد نئے شاعر ہیں، یا حالی اور آزاد سے آگے اکبر، چکبست اور اقبال یا پھر جوش، اختر شیرانی اور اب سے چند برس پہلے کے شاعروں کی "ذوق نرم" حفیظ جالندھری، احسان دانش، ساغر، روش۔ اس میں شبہ نہیں کہ حالی سے لیکر اقبال، جوش، حفیظ اور روش تک سب (غزل گو شاعروں کو چھوڑ کر) "نئے شاعر" ہیں۔ لیکن یہ نیا زمانہ کسی چیز کو بہت دن تک نیا نہیں رہنے دیتا۔ اب نئے شاعروں کے ایک گروہ نے ہمارے خیال اور ذہن پر قبضہ جمانا شروع کر دیا ہے۔ فیض، راشد، مجاز، تاثیر، خالد، حاذق، اختر الایمان، جاں نثار اختر، سلام، نظر، جعفری، زیدی اور ان سب سے بڑھ کر میراجی۔ اب یہ نئے شاعر ہیں جن کے متعلق پڑھے لکھوں میں اور کم پڑھے ہوئے لوگوں میں طرح طرح کی بحثیں ہوتی ہیں۔ اور طرح طرح کی غلط فہمیاں پھیلی ہوئی ہیں۔ مجھے انہی "نئے شاعروں" پر ایک "سرسری نظر" ڈالنی ہے۔ اور "سرسری نظر" ڈالنے کا مقصد صرف یہ ہے کہ ان شاعروں کی شاعری کے متعلق جو مختلف طرح کی غلط فہمیاں عام ہوگئی ہیں انھیں صحیح نظر سے دیکھا جا سکے۔ اور ان کے تجرباتی پس منظر میں ان کی قدروں کا صحیح اندازہ ہو سکے "تجرباتی پس منظر" میں نے اس لئے کہا کہ اس نئی شاعری کا خاصا بڑا حصہ نئے تجربوں کی گود میں پل بڑھ رہا ہے "نئے تجربے" جب تک ایک روایتی قوت کی شکل نہ اختیار کر لیں۔ پڑھنے والوں میں غلط فہمیاں پیدا کرتے ہیں۔ اور خود تجربہ کرنے والوں میں شک و شبہ باقی رکھتے ہیں۔ اور یہ دونوں چیزیں ادب اور فن کی ترقی میں رکاوٹ پیدا کرتی ہیں۔ پڑھنے والوں کی طرف سے جو رکاوٹ پیدا ہوتی ہے اس کا علاج شاید یہی ہے کہ ادب کو اس کے صحیح پس منظر میں دیکھ کر غلط فہمیوں کی وجہ سے پیدا ہونے والی رکاوٹ کے بوجھ کو ہلکا کریں۔ ممکن ہے نئے شاعروں پر یہ "سرسری نظر" اس بوجھ کو کچھ ہلکا کر سکے۔

میں نے ابھی کہا تھا کہ نئی شاعری کا خاصا بڑا حصہ نئے تجربوں کی گود میں پل بڑھ رہا ہے اور شاید یہی وجہ ہے کہ نئی شاعری کے پڑھنے والے اس میں مختلف طرح کی الجھنیں محسوس کرتے ہیں۔ خیال کے سلسلہ میں بھی اور بیان کے سلسلے میں بھی۔ انھیں شاعروں کی کہی ہوئی باتیں مہمل اور بے معنی معلوم ہوتی ہیں۔ ان میں ابہام ہوتا ہے۔ شاعروں نے واقعات کی اور محسوسات کی جو تصویریں بنائی ہیں ان میں دھندلا پن ہے۔ اور نظر کو ان کے نقوش کی تہوں اور گہرائیوں تک پہنچنے میں اتنی منزلیں طے کرنی پڑتی ہیں کہ وہ گھبرا جاتی ہے۔ اور تصویر کے نقش کبھی واضح ہو کر سامنے نہیں آتے۔ بات کہنے کے طریقے میں اور تصویریں بنانے کے فن میں بھی اجنبیت ہے۔ نئے لفظ، پرانے لفظوں کا نیا مفہوم، تشبیہوں اور استعاروں کا اس سے بھی زیادہ اچھوتا اور ان دیکھا انداز۔ بیان میں کبھی نہ ختم ہونے والی آزادی۔ بحروں، قافیوں اور ردیفوں کی رسمی پابندیوں سے بغاوت۔ عام خیال اب تک ان چیزوں کا عادی نہیں معلوم ہوتا۔ اسے گھبراہٹ اور الجھن سے بھی زیادہ بوکھلاہٹ ہوتی ہے۔ اور پڑھنے والا جسے انسانی فطرت نے اپنے خیال اور سمجھ کو سب سے برتر سمجھنا سکھایا ہے ان چیزوں کو بے معنی اور مہمل کہتا ہے۔ وہ جذباتی بن جاتا ہے۔ اور جذبات کی رو خیال اور سمجھ کو اور بھی غلط راستوں پر ڈال دیتی ہے۔

"نئی شاعری" میں بے شک ابہام ہے لیکن اس کے خاصے حصے میں اس ابہام کا سلسلہ کسی نہ کسی "نئے تجربے" کی کوشش سے ملتا ہے۔ کہیں کامیاب اور کہیں ناکام۔ خیال کے ابہام کی دو تین وجہیں ہیں۔ ہمارے نئے شاعروں نے نفسیات کے بعض نئے اصولوں سے

اور ان تجربوں کو برتنے والے بعض نئے انگریزی شاعروں سے یہ بات سیکھی ہے۔ کہ انسان کا شعور زنجیر کی طرح مسلسل اور مربوط شکل میں عمل نہیں کرتا۔ شعور کی رَو ایک مقرر کئے ہوئے راستے پر نہیں چلتی۔ اور انسان کا شعور اس کے خیال کو اس طرح ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جاتا ہے کہ اس میں کسی طرح کا ربط پیدا کرنا غیر ممکن ہے۔ اور اسی لئے جب ادیب یا شاعر انسانی ذہن کی کسی کیفیت کی مصوری کرنا چاہتا ہے تو اُسے بھی یہی راستہ اختیار کرنا پڑتا ہے جس کی کوئی منزل نہ پہلے سے معین ہوتی ہے اور نہ بعد میں آسانی سے معین کی جا سکتی ہے۔ اسی لئے پڑھنے والا جب کسی کے شعور کی اس بے ربط مصوری کا ادراک کرنا چاہتا ہے تو اس کے فہم و درک کو جھٹکے لگتے ہیں۔ وہ ربط کی جستجو کرتا ہے اور اُسے ربط نہیں ملتا۔ اور یہ اُلجھی ہوئی ڈور اور بھی اُلجھ جاتی ہے۔ شاعری "مبہم" بن جاتی ہے۔ اور وہ اُسے مہمل اور بے معنی کہنے لگتا ہے۔

یہی حال مختلف ذہنی تصویروں کا ہے۔ شاعر کا ذہن ایک تصویر بناتا ہے۔ یہ تصویر اس کے ذہن میں چند اسی طرح کے اور تجربوں کا تصور لے آتی ہے اور اس تصور کی مدد سے شاعر ایک دوسری تصویر بنا لیتا ہے۔ اس طرح خیال سے خیال پیدا ہوتا ہے۔ اور ایک تصور خود بخود بنتا ہوا دوسرے تصور کے پیچھے آ جاتا ہے۔ ایک نقش سے دوسرا نقش اُبھرتا ہے۔ اور اس طرح شعور کی اس مسلسل لیکن غیر مربوط رَو کی مدد سے پیدا ہونے والے تصورات اور نقوش سے بنی ہوئی مختلف تصویروں سے مل جُل کر ایک نظم تیار ہوتی ہے۔ پڑھنے والے الگ الگ ان مختلف تصویروں کا تصور کر لیتے ہیں اور ان کا نقش دل و دماغ پر قائم ہو جاتا ہے۔ لیکن مجموعی طور پر ان تصویروں کو ملا کر وہ کوئی بڑی تصویر نہیں بنا سکتا۔ نظم کے الگ الگ ٹکڑوں میں اُسے شاعرانہ لطف محسوس ہوتا ہے۔ لیکن وہ یہ سمجھنے سے قاصر رہتا ہے کہ نظم کے مجموعی تصور میں ان منفرد تصویروں سے کیا مدد ملتی ہے۔ اور نظم کا مرکزی خیال اور تصور کیا ہے۔ نظم کے مختلف ٹکڑوں سے لطف اندوز ہونے کے باوجود اسے پوری نظم میں کوئی شاعرانہ حظ نہیں ملتا۔ اُسے اس کے ٹکڑے تو بامعنی معلوم ہوتے ہیں لیکن پوری نظم کا 'ابہام' اُسے بے معنی بنا دیتا ہے اور اسی لئے وہ ساری نئی شاعری کو مہمل کہنے لگتا ہے۔ آپ کو اس نئے نفسیاتی تجربے کی مثالیں نئے شاعروں میں ن م راشد کے یہاں زیادہ ملیں گی۔ پھر اختر الایمان کے یہاں، اور یوسف ظفر کے یہاں، فیض کے یہاں، کہیں کہیں مجاز کے یہاں اور تقریباً ہر جگہ میرا جی کے یہاں۔ میں یہ نہیں کہتا کہ شعوری نفسیات کے اس اثر نے ان سب شاعروں کے کلام میں لطافت پیدا کر دی ہے۔ لیکن یہ ضرور ہے کہ ان کی نظموں کی خاصی تعداد ایسی ہوگی کہ اگر آپ انھیں ایک دفعہ سے زیادہ پڑھیں گے کہ رفتہ رفتہ ان کا مرکزی خیال آپ کے سامنے آ جائیگا۔ اور اس صورت میں آپ کا جی چاہے گا کہ آپ نظم کو بار بار پڑھیں اور اس میں ہر دفعہ ایک لطف محسوس کریں لیکن اس تعداد سے کہیں زیادہ تعداد ایسی نظموں کی بھی ہوگی کہ جنھیں آپ جتنا زیادہ پڑھیں گے اُن کی اُلجھن بھی اتنی ہی زیادہ ہوگی۔

شاعری کے ابہام کی ایک وجہ اور بھی ہے۔ نئے شاعر لفظوں کی دُنیا میں بھی نئے نئے تجربے کر رہے ہیں۔ انھیں ایسے طریقوں کی تلاش ہے جن سے پُرانے لفظوں میں تازگی اور شادابی پیدا ہو سکے۔ اور زبان اپنی رسمی قیدوں کی زنجیروں کو توڑ کر نئی راہیں اختیار کر سکے۔ وہ نئے سانچوں میں ڈھل کر نئے امکانات کی روشنی دکھا سکے۔ لفظوں کی نئی شکلیں نئی تصویریں بنا سکیں۔ اور ایک لفظ ذہن میں چھپے ہوئے اَن گنت تصورات کا خاکہ ہمارے سامنے لا سکے۔ لفظوں میں یہ نیا پن، تازگی اور شادابی پیدا کرنے کی کوشش، ان کیلئے نئے امکانات کی تلاش، ان میں چھپی ہوئی تصویروں کی جستجو، پُرانی قیدوں سے بغاوت، نئی آزادیوں کی خواہش — ان سب چیزوں نے مل جُل کر خیال کو بعض جگہ اور بھی مبہم بنا دیا ہے۔ لیکن اچھے شاعر اس سلسلے میں واقعی کامیاب بھی ہوئے ہیں۔ آپ اُن کے لفظوں کے نئے پن سے گھبرائیں نہیں۔ ان میں آپ کو شاعرانہ خوبیاں ملیں گی، معنی کی وسعت ملے گی اور ذہنی تصویریں ملیں گی۔ جو رنگین بھی ہونگی اور معنی خیز بھی۔ اس سلسلے میں آپ فیض اور مجاز کی شاعری کو دیکھئے اور ان کے علاوہ جذبی اور اختر الایمان کی شاعری کو۔ آپ غور کرینگے تو ان شاعروں کے ان تجربوں میں آپ کو اچھائیاں زیادہ ملیں گی۔ اور بُرائیاں کم۔ ان کی ان جدتوں میں پُرانی چیزوں سے بغاوت کا جذبہ نہیں بلکہ ایک نئے تجربے کی معصوم کوشش ہے۔ اس معصوم کوشش میں ان سے غلطیاں بھی ہوئی ہیں۔ اور اسی لئے شاید اُن کی کہی ہوئی بات آپ کو اُلجھن میں ڈالتی ہے۔

پھر زبان سے آگے بڑھ کر یا خیال، نئے اشارے تلاش کرتا ہے۔ اشارے بات کو واضح بھی کرتے ہیں اور کبھی کبھی اُلجھا بھی دیتے ہیں۔ ان سے شاعرانہ لطف بھی پیدا ہوتا ہے معنی میں وسعت اور رنگینی بھی پیدا ہوتی ہے۔ اور انھیں سے ابہام بھی پیدا ہوتا

ہے۔ لیکن اچھے شاعروں کے اشارے آپ کے خیال کو نئی راہیں دکھانے میں مدد دیتے ہیں۔ وہ اسے اُلجھن میں نہیں ڈالتے۔ اشاروں کی دُنیا میں چھوٹا سا لفظ بھی بڑا بن جاتا ہے۔ کوزے میں سمندر سما جاتا ہے۔ اس سلسلے میں ن۔ م۔ راشد نے پُرانے دھندلکے کو چیر کر نئی روشنی دکھائی ہے۔ اور اس نئی روشنی سے شاعری میں چمک دمک بھی پیدا ہوئی ہے۔ لیکن 'نئے شاعروں' میں آپ کو کچھ ایسے ملیں گے جو ان اشاروں سے سلیقے سے کام نہیں لے سکے ہیں۔ اور اسی لئے نئی شاعری بدنام ہو رہی ہے۔ لیکن آپ میں تو اچھے بُرے کی پرکھ ہے۔ آپ چاہیں تو خذف ریزوں کو چن کر الگ پھینک دیجئے۔ موتی خود بخود چمکیں گے۔ اور غلط فہمی اور بدگمانی خود بخود کم ہو جائیگی۔

آپ کو پُرانی بحریں پسند ہیں۔ ردیف قافئے پسند ہیں۔ اس لئے کہ ان میں ترنم اور موسیقی ہے۔ نثر اور نظم کا فرق ہے۔ خیال انہیں کے سانچے میں ڈھل کر دل میں اُترتا ہے۔ اس میں گھنگروؤں کی جھنکار پیدا ہوئی ہے۔ نئے شاعروں پر الزام یہ ہے کہ انھوں نے آپ کی پسند کی ان چیزوں سے بغاوت کی ہے۔ اس سلسلے میں بھی غلط فہمی زیادہ ہے۔ نئے شاعروں میں (میری مُراد ان شاعروں سے ہے جنھیں ہم شاعر کہہ سکتے ہیں) صرف گنتی کے ایسے ہیں جنھوں نے پُرانی بحروں کو چھوڑا ہے یا قافیہ کے ترک سے انکار کیا ہے۔ فیض، مجاز، راشد، جذبی، جاں نثار اختر، سلام، مخدوم، جعفری، زیدی، یوسف ظفر سب کسی نہ کسی طرح پُرانی ہی بحروں کو برت رہے ہیں۔ کہیں کہیں ان میں نئے تجربے ضرور ہیں۔ لیکن ان کی حیثیت ابھی تجربے کی ہے۔ اگر یہ نیا تجربہ پُرانی چیزوں میں نئے امکانات پیدا کر سکے تو اس میں بُرائی نہیں اچھائی ہے۔ زمانہ بُرائی کو ختم کرنے میں دیر تو کر سکتا ہے لیکن اندھیر نہیں کر سکتا۔ جو کچھ بُرا ہے وہ بُرا رہے گا اور ختم ہو جائیگا۔

جن نئے شاعروں کے متعلق مجھے کچھ کہنا ہے اُن کی شاعری میں مختصر طور پر یہ سب باتیں ہیں جن کا میں نے ابھی ذکر کیا۔ اور ان سب باتوں کا مصرف اچھی طرح بھی ہوا ہے اور بھونڈے طریقے سے بھی۔ کچھ شاعر ایسے ہیں جنھوں نے مشرق اور مغرب کے انداز کو اپنے اندر جذب کر لیا ہے۔ اور اس مشرق و مغرب کے میل میں اپنی شاعرانہ اُپج اور انفرادیت سے کوئی نیا رنگ بھر کر کوئی نہ کوئی نئی چیز ہمارے آپ کے سامنے پیش کی ہے۔ کچھ شاعر ایسے ہیں جن کی آواز میں کسی پُرانے اثر کا پتہ نہیں چلتا۔ انھوں نے کوئی بالکل نیا راستہ بنایا ہے۔ اور کچھ بالکل ایسے ہیں جنھوں نے نیا تجربہ کرنے کی کوشش میں مغرب کی کسی چیز کو اپنانا چاہا ہے۔ اور اُسے اچھی طرح ہضم کئے بغیر اُگل دیا ہے اور اس بدہضمی نے شاعری کی صورت کو بے مزہ اور ناگوار بنا دیا ہے۔ پڑھنے والے بھی اسے ہضم نہیں کر سکتے۔ ایسے شاعر 'نئے تجربوں' کو بدنام کرتے ہیں اور ان کی طرف سے غلط فہمی اور بدگمانی پھیلتی ہے۔ نئی شاعری کی طرف سے بدگمانی اور غلط فہمی کی ذمہ داری ایسے شاعروں پر ہے۔

نئی شاعری میں یہ سب کچھ ہے اور اس کے علاوہ خود شاعروں کے سماج اور ان کے ماحول کا دیا ہوا بھی بہت کچھ ہے۔ ملک کی سیاسی زندگی کا خلفشار، سماجی اور معاشرتی زندگی کے ناسور اور ان کا پیدا کیا ہوا سیاسی حِس، پھر ادب اور شاعری میں واقعیت، درحقیقت پیدا کرنے کی ادبی تحریک اور اس کے اچھے اور بُرے نتائج، مارکس اور فرائڈ کا اثر، موجودہ زندگی کی غیر مطمئن فضا سے بیزاری اور اپنے اپنے لئے ایک دُنیا کی تلاش، ان سب چیزوں کا اثر ہمارے نئے شاعروں کی شاعری پر ہے۔ اچھا بھی اور بُرا بھی۔ ایک روشن مستقبل کا پیامی بھی اور ایک آنے والے بھیانک زمانے سے ڈرانے والا بھی۔ مجموعی طور پر یہ ہے ان نئے شاعروں کی شاعری۔ اور انفرادی طور پر اور بہت کچھ جو ایک کو دوسرے سے الگ کرتا ہے۔ اور ایک کی آواز دوسرے کی آواز سے الگ سُنائی دیتی ہے۔

آسانی کے خیال سے ان شاعروں کو تین مختلف گروہوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ وہ شاعر جنھوں نے فنی حیثیت سے پُرانی ڈگر کو چھوڑ کر ایک نئی راہ اختیار کی۔ اور روایتی اسلوب بیان اور اس کے قالب کو بدل کر شاعری کو نئے قالب میں ڈھالنا چاہا۔ ڈاکٹر تاثیر، تصدق حسین خالد، میراجی، ن۔ م۔ راشد اور یوسف ظفر اس گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ دوسرا گروہ ان شاعروں کا ہے جنھوں نے گردوپیش کی زندگی اور اس کے مسائل کو محسوس کر کے اس کی ترجمانی اپنی شاعری میں کی۔ فیض، جذبی، اختر الایمان، سلام اور جاں نثار اختر اس گروہ کے نمائندے ہیں۔ تیسرا گروہ اُن شاعروں کا ہے جن کی نظر زندگی کی تلخ حقیقتوں پر بھی ہے۔ لیکن وہ ان تلخ حقیقتوں کا ذمہ دار اپنے ملک کی سیاسی زندگی اور اس سیاسی زندگی کی پیدا کی ہوئی غلامی کو سمجھتے ہیں۔ ان شاعروں میں مجاز، مخدوم، علی سردار جعفری، اور علی جواد زیدی کے نام پیش پیش ہیں۔ پھر ان میں سے ہر ایک کے متعلق یہ کہہ دینا کہ ان کا تعلق ان تین گروہوں میں سے صرف کسی ایک گروہ سے ہے صحیح نہیں۔ مثلاً ن۔ م۔ راشد نے جہاں ایک طرف روایتی اسلوب میں کچھ اہم تبدیلیاں کیں وہاں دوسری طرف اُن کی

شاعری ایک نئے خیال اور نئی زندگی کی رجحان بھی ہے۔ مجاز کا سیاسی حس ان کی شاعری کے خاصے بڑے حصے پر چھایا ہوا ہے۔ پھر بھی انھیں سیاسی شاعر کہنا ان کی شاعرانہ فطرت پر ایک بہت بڑا بہتان ہے۔ یا علی سردار جعفری اور علی جواد زیدی کی شاعری کو صرف سیاسی کہہ کر ٹال دینا اُن کے تاریخی حس اور باریک مشاہدے سے منکر ہونا ہے۔ اس نئے زمانے نے کچھ ایسے حالات پیدا کر دیئے ہیں کہ ہر شاعر انفرادی طور پر دوسرے سے الگ ہونے کے باوجود کسی نہ کسی طرح اس زنجیر کی ایک کڑی ہے جو ہمارے سیاسی اور سماجی محسوسات سے مل کر بنی ہے۔ نہ کوئی شاعر خالص سیاسی ہے اور نہ خالص اصلاحی۔ اور نہ نرا رومان کا دلدادہ۔

ڈاکٹر تاثیر اور تصدق حسین خالد اُردو کے وہ شاعر ہیں جنھوں نے اب سے تقریباً بیس برس پہلے اُردو میں ایک نئے اسلوب کو رائج کرنے کی کوشش کی۔ اور ان دونوں شاعروں کی کوشش کا نتیجہ ہے کہ آزاد شاعری نے رفتہ رفتہ ایک تحریک کی شکل اختیار کر لی۔ تاثیر اور خالد نے ایک ایسے زمانے میں ایک روشِ نو کی طرح ڈالی جب اُردو پڑھنے والے شاعری کے روایتی طریقے میں کسی بنیادی تبدیلی کے خیال کو ایک بغاوت سمجھتے تھے۔ اور اس لئے اس راستے پر چلنے والوں کو 'باغی' کے لقب سے یاد کیا جاتا تھا۔ اس لحاظ سے تاثیر اور خالد نئے دور کی شاعری کے پہلے 'باغی' اور 'انقلابی' کی حیثیت رکھتے ہیں۔

اور ان دو 'باغیوں' میں بھی تاثیر کا نام اور کام ایک نئے ادبی تجربہ کی حیثیت سے اجتہاد کا درجہ رکھتا ہے۔ فنی حیثیت سے اُردو کی نئی نظموں نے جتنی راہیں طے کی ہیں ان کا سُراغ کسی نہ کسی طرح تاثیر کے فنی تجربوں تک پہنچتا ہے۔ انھوں نے ایسی نظمیں بھی کہی ہیں جن میں مروّجہ بحروں کی پوری پوری پابندی ہے۔ اور پھر ایسی نظمیں جن میں بحریں وہی ہیں۔ لیکن ردیف و قافیہ کی سختی سے پابندی نہیں کی گئی۔ اور ایسی نظمیں بھی جو اپنی ہیئت میں مثنوی اور غزل کا امتزاج معلوم ہوتی ہیں۔ پھر اور آگے چل کر ایسی آزاد نظمیں جن میں بحر کے ارکان کو گھٹا بڑھا کر مختلف ٹکڑوں میں مختلف وزن پیدا کئے گئے ہیں۔ جس طرح بحروں ردیف اور قافیوں کے سلسلے میں مختلف طرح کے تجربوں کے لحاظ سے تاثیر ہر منزل پر خضرِ منزل کی طرح ہر جگہ آگے آگے چلتے نظر آتے ہیں۔ اسی طرح لفظوں، ترکیبوں، تشبیہوں، استعاروں کے ایک نئے طریقۂ استعمال میں بھی تاثیر نے نئے لکھنے والوں کو نئی راہیں دکھائی ہیں۔ اور ان نئی راہوں میں نیا تجربہ کرنے والے ہر شاعر نے اپنی اپنی پسند اور اپنی فطرت کے مطابق ان نئی راہوں کو نئے نئے گل بوٹوں سے سجایا ہے۔

چونکہ تاثیر کی شاعری اُردو میں برابر ایک نئے فنی طرز کی بنیں رکھ رہی ہے۔ اس لئے پڑھنے والوں کو ممکن ہے اُن کے یہاں فکر و تخیل کے اعتبار سے کسی مرکزی تصور کی کمی محسوس ہوتی ہو۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ کسی فن کے مجتہد کیلئے کسی مرکزی تصور کا پابند ہونا ممکن نہیں وہ تو ادب و شعر کو نئے نئے سانچے دیتا ہے۔ کہ یہ سانچے خیالات کو ایک نیا نہج اور نیا انداز اختیار کرنے میں مدد دے سکیں۔ تاثیر کے اسی نئے نہج، نئے انداز اور نئے سانچوں کی شاعری ہے۔ ان کے بنائے اور دکھلائے ہوئے سانچے شاعروں کے سامنے خیال کو ایک نئے انداز میں پیش کر سکنے کے امکانات پیش کر کے اپنا منصب پورا کر دیتے ہیں۔ تاثیر کی نئی شاعری کا منصب فن میں نئے سے نئے امکانات کا پیدا کرنا ہے۔ اور ان نئے امکانات کے پیدا کرنے کی اہمیت میں وہ اس حد تک محو رہے ہیں کہ ان کی شاعری میں اپنے اور غیر کے تخیل کا امتیاز بھی بے حد دُھندلا بن جاتا ہے۔ رومان، سیاست، اخلاق، ان میں سے ہر چیز سے انھوں نے اپنی بزمِ سخن کو سجایا ہے۔ لیکن اس سجاوٹ میں میرے نزدیک اہمیت خیال کو نہیں بلکہ اس کے قالب کو ہے۔ اُردو شاعری میں تاثیر کا نام اسی لئے زندہ رہے گا کہ انھوں نے اسے بہت سے نئے سانچے اور نئے قالب دیئے ہیں۔ فن کے معاملہ میں باغی بن کر دوسروں کو باغی بننا سکھایا ہے۔ اور نئے فن کو اپناتے وقت ہر جگہ اچھے اور بُرے کے امتیاز کو پیشِ نظر رکھا ہے اور اسی لئے فنی نقطۂ نظر سے اُن کے شاعرانہ تجربوں میں جمالیاتی عنصر کی کمی نہیں۔

تصدق حسین خالد کی شاعری بھی فنی حیثیت سے ایک نئے تجربے کی بنیاد ہے۔ انھوں نے ۱۹۲۵ء سے اُردو میں آزاد نظم کا نیا طرز رائج کرنے کی ابتدا کی۔ اور اس کے بعد ۱۹۳۳ سے ۱۹۳۵ء تک انگلستان میں رہ کر وہاں کی جدید شاعری کا مطالعہ کیا۔ اس کے بعد سے آزاد نظم کو اُردو میں عام کرنے کی تحریک کو اور زیادہ شد و مد سے پھیلانے میں حصہ لیا۔ ان فنی تجربوں میں بھی انھوں نے آزاد نظم کے ان اصول سے بغاوت کی ہے جو کسی نہ کسی طرح اُردو شاعری کے مزاج کے موافق تھے۔ اور اس لئے ان کی آزاد نظموں میں اکثر جگہ پڑھنے والوں کو ترنم کی کمی محسوس ہوتی ہے۔ اور نظم جس آہنگ و موسیقی کے بغیر نظم نہیں بنتی وہ اس طرح باقی نہیں رہتی۔

آزاد نظم آزاد ہونے کے باوجود فنی حیثیت سے ایک حد کی پابند ہے کہ وہ جس بحر میں کہی جائے اس کے مختلف مصرعوں میں اس بحر کے ارکان کو گھٹا بڑھا کر آہنگ پیدا کیا جائے۔ مثلاً کسی نظم کے ایک مصرعہ کا وزن مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن ہے، تو اس کے باقی مصرعوں میں یہی رُکن (مفاعیلن) ایک مرتبہ دو مرتبہ تین مرتبہ یا اس سے بھی زیادہ مرتبہ یا اس کی محذوف شکل استعمال کی جائیگی۔ اور اگر پڑھنے والا اس کے مختلف مصرعوں میں صحیح ربط پیدا کر کے نظم کو پڑھے تو اس میں اسے وہی ترنم اور آہنگ محسوس ہوگا جو اس خاص بحر کیلئے مخصوص ہے۔ ڈاکٹر خالد نے عموماً اس مروجہ طریقے سے انحراف کیا ہے۔ مثلاً ان کی نظم "کتبہ" دیکھئے:۔

شیر دل خاں
میں نے دیکھے تیس سال
پے بہ پے فاقے
مسلسل ذلتیں
جنگ
روٹی
سامراجی بیڑیوں کو وسعتیں دینے کا فرض
ایک لمبی جانکنی
سو رہا ہوں اس گڑھے کی گود میں
آفتابِ مصر کے سائے تلے
میں کنوارا ہی رہا
کاش میرا باپ بھی
یوں کنوارا ۔۔۔
کیا کہوں!

اس نظم کی تقطیع اس طرح ہوگی:۔

| | |
|---|---|
| شیر دل خاں | فاعلاتن |
| میں نے دیکھے تیس سال | فاعلاتن فاعلن |
| لے بہ پے فاقے | فاعلاتن فا |
| مسلسل ذلتیں | علاتن فاعلن |
| جنگ! | فاع |
| روٹی!! | لاتن |
| سامراجی بیڑیوں کو وسعتیں دینے کا فرض | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| ایک لمبی جانکنی | فاعلاتن فاعلن |
| سو رہا ہوں اس گڑھے کی گود میں | فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| آفتابِ مصر کے سائے تلے | " " " |
| میں کنوارا ہی رہا | فاعلاتن فاعلن |
| کاش میرا باپ بھی | " " |
| یوں کنوارا | فاعلاتن |

کیا کہوں　　فاعلن

فاعلاتن بحر رمل کا سالم رکن ہے اور فاعلن اس کا رکن محذوف۔ اس نظم (کتبہ) کا ایک مصرع یا ٹکڑا "سامراجی بیڑیوں کو دستیں دینے کا فرض" بحر رمل محذوف الآخر میں ہے۔ باقی مصرعے یا ٹکڑے ایک یا دو یا تین رکنوں کے آہنگ پر ہیں۔ پھر بھی کئی جگہ شاعر نے یہ آہنگ قائم نہیں رکھا مثلاً نیچے کے ٹکڑوں میں:۔

| | |
|---|---|
| پے بہ پے فاقے | فاعلاتن فا |
| مسلسل ذلتیں | علاتن فاعلن |
| جنگ! | فاع |
| روٹی!! | لاتن |

ڈاکٹر خالد کی شاعری میں کوئی مرکزی خیال نہیں۔ اور نہ اس کے محسوسات پر طبقی زندگی کی کشاکشوں کا کوئی نمایاں اثر موجود ہے اس لئے فکر کی حیثیت سے بھی اس میں کوئی ایسی بات نہیں جو پڑھنے والوں کو اپنی طرف کھینچ سکے۔ اور یہی وجہ ہے کہ ان کی شاعری نئی شاعری کے دور میں ایک ایسے فنی تجربے کا نمونہ ہے جو فکری حیثیت سے بھی لوگوں پر کوئی اثر نہیں ڈالتا۔ اور شاعرانہ ترنم کے نقطہ نظر سے بھی۔

"باقی" شاعر کی حیثیت سے نئے شاعروں میں میراجی سے زیادہ بدنام ہیں۔ اور اس سے کم شاید ن۔م۔ راشد۔ ان کے متعلق کہا جاتا ہے کہ ہیئت اور فکر دونوں کے لحاظ سے انھوں نے قدیم راہوں سے انحراف کیا ہے۔ ہیئت کے اعتبار سے صرف ایک چیز ہے جس کی طرف راشد کی شاعری پڑھ کر ذہن منتقل ہوتا ہے۔ شاعری کے پرانے قالب کو چھوڑ کر ایک نئے قالب کی جستجو۔ یہ قالب انھوں نے آزاد نظم میں حاصل کیا اور اسی کو اپنا لیا۔ لیکن اس نئے قالب اور نئی ہیئت کو اپنانے میں بھی راشد نے کہیں اردو شاعری کے روایتی ترنم اور اس کی موسیقی کو ہاتھ سے نہیں جانے دیا۔ راشد کی اس شاعری کے علاوہ بھی جو ان کی شاعری کے ابتدائی دور کی پیداوار ہے اور جس میں اردو کی قدیم روایتی ہیئت کی پابندی ہے۔ ہمیں کسی نظم میں اس ترنم کی کمی نہیں محسوس ہوتی جس کیلئے ہم اپنی پرانی شاعری کی طرف دیکھتے ہیں۔ راشد کی ساری آزاد نظمیں اردو کی دو عدد سے زیادہ مروج بحروں میں سے دو کے آہنگ پر ہیں۔

اُن کی مشہور نظمیں شرابی، انتقام، اجنبی عورت، خودکشی، اظہار اور ایک رات میں بحر رمل کے ارکان سے کام لیا گیا ہے۔ اور 'بیکراں رات کے سناٹے میں'، دریچے کے قریب، شاعر درماندہ، عہدِ وفا، گناہ، زوال اور سپاہی میں دوسری بحر کے ارکان۔ مثلاً شرابی کی تقطیع اس طرح ہوگی:۔

| | |
|---|---|
| آج پھر جی بھر کے پی آیا ہوں میں | فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| دیکھتے ہی تیری آنکھیں شعلہ ساماں ہوگئیں | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| شکر کر اے جاں کہ میں | فاعلاتن فاعلن |
| ہوں دیارِ افرنگ کا ادنیٰ غلام | فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| صدرِ اعظم یعنی دریوزہ گرِ اعظم نہیں | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| ورنہ اک جامِ شرابِ ارغواں | فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| کیا بجھا سکتا تھا میرے سینۂ سوزاں کی آگ؟ | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| غم سے مرجاتی نہ تو | فاعلاتن فاعلن |
| آج پی آتا جو میں | فاعلاتن فاعلن |
| جامِ رنگیں کے بجائے | فاعلاتن فاعلن |
| بیکسوں اور ناتوانوں کا لہو | فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |
| شکر کر اے جاں کہ میں | فاعلاتن فاعلن |

ہوں دیارِ فرنگ کا ادنیٰ غلام — فاعلاتن فاعلاتن فاعلن
اور بہتر عشق کے قابل نہیں! — فاعلاتن فاعلاتن فاعلن

راشد نے اپنی کسی نظم میں ارکان کے ٹکڑے کرکے انھیں دو مصرعوں میں نہیں پھیلایا ہے۔ اور اس لئے ان کی آزاد نظموں میں بھی ہمیں وہی آہنگ اور ترنم حاصل ہوتا ہے جو پابند شاعری میں۔ راشد نے آزاد نظم میں یہ التزام کرکے اُردو کے نئے لکھنے والوں کیلئے ایک خوش آئند مثال قائم کی ہے۔ اور اگر آزاد شاعری کے دلدادہ شاعر آزاد نظم کی اس تھوڑی سی پابندی کو گوارا کرلیں تو یہ چیز اس بدنام شاعری کیلئے ایک نیک فال ہوگی۔ راشد کے فن کی یہ آزادی جو آزادی کے مقابلہ میں پابندی سے زیادہ قریب ہے۔ ان کی شاعری کی صرف ایک خصوصیت ہے جس کے لحاظ سے انھوں نے اُردو کو اور بھی کچھ چیزیں دی ہیں۔ ان پُرانی بحروں کے ارکان کے استعمال میں راشد نے اکثر جگہ فن کی اس نزاکت کا خیال رکھا ہے کہ نظم کا ایک ٹکڑا دوسرے سے الگ نہ ہو سکے۔ ایک ٹکڑا دوسرے ٹکڑے سے اور ایک مصرع دوسرے مصرع سے اس طرح ہم آغوش ہو کہ خیال میں زنجیر کا سا تسلسل پیدا ہو جائے اور پڑھنے والے کو یہ محسوس ہو کہ اس کا ذہن بغیر کسی جھٹکے کھائے، خیال کے تسلسل سے ہم آہنگ ہو کر آگے کی طرف بڑھ رہا ہے۔ نظم کے مختلف ٹکڑوں میں یہ ہم آہنگی راشد کی آزاد نظم کی دوسری خصوصیت ہے جو انھیں دوسرے شاعروں سے ممتاز کرتی ہے۔

لفظوں اور ترکیبوں کے استعمال میں راشد کے یہاں ایک تو ندرت اور شگفتگی ہے۔ اُن کی شاعرانہ فطرت ہر جگہ پُرانے لفظوں میں نئے مفہوم کی تلاش کرتی ہوئی نظر آتی ہے۔ اور اسی مسلسل جستجو کا نتیجہ ہے کہ پُرانے فرسودہ لفظوں میں نئی زندگی کے آثار نظر آنے لگے ہیں۔ ان کے کنائے اور تشبیہیں قدیم اور جدید کا ایک خوش گوار امتزاج ہیں۔ پُرانی محدود تشبیہوں سے ایک زیادہ وسیع مفہوم اور تصور کا کام اور ان سے خیال کے تسلسل میں مدد لینا۔ پھر نئی نئی تشبیہوں سے تصویریں بنانا۔ راشد کے طرز میں یہ چیزیں پسندیدہ مشرقی انداز کے گہرے اثر کا پتہ دیتی ہیں۔ لیکن کنایوں اور اشاروں کے استعمال میں انھوں نے ہر جگہ جدت اور خیال کی گہرائی سے کام لیا ہے۔ اور یہی اشارے ہیں جنھوں نے ان کی شاعری میں ابہام پیدا کر دیا ہے۔ اور اسی ابہام سے عموماً پڑھنے والے گھبراتے ہیں۔ لیکن میرا خیال ہے کہ اگر پڑھنے والوں کو راشد کے مرکزی خیال سے واقفیت ہو تو اکثر جگہ اس ابہام میں لطف آتا ہے اور ان اشاروں کے اندر شاعر کی بنائی ہوئی خوبصورت تصویریں چھپی ہوئی ہیں جو نظم کو مبہم بنانے کے بجائے زیادہ واضح اور موثر بنا دیتی ہیں۔ اور یہی تصویریں ہیں جنھیں دیکھ کر مجھے یہ خیال ہوتا ہے کہ راشد کی شاعری پُرانے طرز سے بغاوت نہیں بلکہ نئے اور پُرانے طرز میں ایک خوش گوار سمجھوتہ ہے۔

راشد کی نظموں میں خیال کا جو ارتقا ہوا ہے وہ کسی وقتی جذبے کا اثر نہیں۔ شاعر کی آخری نظموں میں سیاسی احساس کی جو شدت اشاروں کنایوں کے اندر تڑپتی دکھائی دیتی ہے اس کا پتہ لگانا بہت آسان ہے۔ اگر پڑھنے والا نظموں کے خیال کی ارتقائی منزلوں کو غور سے سمجھنے کی کوشش کرے۔ راشد کی ابتدائی نظمیں خالص جذباتی اور رومانی ہیں۔ اور ایک خاص منزل پر آکر پڑھنے والا یہ محسوس کرنے لگتا ہے کہ شاعرانہ جذبات اور رومان کی دُنیا سے نکل کر اس دُنیا کو گھور رہا ہے جس نے اُسے اپنی طرف مائل ہونے پر مجبور کیا ہے۔

زندگی کاوش بیداری ہے۔ جہاں آدمی آرزوئیں کرتا ہے اور آرزوئیں اس سے گریزاں رہتی ہیں۔ اُسے زندگی سے اپنے دائمی ربط کا شدید احساس ہے۔ لیکن جوں جوں زندگی کی تلخیاں اس کے گرد و پیش چھاتی جاتی ہیں وہ اس سے گھبرانے لگتا ہے۔ وہ زندگی کے اس عہد ماضی کو یاد کرتا ہے جو بہت بلند تھا لیکن اسے اس کے واپس آنے کی کوئی امید نہیں۔

فرنگ سکیسوں اور ناتوانوں کا لہو چوستے دکھائی دیتے ہیں۔ مغرب نے مشرق کی ابدیت کو لوٹ کھسوٹ کے برہنہ اور ویران کر دیا ہے اور اب اس لٹے ہوئے روحانی مشرق میں ننگے بھوکے جسم، گرسنہ آرزوئیں، مشتعل مزدور، ان چیزوں کے سوا کچھ نظر نہیں آتا۔ انسان ذاتی میں ہے لیکن اس کا کوئی مداوا نہیں۔ وہ چاہتا ہے کہ اس زندگی پر جھپٹ کر اس کا گلا گھونٹ دے۔ لیکن عین وقت پر اُسے یہ محسوس ہوتا ہے کہ اس میں جھپٹ سکنے کی سکت بھی باقی نہیں۔ وہ اپنی خودی سے مدد لینا چاہتا ہے لیکن وہ مردہ ہو چکی ہے اور اسی لئے اب اُسے کسی ایسی دنیا کی تلاش ہوتی ہے۔ جہاں اُسے زندگی کے اس کہنہ آہنگِ مسلسل سے نجات مل سکے۔ وہ بے بس ہو کر زندگی سے بھاگنا چاہتا ہے۔ راشد کی آخری کئی نظمیں اسی خیال کی ترجمان ہیں۔ جن میں مختلف طرح کے کنایوں سے، آزاد تسلسل کے نفسیاتی عمل سے، اور ایک کے بعد

ایک پیدا ہونے والی بے ربط لیکن مسلسل تصویروں سے شاعر نے اسی مرکزی خیال کی ترجمانی کی ہے۔ زندگی سے بھاگ کر اس نے سب سے پہلے محبوب کے ستبر بیاہوں میں، اس کے گرد پہلوؤں یا اس کے پُرفن رفتار رقص میں پناہ لینے کی کوشش کی ہے۔ جہاں بار بار اُسے یہی خوف لرزاں رہتا ہے کہ اس پناہ گاہ میں بھی زندگی کسی چور دروازے سے اندر نہ گھس آئے۔ یہ جذبہ 'رقص' میں اپنی انتہائی شدت اختیار کر لیتا ہے۔ کبھی کبھی زندگی کی بے بسیاں اُسے انتقام پر آمادہ کرتی ہیں اور وہ بے بس ہو کر ایسی حرکتیں کرتا ہے جو کسی توانا ذہن کے قریب نہیں آسکتیں۔ 'انتقام' میں اسی شدتِ یاس کی ترجمانی ہے۔ اور پھر جب ان میں سے کسی چیز سے اس کی تسکینِ اضطراب نہیں ہوتی تو کوئی پنہاں طاقت اس کی مدد کرتی ہے۔ اور وہ یہ فیصلہ کر کے خوش ہوتا ہے کہ "لگا دوں ایک بے باکانہ جست" اور اس زندگی کا ہمیشہ کیلئے خاتمہ کر دوں لیکن پھر شاید عین وقت پر اُسے افق پر ان ساری دنیاؤں سے زیادہ روشن و تابناک ایک نئی دُنیا نظر آنے لگتی ہے — "کوتہ زینے میں پھر ایک نئی لرزش، نئی جنبش ہویدا ہوتی ہے۔ اور کوہساروں اور ریگزاروں سے" اُسے ندا آنے لگتی ہے کہ اپنے سلاسل توڑ کر چار سو چھائے ہوئے ظلمات کو چیر ڈالو اور اس ہنگام باد آورد کو قبلۂ سجود بنا دو۔" رقص، انتقام، زنجیر اور خودکشی" زندگی سے فرار کی چار مختلف تصویریں ہیں جو راشد نے واضح طور پر ہمارے سامنے پیش کی ہیں۔

راشد کی نظموں میں نئے اشاروں اور نئے حیلوں نے جا بجا بعض اُلجھنیں بھی پیدا کر دی ہیں۔ اور ذہن پر بار بار زور دینے کے بعد بھی اُن کا دُور کرنا ایک دشوار کام معلوم ہوتا ہے۔ پھر بھی ان نظموں میں فکر کی پختگی اور توانائی ہے۔ اور اس میں شبہ نہیں بعض جگہ ان خیالات کے اظہار میں شاعر ہماری تہذیب کی بعض اخلاقی قدروں کا دامن چیر جاتا۔ مذہبی عقیدوں کو مذہب میں اگتا دکھائی دیتا ہے۔ لیکن فن کی حیثیت سے راشد کی شاعری اُردو میں ایک خوش گوار اضافہ ہے۔

میراجی نئی شاعری کے سب سے زیادہ بدنام رُکن ہیں۔ وہ اس بدنامی میں اُن کی شاعری کی ہیئت اور اس کے موضوع دونوں چیزوں کا برابر کا حصہ ہے۔ میراجی کے ابتدائی دَور کی شاعری (یہ ابتدائی دَور تقریباً ۱۹۴۰ء کے آخر تک چلا) فن اور تخیل دونوں کے اعتبار سے قدیم روایتوں کی پابند ہے۔ اس میں شاعر نے اُردو کی مروّجہ بحروں میں نظمیں کہی ہیں۔ ردیف اور قافیہ کا التزام بھی کیا ہے۔ اور لفظوں کے انتخاب، اُن کی ترتیب اور اُتار چڑھاؤ میں ہر جگہ شاعرانہ ترنّم کی اہمیت کو شدت سے محسوس کیا ہے۔ سبک اور نازک لفظ، چھوٹے چھوٹے ہم آہنگ فقرے جن میں نثر کی بے تکلفی اور روانی ہے اور نظم کا زیر و بم۔ خیال کیلئے لطیف اور احساس کیلئے زود فہم۔ ان نظموں میں مناظرِ فطرت کی دلفریبیوں کی طرف شاعرانہ اشارے بھی ہیں۔ اور ہندوستان کے رومان پرور ماضی کی کہانی بھی۔ اور یہی کہانی اصل میں میراجی کا محبوب موضوع ہے۔ انھوں نے خود کو اس روحانی فضا میں اس درجہ گم کر دیا ہے کہ داستانِ فردا بھی اس فضا میں آکر گم ہو جاتی ہے۔

اس دور کی شاعری پر ہندی کے تخیل اور اس کے اندازِ بیان کا گہرا اثر ہے۔ جذبات میں ایک خاص قسم کی نزاکت اور لوچ ہے تشبیہوں پر بھی ہندوستانی تشبیہوں کا اثر ہے۔ جہاں اُسے دامن کی لہریں مسلا مسلا سا گیت دکھائی دیتی ہیں۔ اور رُخصت ہوتی ہوئی رات ڈھلکے ہوئے دوپٹے کا تصوّر بن کر اس کے سامنے آتی ہے۔ اس دَور کی شاعری میں میراجی خالص ہندوستانی شاعر کے روپ میں ہمارے سامنے آتے ہیں۔

اس کے بعد کی شاعری کا زیادہ حصہ ایسا ہے جسے شرف کا تصوّر کوشش کے باوجود اپنا نہیں بنا سکا۔ یہ "آزاد نظم" کی شاعری ہے جس کے زیادہ حصہ میں اتنی آزادی ہے کہ نظم کے ڈانڈے نثر سے ملتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ اس شاعری میں ابہام بھی بہت ہے اور خیالات کی ندرت اور جدت کے باوجود اس کا انداز ایسا ہے کہ اس کا سمجھنا بڑا دشوار کام ہے۔ اس کی کئی وجہیں ہیں۔ ایک کا تعلق خود میراجی کی شاعرانہ اور ذہنی فطرت سے ہے۔ میراجی ہر چیز میں کوئی نئی بات پیدا کرنا چاہتے ہیں۔ اور اسی لئے نئی چیزوں کی تلاش میں ان کی نظر بعض ایسی دُور از کار چیزوں پر پڑ جاتی ہے جو ان کے ذہن میں تو صاف اور واضح ہوتی ہیں لیکن پڑھنے والے کیلئے چیستاں اور معمّہ بن جاتی ہیں۔ چونکہ انھوں نے اپنی نئی شاعری کی بنیاد بعض ایسے اشاروں پر رکھی ہے جن کا لغوی مفہوم تو بالکل واضح اور صریح ہے لیکن ان کے اشارتی مفہوم کی طرف اب تک کسی کا ذہن نہیں گیا۔ اسی لئے ان اشاروں میں جو بات کہی جاتی ہے وہ سمجھ میں نہیں آتی۔ شاید جب لوگ رفتہ رفتہ ان اشاروں کے عادی ہو جائیں تو کچھ بات بنے۔ ایک اور چیز جس کا تعلق نئے فن سے بھی ہے اور خود میراجی سے بھی۔ آزاد تسلسل کی نفسیات کا

بستعمال۔ شاعر کے ذہن میں کوئی خیال آتا ہے۔ اس خیال کو مرکز اور محور بنا کر وہ اس کے ساتھ آنے والے سارے تصورات کی ذہنی تصویریں بنالیتا ہے۔ یہ تصویریں بجائے خود رنگین بھی ہیں اور تصور انگیز بھی۔ لیکن ان مختلف تصویروں کو ملا کر جو ایک بڑی تصویر بنتی ہے وہ ان چھوٹی تصویروں کے حسن کو بھی ختم کر دیتی ہے۔ دیکھنے والا (اس صورت میں پڑھنے والا) نظم میں ایک تصویر کو دیکھتا ہے اور اسے وہی مسرت محسوس ہوتی ہے جو فن کی کسی اچھی تخلیق سے ہونی چاہئے۔ وہ آگے بڑھتا ہے اسے پھر ایک دلکش تصویر نظر آتی ہے۔ وہ اور آگے بڑھتا ہے اور ایک تیسری تصویر اس کے سامنے آتی ہے۔ لیکن پچھلی دو تصویروں کا نقش اس کے ذہن پر سے غبار کی طرح مٹتا چلا جا رہا ہے۔ یہاں تک کہ پوری تصویر کا مشاہدہ (پوری نظم کا مطالعہ) کر چکنے کے بعد وہ یہ محسوس کرتا ہے کہ کہیں کھو گیا۔ نظم کی مختلف تصویروں میں وہ کوئی ربط تلاش کرنا چاہتا ہے۔ اور اس ربط کی تلاش میں اسے اپنی دیکھی ہوئی تصویروں کی اصلیت میں بھی شبہ ہونے لگتا ہے۔

میراجی اچھے شاعروں کی طرح واقعات اور محسوسات کی اچھی تصویریں تو بنا سکتے ہیں۔ لیکن اپنی ذہانت کی تیزی میں انھیں اس کا احساس نہیں رہتا کہ ان مختلف تصویروں میں جو باہمی بے ربطی ہے وہ خود ان کے ذہن میں تو ربط بن کر آ سکتی ہے لیکن پڑھنے والا اسے بے ربطی ہی سمجھنے پر مجبور ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میراجی کی بہت سی آزاد نظمیں پڑھنے والوں کے دل پر اپنے مرکزی تصور کا کوئی نقش نہیں چھوڑتیں۔

ایک بات اور بھی ہے جس کی وجہ سے میراجی کی شاعری ادبی بزموں سے زیادہ سماجی گفتگوؤں میں بحث کا موضوع بن گئی ہے۔ میراجی باقی ہر نئے شاعر سے زیادہ، ہندوستانی سماج کے اخلاقی نظریوں کو ٹھکرا کر، اپنی بزم شعر کو آراستہ کیا ہے۔ نفسیاتی نقطۂ نظر سے اب فن کے نزدیک عورت اور مرد کے جنسی میلانات اور ان جنسی میلانات کی پردہ در ذہنی اور عملی زندگی کو بے باکی کے ساتھ ادب اور شعر کا موضوع بنانے میں اب کوئی حرج باقی نہیں رہا ہے۔ لیکن پھر بھی بعض پابندیوں کو ذہن میں رکھ کر دب میں برتی جاتی ہے۔ اور ان پابندیوں میں ایک پابندی سماجی شعور کا احساس ہے۔ میراجی اس لحاظ سے وقت سے بہت آگے جاتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔

یہی دو ایک باتیں ہیں جنھوں نے پڑھنے والوں کے ذہن میں میراجی کی شاعری کی طرف سے ایک طرح کی کدورت پیدا کر دی ہے اور یہ کدورت انھیں شاعری کی لطافتوں کی طرف مائل نہیں ہونے دیتی۔ ورنہ میراجی کی شاعری کا غور سے مطالعہ کیا جائے تو اس میں "شعریت" کے وہ عناصر موجود ہیں جو نثر اور نظم کو ایک دوسرے سے ممتاز کرتے ہیں۔

یوسف ظفر نئے شاعروں میں نسبتاً زیادہ نئے ہیں۔ ان کے کلام میں ہر جگہ ایک انفرادیت نمایاں ہے۔ اور یہ انفرادیت ان میں دو چیزوں نے پیدا کی ہے۔ خود اپنی زندگی کی تلخ کامیوں نے اور اس ماحول نے جس میں یہ زندگی پلی بڑھی۔ اس لئے یوسف ظفر جب اپنی تلخی کو محسوس کرتے ہیں تو ان کا ذہن اپنے مادر وطن کی قیدوں تک پہنچتا ہے۔ اور اس سے بھی آگے چل کر پھر عام انسانی قیدیں اس کے خیال کا محور بن جاتی ہیں۔ ظفر کے نزدیک زندگی مجبوریوں کا نام ہے۔ جس میں آنکھوں سے آنسو بہتے ہیں اور لبوں پر زبردستی کی مسکراہٹ کھیلتی ہے۔ انسان محسوس کرتا ہے کہ اس کا ذوق سفر ہمیشہ ناکام رہتا ہے۔ اور اس کے سانس میں جلن، اور نگاہ میں تھکن پیدا ہو جاتی ہے۔ اور جو کچھ اسے زندگی میں نہیں ملتا اس کی تلاش خوابوں میں کرتا ہے۔ اور یہ تلاش خواب میں روپہلی نغمہ بن کر سنائی دیتی ہے۔

ہندوستان مظلوم ہے اس کی آنکھوں میں آنسو ہیں اور اقوام غالب ان آنسوؤں پر ہنس رہی ہیں۔ اس پر ابلتے ہوئے خون کے نغمے ابلتے ہیں لیکن سکوں کی جھنکاریں کھو جاتے ہیں۔ انسان جو زندانی احساس ہے ان چیزوں سے عاجز آکر شاہ دولت سے کہہ اٹھتا ہے:۔

توڑ دو ہاتھ مرے پھوڑ دو آنکھیں میری
سیسہ بھر دو مرے کانوں میں کہ میں سن نہ سکوں
سی دو ہونٹوں کو مرے مہر لگا دو ان پر
ورنہ یہ جور و ستم کیسے روا رکھو گے؟

یوسف ظفر کے یہاں طرز میں مشرق اور مغرب کا امتزاج ہے۔ نظموں میں انگریزی طرز اور قافیوں کے نغمے۔ ان کی تشبیہوں میں ہر جگہ ایک جدت ہے جو اکثر جگہ خوشگوار ہوتی ہے اور کہیں کہیں عجیب۔ یوسف ظفر نے پرانی صفات کو نئے مفہوموں میں استعمال کیا ہے۔

اور کچھ خاص لفظوں سے احساس اور تخیل کی گہرائی کے اظہار میں مدد لی ہے۔ ٹمٹماتے چراغ، سرمئی پردے، تاریک اور غیر یقینی سائے، ٹمٹماتے ہوئے تارے، اکپکپاتی سی دی۔ ان جیسے دلوں سے یوسف ظفر نے اپنی نظموں میں ماضی اور مستقبل کے احساسات کی تصویر کشی کی ہے۔ اور زیادہ موقعوں پر پڑھنے والوں کا ذہن ان تصویروں کا اثر محسوس کرتا ہے۔ لیکن ان کا استعمال اس کثرت سے کیا گیا ہے کہ کہیں کہیں یہ بھی محسوس ہونے لگتا ہے کہ ان استعاروں کا تجلّی اور صورت زائی مفہوم ہلکا ہوتا جا رہا ہے۔ اور اندیشہ ہے کہ اگر ان کے استعمال کی یہی کثرت رہی تو ان میں تاثیر باقی نہیں رہے گی۔

یوسف ظفر کے تخیل میں تازگی اور طرز میں احساس کے باوجود پختگی اور روانی ہے۔ شاعروں کا ایک گروہ وہ ہے جس کی شاعری تجربہ سے زیادہ محسوسات کی شاعری ہے۔ یہاں مادی دنیا کی تصویروں سے زیادہ روز دل کی دنیا کی مصوّری پر دیا جاتا ہے۔ اور شاعر جو کچھ کہتے ہیں اپنے دل کی بات سمجھ کر کہتے ہیں۔ دوسرے والے اس بات کو اپنے دل کی بات سمجھتے ہیں۔ یہاں شاعر کی دنیا اور پڑھنے والے کی دنیا کسی نہ کسی منزل پر آکر ایک ہو جاتی ہے۔ ایسے شاعروں میں نقش فریادی، کے مصنف فیض احمد فیض کا نام سب سے پہلے آتا ہے۔ فیض اپنے دور کے ہر شاعر سے زیادہ احساسات کے شاعر ہیں۔ اُن کی نظموں کا مطلب سمجھنے کی کوشش کرنے سے پہلے کسی مرکزی نظریے یا خیال کی جستجو کی ضرورت نہیں پڑتی۔ یہاں جو کچھ ہے وہ نظم میں موجود ہے اور شاعر کی طرح کہا گیا ہے۔

تقریباً سارے نئے شاعروں کی طرح فیض کی شاعری بھی نمایاں طور پر دو مختلف دوروں کی شاعری ہے۔ پہلا دور وہی جہاں صرف رومانیت ہے۔ اور سرشارانہ تجسّس کا مرکز صرف اپنی ذات۔ شاعر اپنی اکیلی زندگی کا ہمصفیر اور ہمسفر ہو کر ایک نرم اور نازک چال سے زندگی کی راہ پر چلتا رہتا ہے۔ اس راستے میں اُسے کہیں غم جہاں کی جھلک دکھائی دیتی ہے تو وہ فوراً اُدھر سے نظر ہٹا لیتا ہے۔ اس کا دل دھڑکنے لگتا ہے اور وہ محبوب سے مخاطب ہو کر اسی آداس طرح اس تک پہنچاتا ہے ع خدا وہ وقت نہ لائے کہ سوگوار ہو تو۔ راتوں کی خموشی میں چھپ کر درد بھولی ہوئی یادوں کو سینے سے لگانا، رعاقل کے باوجود کسی معصوم قاتل کے باوجود دعاؤں سے یاد کرنا اور اسی پیار سے زندگی کو زرنگار بنانا یہ اس کی شاعری کے دلچسپ مشاغل ہیں۔

آ کہ تھوڑا سا پیار کر لیں ہم   زندگی زرنگار کر لیں ہم

مستقبل کا تصور بھی اس کے ذہن میں کچھ اس انداز سے آتا ہے ؎

شاید مری الفت کو بہت یاد کرو گی   اپنے دلِ معصوم کو ناشاد کرو گی

اس کے ماضی اور مستقبل دونوں محبوب کی دلنواز نظر میں ڈوب جاتے ہیں۔ لیکن زندگی کی تلخیاں رفتہ رفتہ اُسے اپنی طرف مائل ہونے پر مجبور کر رہی ہیں۔ اُسے ان کا احساس ہے لیکن وہ کسی بس چل سکے اُن سے دور رہنا چاہتا ہے ع

آج کی رات سازِ درد نہ چھیڑ

اس رات کے بعد جو کچھ ہونے والا ہے اس کے اندیشے سے اس کا دل خالی نہیں۔ آخر کار وہی ہوتا ہے جس کا ڈر تھا اور ایک دن اُسے محبوب سے کہنا پڑتا ہے کہ ع مجھ سے پہلی سی محبت مرے محبوب نہ مانگ!

یہاں سے فیض کی شاعری کا دوسرا دور شروع ہوتا ہے۔ جب اپنی تنہا دنیا سے کہیں زیادہ وسیع، اور کہیں زیادہ معنی خیز دوسری دنیا اُسے اپنی طرف کھینچ لیتی ہے۔ اور وہ ایک ایک کر کے زندگی کے وہ سارے زہراب محبوب کے سامنے گن کر رکھ دیتا ہے جو اُسے اس بات پر مجبور کر رہے ہیں کہ وہ محبت کے سوا اور چیزوں کو بھی کچھ سمجھے:

اور بھی دکھ ہیں زمانے میں محبت کے سوا
راحتیں اور بھی ہیں وصل کی راحت کے سوا
اَن گنت صدیوں کے تاریک بہیمانہ طلسم
ریشم و اطلس و کمخواب میں بُنوائے ہوئے
جا بجا بکتے ہوئے کوچہ و بازار میں جسم

خاک میں لتھڑے ہوئے خون میں نہلائے ہوئے
جسم نکلے ہوئے امراض کے تنوروں سے
پیپ بہتی ہوئی گلتے ہوئے ناسوروں سے

شاعری کی یہ منزل ہے جہاں تجربے مشاہدے اور احساس کی پیچیدگیوں سے گھبرا کر شاعر اپنے لئے بیان کی ایک راہ تلاش کرنا چاہتا ہے۔ اور یہی منزل ہے جہاں آکر بہت سے بھٹک جاتے ہیں۔ فیض نے اس منزل پر اپنے لئے جو پیرایۂ بیان اختیار کیا ہے اس نے انھیں شاعروں میں ایک منفرد جگہ دیدی ہے۔ روایتی اسلوب سے تھوڑا سا انحراف، بحروں کے انتخاب میں موثر سلیقہ، خیال کی رفتار میں پہلے کے مقابلہ میں زیادہ تیزی۔ اُردو کے پُرانے استعاروں (خزاں، بہار، گل، گلچیں، ساغر، شراب، ساقی، قفس، دشت و زنداں، چاکِ گریباں اور جونِ جگر) سے نئی تصویروں کا کام۔ دو تین لفظوں سے پڑھنے والے کے ذہن میں ماضی کے نقوش اُبھارنے کا فن۔ اور ان سب چیزوں میں ملی جُلی موسیقی۔ یہ فیض کے طرز کی خصوصیات ہیں اور اس طرز نے انھیں بعض ایسی نظمیں دی ہیں جن سے نئی شاعری کے نئے تجربے میں پختگی اور ہمہ گیری کے آثار نظر آتے ہیں۔ اور ان نظموں میں ایسے مصرعے ہیں جن سے تصور ایسی تصویریں بنا سکتا ہے جو طویل سے طویل نظموں سے بھی ممکن نہیں ع

گل ہوئی جاتی ہے افسردہ سلگتی ہوئی شام

---

آج تک سرخ و سیہ صدیوں کے سائے تلے
آدم و حوا کی اولاد پہ کیا گذری ہے؟

---

ان گنت صدیوں کے تاریک بہیمانہ طلسم
ریشم و اطلس و کمخواب میں بنوائے ہوئے

---

یا اُن کی مشہور نظم "تنہائی":

"پھر کوئی آیا دلِ زار، نہیں کوئی نہیں
راہرو ہوگا کہیں اور چلا جائے گا
ڈھل چکی رات بکھرنے لگا تاروں کا غبار
لڑکھڑانے لگے ایوانوں میں خوابیدہ چراغ
سو گئی راستہ تک تک کے ہر اک راہگذار
اجنبی خاک نے دھندلا دیئے قدموں کے سُراغ
گُل کرو شمعیں بڑھا دو مے و مینا و ایاغ
اپنے بے خواب کواڑوں کو مقفل کر لو
اب یہاں کوئی نہیں، کوئی نہیں آئے گا"

فیض کو مختصر لفظوں سے پڑھنے والے کے ذہن میں گذرے ہوئے زمانے کی یادوں کا ایک پختہ تاریخی تصور پیش کرنے پر جو قدرت حاصل ہے نئے شاعروں میں کسی اور کو نہیں۔

فیض نے اپنی نظموں میں اپنے زمانہ کی جس کشاکش کی ترجمانی کی ہے، اس میں دھن، دولت، غریبی، امراض، بازاروں، دردوں اور غریبوں کا بکتا ہوا گوشت اور لہو بھی ہے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ اس غلامی کا شدید احساس بھی جس میں فکر محبوس ہے اور گفتار کے

پاؤں میں زنجیریں پڑی ہوئی ہیں۔ اُس کے دل میں ان سب چیزوں کی طرف سے ایک بے چینی (بغاوت نہیں!) پیدا ہوتی ہے اور وہ اس سارے غم کو اپنانا چاہتا ہے ؎

کیوں نہ جہاں کا غم اپنا لیں بعد میں سب تدبیریں سوچیں

لیکن شاید یہ تدبیر کارگر ہوتی نہیں دکھائی دیتی۔ اس لئے فکر ایک نیا راستہ تلاش کرتی ہے ؎

تیرے آزار کا چارہ نہیں نشتر کے سوا
اور یہ سفاک مسیحا مرے قبضے میں نہیں
اس جہاں کے کسی ذی روح کے قبضے میں نہیں
ہاں مگر تیرے سوا، تیرے سوا، تیرے سوا!

محسوس کرنے والے شاعر کے پاس اس کے سوا اور علاج ہی کیا ہے؟

فیضؔ کی آزاد نظموں پر بھی لوگوں کو فنی بے راہ روی کا اعتراض ہے۔ حالانکہ میرا خیال یہ ہے کہ اگر آزاد نظموں کی بے راہروی 'موضوع سخن' اور 'تنہائی' جیسی نظمیں پیدا کر سکے تو خدا سب نئے شاعروں کو بے راہرو اور گمراہ کر دے۔

اسی مفہوم میں ایک اور 'گمراہ' اور 'بے راہرو' شاعر معین احسن جذبیؔ ہیں۔ جذبیؔ نے زیادہ تر غزلیں کہی ہیں یا غزل نما نظمیں ہیں۔ اور اس 'قدامت پسندی' یا 'رجعت پسندی' کے باوجود وہ اُردو کے ترقی پسند شاعر ہیں۔ ان کی وہ ابتدائی غزلیں بھی جن پر ہماری زندگی کے خارجی حالات کا عکس موجود نہیں، ایسے جذبات کی حامل ہیں جو صرف ایک کے نہیں بلکہ سب کے ہوتے ہیں اور اسی لئے ان غزلوں میں صداقت اور خلوص ہے۔ غمِ عشق بھی ہے اور خودداری اور بلند نظری بھی۔ ناکامیاں اور مایوسیاں ہیں۔ عاشق ہمیشہ کی طرح اب بھی ضبط سے کام لیتا ہے لیکن اس کی وجہ میں ایک بلند نظری اور ارادہ کی مضبوطی ہے ؎

ضبطِ غم بے سبب نہیں جذبیؔ خلشِ غم بڑھا رہا ہوں میں

غزل کے مضامین میں تنوع ہونا ضروری ہے۔ جذبیؔ کے یہاں بھی یہ تنوع ہے لیکن اس کے ساتھ ساتھ جذبات پر کہیں کہیں عقل کی پاسبانی بھی نظر آتی ہے۔ اور اسی لئے ان کی غزلوں میں ماضی کا ذکر گذرے ہوئے رنگین لمحوں کی صورت میں ہوتا ہے۔ حال کے ذکر میں نغمہ و آہنگ ہے اور مستقبل آرزو کا ترجمان۔ ان میں اشارے کنائے پرانے ہیں لیکن فرسودہ نہیں شگفتہ۔ ساحل اور منزل جذبیؔ کے بہت محبوب اشارے ہیں۔ اور ان کے ذکر میں پڑھنے والوں کیلئے ہر جگہ ایک نیاپن ہے۔

گر پڑتا ہوں کیوں ہر ہر قدم پر الٰہی آ گئی کیا پاس منزل
جہاں تک آخری نظریں تری مشکل سے پہنچی ہیں وہی منزل کی حد ہے خواب منزل دیکھنے والے
کاٹ دی یوں ہم نے جذبیؔ راہ منزل کاٹ دی گر پڑے ہر گام پر ہر گام پر سنبھلا کئے
اے موجِ بلا ان کو بھی ذرا دو چار تھپیڑے ہلکے سے کچھ لوگ ابھی تک ساحل سے طوفاں کا نظارہ کرتے ہیں

خود جذبیؔ کی شاعری میں بھی آخر میں وہ دور آ گیا جب انھوں نے ساحل سے طوفاں کا نظارہ کرنے کے بجائے موجِ بلا کے تھپیڑوں میں لذت محسوس کرنی شروع کر دی۔ بھکارن کی بے بسی سے اس کا دل تڑپ اٹھتا ہے۔ اس کیلئے مئے ناب تلخی زہر بن جاتی ہے جنبش مضراب سے شرارے اُٹھتے ہیں۔ سینۂ مہتاب میں داغ دریوزہ گری چمکتا دکھائی دیتا ہے۔ مفلس کے تبسم سے اسے فاقوں کی شدت کا اندازہ ہوتا ہے۔ اور توپوں کی گرج سن کر اس کا جذبۂ بیدار عزتِ مظلوم کی بیداری کیلئے تڑپنے لگتا ہے۔ حسنِ فطرت کو دیکھکر اس کے دل میں مفلس کے جذبات کا تلاطم پیدا ہو جاتا ہے

دریا کے تلاطم کا منظر ہاں تجھ کو مبارک ہو لیکن
اک ٹوٹی پھوٹی کشتی بھی چکراتی ہے منجدھاروں میں

وہ لاکھ ہلالوں سے بھی حسیں، کیسی زہرہ، کیسی پروین
اک روٹی کا ٹکڑا جو کہیں مل جائے مجھے بازاروں میں

---

جب جیب میں پیسے بجتے ہیں، جب پیٹ میں روٹی ہوتی ہے
اُس وقت یہ ذرّہ ہیرا ہے، اس وقت یہ شبنم موتی ہے

---

جذبی کی شاعری نئے دَور کے اس رُجحان کی ترجمانی اور نمائندگی کرتی ہے جس میں شاعری کی ہیئت کچھ بھی ہو۔ خیالات اور محسوسات کا انداز تھوڑے بہت فرق کے ساتھ ایک سا ہے۔ نئی شاعری میں غزل بھی موجودہ زندگی کی سیاسی اور سماجی کشاکش سے اسی درجہ متاثر ہے جیسے پابند نظم یا آزاد نظم۔ اب غزل میں بھی سرمایہ کی ضربوں اور توپوں کی گرج سُنائی دینے لگی ہے۔ اور یہ چیز غزل کو سب سے پہلے جذبی نے دی ہے۔ (باقی آئندہ)

سید وقار عظیم ؔ

# نغمۂ زندگی

پھر ایسے خیالات آنے لگے || کہ ہم خود بخود گنگنانے لگے
ہمارا المقار اعجب حال ہے || نظر مل گئی مسکرانے لگے
جوانی کی اللہ رے سرشاریاں || قدم خود بخود ڈگمگانے لگے
مری قدر شاید کہ ہونے لگی || مرے سر کی قسمیں وہ کھانے لگے
ہنسی ان کے ہونٹوں پہ آنے لگی || ذرا ہم جو باتیں بنانے لگے
اندھیرا اندھیرا سا چھانے لگا || مرے پاس سے جب وہ جانے لگے
یونہی عمر گذرے گی امید میں || وہ کاہے کو تشریف لانے لگے
مری شاعری کا صلہ مل گیا || مرے شعر وہ گنگنانے لگے
اکیلے میں گاتے تھے میری غزل || مجھے دیکھ کر مُسکرانے لگے
ترا روٹھنا ہے یہ بے سود ہی || تجھے کیوں وہ فضلی منانے لگے

فضل احمد کریم فضلی

# چلے دلّی کو!

(۱)

ان دنوں ریل کا سفر دو ہی کسی نچلے یا مجھولے درجے میں کچھ اسی من چلے پر خوب پھبتا ہے جس کی ہڈیاں چونے کے بدلے فولاد کی سی ہوں اور جسم کے سب جوڑ بند میں ریل پیل کے سیسہ پلا گیا ہو۔ پھر ایسے ہی زرمساز کو راس آتا ہے جس کے جیب میں واجبی کرایہ دینے کے ساتھ ساتھ بالوجیوں کے حق حقوق ادا کرنے کی صلاحیت بھی پائی جائے۔ ورنہ ہوتا یہ ہے کہ بیچارے مسافر کا ٹوٹا ڈھانچہ تو ریل پہ لد لیا۔ اور آتما ٹکٹ گھر کی کھڑکی پہ منڈلاتی رہی یا جسم پلیٹ فارم پر رہا اور روح منزل مقصود کو پہنچ گئی۔

بعد اس تمہید کے،

نیت کرتا ہوں میں سفر کی، منہ میرا طرف دلی کے۔ بسم اللہ مجریہا!

سواری کی مد میں جو اکے ہیں جن کے بل یہ سارا قصبہ چلتا ہے۔ انہی میں سے دو چار وہ دیدار عدد ہیں جنھیں ریل پر جانے کا دوامی حق حاصل ہے۔ اور ان کی تعریف یہ ہو کہ ... کہ آپ انکا ماننے کیلئے فرض کر لیں کہ یہ اکے ہیں۔ ورنہ شکل صورت اور ہیئت کذائی کے اعتبار سے اگر ان کی "اکیت" کا ثبوت درکار ہو تو قبلہ معلم ثالث کے ظہور تک ٹھہرنا ہوگا۔ ... بازی کے فن میں نیاز مند ہی بیاز مند ہے۔

یہ اکے قانون حرکت کے عام اصول کے علاوہ ایک مستثنیٰ قاعدے کے تحت چلتے ہیں یعنی آپ ایک ایسے اکے کا تصور کریں جس کے دونوں پہیوں میں "ایک اور نو" کی نسبت ہو۔ پھر ان لولے دو پہیوں کی حرکت دو ڈرن گوموں کے واسطے سے ایک ٹٹو تک منتقل کر دیں۔ جو پنج عیب شرعی کے سوا پنجاہ عیب غیر شرعی بھی رکھتا ہو۔ چابک اور ٹٹکاریوں کی پوری گردان کا جواب پہلے جھرجھریوں اور دولتیوں سے دے۔ پھر چلے تو اس حساب سے کہ اگلے قدم جتنے بڑھیں اس سے سوائے پچھلے گھٹیں۔

راستہ میں اگر دوائن یا پرانی نوار کا مرکب ساز ٹوٹ جائے تو اس کا ماتم بھی ٹٹو ہی اٹھائے۔

ریل کی روانگی، کچھ ہاتھ پاؤں کی ٹوٹ پھوٹ کا خیال کر کے اکے کی سواری کو ہے رہا، اور گھر سے اسٹیشن کے درمیانی دو میل اپنے پیروں چلنے پر کنبہ برادری نے متفقہ صاد کیا۔

ٹائم ٹیبل کے مطابق سوا تین کے بعد کسی وقت بھی ریل کے آنے اور معتبر راویوں کی سند سے خدا نے چاہا تو آج ٹھہرنے کا بھی امکان تھا۔ اس لئے احتیاطاً بارہ بجتے ہی گھر کو خدا حافظ کہا۔ اور تاروں کی چھاؤں میں ہمارا قافلہ اس ترتیب سے اسٹیشن کی جانب راہی ہوا کہ آگے آگے لکھا قوم چمار، ہاتھ میں لالٹین، پیچھے ... صندوق، پھر للتا پاسی، بغل میں بستر، اس کے بعد خود بدولت، یعنی ہم بہ نفس نفیس ایک ہاتھ میں پانوں کی ڈبیا اٹھوا، دوسری مٹھی میں ٹکٹ کے دام، اور کچھ ریزگاری بطور حفظ ماتقدم۔ ہمارے نقش قدم پر میاں خاں زماں خاں پٹھان، ...

جو ... ہرے کھیتوں کی ہری ہری بو سے مست ہو کر جھینگروں کی جھنکار اور مینڈکوں کی ٹرٹر سے برسات کی رت بول رہی تھی۔ جگنو چمک رہے تھے اور پچھلے پہر کی پرنم فضا میں یہ خاموش جلوس رواں تھا۔ جو اندھیری رات کے اس سکڑ پر ایک ننھی ہی سی روشنی دکھائی دی۔ ساتھ ہی لال لال دیدوں کا سفید سگنل اور قصبے کا عجیبا سا اسٹیشن نمودار ہو گیا۔ ہم نے وہاں کھڑے کھڑے عدہ شکر ادا کیا کہ ہمارے سفر کی اول منزل کسی سانحہ یا ماجرے کے بغیر کٹ گئی۔

اسٹیشن میں ہم اور ہمارے جلوسیوں کے سوا باقی سناٹا تھا۔ البتہ مٹھائی کے خالی دونے پر سر رکھے ایک جیت کبرا لینڈی ضرور پڑا تھا۔ شاید یہ اسٹیشن وٹینگ روم کیلئے ناموزوں ہے با ...

ٹکٹ دیکھا تو صاحب کے ذرا تیور بدلے "وساری۔ بیرا تمھارا اسباب کدھر جاتا؟"

"صاحب فی الناریہ ٹکٹ ہمارا ہے بابو جی!"

جل گیا مالو جی کہنے سے۔

"یہ فرسٹ کلاس کا ہے۔ فرام ـــــ ٹو ـــــ مالم؟"

"جی مالم۔ اور یہ بھی مالم کہ بیس روپئے کا ہے"

"وہ روپیہ اور کالو۔ فرسٹ کلاس کا پٹ بخرتھرڈ میں جانے نہیں سکتا۔ کم آن، ٹوردپیز!"

"شٹ اپ پلیز" ہم نے انگریزی کے مارے لال پیلے ہو کر کہا" اور بولے کا تم انگریزی۔ ہم انگلش میں کالج پاس ہیں ہم، مالم؟ ہم کو سب قاعدہ قانون ازبر ہے، جاؤ جنکشن پہ دیکھیں گے"

---

ریل اب آہستہ آہستہ ایک بلندی پر رینگ رہی تھی۔ جنکشن دکھائی دے رہا تھا۔ کٹ لٹ لٹ! یہ قینچی آئی پٹری بدلی کٹ کٹ کٹ، وہ قینچی آئی اور ریل ٹھہر گئی۔

---

"بے ٹنگ روم میں نہ جائیے بہو تم۔ ہوا ان گورن کی سمائی ہے۔ کونو ایک ڈگ دھرد یہے پر ان نکس جیہیں۔ ہم تم کالوان کے بیچ جھاڑے دیت ہیں۔ لیٹو پوٹو۔ مجھے سے کلا دتوں کرو۔ ڈلی کیر ایکپریس آئے بر با ہم تم کا نے جائے کے چڑھا دیبا۔ روپیا ایک لگیہے، جانیو"

سر پہ اسباب لادتے ہوئے پوربئے قلی نے ہمارے حکم کی تعمیل میں فرمایا۔

---

بہر حال دلی تو ابھی دور ہے۔ اتنے میں کپڑے بدل لیں۔ اللہ! اس جنکشن پہ آبرو رکھ لے اور ساتھ خیریت کے وہاں پہنچائے پھر کوئی بات ہو۔

آواک کہ



# ایورسٹ

ـــ دیکھ خود اپنی ہی آنکھوں سے
سوچ کہ تو نے کیا دیکھا ہے ـــ ؟
ـــ جس پر اتنا ناز تھا تجھ کو
وہ وادی سنسان پڑی ہے
دُور ـــ پپیہے چیخ رہے ہیں
سامنے اک دیوار کھڑی ہے ـــ!!
ـــ دیکھ فلک کے ایوانوں سے
بزمِ جہاں میں آگ لگی ہے
دیکھ ترے ماتھے کی بِندی
اس گرمی سے چھوٹ رہی ہے ـــ!!
ـــ تیرے راجاؤں نے اب تک
اپنے پاپ سے دُور ہی رکھا۔
تیرے دیوتاؤں نے اب تک
تجھکو بھی مغرور ہی رکھا ـــ!!
آج کہ تیری آنکھ کھُلی ہے
دیکھ زمانہ کیا کہتا ہے
دیکھ خود اپنی ہی آنکھوں سے
سوچ کہ تو نے کیا دیکھا ہے ـــ ؟!!

سلام مچھلی شہری

# چھٹی

نسیم کو آج دفتر نہیں جانا تھا آج چھٹی تھی اور یہ کم بخت دن بہت انتظار کرنے کے بعد آیا تھا۔ تو ہاں نسیم کو آج چھٹی تھی اور وہ ابھی تک بستر پر لیٹا ہوا جمائیاں لے رہا تھا حالانکہ اس وقت تک وہ عموماً غسل سے بھی فارغ ہو جایا کرتا۔ غسلخانے میں نل چل رہا تھا اور پانی ٹب میں گر رہا تھا، اور آج پانی کے ٹب میں گرنے کی آواز بھی کسی ساز کی دلنواز آواز معلوم ہوتی تھی۔ حالانکہ عام طور پر اگر صبح صبح نل کی آواز کان میں پڑتی تو نسیم کا پارہ فوراً چڑھ جاتا۔ بستر سے ہی ایک گرج سنائی دیتی۔

"یہ کیا بدتمیزی ہے۔ ہزار بار کہہ چکا ہوں سونے سے پیشتر نل زنلکہ، بند کر دیا کرو۔"

"دن بھر دفتر میں چکی پیستے کچومر نکل جاتا ہے۔ اور یہاں گھڑی دو گھڑی آرام سے سونا بھی نصیب نہیں ہوتا۔"

کچھ دقفہ کے بعد۔

"استغفر اللہ! مرد غریب کی بھی کیا زندگی ہے۔ کام! کام! کام! صبح بھی کام، شام بھی کام۔ جب تک زندہ رہو کولھو کے بیل کی طرح کام کرو۔ اور گھر کے دھندے کرو۔ نہ چین، نہ آرام!"

اب اگر نسیم کی بیوی نکہت نے اٹھ کر نل بند کر دیا تو خیر ورنہ گرجنے کے بعد یہ طوفان خود بخود تھم جاتا اور غالباً اس کی وجہ یہ تھی کہ نسیم کو نکہت سے محبت تھی۔ نکہت حسین تھی تعلیم یافتہ تھی اور مرد کی نبض شناس تھی۔ شوہر کے آرام کا بہت خیال رکھتی لیکن تھی پابندِ صوم وصلوٰۃ اور یہی ایک بات میاں نسیم کو ناپسند تھی۔ مذہب کا احترام تو وہ بھی کرتا۔ پانچ نمازوں میں سے ایک صبح کی نماز تو وہ بھی کوئی پونے آٹھ بجے ضرور پڑھ لیتا۔ نسیم صرف اس قدر چاہتا تھا کہ جب تک وہ گھر میں ہو نکہت بس اسی کی طرف متوجہ رہے۔

اس کا روز کا پروگرام یہ تھا صبح اٹھ کر حجامت بنانا غسل کرنا، پھر چائے پینا۔ اخبار دیکھنا۔ کھانا کھایا کپڑے بدلے اور بائیسکل پر سوار ہو کر دفتر کی راہ لی۔ اِدھر نکہت صبح اٹھتی تو ضروریات سے فارغ ہو کر غسل کرتی۔ نماز پڑھتی اور کچھ دیر قرآن مجید کی تلاوت کرتی۔ اور اس کے بعد میاں نسیم کے دھندے، اور میاں نسیم جنہیں دفتر جانے کی جلدی ہوتی نل رات کھلا رہا تو گرج رہے ہیں۔ کھڑ کھڑاہٹ سے نیند اچاٹ ہو گئی اور جو بند رہا تو برس رہے ہیں۔ ماما غریب پر شامت ہو رہی ہے۔

"بھئی اس ماما کم بخت نے بہت پریشان کر رکھا ہے ہزار بار کہا لاکھ بار سمجھایا کہ یک بخت نل کھلا رہنے دیا کرو، صبح پانی گرم ہوتا ہے غسل کرنے میں لطف آتا ہے لیکن یہ اللہ کی بندی کب کسی کی سنتی ہے اس پر تو آسمان سے کوئی صحیفہ ہی اترے تو مانے گی!"

ماما چونکہ میاں کی عادت سے واقف تھی چپکی بیٹھی کام میں لگی رہتی۔ نکہت چائے بنا کر لاتی۔ نوکر باہر سے اخبار دے دیتا۔ اب آپ چائے بھی پی رہے ہیں اور اخبار بھی دیکھ رہے ہیں۔ اور بیوی سے کسی سیاسی مسئلہ پر کچھ گفتگو بھی ہو رہی ہے۔ اسی اثنا میں اگر چائے ٹھنڈی ہو جاتی تو آپ بیوی سے کہتے "نکہت! ذرا اس نیازمند کی طرف بھی کچھ توجہ فرما لیا کیجئے یہ گھر کے دھندے تو قیامت تک بھی ختم نہ ہوں گے۔"

نکہت جواب دیتی "میں کوئی بیکار تو بیٹھی نہیں، آپ ہی کا کام کر رہی ہوں۔ دیکھتے نہیں آپ کے کوٹ کے شکن نکال رہی ہوں۔"

"بھئی!" آپ شکوے کے طور پر کہتے "ہمارا کام کیا خاک ہو رہا ہے۔ اتنا تو دیکھ لیا ہوتا کہیں چائے ٹھنڈی تو نہیں ہو گئی۔ شام تک تو پھر نصیب نہیں ہوتی۔"

"لیکن آپ ایک وقت میں دو کام کریں کیوں؟" نکہت جواب دیتی۔ "پہلے چائے پیجئے۔ پھر اطمینان سے اخبار پڑھئے۔ لائیے! میں دوسری پیالی بنا دیتی ہوں۔"

نکہت میاں کی پیالی منہ سے لگا کر ایک گھونٹ چائے کا پیتی اور مسکرا کر کہتی "چائے تو کافی گرم ہے۔ جانے آپ کا دھیان کہاں ہوتا ہے۔"

"تمہیں معلوم نہیں!" نسیم بیوی کی طرف مسکرا کر دیکھتے ہوئے

پوچھنا۔ نگہت بھی میاں کی طرف مسکرا کر دیکھتی اور یہ مرحلہ بھی ہنسی خوشی کے ساتھ ختم ہو جاتا۔ لیکن اب ۔۔۔ یہ میاں نسیم کا بارہ کچھ زیادہ جڑھ جاتا۔ چائے پینے کے بعد نسیم بھی ۔ ورتی جانے میں کھڑا ماما سے باتیں کر رہا ہے اور اس کے ہر کام کی اعتراف ہو رہی ہے۔ کہیں نوکر کے پاس کھڑا بائیسکل صاف کروا رہا ہے۔

ارے دیکھو تو! گارڈ کیسا گندا ہو رہا ہے۔ کبھی بائیسکل بھی پالش کر دیا کرو۔ تم سے کبھی تیل بھی دیا کرو۔ اور کبھی "شاباش! آج تو بائیسکل خوب چمک رہی ہے۔" ڈرتی لگتی ہے کوئی نا سمجھ کر اٹھا نہ لے جائے۔ اور کبھی نگہت کے پاس ڈریسنگ روم میں کھڑے ہیں اور محبت کی باتیں ہو رہی ہیں۔ "نگہت! یہ کیا؟ ناخنوں پر کیوٹکس تو لگا لیا کرو۔" "تم ہمیشہ سرخ کلر کا پوڈر ہی لگاتی ہو کبھی پنک کلر لگاؤ تو رخسار کا رنگ اور بھی کھل جائے۔" "لاؤ ادھر لاؤ! ہم خود کنگھی کریں گے تمہارے بالوں میں۔" اور نگہت کے بالوں میں کنگھی کرنے کی بجائے اپنے بال بنانے لگتے اسی طرح بہت سا وقت ضائع ہو جاتا۔ پھر چانک "ماما! ہمارے بابا کا دفتر نہیں، جب جانا چلے گئے۔ سرکاری دفتر ہے دس بجے کو ہیں اور کھانے کی خبر نہیں۔" "ارے بابا! کچھ تو لے آؤ۔" "استغفر اللہ! کیا سناسن ہے کوئی سنتا ہی نہیں۔"

"نگہت! تمہاری ماما نے جان عذاب میں کر رکھی ہے۔"

"نگہت! کچھ تمہیں بھی فکر ہے۔"

اور نگہت ہنس کر کہتی "آپ کی بجائے میں دفتر چلی جاؤں۔"

اور نسیم نے کہا "تم کیوں جاؤ لیکن ہمارے جانے کا تو انتظام ہونا چاہیئے۔"

نگہت جواب دیتی "کپڑے آپکے نکال رکھے ہیں۔ بائیسکل تیار ہے۔ کھانا کھائیے اور سدھاریئے دفتر کو۔"

نسیم کھانا کھا چکتا تو نگہت خود کپڑے پہناتی۔ میاں نسیم گھر سے نکلتے نکلتے بھی دو ایک بار آئینہ ضرور دیکھ لیتے۔

لیکن آج تو چھٹی ہے، نہ دفتر کا فکر، نہ شیو بنانے کی جلدی، نہ صبح صبح غسل کرنے کی حاجت آج تو پورا دن اپنا تھا نسیم پلنگ پر لیٹا ہوا کبھی اِدھر کروٹ بدلتا کبھی اُدھر۔ کبھی آنکھیں کھولتا کبھی بند کر لیتا۔ پھر لیٹے لیٹے دن کا پروگرام بنانے لگتا۔

تو خیر! آج کا دن تو اپنا ہی ہے۔ بازار بھی بند ہوں گے اور نگہت کی بھی یہ لاؤ اور وہ لاؤ کا خدشہ نہیں آج تو گرم پانی سے غسل کروں گا۔ خوب لطف آئے گا۔ گرم پانی کے ٹب میں بیٹھ کر لیکن اخبار دیکھنے کے بعد غسل کروں گا۔ شکر ہے روز کی بدمزہ چائے سے تو آج نجات ملے گی۔ آج تو ناشتہ کروں گا باقاعدہ۔ چائے ہو گی گرم گرم۔ فرنچ ٹوسٹ ہوں گے۔ پنیر تو غالباً ہو ہی گا۔ آج تلوا کر کھائیں گے خوب لطف رہے گا۔ ایک طرف میٹھے ٹوسٹ اور دوسری طرف مزیدار تلا ہوا پنیر۔ کیا مزا ہو جو آج نگہت دو انڈوں کا آملیٹ بھی بنوا دے۔ خدا کرے گھر میں ٹماٹر اور ہری مرچ بھی ہو۔ ٹماٹر اور ہری مرچ کے بغیر آملیٹ کھانا کور ذوقی ہے۔

اچھا تو کھانا کیا پکے آج؟ کوئی نئی چیز پکنی چاہیئے آج تو۔ شامی کباب۔ قیمہ بھرے ہوئے کریلے۔ قیمہ بھر کر کریلے تو ماما خوب پکاتی ہے پراٹھے بھی ضرور ہوں لیکن پراٹھوں کا لطف تو مرغ سے ہے۔ مرغ کہیں بازار سے تو لانا نہیں گھر میں دو چار موجود ہیں لیکن یہ تو نگہت دے گی نہیں۔ کچھ سوچ کر۔ ٹھیک ہے عورت اسی طرح خوش ہوا کرتی ہے۔ بس شامی کباب۔ قیمہ بھرے ہوئے کریلے۔ مرغ اور پراٹھے۔ خوب لطف رہے گا آج کھانے کا۔ لیکن کوئی میٹھی چیز بھی تو ہونی چاہیئے۔ نگہت تو مان جائے گی۔ لیکن ماما کم بخت ضرور حجت کرے گی۔ لیکن اس اللہ کی بندی سے کوئی یہ تو پوچھے کہ خدا دینے والا میں کمانے والا۔ نگہت گھر کی مالک اور تم ملازم بھلا تم پکانے سے کیوں جی چراؤ۔

اچھا تو پھر میٹھا کیا ہو؟ میٹھا پلاؤ! نہیں! یہ تو عموماً گھر میں پکا ہی کرتا ہے انڈوں کا حلوا! ہوتا تو مزیدار ہے لیکن دیر سے ہضم ہو گا۔ چھوڑو اسے بھی نگہت سے پوچھوں لیکن ابھی نہیں۔ تو پڈنگ کیسی رہے گی! چیز تو اچھی ہے لیکن نگہت ولایتی مرغیوں کے انڈے دے گی کب۔ آملیٹ ہی کو دو مل جائیں تو غنیمت ہے۔ آہا! خوب سوجھی۔ دودھ میں پکی ہوئی سوّیاں۔ واللہ! بالائی کے ساتھ خوب مزے آئیں گے۔ اچھا! تو پھر کھانے کا پروگرام کیا ہوا؟

پہلے چائے اور چائے کے ساتھ فرنچ ٹوسٹ۔ پنیر تلا ہوا۔ آملیٹ ٹماٹر اور ہری مرچ کے ساتھ۔ پاس! کھانے پر شامی کباب۔ قیمہ بھرے ہوئے کریلے۔ مرغ اور پراٹھے۔ اور دودھ میں پکی ہوئی سوّیاں۔ پاس! گویا دعوت ہو گئی مکمل۔ تو پھر کیا! آج چھٹی بھی تو ہے۔ سب پاس! ہُرّا! ویری گرینڈ!!

تو اب رہی نگہت! سب سے بڑا مرحلہ تو یہی ہے۔ اسے ہنسا کر

تو سب کام ٹھیک ہو جائیں گے تو باقی دن کا پروگرام کیا ہو۔ چھ سے نکہت کے ساتھ سینما دیکھیں گے اور اگر نکہت مان جائے تو .. لیکن اُمید نہیں مانے۔ کیسا لُطف رہے جو رات کا کھانا کسی انگریزی ہوٹل میں کھایا جائے۔ لیکن بیچ کا وقت؟ کھانے کے بعد ایک گھنٹہ سوئیں گے یا نکہت گراموفون بجائے گی اور ہم لیٹ کر سُنیں گے۔ کئی ایک خطوں کا جواب دینا ہے۔ پھر جواب لکھیں گے۔ اتنے میں چائے کا وقت ہو جائے گا۔ مٹھائی تو آج بازار سے ملے گی نہیں۔ باقرخانیاں گھر میں ضرور ہونگی۔ اور چائے کے بعد سینما جانے کی تیاری، نکہت سے کوئی بہت خوبصورت ساری پہننے کو کہیں گے۔ واللہ! چھٹی کا دن خوب گذرے گا۔

میاں نسیم تو چھٹی کا پروگرام مرتب کر رہے تھے، اور نکہت غسل خانے میں تھی جب باہر نکلی تو میاں کو ابھی تک بستر ہی میں لیٹے دیکھ کر بولی:۔

"اوہو جناب! ابھی سو ہی رہے ہیں۔ معلوم بھی ہے اب تو آٹھ بجنے کو ہیں۔"

"آٹھ؟" نسیم نے ایک جمائی لے کر کہا۔ "ابھی سے کیا؟"

"تو آپ کیا سمجھ رہے ہیں" نکہت نے کہا۔ "ابھی اوّل ہی وقت ہے کیا؟"

"چھٹی ہے آج تو" نسیم نے مُسکرا کر کہا۔ "دفتر تو جانا نہیں سوال تو نہیں آیا؟"

نکہت ہنس کر بولی۔ "آپ سوتے ہیں جاگتے ہیں۔ اتوار کو سوال کب آیا کرتا ہے؟"

"اوہو!" نسیم نے ایک اور جمائی لے کر کہا۔ "چھٹی کا آدھا مزا تو جاتا ہی رہا۔"

"اچھی چھٹی ہے" نکہت نے مُسکرا کر کہا۔ "جو صبح کی نماز تک بھی چھٹی کی نذر ہو جاتی ہے۔"

"چھٹی جو ہوئی نکہت!" نسیم نے کروٹ بدل کر کہا۔

"بس ٹھیک ہے!" نکہت نے پاس بیٹھ کر کہا۔ "آج ہر بات کی چھٹی ہی رہے تو اچھا ہے، سو رہیئے۔"

"اب کیا سونا ہے" نسیم بولا۔ "تم کہہ رہی ہو آٹھ بجنے کو ہیں۔ اب تو غسل کروں گا۔ اخبار ہوتا تو پڑھنے کا لطف آتا۔"

"تازہ پانی بھر رکھا ہے ٹب میں" نکہت نے کہا۔ "اٹھیئے غسل کر لیجئے۔"

"آج تو دراصل تازے پانی سے غسل کرنے کا ارادہ تھا" نسیم نے کہا۔

"آج کیا ہے؟" نکہت نے پوچھا "کل تو تازہ پانی سے ہی نہائی۔"

"ہماری نکہت کی بھی کیا بات ہے" نسیم نے اُس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر کہا "کیا چاند کی طرح چہرہ چمک رہا ہے۔"

"کہیں نظر نہ لگا دیجئے گا" نکہت نے ہنس کر کہا۔

"وہ چاند ہی کیا جسے نظر لگ جائے" نسیم نے کہا۔

"آج خوشبو نہیں ہوگا کیا" نکہت نے پوچھا۔

"گرم پانی ملے تو خوشبو بھی آ دوں" نسیم نے کہا۔

"چائے بھی تیار ہے" نکہت نے کہا۔ "پہلے خوشبو کریں گے یا چائے پیئیں گے۔ جانے کیا بات ہے ماما ابھی تک نہیں آئی۔"

"چائے" نسیم نے تینوں حرف الگ الگ کر کے کہے۔

"ہاں چائے!" نکہت نے مُسکرا کر کہا۔ "یا آج چائے کی بھی چھٹی ہی رہے گی؟"

"ماما کیوں نہیں آئی" نسیم نے پوچھا

"کل بیٹی کو حکیم کے پاس لے جانے کو کہہ رہی تھی" نکہت نے جواب دیا۔

نسیم نے نکہت کی کمر میں ہاتھ ڈال کر کہا۔ "نکہت پیاری! آٹھ روز بعد چھٹی کا دن آتا ہے۔ اس روز تو کوئی خاص پروگرام ہونا چاہیئے۔ ہم روز والی چائے نہیں پیئیں گے۔"

"پھر اور کیا؟" نکہت نے پوچھا

"تلا ہوا قیمہ۔ آملیٹ جس میں سبز مرچ اور ٹماٹر ہو اور فرنچ ٹوسٹ" نسیم نے بیوی کی ٹھوڑی ہلا کر کہا۔ "سُن لیا جناب نے؟"

"قیمہ تو گھر میں ہے" نکہت نے جواب دیا۔ "لیکن آملیٹ اور فرنچ ٹوسٹ کے لئے انڈے کہاں سے آئیں گے بازار بند ہے اور محلے والیاں کہتی ہیں کہ مُرغیاں مر گئی ہیں۔"

"جی جناب!" نسیم بولا۔ "آپ کی ولایتی مرغیوں کے اگر ہم چار انڈے لے لیں گے تو کچھ گھاٹا تو نہ پڑ جائے گا۔"

"انڈے تو آپ کے صدقے!" نکہت بولی۔ "لیکن میں نے تو کل انڈوں پر مُرغی بٹھا دی۔"

نسیم نے ایک لمبا سانس لے کر آنکھیں بند کر لیں۔ اور نکہت نے مُسکرا کر کہا۔ "باقرخانی موجود ہے۔ گرم گرم چائے کے ساتھ بہت مزا دے گی۔"

"نکہت!" نسیم کہنے لگا "ہم نے سوچا تھا کہ آج کھانے پینے کا کچھ خاص بندوبست ہوگا لیکن یہاں تو بسم اللہ ہی غلط ہوگئی۔"

"فرمائیے؟" نکہت نے پوچھا "کیا کھائیں گے آپ؟"

"ہمارا خیال ہے کہ آج پراٹھے بنیں۔"

"بن جائیں گے۔" نکہت نے جھٹ جواب دیا۔

"بڑی مہربانی!" نسیم نے خوش ہوکر کہا "لیکن پہلے ہماری پوری بات تو سن لیجئے جناب۔"

"فرمائیے!" نکہت نے کہا۔

"شامی کباب بھی ہوں" نسیم بولا "اور"

"لیکن!" نکہت بات کاٹ کر بولی "پراٹھوں کے ساتھ شامی کباب کیا مزا دیں گے؟"

"پہلے بات تو سن لو ہماری!" نسیم نے کہا "بہت روز سے قیمہ بھرے ہوئے کریلے کھانے کو دل چاہتا ہے لیکن کہا اس لئے نہیں کہ چھٹی کے روز پکوائیں گے۔"

"آپ جس روز کہتے پک جاتے۔" نکہت نے کہا۔

"ارے توبہ!" نسیم بولا "پہلے بات تو سن لو نکہت۔"

"کہہ تو رہی ہوں۔" نکہت بولی "آج ہی پک جائیں گے اور پراٹھوں کے ساتھ مزا بھی دیں گے۔"

"اجی جناب!" نسیم نکہت کا ہاتھ سہلاتے ہوئے بولا "پراٹھوں کے ساتھ قیمہ والے کریلے تو مست کر مزا دیں گے لیکن اس کے ساتھ بھنا ہوا مرغ بھی تو ہو۔ پراٹھے قیمہ والے کریلے اور بھنا ہوا مرغ۔ کیوں نکہت کیا لطف رہے گا۔ لیکن ایک بات اور بھی ہے اجازت ہو تو کہہ دوں۔ کچھ میٹھا بھی ہونا چاہیئے دودھ میں پکی ہوئی سویاں اور بالائی۔" پھر بیوی کی ٹھوڑی ہلا کر "سن لیا جناب نے!"

"سن لیا!" نکہت نے مسکرا کر کہا "ماما آجائے تو ابھی انتظام کرتی ہوں۔ آپ اٹھئے شیو کر لیجئے۔ اور نہا لیجئے۔ میں حمام میں کوئلے ڈال دیتی ہوں۔ آپکے شیو کرنے تک پانی گرم ہوجائیگا۔"

"شکریہ!" نسیم نے بیوی کے رخسار کو انگلی سے چھوتے ہوئے کہا "بہت شکریہ!"

نسیم بچوں کی طرح پھلانگ کر پلنگ سے اترا اور نکہت ہنستی ہوئی باورچی خانے کی طرف چلی گئی۔

نسیم شیو کر رہا تھا کہ باہر سے نوکر نے آواز دی۔

"حضور! ماما نے کہلا بھیجا ہے آج وہ نہ آسکے گی۔ اس کی بیٹی بیمار ہے۔"

"کہہ دو!" اندر سے نسیم نے جھنا کر کہا "جہنم کو جائیں دونوں۔"

نکہت حمام گرم کر کے جب واپس آئی تو بولی "ماما تو آج آ نہیں رہی۔ کھانے کا کیا ہوگا؟"

"ہوگا کیا؟" نسیم نے جواب دیا "ہم دونوں ملکر پکائیں گے اور مزے سے کھائیں گے۔ تم سامان منگواؤ۔"

نسیم غسلخانے میں چلا گیا اور نکہت نے نوکر کو بازار سے سامان لانے کو بھیج دیا۔ نسیم جب نہا کر نکلا تو نکہت نے میز پر چائے لگا دی۔ چائے کے ساتھ گھی میں تلے ہوئے توسٹ۔ بسکٹ اور مارملیڈ تھا دونوں چائے پینے بیٹھ گئے اور نسیم نے جو آج کے لئے پروگرام بنایا تھا بیوی کو بتانے لگا۔

نکہت بولی "قمر کی خوشدامن مدت سے بیمار ہے کئی روز سے عیادت کو بھی نہیں جاسکے۔ کھانا کھانے کے بعد انہیں کیوں نہ دیکھ آئیں وہاں سے ہوکر سینما چلے جائیں گے۔"

"ہاں!" نسیم نے کہا "ٹھیک کہا تم نے۔ ضرور جانا چاہیئے۔"

قمر نکہت کا بھائی تھا۔

"آپ بھی تو چلیں گے؟" نکہت بولی "ورنہ قمر کو شکایت ہوگی۔"

"جیسے تمہاری مرضی!" نسیم نے کہا "ہم تو حکم کے بندے ہیں۔"

جب دونوں چائے پی چکے تو نسیم بولا "تو آؤ نا نوکر کے آتے آتے مرغ ہی پکڑ لیں۔"

"لیکن مرغ تو باہر پھر رہے ہیں۔" نکہت نے جواب دیا۔ "نوکر آجائے تو پکڑ لے گا۔"

"تو آؤ!" نسیم بولا "مصالحہ وغیرہ تیار کریں۔"

دونوں باورچی خانے میں جا بیٹھے۔ تھوڑی دیر بعد نوکر سامان لے کر آگیا۔ اور نسیم نے اسے ایک مرغ پکڑنے کو کہا۔ ادھر نوکر مرغ پکڑنے گیا اور باہر سے آواز آئی۔

"میاں نسیم صاحب ہیں؟"

"کون ہے؟" اندر سے نسیم نے پوچھا۔

"میں چھیدا ہوں جناب! قمر صاحب کا ملازم۔" باہر والے نے کہا۔ "قمر صاحب کی خوشدامن فوت ہوگئی ہیں۔ اطلاع دینے آیا ہوں۔"

نکہت اور نسیم ایک دوسرے کا منہ دیکھنے لگے۔

ایم ۔ اسلم

# سلسلۂ حدوث و لیلائے قدم

حسن زیبِ داستانِ عشق ہے
حسن ہی جانِ جہانِ عشق ہے

عشق آئینہ کمالِ حسن کا
عشق ہے گنجینہ حالِ حسن کا

حسن دانائے رموزِ عشق ہے
حسن دارائے کنوزِ عشق ہے

ہے مُنادی عشق طُورِ حسن کا
عشق ہی باعث ظہورِ حسن کا

حسن کی سرشاریاں ہیں عشق سے
حسن کے جلوے عیاں ہیں عشق سے

جامِ جم ہے عشق تو جم حسن ہے
عشق ہے راز اسکا محرم حسن ہے

جب دکھانا ہو محبت کی بہار
حسن کرے عشق کا روپ اختیار

حسن کی غایت سمجھ لی عشق نے
دادِ آنِ حسن کی دی عشق نے

حسن کیا ہے؟ عشق کا پروردگار
عشق کیا ہے؟ حسن ہی کا شاہکار

جب یہ شہکار آئینہ صورت بنا
حسن خود آگاہ کہہ اُٹھا انا

عشقِ جانِ ہمتِ مردانہ ہے
عشق شمعِ حسن کا پروانہ ہے

حسن کے تیور سمجھتا اور کون
حسن سے اِتنا اُلجھتا اور کون

کیف عشق و حسن پھر مجھکو ملا
میں نے پھر چھیڑا غزل کا سلسلہ

علی منظورؔ

# غزل

میکدے میں مجھ تک آخر دورِ جام آ ہی گیا
میرا رنگِ بے نیازی میرے کام آ ہی گیا

جذبۂ بے اختیارِ شوق تجھکو کیا کہوں
میرے لب پر بے ارادہ اُن کا نام آ ہی گیا

اِک تصور کی بدولت اسطرح ہوں مطمئن
جیسے میرے پاس وہ محشر خرام آ ہی گیا

خشک دامانی کا شکوہ کر رہی تھی بے بسی
ایک تارا ٹوٹ کر بالائے بام آ ہی گیا

بے کہے دُنیا سمجھ لیتی ہے میرا ماجرا
میری خاموشی کو بھی طرزِ کلام آ ہی گیا

میری بربادی بالآخر رنگ لا کر ہی رہی
اُن کے لب پر میرا ذکر نا تمام آ ہی گیا

اب تو اے بہزاد میں ہوں اور اُنکا آستاں
میرا جذبِ شوق آخر میرے کام آ ہی گیا

# ۵ شعر

یہ بجھی بجھی ادائیں یہ تھکی تھکی نگاہیں
کہیں دیکھ آئیں شاید مرے غم کی شاہراہیں

تجھے ذوقِ رہروی ہم وہاں کسطرح نباہیں
جہاں راہزن نہ رہبر جہاں منزلیں نہ راہیں

نہ فغاں ہیں اور نہ نالے نہ بیاں ہیں اور نہ آہیں
مرے گرم گرم آنسو مری غمزدہ نگاہیں

مرا دیدۂ تمنا نہیں سیرِ دید ہوتا
یہ میں مانتا ہوں ہر سُو ہیں تری ہی جلوہ گاہیں

نہ ہے اضطرابِ ظاہر خوشا اضطرابِ پنہاں
کبھی اِس طرف نگاہیں کبھی اُس طرف نگاہیں

بہزاد لکھنوی

# میکدہ

اس جہاں کی جنّتِ رنگیں جہانِ میکدہ
غیرتِ حورانِ جنّت، حوریانِ میکدہ

منزلت یہ صحبتِ رندانِ مے آشام کی
ہیں شریکِ دور روحیں حافظ و خیام کی

عام ہیں کس درجہ اس عالم میں آثارِ حیات
چہرۂ ہر بادہ کش ہے مظہرِ انوارِ حیات

فکر ہے کسکو یہاں سود و زیانِ دہر کی
اس جہاں سے دور ہے دنیا سگانِ دہر کی

حضرتِ واعظ کے خیالِ پارسائی کو نہ ڈھونڈ
بزمِ رنداں ہے یہاں زہدِ ریائی کو نہ ڈھونڈ

حاصلِ ہر دو جہاں یک جرعۂ ساغر یہاں
ننگِ عظمت، عظمتِ جمشید و اسکندر یہاں

حکمتِ رندانہ سے جنکی ہوں سرشار اہلِ ہوش
جمع ہیں وہ محفلِ جام و سبو میں بادہ نوش

جانتے ہیں کھیل غم کو سیلِ ہیبت ناک کو
ٹھوکروں میں ہیں اڑاتے گردشِ افلاک کو

یہ وہ ہیں جو ظلمتوں کو صبح کا اجلال دیں
موت کو آنے تو کیفِ زندگی میں ڈھال دیں

انکی رگ رگ میں سجائے خوں مچلتی ہے حیات
جام چلتا ہے جدھر اُس سمت چلتی ہے حیات

اپنی قسمت، اپنا یہ مقسوم ہیں سمجھے ہوئے
زندگی کی غایت و مفہوم ہیں سمجھے ہوئے

انکے مسلک میں جوازِ بادہ پانی ہے حرام
کیفیت خالی ہو جو وہ زندگانی ہے حرام

انکے مسلک میں بجز صہبا پرستی سب غلط
غم کے دردانگیز نوحے غم کی ہستی سب غلط

قول ہے ان کا: ہے عہدِ زیست پینے کیلئے
آدمی آیا ہے اس دنیا میں جینے کیلئے

ذکرِ تقویٰ، فکرِ عقبیٰ کو جنوں کہتے ہیں یہ
پائے بندِ زہد کو "صیدِ زبوں" کہتے ہیں یہ

اک طرف رندانِ خوش اطوار محوِ شغلِ جام
اک طرف ساقی بصد انداز سرگرمِ خرام

موت اس ماحول سے پھرتی ہے کترائی ہوئی
زندگی ہی زندگی ہے ہر طرف چھائی ہوئی

نہال سیوہاروی؛

# "اور پھر کوّے کو چھوڑا....."

(میراجی)

دھواں دھواں سی بدلیاں ہیں، کچھ عیاں ہیں کچھ نہاں۔
مٹا سکوت کا جہاں۔
سرک چکیں دھواں اُگلتی چوٹیاں۔

میں گھورتا رہا خلا میں دیر تک
میں دیر تک خلا میں واہمہ گھورتا رہا۔
خموش سنسناہٹیں تھیں ہر طرف کہ مجھ کو گھورتی رہیں
نہ کوئی گیت تھا کہ پھڑپھڑا سکے،
نہ کوئی رنگ تھا کہ عکسِ رقص بن کے لہلہا سکے۔
بس اک سکوت تھا! سکوت۔ آس پاس، دور تک بچھا ہوا۔

دھواں دھواں
عقب گہ نگاہ میں
اُبھرتی چوٹیاں تھیں، ان گنت، گماں گماں۔۔
دھواں اگلتی چوٹیاں
بظاہر اک جمود کا جہاں بسا، منتظر نہیں کسی کی؟۔۔ جانے کس لئے!
ہزاروں گیت تھے کہ جن کی پھڑپھڑاہٹیں
طیورِ پر بُریدہ کی طرح
خزیدہ تھیں دھواں اُگلتی چوٹیوں کے درمیاں
شبِ قمر ندیدہ کی سیاہیوں کی گود میں۔

ہر ایک رنگ ایک عکسِ رقصِ منجمد تھا۔ بے بہار و بے خزاں۔
بس اک دھواں تھا رینگتا ہوا۔۔۔۔ دھواں دھواں

"کبھی ستارے دیکھے ہیں؟
۔۔۔۔ سفید مرمریں چراغ۔ وسعتِ فلک میں گھومتے ہوئے!"
یہ بات کوئی اجنبی ساہات دونِ محویت سے پوچھنے لگا ہی تھا۔
کہ سنسناہٹوں میں سرسراہٹیں اٹھیں۔
دھواں اُگلتی چوٹیاں
عقب گہ نگاہ سے سرک کے یوں خلا میں تیرنے لگیں
کہ جیسے ٹوٹتے ستارے وسعتِ فلک میں ہوں رواں۔۔۔۔
لڑھکتے، لڑکھڑاتے، پھڑپھڑاتے ریزہ ہائے سنگ تھے۔
کہ ایک رقصِ ناتواں۔۔۔۔
کراہتا ہوا سماں
کچھ ایسے مجھ کو گھورنے لگا
کہ جیسے میں ہی وہ خلا تھا جس نے رنگ رنگ موسموں کے سپرد کر دیا تھا جستجوئے رنگ میں

شبِ قمر ندیدہ روشنی کی دسترس سے دور ہے تو ہو!
مٹا سکوت کا جہاں۔
سرک چکیں دھواں اُگلتی چوٹیاں۔۔۔۔
دھواں دھواں سی بدلیاں ہیں، کچھ عیاں ہیں کچھ نہاں!

انجم رومانی

کیا مطلب ہے کہ . . .

(رانی آنگن کے دروازہ سے پانی لئے داخل ہوتی ہے)

**رانی:-** لیجئے چچا جی۔

**شورام:-** (گلاس لیتے ہوئے) جیتی رہو بیٹا۔

(دو ایک گھونٹ پی کر گلاس تپائی پر رکھ دیتا ہے۔ رانی گلاس اُٹھانے لگتی ہے)

—— :- نہیں ابھی گلاس لے جانے کی ضرورت نہیں۔ میں ابھی اور پیوں گا۔ بھئی آہستہ آہستہ پینے کا عادی ہوں میں پانی۔

**تاراچند:-** (حقہ گڑگڑاتے ہوئے) سنتو کو بھیج دینا گلاس لینے، کہاں ہے سنتو؟

**رانی:-** جی سبزی لینے گیا ہے مارکیٹ تک۔

**تاراچند:-** جب آئے، بھیج دینا۔

**رانی:-** جی بہت اچھا۔

(چلی جاتی ہے)

**شورام:-** کیوں بھئی رانی کے متعلق کیا فیصلہ کیا تم نے؟ غریب آدھی بھی نہیں رہی۔

**تاراچند:-** راno ہی کے دُکھ کا علاج کر رہا ہوں شورام۔ اپنی طرف سے میں اس بات کا پورا خیال رکھتا ہوں کہ اسے کسی طرح کی تکلیف نہ ہو (حقہ گڑگڑاتے ہیں) اس نے دوبارہ کالج میں داخل ہونا چاہا۔ اور اگرچہ میں لڑکیوں کی تعلیم کو کچھ زیادہ پسند نہیں کرتا لیکن پُورن کے زور دینے پر میں نے اس کا انتظام کر دیا۔ اس نے گانا سیکھنا چاہا اور اگرچہ میں ناچ گانے کو جیسا کہ تمہیں معلوم ہے ڈوم میراسیوں کی چیز سمجھتا ہوں لیکن پُورن کے کہنے پر اور اس بات کا خیال کر کے کہ رانو کا غم غلط ہو جائے گا میں نے سورداس ہری رام کو اسے گانا سکھانے کے لئے مقرر کر دیا۔ (حقہ کا لمبا کش لگا کر قدرے رازدارانہ آواز میں) ابھی نہیں میں نے ابھی ترلوک کا بھی پیچھا نہیں چھوڑا۔ برندابن کو اس کے پیچھے لگا رکھا ہے۔ اور وہ اسے راہ پر لانے کی ہر ممکن کوشش کر رہا ہے۔ (پھر حقہ گڑگڑاتے اور کھانستے ہیں) میں جانتا ہوں اپنی تعلیم اپنے فن اور اپنی تمام خوبیوں کے باوجود رانو تنہائی کے

اس لئے دُکھ کو برداشت نہ کر سکے گی۔

**شورام:-** دھن چوری ہو جائے تاراچند! کھو جائے! آدمی صبر کر لیتا ہے لیکن پاس ہوتے ہوئے، اپنا ہوتے ہوئے بھی اسے ہاتھ لگانے کی اجازت نہ ملے! اس بات سے جو تکلیف ہوتی ہے اسے دل ہی جانتا ہے۔

**تاراچند:-** (حقہ کا لمبا کش لگا کر) اسی لئے میں کوشش کر رہا ہوں کہ ترلوک اسے آ کر لے جائے۔

**شورام:-** کیا کہتا ہے وہ؟

**تاراچند:-** ابھی تک تو اپنی ضد پر قائم ہے لیکن مجھے اُمید ہے کہ میں اُسے منا لوں گا۔ اصل میں اُس نے اس شادی سے بڑی اُمیدیں لگا رکھی تھیں اور جب اس نے دیکھا کہ اس کی اُمیدیں پوری نہیں ہوئیں تو اس نے تمام غصہ بیچاری رانو پر نکالا۔

**شورام:-** اُمیدیں؟

**تاراچند:-** اُس کا خیال تھا کہ اُسے جہیز میں ایک مکان اور موٹر ضرور ملے گی لیکن جب مکان چھوڑ اسے موٹر بھی نہ ملی۔

(پورن باہر جیسے پردکھائی دیتا ہے لحظہ بھر کے لئے کھڑکی میں سے اندر جھانکتا ہے پھر ڈرائنگ روم کی طرف آتا ہے)

**شورام:-** اسے مکان اور موٹر کی کیا ضرورت ہے؟ اُس کے والد کے اپنے مکان ہیں اور موٹر بھی ہے۔

**تاراچند:-** (ہنس کر) لیکن ترلوک کے علاوہ اس کے والد کے پانچ بیٹے اور بھی تو ہیں۔ تقسیم کرنے پر شاید کسی مکان کی بیٹھک اور موٹر کا کوئی پرزہ ہی اسکے حصہ میں آئے۔

(پورن داخل ہوتا ہے لیکن دونوں کو باتوں میں مشغول دیکھ کر پل بھر کے لئے چوکھٹ میں کھڑا سُنتا ہے۔)

**شورام:-** آپ کہتے کیا ہیں؟ اُن کے تو اتنے مکان ہیں!

**تاراچند:-** سب گروی رکھے ہوئے ہیں۔ ہمیں تو پتہ ہی نہ چلا ورنہ میں کبھی رانو کی شادی وہاں نہ کرتا۔

**پورن:-** (ہنستا ہے) اس بات کا پتہ چل جاتا تو کوئی اور بات پردے میں رہ جاتی۔ شادی تو آجکل اندھیرے میں تیر مارنے کے برابر ہے نشانے پر لگ گیا تو لگ گیا ورنہ کمان سے نکلا تیر تو واپس آتا نہیں۔ جب دونوں فریق جھوٹ بولنے

میں ایک دوسرے سے بازی لے جانے کی فکر میں ہوں تو سچ کا پتہ پانا مشکل ہے۔

**تاراچند:-** (حقہ گڑگڑانا چھوڑ کر قدرے تلخ لہجے میں) کہاں سے آئے ہو پورن آوارہ گردی کرتے۔

**پورن:-** آوارہ گردی میں ٹھوکر کھاتا۔ کہاں؟ سبھی جگہ گھومتا آیا ہوں۔

**تاراچند:-** تمہیں کبھی تمیز سے بات کرنی بھی آئے گی۔ (شوورام سے) اور شوورام تم کہا کرتے تھے بچوں کو جتنا ہو سکے پڑھانا چاہیے۔ یہ صاحب ایم۔ اے ہیں اور سنتا ہوں کہ جماعت میں اوّل آئے تھے۔ پوچھو کرتے کیا ہیں؟ (منہ بنا کر) آوارہ گردی!

**پورن:-** تو آخر آپ ہی کہیئے کیا کروں؟

**تاراچند:-** (گرج کر) میں کہوں! میرے کہنے سے کیا ہوتا ہے؟ (شوورام سے) میں اس کی خاطر کتنے دوستوں کے آگے برا نہیں بنا شوورام! رائے صاحب غنیمت رائے کی سفارش سے بڑے دفتر میں ملازم کرایا (نقل اتارتے ہوئے) "مجھے یہ کلرکی پسند نہیں" ــــ بُرا سا منہ بنا کر یہ حضرت وہاں استعفیٰ دے آئے۔ لالہ گلزاری لال کی منتیں کرکے ان کی فرم میں نوکر کرایا چار دن بعد وہاں سے چھوڑ آئے۔ پوچھا۔ کیوں؟ جواب ملا۔ سارا دن جھوٹ بولنا پڑتا ہے۔ کوئی پوچھے۔ ستیہ وادی ہرلیش چندر کے اوتار تو بس تمہیں ہو باقی ساری دنیا جھوٹ بولتی ہے۔ سر سیتارام کی مل میں منیجر کی نوکری دلائی۔ ہفتے سے زیادہ وہاں نہ ٹکے۔ پوچھا۔ کیوں؟ معلوم ہوا ـــ مزدوروں پر ظلم ان سے برداشت نہیں ہوتا۔ (پھر پورن سے) اب بتاؤ تمہیں اور کیا کرنے کو کہوں۔ صبح کہاں جانے کو کہا تھا۔ کچھ یاد ہے۔

**پورن:-** میں اُن سے بات تک کرنا اپنی ہتک سمجھتا ہوں۔

**تاراچند:-** لاٹ ہے نا ہندوستان کا تو (منہ چڑاتے ہوئے) بات کرنا ہتک سمجھتا ہوں۔ بہن کی ساری زندگی کا سوال ہے اور یہ حضرت بات کرنا ہتک سمجھتے ہیں۔

**پورن:-** میں جانتا ہوں انکے ساتھ بہن کی زندگی ... ...

**تاراچند:-** (اور بھی گرج کر) چپ رہو! بنا یہ فلسفہ اپنے پاس رکھو۔ بہت سن چکا ہوں۔

**رانی:-** (آنگن سے) پورن بھیا ذرا ادھر تو آؤ! میرا یہ ٹرنک نیچے اتروا دو۔

**پورن:-** آیا رانو!

(چلا جاتا ہے)

**تاراچند:-** ضرورت سے زیادہ تعلیم نے اس لونڈے کا دماغ خراب کر دیا ہے (حقہ گڑگڑاتے ہیں) مجھے کبھی کبھی یہ اندیشہ ہوتا ہے کہ یہ رانو کا بھی دماغ خراب نہ کردے۔ عورت کی جگہ اسکے شوہر کا گھر ہے شوورام۔ ماں باپ کے ہاں لڑکی کے دن رہ سکتی ہے۔

**شوورام:-** بڑے بڑے راجے مہاراجے لڑکیوں کو اپنے گھر نہیں رکھ سکتے تاراچند پھر ہماری تمہاری تو بات ہی کیا ہے۔

**تاراچند:-** ایشور تمہارا بھلا کرے (حقہ کا کش لگا کر) تبھی کہہ رہا تو اپنے گھر نہ جائے گی تو کیا تمام عمر یہاں بیٹھی رہے گی۔ میں جو اسے تعلیم دلوا رہا ہوں تو اسی لئے کہ ترلوک کو جو شکایت ہے رفع ہو جائے۔ ورنہ اسے کوئی نوکری تو کرنی نہیں۔

**شوورام:-** بھلے گھروں کی لڑکیاں کہیں نوکری کرتی ہیں۔

**تاراچند:-** اور یہ سالا جو آج بھائی بنا پھرتا ہے کل اگر میری آنکھ بند ہو جائے تو بات بھی نہ پوچھے گا۔ دیکھو شوورام ان لوگوں کے کئے تو کچھ ہوگا نہیں۔ یہ سب نادان چھوکرے ہیں۔ انہیں یہ تمیز نہیں کہ کونسی بات کہنے کی ہے اور کونسی نہیں۔ تمہیں اتنے سویرے تکلیف دینے سے ایک غرض یہ بھی تھی کہ تم خود ترلوک سے ملو۔ اور اسے کسی نہ کسی طرح رانی کو بلانے پر آمادہ کرلو۔ دیکھو ترلوک کے باپ سے تمہارا کافی دوستانہ رہا ہے۔ اس پر بھی دباؤ ڈالو۔ اگر وہ میرا مکان ہی لینا چاہتا ہے تو میں اپنا بُرا نا مکان اس کے نام کردوں گا۔ آخر داماد اور بیٹے میں فرق ہی کیا ہے؟ رانی اپنے گھر خوش رہے میں اور مکان بنوا لوں گا۔

**شوورام:-** لیکن رانی سے اُسے شکایت کیا ہے؟

**تاراچند:-** بیسیوں شکایتیں ہیں۔ وہ زیادہ پڑھی لکھی نہیں، مہذب نہیں، خوبصورت نہیں، سلیقہ مند نہیں، منہ پھٹ ہے۔ ساس سسر کی عزت نہیں کرتی۔ ...

———۔ (دور سے روتے) ارے سنتو، دیکھ کون ہے بیٹھا؟ باہر برآمدے میں (شوورام سے) وہ کچھ بھی کہتی یا کرتی اسے کسی لڑکی یا اس کے رشتے داروں کی بات سننی پڑتی جی کہ اسے اتنا تنگ کیا گیا کہ وہ یہاں آ گئی۔ تب میں نے اسے سمجھا بجھا کر بھیج دیا۔ سمجھایا کہ بیٹی بتی جس حال میں رکھے اسی میں رہنا چاہئے اور سسرال کے دوش گننے کی بجائے گن ڈھونڈنے چاہئیں اور میں جانتا ہوں رانو نے اپنی طرف سے کسی طرح کی شکایت کا موقع نہیں دیا۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ برہمنوں کے بھیس میں یہ لوگ کھٹر بنتے ہیں۔ لیکن شوورام جو بھی ہو لڑکی کی جگہ تو اس کی سسرال ہی ہے۔ تم ذرا کوشش کر دیکھو مجھے مکان یا موٹر کی پروا نہیں رانو کے سکھ کی خاطر میں اس کا انتظام کر دونگا۔

**پورن:**۔ (باغیچے کی طرف سے آتا ہوا) پتاجی رانو کے سسرال آئے ہیں۔

**تاراچند:**۔ (گھبرا کر اٹھتے ہوئے) تو انہیں لے آئے ہوتے۔

**پورن:**۔ جی انہوں نے کہا ہم یہیں برآمدے میں بیٹھا ہوں دھوپ بڑی پیاری لگ رہی ہے۔

**شوورام:**۔ اچھا بھئی تو میں چلا۔ سرلوک سے آج ہی ملونگا۔

**تاراچند:**۔ ارے بھئی چلو ذرا دھوپ میں بیٹھتے ہیں۔

(شوورام کو ساتھ لئے چلتے ہیں)

———: (جاتے جاتے پورن سے) سنتو آئے تو حقہ باہر بھجوا دینا پورن۔

**پورن:** جی بہتر۔

(رانی تیز تیز آتی ہے اور بھائی کے گلے لگ جاتی ہے)

**رانی:**۔ (رندھے ہوئے گلے سے) پورن!

**پورن:**۔ (اس کی پیٹھ کو تھپتھپاتے ہوئے) کیوں رانو کیا بات ہے۔

**رانی:**۔ پتاجی مجھے پھر وہاں بھیجنے کی کوشش کر رہے ہیں تم ہی کہو میں کیا کروں گی وہاں جا کر؟ کیا اس طرح ان کی طمع کا پیٹ بھرنے سے میرا گھر ملو جیون سکھی ہو سکے گا۔

**پورن:**۔ تم فکر نہ کرو رانو، تمہاری مرضی کے خلاف کوئی تمہیں وہاں نہیں بھیج سکتا۔

**رانی** ۔ (رندھے ہوئے گلے سے) پورن!

**پورن:**۔ (اس کی پیٹھ کو تھپتھپاتے ہوئے) میں کہتا ہوں تم گھبراؤ نہیں۔

**رانی:**۔ پتاجی دوسروں سے تو کچھ کہتے ہیں لیکن دل میں وہ بھی مجھے کم قصوروار نہیں سمجھتے۔ (اچانک پورن کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے) ایک بات پوچھوں۔

**پورن:** کہو۔

**رانی:**۔ تم بھی تو دل میں کہیں مجھی کو قصوروار نہیں سمجھتے؟

**پورن:**۔ قصوروار ——— قطعاً نہیں بلکہ مجھے اس بات کا فخر ہے کہ تم نے اپنی خودداری کو برقرار رکھا۔

**رانی:**۔ میں اس دم گھوٹنے والے ماحول میں کس طرح رہ سکتی تھی۔ مجھے پتاجی کا ڈر نہ ہوتا تو میں کبھی کی آ جاتی۔ مجھے خوف تھا وہ مجھے پھر اسی نرک میں دھکیلنے کے لئے کہیں گے پہلی بار جب میں آئی تھی تو جانتے ہو انہوں نے کیسا شور مچایا تھا۔ اس وقت میرا خیال تھا کہ وہ لوگ ہی غلطی مان جائیں گے اس لئے میں نے پتاجی سے سب باتیں نہ کہی تھیں لیکن اس بار سب کچھ بتا دینے پر بھی وہ مجھے اس نرک میں بھیجنے کی کوشش کر رہے ہیں۔

**پورن:**۔ تم کسی طرح کا فکر نہ کرو۔ پتاجی ہی کو تم پتی کا پرمیشور سمجھتی ہوں تو سمجھیں میں ایسا نہیں سمجھتا۔ میرے نزدیک پتی پتنی کا سرتاج نہیں اس کا ساتھی ہے اور اس ساتھ کو نبھانے کی ساری ذمہ داری ہوی ہی پر نہیں شوہر پر بھی ہے۔

(پنڈت تاراچند اور رانو کے سسر دیاری لال باتیں کرتے ہوئے داخل ہوتے ہیں)

**تاراچند:**۔ عجیب موسم ہے بھئی سردیاری لال دھوپ میں بیٹھو تو گرمی لگتی ہے اور سائے میں بیٹھو تو ٹھنڈک (بیٹھتے ہیں) ابھی دو منٹ پہلے دھوپ کتنی پیاری لگتی تھی لیکن اتنے ہی میں سر چکرانے لگا (پورن سے) ذرا سنتو کو بھیجو پورن، حقہ تازہ کر جائے، اور دیکھنا باہر کوئی تم سے ملنے آیا ہے۔

**پورن:** جی

(جاتا ہے رانی بھی جانے لگتی ہے)

**تاراچند:**۔ رانو بیٹا تمہارے چچا آئے ہیں۔

**رانی:**۔ (مڑکر) چچا جی پرنام۔

**سرداری لال:**۔ جیتی رہو بیٹی، سہاگوتی بنو اور اپنے گھر خوش و خرم رہو۔

(رانی بھاگتی ہوئی چلی جاتی ہے)

**تاراچند:**۔ تم نے دیکھا سرداری لال! راجو کتنی کمزور ہوگئی ہے۔ پہلے سے آدھی بھی نہیں رہی۔ تم ایک بار کوشش تو کر دیکھو میں کہتا ہوں جب تک یہاں ہے میں کوئی کام نہیں کرسکتا۔

**سرداری لال:**۔ میں نے تم سے کہہ دیا میں پوری کوشش کروں گا۔

(سنتو آتا ہے اور حقہ اُٹھا کرلے جاتا ہے)

**تاراچند:**۔ راجو جیسی میری بیٹی ہے سرداری لال، ویسی ہی تمہاری ہے۔ میں تو بیچ پچھتا رہا ہوں یہاں شادی کرکے۔ لیکن جو ہو چکا ہو چکا۔ میں نہیں چاہتا کہ بات اب اور بڑھے کسی نے کہا ہے آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل ــــ دور رہے تو دور ہو جائیں گے۔ میں جانتا ہوں ترلوک رانی کو پسند کرتا ہے۔ شادی سے پہلے اُس نے اسے دیکھ بھی لیا تھا۔ اُسے جس بات کی شکایت ہے وہ میں پوری کر دوں گا۔ میری بس اتنی خواہش ہے کہ وہ اسے عزت سے رکھے

(راج اُداس اُداس آتی ہے)

**راج:**۔ (اپنی اُداسی کو چھپاتے اور ہنسنے کی کوشش کرتے ہوئے) پتاجی پرنام۔ چچا جی پرنام!

**تاراچند:**۔ ارے راجی (اُٹھ کر پیار سے اُس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے) کہو بیٹی خوش تو ہو۔

**سرداری لال:**۔ اچھا بھئی میں اب چلتا ہوں۔

. . . . . . . . .

. . . . . . . . .

**تاراچند:**۔ ارے بھئی ٹھہرو میں بھی چلتا ہوں تمہارے ساتھ کم سے کم دروازے تک تو پہنچا آؤں۔

**سرداری لال:**۔ (اُٹھتے ہیں) اس تکلف کو چھوڑو۔

**تاراچند:**۔ تم نے راجی کے پرنام کا جواب ہی نہیں دیا سرداری لال!

**سرداری لال:**۔ (مڑکر) جیتی رہو جیتی رہو بیٹی۔

**تاراچند:**۔ (اُٹھتے اور راجی کے کندھے پر ہاتھ رکھے اسے بھی ساتھ ساتھ لیجاتے ہوئے) راجی!

**راج:**۔ جی پتاجی۔!

**تاراچند:**۔ یہ تم اتنی دُبلی کیوں ہوگئی ہو؟

**راج:**۔ (غم کو دباتے اور مسکرانے کی کوشش کرتے ہوئے) جی نہیں میں تو پہلے سے موٹی ہوگئی ہوں۔

**تاراچند:**۔ (چلتے چلتے لحظے بھر کو رک کر) تمہارا سامان کہاں ہے۔

**راج:**۔ ٹرنک ہے سو باہر برآمدے میں پڑا ہے۔

**تاراچند:**۔ مدن نہیں آیا۔

**راج:**۔ نہیں میں اپنے دیور کے ساتھ آئی ہوں۔

**تاراچند:**۔ تو کہاں ہے وہ ساتھ کیوں نہیں لائی۔

**راج:**۔ اُسے جلدی تھی۔ مجھے یہاں چھوڑ کر سکول چلا گیا ہے۔ جیجی کہاں ہے۔

**تاراچند:**۔ یہیں تھی۔ شاید ادھر آنگن میں ہو۔

**راج:**۔ اور بھیا وہ بھی ادھر ہی باغیچہ میں ہوگا۔

**تاراچند:**۔ (اُس کی پیٹھ کو تھپتھپاتے ہوئے) اور تو سب خوش ہیں تمہارے ساس سسر...

**راج:**۔ (چلتے چلتے سر ہلا کر) جی۔

**تاراچند:**۔ (اسے چھوڑ کر سرداری لال کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر چلتے ہوئے) بڑے بھلے لوگ ہیں سرداری لال ــــ نہ اکڑفوں نہ حیلہ بناوٹ ــــ سیدھے سادے بھولے بھالے، مرنجان مرنج آدمی ہیں راجی کے سسر اپنے خیال اور دھرم پر ایسا اعزور تو انہیں چھو تک نہیں گیا۔ جب میں شروع شروع میں راجی کے لئے ان سے ملا تو کہنے لگے (رُک کر) ہمیں لین دین میں وشواس نہیں پنڈت جی۔ ہم تو آپ کو چاہتے ہیں۔ آپ ہمارے ہوگئے تو اور کیا چاہیئے (پھر چل پڑتے ہیں) میں تو ایسے ہی آدمیوں کو پسند کرتا ہوں اور جانی میں نے فیصلہ کر لیا ہے۔ کہ ترلوک کے نام ہو یا [illegible] مدن کے نام ایک مکان ضرور کر دوں گا ــــ لڑکا تو بیچارہ گائے ہے۔

(چبوترے سے [illegible] وازے نکل جاتے ہیں)

**راج:**۔ (اپنے پتا کی آخری بات سُن کر رُک گئی ہے، مڑکر جاتے ہوئے اپنے پتا کو دیکھتی ہے۔ ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ پھیل جاتی ہے) بیچارہ گائے!

(دھم سے [illegible] با آنگن کے دروازے کے پاس کوچ میں دھنس جاتی ہے۔ سنتو حقہ تازہ کرکے لاتا ہے)

**سنتو:**- ارے راج بیٹی ہے۔ کہو بیٹی کب آئیں۔

**راج:**- ابھی آرہی ہوں سنتو۔

(باغ کے دروازہ سے پورن بھاگا آتا ہے)

**پورن:**- ہیلو راجی۔

**راج:**- بھیا.. ..

(گلے سے لپٹ جاتی ہے)

**پورن:**- پاس سے نکل گئی اور مجھے دیکھا تک نہیں (جب اس کے چہرے کو دیکھتا ہے تو چونکتا ہے) ارے تم تو پیلی ہوگئی ہو۔ ہلدی کھاتی رہی ہو یا (ہنسکر) جیجا جی نے.....

**راج:**- (درد بھرے غصے سے) بھیّا ــــــ

**پورن:**- اچھا اچھا بھئی (پیٹھ تھپتھپاتا ہے) خفا کیوں ہوتی ہو جیجا جی کا نام سنکر ہماری سرخ و سفید بہن کو سے کے زرد ہلدی کر دیا اور ہم اتنا بھی نہ کہیں کہ .. ..

**راج:**- (رندھے ہوئے گلے سے) بھیّا تم کبھی باز نہ آؤ گے.. .

**پورن:**- اچھا بھئی بگڑتی کیوں ہو (رانی کو آواز دیتا ہے) رانو دیکھو راجی آئی ہے۔ (سنتو سے جو حقہ رکھکر جا رہا تھا) سنتو ذرا رانو کو بھیجو۔ اور راج کا ٹرنک اُٹھاکر اندر رکھو۔ باہر برآمدے میں پڑا ہے۔

**سنتو:**- (جاتے جاتے) جی بہتر۔

(چلا جاتا ہے۔ رانی آنگن سے بھاگی بھاگی آتی ہے)

**رانی:**- (راجی سے گلے ملتے ہوئے) ارے تو ادھر بیٹھک میں کیا گوبر گنیش بنی بیٹھی ہے ادھر کیوں نہیں آئی۔

**راج:**- پتاجی اور چچا سرداری لال بیٹھے تھے اسلیے۔

(کال بیل بج اُٹھتی ہے)

**پورن:**- (بیزاری سے) یہ اتوار کا دن تو ایک مصیبت بن گیا ہے صبح سے جو کال بیل بجنی شروع ہوتی ہے تو......

(کال بیل پھر بجتی ہے، اور پورن "جی آیا" کہتا ہوا بھاگ جاتا ہے)

**راج:**- (رانی کے گلے سے چمٹتی ہوئی رندھے ہوئے گلے سے) جیجی۔

(رانی اُس کی پیٹھ تھپتھپاتی ہے راج آہستہ آہستہ رونے لگتی ہے)

**رانی:**- ارے.. .بات کیا ہے.. . راجو.. ...کیوں!

**راج:**- (اور بھی چمٹتے ہوئے) جیجی!

(اور بھی زور سے سسکنے لگتی ہے)

**رانی:**- کیوں راجو کیا بات ہے؟

**راج:**- (آنسو پونچھتے ہوئے ذرا سنبھل کر) بات کیا ہوگی۔ یونہی تمہیں دیکھکر جی بھر آیا۔ کہو ترلوک جیجا جی آئے؟

**رانی:**- (طنز سے ہنسکر) آ گئے۔ تم اپنی کہو۔ تمہیں کیا دکھ ہے۔

**راج:**- نہیں جیجی میں ہر طرح سے خوش ہوں۔

**رانی:**- (ذرا ہنسکر) خوشی کی کوئی علامت تو تمہارے چہرے پر دکھائی نہیں دیتی۔ دیکھو راجو، مجھ سے نہ چھپاؤ میں سب کچھ بھگت چکی ہوں۔

**راج:**- کچھ بھی تو نہیں جیجی۔

**رانی:**- کیا تم یہ سب میری طرف دیکھکر کہہ سکتی ہو۔

**راج:**- (مسکرانے کی کوشش کرتے ہوئے) کیوں۔

**رانی:**- مسکراہٹ میں دکھ کو چھپانے کی کوشش نہ کرو راجو، تمہاری آنکھیں تو ڈبڈبا رہی ہیں۔

**راج:**- (بھرے ہوئے گلے سے) جیجی۔

(ایک دم رانی کے گلے سے چمٹ کر رو اُٹھتی ہے)

**رانی:**- (اُس کی پیٹھ کو تھپتھپاتے ہوئے لمبا سانس لے کر) دنیا بھر میں شادی عورت کے لئے سکھ شانتی کا دوسرا نام ہے۔ لیکن ہماری غلامی پر اس کے بعد سدا غلامی کی مہر لگ جاتی ہے۔ (راج سسکتی ہے) بس بس غم کو دل میں چھپا کر بہن گھاؤ کر دیتا ہے اور وقت پاکر وہی گھاؤ ناسور بن جاتا ہے ــــ کیا ساس تنگ کرتی ہے۔

**راج:**- نہیں وہ بیچاری تو کبھی کچھ نہیں کہتیں۔

**رانی:**- سسر۔

**راج:**- وہ تو دیوتا ہیں۔

**رانی:**- نندیں۔

**راج:**- وہ نہ ہوتیں تو میں ابتک شاید ختم ہو چکی ہوتی۔

**رانی:**- تو پھر . . تو پھر......

(راج پھر بہن کے گلے سے چمٹ کر سسکنے لگتی ہے)

ــــ:- لیکن پروفیسر مدن تو بڑھے لکھے آدمی ہیں۔ بات کیا ہے کہہ ڈالو۔

(راج چپ چاپ سسکے جاتی ہے)

رہنا چاہتی۔

**رانی** :- (تھکی سی آکر اس کے پاس کرسی پر بیٹھ جاتی ہے) تو اب وہ یہاں سے پاس نہیں آئے۔

**راج** :- نہیں! ہفتہ ہفتے تک برابر آتے رہے۔ لیکن جب بھی آئے معلوم ہوتا جیسے بندھے بندھے سے آتے ہیں۔

**رانی** :- (صرف لمبا سانس لیتی ہے)

**راج** :- (اپنی بات جاری رکھتے ہوئے) ایک دن کہتے تھے۔ آہستہ آہستہ ہم ایک دوسرے کو سمجھ جائیں گے۔ ایک دوسرے کی خوبیوں کو جان جائیں گے۔ پھر ہم میاں بیوی کی طرح رہیں گے۔ میاں بیوی کی طرح اپنی زندگی بنائیں گے جس کا ہر دن تھکن اور اکتاہٹ لانے کی بجائے محبت اور رفاقت لائیگا

**رانی** :- تم ایسا ہی کر لیتیں۔

**راج** :- میں نے ایسا ہی کرنے کی کوشش کی لیکن تب ساس جی نے کہا - تم تو پگلی ہو۔ وہ تم سے دُور رہنا چاہتا ہے۔ اُس پر اُس چڑیل نے جادو کر رکھا ہے۔ اُس کا من اُڑتا رہتا ہے باندھ کر نہ رکھو گی تو اُڑ جائیگا اور اُڑا ہوا پنچھی پھر ہاتھ نہیں آتا ــــ میں نے انہیں کا کہنا مانا۔ جیسا وہ کہتی رہیں میں کرتی رہی۔ لیکن اس کوشش میں جو تھوڑا بہت بندھن تھا وہ بھی ٹوٹ گیا۔

(رانی کچھ کہنا چاہتی ہے لیکن نہیں کہتی۔ ایک لمحے تک دونوں چُپ رہتی ہیں)

ــــ :- جُوں جُوں میں ان کے نزدیک جانے کی کوشش کرتی وہ مجھ سے دُور بھاگتے۔ دوپہر کو انہوں نے گھر آنا چھوڑ دیا۔ لنچ کالج ہی منگا لیتے۔ شام کو بھی دیر سے آتے۔ آہستہ آہستہ اس دیر میں اضافہ ہونے لگا۔ بہت رات گئے گھر آتے اور چُپ چاپ بستر پر جا لیٹتے۔ میں چاہتی ان کے پیر دبا دوں، ان کے سُکھ دُکھ کی بات پوچھوں۔ لیکن میری تو شکل سے جیسے انہیں ڈر لگتا۔ "مجھے مت چھیڑو" "مجھے سونے دو" یہی کہتے۔ میں چُپ چاپ رونے لگتی تو یک کر اُٹھ بیٹھتے۔ اور گھنٹوں آنگن میں چکر لگا کر گذار دیتے کبھی چڑ کر کہتے "تم کس مٹی کی بنی ہو۔ تمہیں خود داری کا ذرہ بھر بھی احساس نہیں، میں تم سے اتنی نفرت کرتا ہوں اور تم میرے پیر دبانا چاہتی ہو۔"

**رانی** :- (کمرے میں گھومتے گھومتے رُک کر) میں حیران ہوں تم نے اتنا عرصہ یہ سب کس طرح برداشت کیا۔ میں تو بہت پہلے چھوڑ کر چلی آتی۔

**راج** :- نہ جانے کیوں۔ ان کی اس تمام نفرت کے باوجود مجھے کبھی ان پر غصہ نہیں آتا جیجی۔ وہ جب بھی مجھ سے نفرت کا سلوک کرنے کی کوشش کرتے میرے دل میں ہمدردی ایک رحم کا جذبہ پیدا ہو جاتا۔ اسی جذبے کی وجہ سے میں انکے اور بھی نزدیک جانا چاہتی۔ لیکن جتنا میں انکی طرف جاتی اتنا ہی وہ دور کھنچتے۔

(گلا رندھ جاتا ہے اور آنکھوں سے آنسو نکلنے لگتے ہیں)

**رانی** :- (اس کے پاس بیٹھ کر اس کے کندھے پر پیار کا ہاتھ پھیرتے ہوئے) راجی ــــ

**راج** :- (رندھے ہوئے گلے سے) لگاتار روتے جاگتے میری یہ حالت ہو گئی (ہچکی روک کر) گھر والوں سے آنکھ ملاتے ہوئے مجھے شرم آنے لگی۔ مجھے محسوس ہونے لگا گویا سب مجھے رحم کی نظروں سے دیکھ رہے ہیں۔ جیسے آہستہ آہستہ انکا رحم نفرت میں بدل رہا ہے۔

**رانی** :- میں کہتی ہوں تم کیوں نہ پہلے ہی چلی آئیں۔

**راج** :- اُمید کا ایک نامعلوم سا تار بندھا ہوا تھا جیجی۔

(کچھ لمحے چُپ رہتی ہے۔ رانی بدستور خلا میں دیکھتی گھومے جاتی ہے، دانت اسکے بھینچے ہوئے ہیں اور معلوم ہوتا ہے جیسے غصہ کا ایک بے پناہ طوفان اُس کے دل میں اُٹھ رہا ہے)

ــــ :- پرسوں معلوم ہوا کہ اب ہوسٹل ہی میں رہیں گے ــــ سپرنٹنڈنٹ ہو گئے ہیں ــ بس وہ تار بھی گیا میں نے رقعہ لکھ کر انہیں دو تین منٹ کے لئے بلوایا اور کہا۔ میرا دل یہاں نہیں لگتا مجھے میکے بھجوا دو۔ کہنے لگے۔ ہاں تم کچھ دنوں کے لئے ہو آؤ۔ اور چُپ چاپ انہوں نے میری سب چیزیں ٹرنک میں بھر دیں۔ ایک چھلا تک ساس کے پاس نہ رہنے دیا۔ اور چھوٹے بھائی سے کہا کہ وہ مجھے چھوڑ آئے اس کے بعد وہ جیسے چپ چاپ آئے تھے ویسے ہی چلے گئے۔ نہ انہوں نے مجھ سے کچھ کہا اور نہ میں ہی کچھ

کچھ تو ہو سکتی۔

**رانی**:۔ سامنے نہیں روکا۔

**راج**:۔ اُنہوں نے بہت پالا تھا۔ اُن کی طرف دیکھتی تو وہاں سے ہلنے کو جی نہ چاہتا۔ میں تو ان کی سیوا ہی میں زندگی گذار دیتی، لیکن وہاں آتے ہی تو نہیں دوسرے بھی تو ہیں اور ان سب کی نظروں کا سامنا کرنا میرے بس کی بات نہ تھی۔

(برج ناتھ اور تارا چند باتیں کرتے ہوئے آتے ہیں۔)

**تارا چند**:۔ تم ضرور کر دیکھو برج ناتھ۔ تم اسکے باپ کے بڑے دوست ہو۔ تمہارا وہ بڑا ادب کرتا ہے۔ تمہاری ہر بات مانتا ہے رانو تمہاری بھی تو بیٹی ہے۔

**رانی**:۔ چلو تک میں چل کر بیٹھیں

(دونوں چلی جاتی ہیں۔ تارا چند آ کر تخت پر بیٹھتے ہیں اور برج ناتھ کرسی پر)

**تارا چند**:۔ (حقہ گڑگڑا کر) یہ چلم تو بجھ گئی۔ سنتو۔ ارے سنتو۔

**سنتو**:۔ (آنگن سے) جی سرکار

(بھاگا آتا ہے)

**تارا چند**:۔ یہ حقہ تازہ نہیں کیا تم نے۔ چلم تو بالکل ٹھنڈی پڑی ہے۔

**سنتو**:۔ سرکار میں تو تازہ کرنے لگا تھا، سرکار ہی چلے گئے تھے۔ ابھی لاتا ہوں۔

(چلم لیکر چلا جاتا ہے)

**تارا چند**:۔ (خالی حقہ کو گڑگڑاتے ہوئے) جب تم سب باتوں سے پوری طرح واقف ہو تو پھر کوشش کیوں نہیں کر دیکھتے میں نے برندا بن سے کہہ رکھا ہے، شو رام، سردار ی لال اور دوسرے دوستوں سے بھی کہہ رکھا ہے (رازداری کے لہجے میں) میں خود اُس سے یہ بات نہیں کر سکتا۔ اسکو جو شکایت ہے وہ میں دور کرنے کو تیار ہوں لیکن اگر میں خود اس سے پوچھوں گا تو وہ اس شکایت کے وجود ہی سے انکار کر دیگا۔ رانو کو پھر سے بسانے کیلئے تم دلیلیں تو دوسری دو لیکن بڑی صفائی سے اس بات کی طرف اشارہ کر دو کہ اگر وہ دونوں الگ رہیں گے تو میں اپنا ایک مکان ان کے نام کر دونگا۔ اور کچھ عرصے کے بعد موٹر بھی لے دونگا۔

(سنتو چلم لئے آتا ہے)

**سنتو**:۔ لیجئے سرکار ایسی بھر کے لایا ہوں کہ دن بھر نہ بجھے۔

**تارا چند**:۔ (حقّہ کا کش لگا کر اور کھانس کر) اور مجھے پورا یقین ہے کہ اگر تم دانائی سے کوشش کرو گے تو یہ بگڑی ہوئی بات بن جائے گی (اور بھی رازدارانہ لہجہ میں) اور پھر بار میں تمہارا جو رسوخ ہے اس کو بھی تم استعمال کر سکتے ہو ۔۔۔ دھمکی دینا ہی کافی ہوگا۔ رانو کی زندگی سنور جائے گی اور میں عمر بھر تمہارا شکر گذار رہوں گا۔

(حقے کے لمبے لمبے کش لگاتے ہیں)

**برج ناتھ**:۔ میں پوری پوری کوشش کرونگا لیکن تمہیں پورا یقین ہے کہ اور کوئی بات نہیں ہے۔

**تارا چند**:۔ یوں تو بیسیوں ہیں لیکن یقین کرو اس کی اس ناپسندیدگی کی تہ میں یہی بات کام کرتی ہے۔ وہ مانیگا نہیں لیکن اگر تم دانشمندی سے کام لو گے تو وہ راہ پر آجائے گا۔

**برج ناتھ**:۔ میں آج ہی اُس سے ملونگا۔

**تارا چند**:۔ مجھے رانو کی شادی میں بڑا تلخ تجربہ ہوا برج ناتھ۔ اچھے اچھے ہوشیار اور لائق لڑکے میری آنکھوں کے سامنے آئے لیکن میں اسی ضد پر قائم رہا کہ لڑکی اپنے سے بڑے گھرانے میں جلتے میں کیا جانتا تھا کہ باہر سے بڑے نظر آنے والے بہت سے گھرانے اندر سے کھوکھلے ہوتے ہیں۔

**برج ناتھ**:۔ میں تو شروع ہی سے اس بات کے حق میں ہوں کہ گھرانے کی بجائے لڑکا دیکھا جائے۔

**تارا چند**:۔ (ایک لمبا کش لگا کر) راجی کے لئے میں نے لڑکا ہی دیکھا ہے۔ مدن کے پتا بے حد غریب تھے۔ اپنی آدھی پنشن پیشگی لے کر انہوں نے مدن کو تعلیم دلوائی۔ اور ان کی سب محنت اور قربانی سپھل بھی ہوئی۔ ایم۔ اے کرتے ہی اُسے کالج میں جگہ مل گئی۔ اب وہ پی۔ ایچ۔ ڈی کی تیاری کر رہا ہے۔ اتنا نیک سمجھدار ہنس مکھ اور خوش اطوار لڑکا ہے کہ جو کوئی اس سے چند منٹ باتیں کر لیتا ہے اُس کے گیت گانے لگتا ہے۔

برج ناتھ:- مجھے یہ سُن کر خوشی ہوئی کہ راج اتنے اچھے گھر بیاہی گئی۔

تارا چند:- مدن تو گائے ہے گائے۔ راج وہاں سچ مچ راج کرے گی۔

(مسرت سے حقہ گڑگڑانے لگتے ہیں شورام گھبرایا ہوا داخل ہوتا ہے)

شورام:- تارا چند تم نے سُنا تمہارا داماد دوسری شادی کر رہا ہے۔

(حقے کی نے تارا چند کے ہاتھ سے چھوٹ پڑتی ہے اور وہ اُٹھنے کی کوشش کرتا ہے)

تارا چند:- (آدھے بیٹھے آدھے اُٹھے ہوئے) کون، ترلوک!

شورام:- نہیں مدن۔

(تارا چند پھر دھم سے تخت پوش پر بیٹھ جاتے ہیں آنگن سے کسی کے گرنے اور رانو کے چیخنے کی آواز آتی ہے)

رانی:- پتاجی، پتاجی......

شورام:- میں کہتا ہوں تم بیٹھ کیا گئے ہو تارا چند اگر کچھ کرنا چاہتے ہو تو ابھی کار لے کر چلو۔ کھائی والوں کی دھرم شالہ میں ہو رہی ہے شادی۔ مجھے تو سنتو پنڈت سے معلوم ہوا۔ اُس کا وہ سر پھرا لڑکا گیا ہے بیاہ پڑھانے۔

تارا چند:- (فوراً اُٹھ کر) سنتو۔۔۔ سنتو۔۔۔

(سنتو بھاگا آتا ہے)

رانی:- (آنگن سے) پتاجی! پتاجی!!

تارا چند:- کار لے جاؤ اور فیکٹری سے بجلی پہلوان اور چند دوسرے مزدوروں کو لے کر کھائی والوں کی دھرم شالہ میں پہنچو۔ میں تمہاری کار میں چلتا ہوں شورام۔

شورام:- میں تو پیدل ہی بھاگا آیا ہوں۔

برج ناتھ:- چلئے میں آپ کو اپنی کار میں لے چلتا ہوں۔

تارا چند:- کیا یہ شادی مدن کے پتا کی مرضی۔۔۔

شورام:- چلو چلو میں سب بتاتا ہوں۔

(سب جلدی جلدی نکل جاتے ہیں)

رانی:- (آنگن سے) پتاجی پتاجی۔۔ سنتو۔۔ پورن

(باغیچے کے دروازے سے پورن بھاگا آتا ہے)

پورن:- کیا بات ہے، کیا بات ہے۔

(اندر کی طرف بھاگا جاتا ہے)

رانی:- (آنگن سے) راجی بیہوش ہو گئی ہے دیکھو تو اس کے دانت بِچی ہو گئے ہیں۔

(دوسرے لمحے پورن اور رانی بیہوش راج کو اُٹھائے ہوئے آتے ہیں)

پورن:- بات کیا ہوئی۔

رانی:- بس کھڑے کھڑے گر پڑی۔

(اسے تخت پر لٹا دیتے ہیں)

پورن:- گھبراؤ نہیں ایک کٹورا سا پانی لے آؤ۔

(رانی جاتی ہے)

۔۔۔:- ایک چمچہ بھی لیتی آنا۔ (راج کو ہلاتے ہوئے) راجو۔ راجو۔

(راج بیہوش ہے)

۔۔۔:- راجو راجو....

(اُٹھ کر بجلی کا پنکھا چھوڑ دیتا ہے۔ رانی پانی لاتی ہے)

رانی:- ارے تم نے پنکھا چھوڑ دیا۔ یہاں تو پہلے ہی ٹھنڈ ہے۔

پورن:- تم فکر نہ کرو۔ پانی لاؤ۔ اسکے مُنہ پر چھینٹے دوں۔

(رانی پانی دیتی ہے پورن راج کے چہرے پر چھینٹے دیتا ہے)

۔۔۔:- راجی... راجی..

(راج بدستور بیہوش ہے)

۔۔۔:- (پھر چھینٹے دیتا ہوا) راجی .. راجی...

(راج نہیں ہلتی بیہوش پڑی رہتی ہے)

۔۔۔:- ذرا چمچہ دو۔

رانی:- میں بھول گئی۔ ابھی لائی۔

(بھاگ جاتی ہے)

پورن:- (اُس کے بالوں پر ہاتھ پھیرتا ہوا) راج .. راجی... (وہ کہتی تھی میں بڑی خوش ہوں سسرال میں۔

(رانی چمچہ لے آتی ہے)

رانی:- لو یہ چمچہ۔

**پورن:** ۔ تم ذرا اس کی ناک اُنگلیوں میں دباؤ۔ میں پانی کا چمچہ مُنہ میں ڈالتا ہوں۔

(رانی راج کی ناک دباتی ہے)

——— :۔ (چمچہ مُنہ میں ڈالتا ہوا) یہ ہسٹریا کا دورہ ہے یا کچھ اور۔ پہلے تو کبھی ایسے غش نہ پڑے تھے۔

**رانی:** ۔ دانت بِھچے ہیں۔ پانی تو یہ گیا سارا۔

**پورن:** ۔ تم فکر نہ کرو۔ ناک دبائے رکھو۔

(رانی ناک دبائے رکھتی ہے۔ سانس کے رک جانے سے راج کے دانت کھل جاتے ہیں۔ پورن پانی کا چمچہ مُنہ میں ڈالتا ہے کچھ لحظ بعد راج نیز تیز سانس لینے لگتی ہے۔ وہ دوسرا چمچہ منہ میں ڈالتا ہے بیہوشی میں غرغراہٹ کے ساتھ راج پانی پی جاتی ہے)

——— :۔ راجی ۔ ۔ راجی ۔ ۔

**رانی:** ۔ راجو ۔ ۔ راجو ۔

(راج پورے طور پر تو ہوش میں نہیں آئی لیکن پہلے اُس کا ایک ہاتھ ہلتا ہے۔ پھر اسکی آنکھیں کھل جاتی ہیں)

**پورن:** ۔ (پیار سے) راجو کیا بات تھی چکّر آ گیا تھا۔

(راج اُٹھنا چاہتی ہے۔ پورن اپنے بازو کے سہارے سے اسے اُٹھا کر بٹھا دیتا ہے)

——— :۔ کامریڈ بہاری لال آ گئے ہیں اُن کے ساتھ باتوں میں اُلجھ گیا۔ بات کیا ہے اتنی کمزور ہو رہی ہو تم۔ کبھی آئینہ لے کر اپنی شکل نہیں دیکھی۔ کھانے کو نہیں دیتے ہیں جیجا جی تمہیں۔

**رانی:** ۔ تمہارے جیجا جی دوسری شادی کر رہے ہیں۔

**پورن:** ۔ کون ——— ۔ ۔ ۔

**رانی:** ۔ مدن۔

**پورن:** ۔ مدن ———

(چونک کر اُٹھ کھڑا ہوتا ہے۔ سہارا ہٹ جانے سے راجی پھر لیٹ جاتی ہے)

**رانی:** ۔ ابھی چچا شورام نے بتایا۔ کھائی والوں کی دھرم شالہ میں ہو رہی ہے شادی۔ پتا جی، چچا شورام اور برج ناتھ کے ساتھ وہیں گئے ہیں۔

(پورن کرسی میں دھنس جاتا ہے)

**پورن:** ۔ (تلخی اور اُداس آواز میں) میں نے پہلے ہی کہا تھا۔ شادی سے پہلے بھی اُڑتی اُڑتی خبر میں نے سنی تھی کہ پروفیسر مدن کسی دوسری جگہ شادی کرنا چاہتے ہیں۔

**رانی:** ۔ ایم۔ اے پاس لڑکی ہے۔ جس کے نہ ماں ہے نہ باپ۔

**پورن:** ۔ شادی کیلئے نہ ماں کی ضرورت ہے، نہ باپ کی۔

**رانی:** ۔ ذات کی بھی وہ کھتری ہے۔

**پورن:** ۔ ذات کا بھی شادی سے کوئی تعلق نہیں۔ شادی کے لئے صرف ساتھی چاہئے ——— ہمدرد، ہم خیال، پسندیدہ ساتھی اور میں نے پتا جی سے کہا تھا کہ آپ مدن کے پتا سے بات کرنے کی بجائے مدن سے اچھی طرح بات کر دیکھئے اُس کے خیالات کو جانیئے ——— آپ نے اپنی طرف سے پڑھا لکھا، نیک، برسرِ روزگار لڑکا ڈھونڈ لیا۔ یہ بھی دیکھا اس کی ضروریات کیا ہیں۔ لیکن پتا جی تو مجھے سمجھتے ہیں آوارہ اور سرپھرا۔ کہنے لگے "میں لڑکے کے پتا سے ملا ہوں، بڑے نیک آدمی ہیں، اور وہ اُن میں نام کو بھی نہیں ہے۔ ملاقات ہوئی تو کہنے لگے ——— "میں تو آپ کو پا کر دھنیہ ہو جاؤں گا"۔ میں نے کہا آپ نے لڑکے کے پتا کی ضروریات جان لیں، لڑکے کی ضروریات بھی تو جانیئے۔ وہ بھی آپ کی لڑکی کو پاکر دھنیہ ہو گا یا نہیں۔

**راج:** ۔ (نحیف آواز میں) کیا میں اُن کی ہمدرد نہیں مجھ سے بڑھکر اُن کا کون ہمدرد ہے۔

**پورن:** ۔ لیکن شاید تم ان کی ہم خیال نہیں ہو۔ وہ پروفیسر ہیں اور وہ ایم۔ اے دونوں ایک دوسرے کے مذاق کو ایک دوسرے کی طبیعت کو سمجھتے ہونگے۔ تم شاید انکی ضرورت کو نہیں جان سکتیں اور وہ بھی شاید تمہاری ضرورت کو نہیں سمجھ سکتے۔ میں نے پتا جی سے یہی کہا تھا۔ آپ نے راجی کو اونچی تعلیم نہیں دی اور اُس کی سب سے بڑی خوبیاں یہ ہیں کہ وہ اچھا کھانا پکا سکتی ہے۔ اچھے کپڑے سی سکتی ہے کئی نمونوں کے سوئٹر بُن سکتی ہے۔ میز پوش اور پلنگ پوش کاڑھ سکتی ہے اور گھر کا کام نہایت خوش اسلوبی اور کفایت سے چلا سکتی ہے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ اُس کی یہی

جو بیاں وہاں جاکر خامیاں بن جائیں۔ لیکن انھوں نے مجھے ڈانٹ دیا۔ کہنے لگے "تمہیں پڑھا کر جو میں بہت سکھی ہو گیا ہوں جواب لڑکیوں کو پڑھاؤں گا؟"
میں نے کہا۔ اس صورت میں اس کی شادی اتنے پڑھے لکھے سے کیجیے۔ کہنے لگے "تو میرا بیٹا ہے یا باپ"۔ (زیرِ خند سے) جیسے ان کے باپ ہونے سے میری بات غلط ثابت ہو گئی۔

**رانی:-** میں پوچھتی ہوں پتا جی تو اتنے پڑھے لکھے نہیں۔ پروفیسر مدن تو کافی پڑھے لکھے ہیں۔ جب وہ ایک لڑکی کو چاہتے تھے تو کیوں کی یہاں شادی۔

**پورن:-** (کندھے جھٹکا کر) کہہ نہیں سکتا لیکن شاید..

**راج:-** (نحیف آواز میں) میں جانتی ہوں۔ ماں باپ کے احسان کا بدلہ چکانے کے لئے۔

**رانی:-** (طنز سے) تو پھر اس احسان کو اتنی جلدی کیوں بھول گئے؟ نبھائے جاتے۔

**راج:-** میں نے بھی ایک دن یہی پوچھا تھا کہنے لگے۔ میرے لئے شادی کرنا خودکشی کے برابر تھا۔ میرا خیال تھا میں اپنے جذبات کا گلا گھونٹ دونگا۔ اپنے ماضی کے لئے میں بالکل مر جاؤنگا۔ لیکن میں مر نہیں سکا اور جی بھی نہیں سکا۔ میں اپاہج ہو گیا ہوں۔ تم اس آدمی کا خیال کرو جو خودکشی کی کوشش میں اپاہج ہو جائے۔

**رانی:-** تو اب دوسری شادی کر کے وہ جی جائیں گے۔

**راج:-** شاید اُن کا خیال ہو کہ وہ اپاہج نہ رہیں گے۔

**رانی:-** اپنی شان و شوکت سے آئے تھے خودکشی کرنے۔

**راج:-** شان و شوکت اُن کے رشتے داروں کی وجہ سے تھی۔

**رانی:-** اتنا ہنستے تھے، قہقہے لگاتے تھے

**راج:-** وہ سب تو خول تھا۔ دل تو وہ پیچھے ہی چھوڑ آئے تھے۔

**رانی:-** لیکن تمہارے متعلق انھوں نے کیا سوچا۔ تمہارا بھی تو اُن پر حق ہے تم اُنکی بیاہتا بیوی ہو۔

**راج:-** ایک دن ساس کے کہنے پر اُن کے پاس گئی تھی۔ اُداس تھکے تھکے سے بستر پر لیٹے ہوئے تھے۔ میں نے ہنس کر کہا درشنو کی بات سوچ رہے ہو۔ ایک اُداس سی مسکراہٹ اُن کے ہونٹوں پر پھیل گئی۔ میں نے کہا۔ میرا بھی حق ہے میں آپکی بیاہتا بیوی ہوں۔ اتنے باراتیوں کے سامنے اگنی کی اگنی کو ساکشی کر کے آپ مجھے بیاہ لائے ہیں۔ کہنے لگے۔ تمہارے حق کی بنیاد محض ایک بیرونی رسم ہے۔ دل سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ درشنو کا حق میرے دل سے تعلق رکھتا ہے۔ باراتیوں نے، پنڈت پروہتوں نے، ہمارے ماتا پتا نے، اگنی کی اگنی نے، ہم کو ایک دوسرے کے جسم سونپ دئے ہیں دل تو نہیں سونپے۔

**پورن:-** یہی میں کہا کرتا ہوں۔ نہ جانے کتنی لڑکیاں شوہروں سے دل ہی دل میں نفرت کرنے کے باوجود بظاہر ان پر اپنا سب کچھ قربان کر دیتی ہیں۔ اور نہ جانے کتنے شوہر اپنی بیویوں سے سخت نفرت کے باوجود ان سے نبھائے جاتے ہیں۔

**راج:-** کہتے تھے میرے دل پر درشنو کا اختیار تھا میں نے سوچا اسے وہاں سے ہٹا کر تمہیں بٹھا لوں گا۔ لیکن میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

**رانی:-** عجب بے شرم لڑکی ہے یہ درشنو بھی۔ جب انھوں نے اُس کی اتنی ہتک کر کے تم سے شادی کر لی تو وہ کس طرح اُن کا پیچھا پکڑے ہوئے ہے۔ میں تو ایسے شخص سے کبھی زندگی بھر بھی کلام نہ کرتی۔

**راج:-** شاید وہ اب بھی ان سے محبت کرتی ہے۔

**رانی:-** میں لاکھ محبت کرتی لیکن اتنی ہتک کے بعد اپنی خودداری کو چھوڑ کر یوں انکے پیچھے ماری ماری نہ پھرتی۔

**راج:-** جب دھوپ چمکتی ہے تبھی تو برسوں کی جمی ہوئی برف پگھل اٹھتی ہے۔

(ایک لمحے کیلئے سب چپ رہتے ہیں)

**رانی:-** لیکن آخر تو کر بھی کیا؟

**راج:-** پرماتما کو جو منظور ہوگا۔

**رانی:-** پرماتما کو یہی منظور رہا ہے کہ مرد عورتوں پر ظلم کریں۔ سڑے ہوئے پھول یا پھل کی طرح اٹھا کر پھینک دیں۔ پرماتما——

(سامنے سے پنڈت تاراچند کی آواز آتی ہے)

**تاراچند:-** یہ سب کہنے کی باتیں ہیں پرنج ناتھ۔ اس طرح آسانی سے میں اُسے نہیں چھوڑ سکتا۔ میں راجی کو اسی وقت یہاں

بھیج دونگا۔ اُس نے سمجھا ہوگا کہ شاید وہ اس طرح آسانی سے نکل جائیگا۔ اُسے راجی کو گھر میں بسانا ہوگا۔

(اندر داخل ہوتے ہیں)

**تاراچند:-** ارے یہ راجو کیوں اس طرح پڑی ہے۔ طبیعت تو اس کی ٹھیک ہے۔

**رانی:-** اسے غش آ گیا تھا۔

**تاراچند:-** اس حالت میں غش نہ آتا تو اور کیا ہوتا۔ (نوکر کو آواز دیتے ہیں) سنتو۔ سنتو ــــ

**سنتو:-** (باہر کے دروازے سے آتا ہوا) جی سرکار۔

**تاراچند:-** بھاگ کر بازار سے چار چھ آنے کا گاجر کا مربعہ اور کچھ چاندی کے ورق لے آ۔ یہ بہت کمزور دکھائی دے رہی ہے۔

(سنتو جی سرکار کہتا ہوا بھاگ جاتا ہے)

ــــ:- (راج کے سر پر پیار کا ہاتھ پھیرتے ہوئے) تو کسی طرح چنتا نہ کر بیٹی وہ اُس مادر پدر آزاد لڑکی کے پھندے میں پھنس گیا ہے۔ اس بیسوا نے .....

**پورن:-** ایک شریف لڑکی کو بیسوا کہتے ہوئے آپکو جھجک

**تاراچند:-** چُپ رہو۔ وہ بیسوا نہیں تو اور کیا ہے۔ جو لڑکی ایک شادی شدہ مرد کے ساتھ ننگے سر، ننگے مُنہ، مہین کپڑے پہنے، ہونٹ مُنہ رنگے، آوارہ گھومتی ہے، جسے نہ اپنا خیال ہے نہ شریف گھرانے کی دوسری لڑکی کا، وہ بیسوا نہیں تو اور کیا ہے۔ میں کہتا ہوں بیسواؤں میں بھی اتنی شرم ہوتی ہوگی! کیوں برج ناتھ! مدن اس بیسوا کے چکّر میں پھنس گیا ہے۔ لیکن جلدی ہی اُس سے اُکتا جائیگا میں لکھے دیتا ہوں۔

**برج ناتھ:-** یہ تو ایک ظاہری کشش ہے تاراچند، چند ہی دنوں میں زائل ہو جائے گی۔

**تاراچند:-** اس کی تو ساری تنخواہ اُس کی ایک ساڑھی پر خرچ ہو جائے گی۔

**پورن:-** آخر آپ کیا فیصلہ کر آئے۔

**تاراچند:-** میں مار مار کر بھگا دیتا سب کو لیکن شادی ہو چکی تھی۔ ایک بھی بھانور اگر رہ جاتا تو میں زبردستی رکوا دیتا۔ بجلی پہلوان تو پھر کس بل کے رکھ دیتا۔ سکو۔ لیکن راجی کا خیال آ گیا۔

**رانی:-** آپ نے اُن سے پوچھا نہیں کہ اگر تمہیں اسی لڑکی سے شادی کرنا تھی تو کسی دوسری شریف لڑکی کی زندگی کیوں خراب کی۔

**تاراچند:-** پوچھا نہیں ــــ میرے سوالوں کے مارے ناطقہ بند ہو گیا پروفیسر صاحب کا۔ بات تک نہ مُنہ سے نکلی۔ میں چاہتا تو انکے اور انکے حمائیتوں کے ہوش ٹھکانے کر دیتا لیکن پنڈت اودے شنکر وہاں پہنچ گئے۔ اپنے اس لڑکے کے کرتوت کا انہیں بھی اسی وقت پتہ چلا تھا۔ پگڑی اُتار کر اُنہوں نے میرے قدموں پر رکھدی اور کہنے لگے ــــ لڑکے سے غلطی ہو گئی ہے۔ آپ فکر نہ کریں ہماری بیٹی کو کسی طرح کی تکلیف نہ ہونے پائیگی۔ چند دن کی بات ہے۔ اس لڑکی کا جادو اُترا کہ وہ اُسی کے قدموں پر جا گریگا۔

**برج ناتھ:-** یہی تو میں کہتا ہوں۔ جوانی کے جوش میں لڑکے کئی بار ایسی غلطیاں کر بیٹھتے ہیں۔

**رانی:-** تو کیا اس شادی کے باوجود آپ راجی کو وہاں بھیجیں گے۔

**برج ناتھ:-** نہیں تو کیا بیٹا اُس چڑیل کے پاؤں وہاں جمنے دئے جائیں گے۔ اسوقت وہ راجی کو بھی رکھنے کیلئے تیار ہے۔

**پورن:-** لیکن اُنہوں نے راجی میں کچھ نقص تو بتایا ہوگا۔

**برج ناتھ:-** کچھ نہیں۔ اُس پر اُس لڑکی کا جادو سوار ہے۔ وہ کہتا ہے راجی میں اور مجھ میں کسی طرح کی ذہنی رفاقت نہیں۔ میں نے اُسے سمجھایا کہ ذہنی رفاقت ایک مہینے میں نہیں ہو جاتی۔ سدرشن کو آپ ایک برس سے جانتے ہیں۔ راجی کو آپ ایک برس دیکھئے جہاں تک میرا خیال ہے اُسنے یہ کام اپنے پتا سے بدلہ لینے کی خاطر کیا ــــ وہ یہاں شادی نہ کرنا چاہتا تھا اُنہوں نے مجبور کیا۔ اسی کے خلاف انتقام کا یا غصّہ کا اظہار ہے یہ شادی!

**پورن:-** لیکن اس گھریلو جھگڑے میں ایک دوسری معصوم زندگی تباہ کرنے کا اُسے کیا حق تھا۔

**رانی:-** اور اس بے عزتی کے بعد راجی ہی کیوں وہاں بسے۔

**برج ناتھ:-** راجی کا وہ گھر ہے۔ اُس پر اسکا حق ہے۔ اگر پتی ایک غلطی کرتا ہے تو پتی برتا استری کو اُسے کشما کر دینا چاہیئے۔

**رانی:-** لیکن اگر استری ایسی غلطی کرتی ہو تو کیا پتی اُسے معاف کر دیتا ہے؟

**تاراچند**:- رانی ــــ

**برج ناتھ**:- اگر راجی اس وقت چلی جائیگی مان ایمان کے خیال کو چھوڑ کر سمجھداری اور دانائی سے کام لے گی تو وہ اپنے پتی کو اس لڑکی کے برے اثر سے بچا سکے گی۔ (راجی سے) دیکھو بیٹی تمہارے شوہر نے ایک غلطی کی۔ تم دوسری غلطی نہ کرنا۔ اُس کی غلطی کو معاف کر دینا اُسے اپنا لینا۔ اُسے اُس کی غلطی یاد نہ دلانا اس لڑکی کو کبھی نہ کوسنا۔ یہ کام تم اپنے ساس سسر کیلئے چھوڑ دینا۔ اگر وہ اس لڑکی کے پاس جائے تو اُسے نہ روکنا۔ اگر وہ لڑکی تمہارے پاس آئے تو اس سے نفرت کا سلوک نہ کرنا۔ اگر تم ایسا کروگی تو آخر میں جیت تمہاری ہوگی اس لڑکی سے وہ چند دن میں اکتا جائیگا۔

**پورن**:- لیکن وہ لڑکی اب محض دوسری لڑکی نہیں اُس کی ساجھنا بیوی ہے۔

**رانی**:- کیا آپ راجی کو سوت سمجھیں گے۔

**برج ناتھ**:- ماتا کوشلیا کی ایک کی بجائے دو سوتیں تھیں۔

**پورن**:- لیکن دشرتھ راجہ تھے۔ آپ عام آدمیوں کی بات کریں اور پھر کوشلیا ہی کونسی سکھی رہیں۔ چودہ برس تک رولے روتے اُنکی آنکھیں اندھی ہوگئیں۔ اور پھر کون کہہ سکتا ہے کہ رامائن میں سچ کتنا ہے اور جھوٹ کتنا؟

**تاراچند**:- (انتہائی غصے سے) پورن۔

**رانی**:- جس شخص نے راجی کی اتنی ہتک کی، کسی ذمہ دار کے بغیر دوسری شادی کر لی اس کے پاس جانے کو اُس کی خدمت کرنے کو آپ کہتے ہیں۔

**برج ناتھ**:- بھگوان شنکر کی طرح ہندو دلوں نے بارہا جان بوجھ کر ہلاہل پیا ہے۔

**پورن**:- لیکن میں پوچھتا ہوں کہ زہر پینا ہی کیوں ضروری ہو۔

**تاراچند**:- (رشتے کی نے چھوڑ لی) تو کیا تم چاہتے ہو کہ وہ ساری عمر یہاں بیٹھی کڑھتی رہے۔

**رانی**:- کڑھے گی کیوں آپ اسے پڑھائیے لکھائیے۔ اسے پاؤں پر کھڑا ہونا سکھائیے۔

**برج ناتھ**:- بیٹا پڑھانا لکھانا لڑکی کو مالی طور پر آزاد بنانے کیلئے ہوتا ہے۔ لیکن شادی کا صرف یہی پہلو ہی تو نہیں دوسرا بھی ہے۔ اگر شادی کا صرف مالی پہلو ہی ہوتا تو راجے مہاراجے کبھی اپنی لڑکیوں کی شادیاں نہ کرتے۔

**پورن**:- راجی کی دوسری شادی ہو سکتی ہے۔

**تاراچند**:- } پورن!
**راجی**:- } بھیا!

**پورن**:- مرد ایک عورت کے ہوتے ہوئے دوسری شادی کر سکتا ہے تو عورت کیوں نہیں کر سکتی اور خاص طور پر مرد کے ٹھکرا دینے پر۔

**برج**:- قانوناً ہندو شادی نہیں ٹوٹ سکتی۔ قانون راجی کو اس بات کی اجازت نہ دے گا۔

**پورن**:- پروفیسر مدن دے دینگے۔

**راجی**:- (درد و کرب سے ــ جیسے اس ذکر ہی سے اُسے تکلیف ہو رہی ہو) بھیا ــــ

**تاراچند**:- تمہیں شرم نہیں آتی۔ اب برہمنوں کی لڑکیاں بیسوائیں بنیں گی۔

**پورن**:- لیکن برہمنوں کی لڑکیاں کیا ۔۔

**تاراچند**:- (گرج کر) چپ رہو۔

**راجی**:- میں جاؤں گی پتا جی آپ مجھے خود ابھی جا کر وہاں چھوڑ آئیے۔

**رانی**:- گیلی لکڑی کی طرح تمہیں سلگنا پسند ہے، سوکھی کی طرح کھڑ کھڑا کر جلنا پسند نہیں۔

**راجی**:- میں یہاں بھی سلگتی ہی رہونگی جیجی۔

(برندابن خوش خوش داخل ہوتا ہے)

**برندابن**:- تاراچند بدھائی ہو لو منہ میٹھا کراؤ۔ اور راؤ کو تیار کر دو۔

**تاراچند**:- کیا ترلوک سے تم ملے۔

**برندابن**:- میں کہتا ہوں میں نے اس صفائی سے بات کی کہ نہ صرف وہ مان گیا بلکہ راؤ کو لینے کیلئے آ رہا ہے۔

**تاراچند**:- میں تمہارا زندگی بھر احسان مند رہونگا برندابن۔ تم نے میرے خاندان کو اس کلنک کے ٹیکے سے بچا لیا۔ تم نے نہ صرف راؤ کی زندگی سنواری بلکہ میری بھی سب سے بڑی چنتا دور کر دی۔ یہ بتاؤ کہ یہ معجزہ ہوا کیسے۔

**برندابن**:- ایک دن اپنے لڑکے کا ذکر کرتے کرتے میں نے باتوں

باتوں میں ترلوک سے اُس کی شادی اور گھریلو زندگی کی بات چلادی۔ اور اُس کی قسمت کو سراہا کہ اُسے رانی جیسی شریف اور اچھے گھرانے کی سوشیل اور تعلیم یافتہ لڑکی مل گئی ہے۔ اس پر حل کر وہ اپنی ساہما زندگی کی ناکامی کا رونا رونے لگا۔ اُسنے رانی کے متعلق شکایات کا ایک دفتر کھول دیا۔ میں نے اُسے سمجھایا کہ جہاں کنبے اکٹھے رہتے ہیں وہاں بہوؤں کے خلاف یہ شکایات عام ہیں۔ سو میں سے شاید ہی ایک بہو ایسی ملے جس کے خلاف یہ شکایتیں نہ ہوں۔

**تاراچند** :- (تشکر اور تعریف کے لہجے میں) پرماتما تمہارا بھلا کرے۔

**برنداابن** :- (داد سے خوش ہو کر) اس پر وہ جھنجھلا کر کہنے لگا۔ اس حالت میں جبکہ میں نے بزنس ابھی حال ہی میں شروع کی ہے میرے لئے الگ گھر بسانا مشکل ہے۔ میں نے کہا اگر تم الگ رہنا چاہو تو تمہارے سسر ہی تمہاری مدد کر سکتے ہیں۔ ان کا ایک اپنا مکان کچہری روڈ پر واقع ہے۔ ایک دن وہ ذکر بھی کر رہے تھے کہ شادی کے موقع پر چند ایک وجوہات سے میں اُسے رانی کے نام نہ کر پایا۔ اگر تم اور رانی اُدھر اُٹھ آؤ تو وہ بےحد خوش ہونگے۔ مکان تم لوگوں کو دے دیں گے۔ اور یوں بھی وہ ہر طرح تمہاری مدد کرتے رہیں گے۔

**تاراچند** :- پرماتما تمہارا بھلا کرے۔

**برنداابن** :- اس پر وہ مان گیا اور خود ہی کہنے لگا کہ دراصل سو میں اسّی فیصدی زندگیوں کی ناکامی کنبوں کے ایک ہی جگہ اکٹھے رہنے کے سبب ہوتی ہے۔ نئے گھر میں آکر نئی بیاہی لڑکیوں کو اپنی شخصیت کو نئے سرے سے ڈھالنے کی مشکل سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ جب بارہا وہ اس کوشش میں ناکام رہتی ہیں تو انہیں ہر دم ساس نندوں کے طعنوں تشنوں کا شکار رہنا پڑتا ہے ——— اور میں تمہیں سچ بتاؤں، کہنے لگا۔ میں تو دراصل رانو کو دل سے محبت کرتا ہوں لیکن ماں باپ اور بہنوں کے ہاتھوں مجبور ہوں۔

**برج ناتھ** :- اور کیا۔ یہ اُنیٹرہ ساس نندیں جو نہ کریں تھوڑا ہے۔

**برنداابن** :- بس اُس دن تو اتنی بات کہہ کر چلا آیا آج ملنے گیا تو معلوم ہوا اس عرصے میں باپ بیٹے میں باقاعدہ جنگ ہو چکی ہے۔ لڑکے کی اس تجویز کو سُن کر کہ وہ اپنی بیوی کو لے کر الگ ہو جائیگا باپ نے اُسے بیدخل کرنے کی دھمکی دی ہے اس پر وہ بھی تن گیا۔ اور اُس نے فیصلہ کیا کہ وہ تنگی سے گذارہ کرلیگا لیکن رانی کو لے کر الگ ہو جائیگا۔ میں نے اُسے سمجھایا کہ تمہارے سسر تمہاری ہر طرح مدد کریں گے۔ رانی تعلیم حاصل کر رہی ہے اور تمہاری بیحد اچھی رفیق ثابت ہوگی۔ اُس نے کہا تھا میں ابھی رانی کو لینے کیلئے جانے کی سوچ رہا ہوں۔ بس یہ سُنکر میں سیدھا ادھر بھاگا آیا ہوں۔ آج وہ کسی وقت بھی رانی کو لینے کے لئے آسکتا ہے۔ لو اب کراؤ مُنہ میٹھا۔

**تاراچند** :- (اُٹھکر اُسے آغوش میں کھینچ لیتا ہے) اس احسان کا بدلہ کس طرح چکاؤں۔ تم نے مجھے زندگی بھر کے لئے خرید لیا ان سفید بالوں کی عزت رکھ لی تم نے برنداابن۔ (پورن سے) کیوں پورن میں نہ کہتا تھا برنداابن اسے راہ پر لے آئیگا۔ دانا لوگ یوں بگڑی بات بنا لیتے ہیں۔ اور تم کہتے تھے (نقل اُتار کر) میں اس سے بات تک کرنا اپنی ہتک سمجھتا ہوں۔

**پورن** :- میرا خیال اب بھی وہی ہے۔

**تاراچند** :- (مُنہ چڑاتے ہوئے) میرا خیال اب بھی وہی ہے شرم تو نہیں آتی۔ (رانی سے) چلو رانو تیاری کر و بیٹا۔

**رانی** :- آپ نے انہیں مکان کا لالچ دیا ہے۔

**تاراچند** :- لالچ ——— وہ تو میں تم لوگوں کے نام کرنے ہی والا تھا۔

**رانی** :- (اور بھی سختی سے) آپنے انہیں مکان کا لالچ دیا ہے۔

**تاراچند** :- تم تو پاگل ہو۔ وہ تو میں تمہارے ہی نام کرونگا لیکن بیٹا استری کا دھن اُس کے پتی ہی کا تو ہوتا ہے۔ تم اور ترلوک کوئی دو ہو۔

**رانی** :- نہ میں اُنکا گھر چاہتی ہوں نہ آپ کا مکان۔

**تاراچند** :- کیا .. !... !....

**رانی** :- میں وہاں نہیں جانا چاہتی۔

**تاراچند** :- پاگل ہوگئی ہے۔

**رانی** :- جس شخص کے نزدیک چند ہزار کے ایک مکان کی وقعت میری عزت سے کہیں زیادہ ہے جو مجھے نہیں مکان کو چاہتا

سمجھ سکوں گی۔

**تاراچند:-** معلوم ہوتا ہے اس شخص نے تمہارا دماغ بھی خراب کر دیا ہے۔ باپ کی حیثیت سے میرا حکم ہے کہ تو اپنے پتی کے گھر جائے گی۔

**رانی:-** میں یہ حکم نہیں مان سکتی۔

**تاراچند:-** تو اپنے شوہر کے گھر جائیگی یا اس گھر میں بھی نہ رہیگی۔

**رانی:-** میں اس گھر کو ابھی نمسکار کرتی ہوں۔

(چلنے کو ہوتی ہے)

**برج ناتھ:-** رانو بیٹی تو کہاں جا رہی ہے۔ تو نہیں جانتی کہ تو لڑکی ہے۔ تو کہاں جائے گی؟

**رانی:-** (رندھے ہوئے گلے سے) جہاں میری قسمت لے جائیگی جاؤنگی۔ لیکن اس گھر میں ایک پل بھی نہ رہوں گی

**پورن:-** اس بات کی چنتا نہ کیجئے پتا جی۔ رانو کو کہیں اور نہ جانا پڑے گا۔ یہ میرے ساتھ جائے گی۔ جسے آپ لوگ نکما اور آوارہ سمجھ رہے ہیں وہ اپنی سب آوارگی چھوڑ کر جی جان سے محنت کریگا۔ کمائیگا اور اپنی بہن کو اس قابل بنائے گا کہ وہ اپنے پاؤں پر کھڑی ہو سکے۔ اور اپنے والد کے مکان یا موٹر کے بل پر نہیں بلکہ اپنی قابلیت کی بنا پر عزت حاصل کر سکے۔

**تاراچند:-** اچھا تو یہ آگ تمہاری لگائی ہوئی ہے۔ نکل جاؤ تم دونوں میرے گھر سے نکل جاؤ۔ میں تمہیں ناخلف قرار دیتا ہوں۔ میں تمہیں تمام جائداد سے عاق کرتا ہوں۔ نکل جاؤ — اسی وقت یہاں سے نکل جاؤ۔

**راجی:-** (اٹھکر اپنے والد کو سمجھاتے ہوئے) پتا جی —

**پورن:-** چلو رانو — ان سادھوؤں اور مہنتوں میں کوئی فرق نہیں۔

**برندابن:-** } تاراچند!
**برج ناتھ:-** } پورن!

**تاراچند:-** (اسی غضب کی حالت میں) چلے جائیں میری آنکھوں سے دور ہو جائیں۔ ایسی اولاد سے میں بے اولاد بھلا۔ بچپن ہی میں انکی ماں مر گئی۔ اتنی مصیبتوں سے میں نے انہیں پالا۔ کیا اسی لئے کہ بڑے ہو کر یہ ایسے ناخلف ثابت ہوں۔

**رانی:-** (رندھے ہوئے گلے سے) آپ زیادتی کرتے ہیں پتا جی۔ آپ کے احسانوں کا بدلہ ہم نہیں چکا سکتے لیکن۔

**تاراچند:-** (چیخکر) چلے جاؤ میری آنکھوں سے دور ہو جاؤ۔

**راج:-** (رانی کی طرف بڑھتے ہوئے) جیجی۔

**رانی:-** (جاتے جاتے رک کر) آج سے ہمارے راستے الگ الگ ہوں گے راجو لیکن میں پرارتھنا کرونگی کہ تم سکھی رہو۔

**پورن:-** خودداروں کے لئے ازلی راستہ کھلا ہے راجو۔

**راج:-** میرا راستہ بھی تو ازلی ہے بھیا۔

**پورن:-** پرماتما تمہارے پاؤں چھلنی ہونے سے بچائے (رانی کے کندھے پر ہاتھ رکھے ہوئے) چلو رانی۔

(چلتے ہیں)

**برندابن:-** } تاراچند!
**برج ناتھ:-** } پورن!

(پردہ)

اوپندرناتھ اشکؔ

# ربابِ شکستہ

وصلِ تسکینِ ہوس کا نام ہے — عشق اپنا آپ ہی انعام ہے
تجھ سے ہیں تخیّل کی رعنائیاں — بادۂ گلگوں سے رنگیں جام ہے
بھر گئے دل میں سکونِ اضطراب — چاندنی محبوب کا پیغام ہے
حُسن جب تک خود محبت بن نہ جائے — عشق اِک دیوانگی کا نام ہے
سرخوشی ہی جس میں دردِ سر نہیں — تیرے ہونٹوں میں وہ رُوحِ جام ہے
مل بھی جاتے تھے کبھی بچھڑے ہوئے — اب کہاں وہ گردشِ ایام ہے
زندگی کیا جب نہ ہو دل میں خلش — موت بھی اِک بے حسی کا نام ہے
عشق سے ہوتا ہے آغازِ حیات — اس سے پہلے زندگی الزام ہے

اِک تبسّم یاس میں ڈوبا ہوا
بس یہی مجبور کا پیغام ہے

پریم پجاری

دادی زبیدہ نے اوڈی کولون سونگھتے ہوئے کہا۔ "اس کی خوشبو میرے اعصاب کو سکون بخشتی ہے۔ کیا فرمایا آپ نے؟ شطرنج کا وقت ساڑھے تین بجے کے بعد اس کی مصوری کا گھنٹہ شروع ہو جائیگا مصوری کا یا ناچ کا۔ اب مجھے ٹھیک یاد نہیں رہا۔ پھر اس کے بعد اس کی دستکاری کا گھنٹہ ۔۔۔"

نواب ایرج پریشان ہو کر بولے "اور فرصت کا گھنٹہ کب شروع ہوگا بیگم زبیدہ؟"

دادی زبیدہ نے جواب ناک آنکھوں سے ادھر ادھر دیکھتے ہوئے جواب دیا "میرا خیال ہے۔ غروب آفتاب سے چند منٹ پہلے اس کی چہل قدمی کا گھنٹہ شروع ہو جائے گا۔"

نواب ایرج اکتا کر بولے "اور چہل قدمی کے دوران میں ان کا کوئی اور گھنٹہ تو شروع نہیں ہوگا بیگم زبیدہ؟"

دادی زبیدہ بولیں "نہیں وہ اس کی فرصت کا گھنٹہ ہوگا۔ بات دراصل یہ ہے نواب ایرج ۔۔۔ (اوڈی کولون سونگھتے ہوئے) اس کی خوشبو میرے اعصاب کو سکون بخشتی ہے ۔۔۔ تو بات دراصل یہ ہے نواب ایرج۔ مجھے نوعمر لڑکیوں کا بیکار رہنا سخت ناگوار گذرتا ہے۔ اس سے بعض ذہنی امراض کی علامات پیدا ہو جاتی ہیں۔ خاندان کی تمام لڑکیوں کی تربیت میرے ہی زیر نگرانی ہوئی ہے۔ گذشتہ سال میں کچھ علیل تھی۔ اسی لئے شائستہ کی موسیقی کی طرف سے کچھ غفلت رہی۔ گذشتہ سال مجھے کیا ہوا تھا عائشہ؟ ناک پر کوئی پھنسی نکل آئی تھی ۔۔۔ یا زکام ہوا تھا۔ اب یاد نہیں رہا نواب ایرج۔ شاید پھنسی ہو۔ یا شاید زکام! ۔۔۔ پھنسی ہی تھی پھنسی۔ خوب یاد آیا۔ بجا، پھنسی! ۔۔۔"

نواب ایرج جمائی لے کر بولے "تو میں پھر حاضر ہو جاؤنگا۔"

دادی زبیدہ کہنے لگیں "مجھے بڑا افسوس ہے نواب ایرج ڈومی نوس کھیلئے گا؟"

"جی نہیں بیگم زبیدہ۔ میں غروب آفتاب کے وقت حاضر ہو جاؤنگا"

"تو پھر تازہ انناس کا رس ہی نوش فرماتے جائیے۔"

"جی نہیں شکریہ۔"

دادی زبیدہ مصر ہوئیں "چکوترا یا انار؟ آجکل وٹامن سی کی ہم سب میں اتنی کمی ہو گئی ہے نواب ایرج۔ کہ پھلوں کو کسی طرح نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ اسی لئے تو لوگ بیری بیری جیسے عبرت انگیز مرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ خدا کی پناہ ان امراض سے اب میں تو پھلوں کا رس اس طرح پی رہی ہوں جیسے شہد کی مکھیاں پھولوں کا رس پیتی ہیں۔ بغیر اس کے مجھے تسکین ہی نہیں ہوتی۔ ایسے ایسے موسم میں نواب ایرج بھلا ٹھوس غذا سے کسی کو کیا رغبت ہو سکتی ہے؟ میرا تو تمام دن تازہ پھلوں کا شربت پینے یا اوڈی کولون اور نخلیہ سونگھنے میں گذر جاتا ہے۔ اور یہ میرے اعصاب کے لئے مفید بھی ہے۔ ویسے بھی میں خوشبوؤں کی عاشق ہوں۔ تو کیا دادی جی کچل کا رس؟"

تو یہی شہزادی عائشہ۔ جو اپنے آپ کو نوجوان سمجھنے کے جنون میں مبتلا تھیں ایک رومان بھری نظر سے نواب ایرج کو دیکھتے ہوئے بولیں "نوجوان آدمی کو سردی گرمی کا احساس کم ہوتا ہے۔ نواب ایرج ماشاء اللہ ابھی نوجوان ہیں۔"

دادی زبیدہ نے شہزادی پر ایک قہر آلود نگاہ ڈالی۔ "لیکن یاد رہے عائشہ جب میں پندرہ سال کی تھی اس وقت بھی میری یہی کیفیت تھی۔ تمہارا خیال ہے جوانی میں انسانی احساسات زائل ہو جاتے ہیں؟"

نواب ایرج پریشان ہو کر باہر جا چکے تھے

دادی جان پھر ڈومی نوس کی طرف متوجہ ہو گئیں۔

شہزادی عائشہ نے ایک پُرمعنی تبسم سے زیر لب کہا۔ "گذشتہ ہفتہ کی دعوت طعام کے بعد میرا خیال ہے نواب ایرج اور شائستہ میں خاص تعلقات قائم ہو گئے ہیں۔"

دادی زبیدہ نے کسی قدر بے چینی سے تالو پر اوڈی کولون ڈالتے ہوئے فرمایا۔ "تو کیا بری بات ہے؟ کیوں نہ ہوں آخر؟ لو تم پٹ گئیں۔ راستہ بند ہو گیا اب کونسی چال چلو گی؟"

شہزادی عائشہ ہنس کر بولیں "واہ میں کیوں پٹی جاتی؟ لو تمہارے چار رستے میں نے چار لگا دئے۔ اور تمہارا راستہ بند کر دیا۔"

دادی زبیدہ یکلخت سٹپٹا سی گئیں "کھیلوں میں یہی تو خرابی ہے۔ کہ آدمی خواہ مخواہ ہار جاتا ہے۔ خیر میری تو نماز کا وقت ہو گیا۔ (کچھ دیر بعد) خدا بخشے نواب ضمیر الزماں جاہ بڑے اچھے کھلاڑی تھے میرے ساتھ ہمیشہ شطرنج کی بازی ہوا کرتی تھی۔"

"اور بازی کس کی ہوتی تھی؟" شہزادی عائشہ نے دلچسپی سے پوچھا۔

"کئی وجوہ ہوسکتی ہیں شہزادی عائشہ آپ کہنا چاہتی ہیں یا نہیں؟"

"کھیل تو رہی ہوں۔ تم تو ہمیشہ پر سرسوں جماتی ہو۔ اور کھیلوں بھی کیا خاک؟ تم چراغ پا ہو رہی ہو"

"میری چراغ پائی سے کھیل کا کیا تعلق؟"

"آخر بات کیا ہے؟"

"بات یہ ہے" میں نے تنگ آکر کہا۔ "مجھے آپ سب کا طرز عمل بُرا لگتا ہے آخر شاہینہ پر یہ قید و بند کیوں؟ نواب ایرج بقول آپ کے خوبصورت اور سعادت مند ہیں اور میرے نکتہ نظر سے مغرور اور احمق۔ دونوں کی راہ نگاہ سے منزل طیرا۔ مگر دادی جان شاہینہ کا اس سے میل جول بھی گوارا نہیں کرتیں آپ نے آج دوپہر نواب صفدر جاہ کی چیخیں سنیں؟ پچھلے تین دن سے ان کا جنون ترقی پر ہے۔ تو ان کا ذہنی توازن بالکل ہی قائم نہیں رہا تمام دوپہر چیخوں کی آواز باغ میں گونجا کرتی ہے اور یہی گھنٹہ دادی جان نے پچھلے تین دن سے شاہینہ کی موسیقی کا مقرر کر رکھا ہے تاکہ اس بدنصیب مجنوں کے کراہنے کی آواز اس کے کان میں نہ پڑے کل رات نماز عشا کے لئے میں حرم سرا کے باغیچے کی مسجد میں جا رہی تھی دھوپ گھڑی کے پاس جا رہی تھی کہ نواب صفدر جاہ کو قیدیوں کی طرح جکڑے ہوئے کوٹھے سے ... میں تو سہم کر رہ گئی اور میں جلدی سے اندر چلی گئی۔"

شہزادی عائشہ نے ... کے بعد کہا۔ "ایک طرح تو تمہاری دادی کے قصور رہیں۔"

میں جل کر بولی۔ "قصور تو بہت سے قصور واروں سے سرزد ہوتے ہیں شہزادی عائشہ۔ یہ معمہ ہے دادی جان کی وہمی کیوں واقع ہوئی ہیں۔ جہاں تک وہ تو مسلمان ہیں۔"

"یہ سوال تو تم اپنی دادی ہی سے کر سکتی ہو۔ میں کیا کہہ سکتی ہوں۔ ہاں البتہ اتنا بھی جانتی ہیں کہ شاہینہ کا عقد سوائے نواب صفدر جاہ کے اور کسی سے نہیں ہو سکتا نواب ایرج کو شاید ابھی ان باتوں کا علم نہیں۔"

مگر اس سلسلے میں نواب ایرج کا نام کیوں لیتی ہیں آپ؟ شاہینہ کی ملاقات ان سے گذشتہ ہفتہ سدرگاہ پر ایک شاہی دعوت طعام میں ہوئی شاہینہ کے رشتے کے لئے بڑادر کئی نوجوان موجود ہیں۔"

شہزادی عائشہ کے چہرے پر شگفتگی آگئی۔ "تو گویا نواب ایرج کا خیال شادی کا ہے۔"

میں نے لاپروائی سے کہا۔ "مجھے علم نہیں۔"

کہنے لگیں "خدا کرے نہ ہو۔"

میں نے بے پروائی سے پوچھا "کیوں؟"

شہزادی عائشہ جھکا کر بولیں "بات یہ ہے" چہرے پر ایک تلخ سی مسکراہٹ آگئی۔ "بات یہ ہے میرا خیال ہے نواب ایرج کا رشتہ اگر مجھ سے ہو جائے تو کیسا ہو؟"

شہزادی عائشہ کا شادی کا جنون بہت بُرا ہو چکا تھا اس کی تہہ میں دولت کی حرص کے سوا اور کچھ نہ تھا دراز بر میں عجیب جاب دل ہی دل میں جلتی رہی پھر بولی "اپنی حیثیت کا اظہار آپ نے نواب ایرج سے بھی کیا یا نہیں؟"

شہزادی عائشہ مسکراتی ہوئی بولیں "ابھی تو نہیں مگر آخر اس میں قباحت کیا ہے۔ انہیں علم ہے نواب کی لمبی چوڑی جاگیر ہے شاید اسی لئے نواب صفدر جاہ بہادر کی ہوگی۔"

میں نے غصہ کو ضبط کرتے کہا۔ "تو گویا آپ نواب ایرج کی جاگیر سے شادی رچانا چاہتی ہیں؟ اگر یہ بات ہو تو آپ نواب صفدر جاہ کو شادی کا پیام بھیجیں نہیں دستیں۔ تاہم میں وثوق سے کہہ سکتی ہوں کہ دادی جان شاہینہ کا عقد نواب صفدر جاہ سے ... دولت کی وجہ سے نہیں کر رہی ہیں۔ بلکہ کچھ اور ہی خاندانی وجوہ کی بنا پر یہ خیال اُن کے دماغ میں سما گیا ہے۔"

شہزادی عائشہ کہنے لگیں "میں نواب صفدر جاہ سے کیسے شادی کر سکتی ہوں؟ میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ وہ شاہینہ کی قسمت میں لکھا ہے۔ وجوہ خواہ کوئی ہوں خیال تو کرو نواب صفدر جاہ کی جائداد کی کوئی انتہا ہے؟"

پوری بھی شہزادی کی جھٹی گفتگو کا مجھ پر بے حد بُرا اثر ہوا اور میں اُکتا کر کھڑی ہوگئی مزید براں اُس شام مجھے عشرت جہاں زیر ایک جلسہ رقص میں شریک ہونا تھا اس لئے میں نے معذرت چاہی اور اپنے لباس خانے میں چلی آئی اور دیر تک بے چینی کے عالم میں ٹہلتی رہی۔

شام گرم تھی اور کوئی شخص تھک رہا تھی اس لئے تبدیل لباس کے بعد میں لوگوں کو رخصت کرنے کے لئے باہر نکل آئی اور سنتی کے ابتدائی سالوں میں کچھ دیر چہل قدمی کرنے کے خیال سے فوارے کی طرف آئی تو مجھے دیکھ کر تعجب ہوا کہ شاہینہ لبمو کی معطر گھاس پر لیٹی ہوئی اپنے افسانوں سے کوئی کتاب پڑھ رہی تھی۔ تو گویا دادی زبیدہ نے اسے نواب ایرج کی آمد کی اطلاع دے دی تھی اور وہ سمجھی!

چند منٹوں کی خاموشی کے بعد میں نے کہا "میرا خیال تھا تم استقبالی کمرے میں ہو گی"۔

"کیوں؟" اس نے سر اُٹھا کر کہا۔

"نواب ایرج تم سے ملنے نہیں آئے ہیں؟"

میرا فقرہ ختم بھی نہ ہونے پایا تھا کہ باغ کے صدر دروازے پر نواب ایرج شام کی سیاہ جاکٹ میں وائلٹ کے چند جھکتے ہوئے پھول لگائے مودار ہو گئے۔

شاہینہ ذرا حیران ہو کر بولی "آپ؟"

نواب ایرج نے باغ میں داخل ہو کر کہا "تسلیم۔ یہ آپ کی چہل قدمی کا گھنٹہ تو نہیں؟"

"جی نہیں آج میں چہل قدمی نہیں کروں گی"۔

"نوازش!" کچھ وقفہ کے بعد کہنے لگے "آپ بہت زیادہ مصروف رہتی ہیں"۔

شاہینہ ذرا باریک سی آواز میں بولی: "بہار کی ان دوپہروں میں احساس زندگی بڑھ جاتا ہے شام میں مری فارغ ہوتی ہیں البتہ ——"

یکایک باغ کے مشرقی حصہ سے جہاں آفتاب گھڑی ایستادہ تھی نواب صفدر جاہ کی مخصوص دغدغہ آوازیں آنے لگیں اور ساتھ ہی حبشی خانہ زادوں کی زور زور کی باتیں۔

نواب ایرج نے گھبرا کر کہا "ایسا معلوم ہوتا ہے کہیں آگ لگی ہے"

شاہینہ ذرا پریشان سی ہو گئی بولی "آپ اندر تشریف لے چلئے میرا خیال ہے دادی زبیدہ کے کچھ لوگ غل مچا رہے ہیں۔ پھر موضوع بدلتے ہوئے میری طرف مخاطب ہو کر بولی "سفیدہ دیدہ زیب ہے۔ نیلم کا گلوبند کہیں بارسر جا رہی ہو روحی؟"

میں نے کہا "ہاں بندرگاہ کے ایک جشن پر مدعو ہوں۔ رمضان شروع ہونے پہ والا ہے اس لئے اپنی مصروفیت جلد ختم کر لینا چاہتی ہوں۔ پھر روزوں کی راتوں میں تمام باہر صرف نہیں کی جا سکتی"۔

شاہینہ نواب ایرج کی طرف مڑ گئی "نواب ایرج کیوں نہ ہم بھی ساحل پر چلیں؟ آجکل سمندر کا رنگ گہرا فیروزہ رنگ کا ہو رہا ہے"

نواب ایرج نے مسکرا کر کہا: "یا اس بید مجنوں کی لرزاں ٹہنیوں کے نیچے بیٹھ کر باتیں کریں؟ کبھی کوئل کی ولولہ انگیز کوک سنیں، کبھی بلبل کا رقت انگیز نالہ ——؟"

"تو پھر خدا حافظ ——" میں نے کہا اور کچھ سوچتی ہوئی باغ کے صدر دروازے سے باہر نکل آئی۔

## حجاب امتیاز علی

# اُردو شاعری میں ہیئت کے تجربے

شاعری ہی پر منحصر نہیں، فنونِ لطیفہ کے ہر شعبے میں، خواہ وہ مصوّری ہو یا بُت تراشی، موسیقی ہو یا رقاصی۔ یہ سعی فن کاروں کے سامنے زیادہ پیشِ نظر رہتی ہے کہ وہ اپنے تخلیقی کارناموں کو کچھ اس طرح پیش کریں کہ ایک طرف تو ان میں حسن و دلکشی اور مسرت و سرخوشی کی دنیائیں مُسکراتی ہوئی نظر آئیں اور دوسری طرف سماج کے افراد جن کے لئے وہ تخلیقات پیش کی گئی ہیں، ان سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھا سکیں۔ فائدے سے مطلب کوئی سیاسی، معاشی یا اقتصادی فائدہ ہی نہیں، بلکہ سماج کے افراد کے لئے اگر یہ تخلیقات، ذہنی اعتبار سے کسی قسم کے سکون کا باعث بھی بنتی ہیں تو وہ بھی ایک قسم کا فائدہ ہی ہے۔ بہر حال فن کار، خواہ کسی نظریے کا مانند ہو، چاہے وہ ادب برائے ادب پر ایمان رکھتا ہو یا ادب برائے حیات پر، چاہے وہ چند مخصوص سیاسی و اقتصادی نظریات کا پرچار کرنا چاہتا ہو یا یونہی آسمان کی پنہائیوں میں پرواز کرنے کا متمنی ہو، اس چیز کو اپنی تخلیقات میں ضرور ملحوظ رکھتا ہے۔ اور جب اس کے فن کی بنیاد ہی اسی فائدہ رسانی پر ٹھیریں، تو اس کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ اپنے اندازِ بیان، طرزِ ادا، اسلوب، اور خیالات کو ڈھال کر پیش کرنے والے سانچوں کو، سماج کے افراد کی ذہنی ساخت اور رجحانات کے مطابق بنائے تاکہ اس کے خیالات اور اس کے پیش کئے ہوئے نظریات میں تاثر کی کیفیت زیادہ گہری، زیادہ دیرپا اور زیادہ زود اثر ہو سکے۔

لیکن سماج کے افراد کے رجحانات ہمیشہ ایک سے نہیں رہتے۔ وہ اپنے وقت کے مادی حالات اور ان کے تغیرات سے اثرات قبول کرتے ہیں۔ سماجی حالات کی ذرا ذرا سی تبدیلیاں اُن کے اذہان پر گہرے نقوش چھوڑتی ہیں۔ وقت کی گردشیں، اور زندگی کے سمندر کی مضطرب اور بے قرار موجیں، ان کو ایک لمحہ بھی چین سے نہیں بیٹھنے دیتیں۔ ان کی طبیعتوں میں تبدیلی ہوتی رہتی ہے اور ان کا مذاق بدلتا رہتا ہے۔ ان کی دلچسپیوں میں انقلابات آتے رہتے ہیں اور چونکہ فنونِ لطیفہ کے بیج اسی زمین میں پھوٹتے اور ان کے پودے انہیں حالات کے سائے میں پروان چڑھتے ہیں، اس لئے اُن کے ہر شعبے میں تغیر و تبدل کی حکمرانی کا قانون کسی دور، کسی زمانے اور کسی وقت میں بھی اپنی گرفت ڈھیلی نہیں کرتا۔ چنانچہ حالات و واقعات کی انگنت کروٹوں، اور وقت و ماحول کے انہیں بدلتے ہوئے تیوروں کے ساتھ ساتھ، ان میں بھی تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں۔ وہ کبھی ایک حالت پر چل نہیں سکتے۔ ان میں جمود اور ٹھہراؤ پیدا نہیں ہو سکتا۔ جب بھی سماج کسی انقلاب سے دوچار، جب بھی حالات کوئی نئی کروٹ بدلتے ہیں، جب بھی زندگی کسی نئے موڑ پر آتی ہے، اور فکر و احساس کی بہتی ہوئی ندی کا دھارا مڑ کر کوئی نیا رُخ اختیار کرتا ہے تو فنونِ لطیفہ بھی اپنے اندر انقلابی کیفیت پیدا کرنے کیلئے مجبور ہو جاتے ہیں۔

دوسرے فنونِ لطیفہ کی طرح شاعری کا بھی یہی حال ہے کہ وہ ہمیشہ ایک حالت پر نہیں چل سکتی۔ اس میں بھی سماجی تغیرات کے ساتھ ساتھ صوری و معنوی دونوں اعتبار سے تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں۔ وہ بہر حال سماج کی آغوش میں پرورش پاتی ہے اس لئے سماج کی تبدیلی کے ساتھ ساتھ اس میں بھی تبدیلی ہونا ناگزیر ہے۔ یہ تبدیلی مواد اور ہیئت، دونوں اعتبار سے ظہور پذیر ہوتی ہے۔ اور یہ دونوں قسم کی تبدیلیاں اس قدر لازم و ملزوم ہیں، کہ ایک کے بغیر دوسری کے ظہور پذیر ہونے کا مطلق امکان نہیں۔ جب فن کار کے پاس پیش کرنے کے لئے کچھ نئی چیزیں ہوتی ہیں، کچھ نئے خیالات ہوتے ہیں، کوئی نیا تجربہ ہوتا ہے، تو ان سب کو کامیابی کے ساتھ پیش کرنے کیلئے وہ جدت کا سہارا لینے کے لئے مجبور ہو جاتا ہے۔ کیونکہ اگر وہ ان نئے خیالات کو پرانے اور مروجہ سانچوں میں ڈھال کر پیش کرے گا، تو اُن میں تاثر کی وہ کیفیت پیدا نہ ہو سکے گی، جس کے پیدا کرنے کی کوشش کرنا ہر فن کار کا پہلا فریضہ ہے۔ ہر فن کار میں اس بات کا شعور ہونا ضروری ہے کہ وہ خیالات اور ہیئت کی ہم آہنگی کی اہمیت کو محسوس کر سکے۔ ورنہ اس کی تخلیقات میں وہ امتیازی شان پیدا نہ ہو سکے گی، جو کسی فن پارے کو اوّل درجے کا شرف بخش کر ایک ایسی بلندی سے ہمکنار کر دیتی ہے، جس کی وجہ سے اسکو کبھی بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ اگر وہ اپنے جدید خیالات کو پُرانے سانچوں میں ڈھال کر پیش کر رہا ہے، یا پُرانے خیالات کو جدید سانچوں میں ڈھالتا ہے، تو وہ بالکل ان مل

سے جوڑسی بات ہوگی۔ ہر چیز ایک مخصوص صورت چاہتی ہے۔ ہر خیال سامنے آنے کے لئے ایک مخصوص لباس کی تمنا رکھتا ہے۔ یہی تمام چیزیں ہیں جو شاعری کو ہیئت کے اعتبار سے مختلف قسم کی تبدیلیوں سے روشناس کرتی رہتی ہیں۔

شاعری کی صدیوں کی تاریخ بتاتی ہے کہ ہیئت کے اعتبار سے اس کی حالت ہر دور میں ایک سی نہیں رہی۔ وہ وقت کے ساتھ ساتھ بدلی۔ اُس نے بدلتی ہوئی دنیا کے تمام اثرات قبول کئے۔ جب کبھی بھی سماجی اور فکری انقلاب ہوا تو اُس نے بھی اس کا ساتھ دیا۔ زندگی نے جب اپنا چولا بدلا، تو اس کے ساتھ وہ بھی ایک نیا روپ دھارنے کے لئے تیار ہوگئی۔ یہی وجہ ہے کہ ایک خاص دور کی شاعری، دوسرے دور کی شاعری سے مختلف نظر آتی ہے۔ کیا وجہ ہے کہ ہومر کی "ایلیڈ" اور "اوڈیسی" کی سی نظمیں آج نہیں لکھی جاتیں؟ کیا وجہ ہے کہ آج کوئی شاعر ڈانٹے کی سی Divine Comedy لکھنے کے لئے تیار نہیں ہوتا؟ کیا سبب ہے کہ کیٹس، شیلے اور بائرن نے چاسر کی سی شاعری نہیں کی؟ آخر کیوں گوئٹے کی شاعری سارے جرمن شاعروں سے مختلف ہے؟ میاکوسکی، ڈمیان بیدنی، لورس، پیسٹر ناک اور سرجی ایسنین کی شاعری نے کیوں زار روس کے زمانے کے شاعروں کا رنگ اختیار نہیں کیا؟ فرانسیسی تمثیل نگاروں یعنی بادلیر، رمبو، ورلین اور میلارمے وغیرہ نے کیوں ساری دنیا کی شاعری کے انداز بیان اور طرز ادا میں انقلاب پیدا کر دیا۔ والٹ وہٹمن نے شاعری کے لئے کیوں ایک بالکل نئی شاہراہ بنائی؟ ٹی۔ ایس۔ ایلیٹ، ازرا پاؤنڈ، آڈن اور اسپنڈر آج کیوں پچھلے انگریزی شاعروں سے بالکل مختلف نظر آتے ہیں؟ امراء القیس کی سی نظمیں آج عربی میں کیوں نہیں لکھی جاتیں؟ فردوسی کا شاہنامہ اور سعدی کی سی اخلاقی نظمیں، آج کے جدید ایرانی شاعر کیوں نہیں لکھتے؟ حالی و آزاد، سرور و چکبست، عظمت اللہ خاں و اسمٰعیل میرٹھی کی شاعری اپنے پیشروؤں سے مختلف کیوں ہے؟ کیسے نظیر اکبرآبادی نے اپنے وقت کے مروجہ طرز سے انحراف کر کے ایک دوسرا راستہ بنا لیا؟ کیوں اقبال اور جوش، میر و سودا کی سی شاعری نہ کر سکے؟ اور راشد و میراجی، تاثیر و خالد، فیض و مجاز، اختر شیرانی و جاں نثار اختر، ندیم و سلام، شاد عارفی و مخدوم، جذبی و علی جواد زیدی، احترالایمان و حبیب الرحمٰن، یوسف ظفر اور قیوم نظر آجکل کیوں پیدا ہوئے؟

بات یہ ہے کہ ان تمام شعراء کا دور ایک دوسرے کے دور سے مختلف ہے۔ وہ مختلف زمانوں میں پیدا ہوئے۔ انہوں نے جس ماحول میں پرورش پائی وہ بھی ایک دوسرے سے مختلف تھا۔ انھوں نے جن چیزوں کے اثرات قبول کئے وہ بھی جداگانہ تھیں۔ ان میں کوئی زیادہ حساس تھا کوئی کم۔ کسی میں شعور کی کمی تھی، کسی میں زیادتی! ان میں سے کوئی تو حوادث کی موجوں کا شکار ہو سکتا تھا لیکن کسی کو یہ کہ ان کو قابو میں کر کے وہ ایک نیا رُخ اختیار کرے۔ کسی کی طبیعت سراسر جدت پسند تھی اور کسی کی قدامت پرست! انہیں تمام باتوں کا نتیجہ ہے کہ مذکورہ بالا شاعروں کی تخلیقات ایک دوسرے سے مختلف ہیں معنوی حیثیت سے بھی اور صوری اعتبار سے بھی!

غرض یہ کہ اس قسم کی تبدیلیاں کوئی نئی چیز نہیں ہیں۔ جب انسان اس دنیا میں بالکل نو وارد اور انجان تھا، تو اُس زمانے میں اس نے جو گیت وغیرہ بنائے ان کی ہیئت میں کوئی زیادہ فن کاری، کوئی زیادہ صناعی، کوئی زیادہ کوئی برتی ہوئی کیفیت اور کوئی زیادہ سڈول پن کی خصوصیت نظر نہیں آتی۔ ظاہر ہے کہ دنیا کا نو وارد انسان وحشی تھا۔ اور وحشی انسان کے اندر فن کارانہ شعور کی کمی کوئی عجیب بات نہیں۔ اس کی دنیا محدود تھی۔ اس کی تخیل کی پرواز محدود تھی، وہ فن کاری کے میدان میں بہت دور آگے نہیں جا سکتا تھا چنانچہ اُس زمانے کے آرٹ میں یہ خصوصیات، خاص طور پر قابل غور ہیں۔ ان میں نہ تو زیادہ سڈول پن ہے اور نہ زیادہ بناؤ سنگھار کی کیفیت! غرض صناعی و فن کاری کی ان خصوصیات سے وہ یکسر محروم ہے، جو آجکل کے آرٹ میں کا طرۂ امتیاز ہیں برخلاف اس کے اُن کے اندر ایک قسم کا بھدّا پن — coarseness — بے نقاب ہے۔ آرٹ سے قطع نظر انکی شاعری میں بھی یہی خصوصیات جھلکتی ہیں۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ خود اس زمانے کی زندگی ہی میں ایک طرح کی سادگی و معصومیت تھی —— ایک قسم کا "الھڑپن" تھا جس کے اثرات ان کی تخلیقات میں بھی نظر آتے ہیں۔ لیکن ان کی ابتدائی تخلیقی کوششوں کو دیکھنے کے بعد ہمیں اس بات کا احساس ضرور ہوتا ہے کہ اس زمانے کے اوّلین شاعروں اور فن کاروں نے اپنے پہلے تخلیقی اور فنی کارنامے پیش کرنے کے بعد ہی اس بات کی کوشش شروع کر دی تھی کہ وہ اسکی ہیئت کو زیادہ سڈول بنائیں۔ انہیں اس بات کا احساس ہو چلا تھا، کہ جس سانچوں میں انھوں نے اپنے نیالات کو ڈھال کر پیش کیا ہے، ان میں تھوڑے سے تغیر کے ساتھ، زیادہ دل موہ

لینے والی کیفیت پیدا ہو جانے کے امکانات ہیں۔ چنانچہ ہیئت کے اعتبار سے مختلف قسم کے تجربے اسی وجہ سے شروع ہوئے، ہمیشہ ہوتے رہے اور جن کا سلسلہ آج بھی جاری ہے اور رہتی دنیا تک جاری رہے گا۔ [illegible] شاعری ایک مسلسل داستان معلوم ہوتی ہے ہیئت کے تغیر و تبدل اور تجرباتی کوششوں کی!

ہیئت کی ان تبدیلیوں کو ظہور میں لانے کے لئے ان فن کاروں کا ہونا ضروری ہے جن کا احساس زیادہ تیز، جن کی نظر زیادہ دور رس و دوربین، جن کا شعور زیادہ بیدار اور جن کی طبیعت زیادہ جدت پسند ہو۔ یہی وجہ ہے کہ شاعری میں ہیئت کے تجربات اگرچہ ہر دور میں ہوتے رہتے ہیں، لیکن کوئی حیرت انگیز قسم کا انقلاب کسی خاص دور میں کسی ہی فن کاروں کے ہاتھوں عمل میں آتا ہے، جن میں مذکورۂ بالا خصوصیات ہوتی ہیں۔ ہر فن کار اس کام کو انجام نہیں دے سکتا۔

مثال کے طور پر اردو شاعری ہی کو دیکھئے! کہ اس میں ایک زمانے تک غزل کا رواج رہا جس کی ہیئت صرف چند خاص قسم کے خیالات ہی کی متحمل ہو سکتی ہے اور اردو کے بہت سے بڑے بڑے شاعر آج اسی کے سہارے زندہ ہیں۔ لیکن نہ تو انہوں نے اس صنف سخن میں ہیئت کے اعتبار سے کوئی جدت کی اور نہ کسی دوسری صنف سخن کی طرف توجہ دی۔ اس کا سبب یہ ہے کہ غزل کی ہیئت داخلی کیفیات کے بیان کے لئے زیادہ موزوں ہے۔ اور ہندوستان میں فن کار ہمیشہ داخلیت ہی میں کھویا رہتا ہے۔ وہ اپنے آپ سے باہر نکل کر کسی دوسری چیز پر نظر ڈالنے کی کوشش نہیں کرتا۔ چنانچہ غزل کی صنف سخن ایک طرف تو اس وجہ سے کامیاب ہوئی کیونکہ وہ فن کاروں کے افتاد طبع کے مطابق تھی اور دوسری یہ ہوئی کہ ہندوستان میں ایک زمانے تک کوئی ایسی ہیجانی کیفیت پیدا نہیں ہوئی جس سے ہمارے شعرا کوئی اثر قبول کرتے۔ حملے ہوئے۔ لڑائیاں لڑی گئیں، [illegible] سلطنتوں کا عروج و زوال ہوا، سینکڑوں بادشاہ تخت پر بیٹھے اور اتارے گئے، لیکن ہمارے شاعروں نے ان حادثات و واقعات کا جیسے کوئی اثر ہی قبول نہیں کیا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کہ یہ شاعر اپنے آپ کو کسی دوسری دنیا کی مخلوق سمجھتے تھے۔ اسی انقلابات کی ان کے نزدیک کوئی سماجی اہمیت نہ تھی۔ اجتماعیت کا کوئی تصور ان کے پیش نظر نہ تھا۔ اسی لیے سماجی انقلاب کے وقت ان کو اپنی فکر پڑ جاتی تھی۔ اور بس! چنانچہ ان انقلابات کا ردعمل چند داخلیت کے رنگ میں رنگے ہوئے اشعار کی صورت میں ہمارے کچھ شاعروں کے یہاں ضرور مل جاتا ہے۔ لیکن یہ سب ہے غزل کے روپ میں! سماجی انقلابات کے ساتھ فکری انقلاب تو کوئی ایسا دور تک نظر ہی نہیں آتا جس سے فن کار اپنا رخ بدلنے کیلئے مجبور ہو جائے۔ ان سب کا فن میدان میں [illegible] لکیر کی طرح اپنے راستے پر چلتا رہا۔ اس کی وجہ یہی تھی کہ غزل کی ہیئت میں کسی قسم کا تغیر و تبدل ممکن ہی نہ تھا۔ [illegible] داخلیت اور انفرادیت کو زیادہ اچھی طرح پیش کر سکتی تھی اسی وجہ سے خود اس میں تبدیلی کرنے کا خیال ان کو کبھی نہیں آیا۔ البتہ ان شاعروں میں سے جب کچھ داخلیت سے باہر نکلے اور انھوں نے دنیا پر نظر ڈالی اور کچھ خارجی چیزوں کو شاعری میں [illegible] شروع کیا تو وہ مجبور ہو گئے غزل کو چھوڑنے اور دوسری اصناف سخن کو اپنانے کے لئے! چنانچہ انہیں غزل گو شاعروں میں سے ہمیں بعض ایسے شاعر ملتے ہیں جنہوں نے دوسری اصناف سخن کے سانچوں میں اپنے خیالات کو ڈھال کر پیش کیا ہے۔

سودا کی مثال ہمارے سامنے ہے۔ ان کے مسدس، مخمس، مثلث، ہیئت کے تجربات کی حیثیت سے ایک خاص مرتبہ کے مالک ہیں۔ حالانکہ وہ غزل کے شاعر تھے۔ لیکن جب ان کے پاس غزل کے داخلی میں پیش ہونے والی کیفیات کے علاوہ پیش کرنے کے لئے کچھ نئی چیزوں کا ذخیرہ فراہم ہوا، تو انھوں نے محسوس کیا کہ وہ غزل کے ادب میں زیادہ فن کاری اور زیادہ آسانی کے ساتھ پیش نہیں کئے جا سکتے اس لئے انہوں نے دوسری اصناف سخن کو بھی اپنی شاعری میں جگہ دی۔ اور اپنی خارجی کیفیات اور اجتماعی محسوسات کو انہیں سانچوں میں ڈھال کر پیش کیا۔ ان کے یہاں شخصیہ کیفیات و واردات کا بیان، اگرچہ غزل میں اچھی خاصی فن کاری کے ساتھ ملتا ہے، لیکن جب وہ اس کے علاوہ کسی اور موضوعات پر قلم اٹھاتے ہیں، تو ان کا رنگ بدل جاتا ہے۔ مثلاً جب وہ ہجویات لکھتے ہیں تو ان میں ان کی معنویت کے پیش نظر صورت میں بھی ان کو تبدیلی کرنی پڑتی ہے جب وہ مراثی لکھتے ہیں، تو وہ اس مروجہ صورت و ہیئت کو استعمال نہیں کرتے جو انکو پیش کرنے کے لئے سودا کے پیشرووں نے استعمال کی تھی۔ سودا نے جب مرثیہ لکھا تو اس کے ہر بند کو چار مصرعوں میں تقسیم کیا۔ اور

نظموں سے شعری سانچوں میں یقیناً کوئی ایسی زیادہ تبدیلی نہیں کی سوائے اس کے کہ ان دونوں نے مثنوی کے رُوپ میں چند ایسی نظمیں لکھدیں جن کا موضوع مثنویوں میں پیش کیے جانے والے روایتی خیالات سے بالکل مختلف تھا مثنوی کے اس استعمال نے اُردو شاعری کو اس صنف سخن سے روشناس کیا جس کو ہم آج نظم کہتے ہیں۔

(حالی و آزاد کے بعد ادبی تجربات نے کچھ اور بھی تیزی اختیار کرلی۔ چنانچہ اب زمانہ وہ بھی آیا جب اسمٰعیل میرٹھی نے بے قافیہ نظمیں لکھیں اور شررؔ نے آزاد نظم کا تجربہ کیا جو ہیئت کے اعتبار سے اُردو میں بالکل نئی چیزیں تھیں۔

اسمٰعیل میرٹھی نے ہماری شاعری کو سب سے پہلے نظم معرّا سے روشناس کیا جس میں قافیہ ورد یف کی پابندی نہیں ہوتی۔ اور ان کی یہ کوشش بلاشبہ بڑی اہم ہے، کیونکہ اس زمانے میں کسی نے اس صنف سخن کا خواب بھی نہیں دیکھا تھا۔ لوگوں کے مذاق میں بھی کوئی ایسی تبدیلی نہیں ہوئی تھی۔ لیکن پھر بھی اسمٰعیل کی نظموں کی سادگی اور معصومیت نے پڑھنے والوں کو متاثر کیا اور بہت سے ان کی نظموں کے گرویدہ ہوگئے۔ اسمٰعیل کی مقبولیت کی وجہ صرف یہی نہیں تھی بلکہ نظم معرّا کی ہیئت چونکہ پابند نظم کی ہیئت سے کچھ بہت زیادہ مختلف نہیں ہوتی، اس لئے عوام کے مذاق کو اس کی ترویج میں کوئی بہت زیادہ حیرت انگیز تبدیلی نظر نہیں آتی۔ نظم معرّا میں سوائے اس کے کہ ردیف و قوافی نہیں ہوتے اور باقی وہ ہر حیثیت سے پابند نظم کی خصوصیات کی حامل ہوتی ہے۔ یہی تمام وجوہات تھے جنہوں نے اسمٰعیل کی راہ میں روڑوں کو نہ اٹکنے دیا۔

برخلاف اس کے شررؔ نے جونکہ آزاد نظم کا تجربہ کرکے اردو شاعری کو ایک حیرت انگیز انقلاب سے دوچار کرنا چاہا، اس لئے وہ اس وقت زیادہ مقبول نہ ہوسکے۔ کیونکہ عوام کے اذہان اس وقت تک اتنے بلند نہیں ہوئے تھے کہ وہ ایک بالکل نئی چیز کو گوارا کر لیتے۔ چنانچہ شررؔ کو اس وقت کوئی مقبولیت حاصل نہیں ہوئی۔ اور لوگوں نے سنجیدگی کے ساتھ اس کی تجرباتی کوششوں کی طرف توجہ نہیں کی۔ اس لئے ان کی کوشش صرف ادبی تجربات ہی کی حیثیت سے آج زندہ ہیں۔

ان دونوں شاعروں کی تجرباتی کوششوں نے بہ اندر ضرور کیا کہ بعد کے شاعروں کو آزاد نظم کا راستہ دکھادیا۔ جس پر عمل کرکے وہ بہت دور نکل گئے اور آج اُردو شاعری کی ہیئت میں جن تجرباتی کوششوں کا سلسلہ جاری ہے اس میں بڑی حد تک ان دونوں کے تجربات کو بھی دخل ہے۔ آج ان کے تجربات مقبول ہورہے ہیں کیونکہ حالات سازگار ہیں عوام کے اذہان میں زیادہ بلندی، دماغوں میں زیادہ روشنی اور شعور میں زیادہ بیداری آچلی ہے ––

حالی و آزاد کے بعد اُردو شاعری میں ہیئت کے تجربات کا ذکر کرتے ہوئے سرور و چکبست، اقبال، جوش، اور عظمت اللہ خاں وغیرہ کو بھی فراموش نہ کرنا چاہئے۔

سرور و چکبست نے حالات کے پیش نظر اپنی شاعری کی ہیئت میں کچھ خاص جدّتیں کی ہیں۔ وہ خیال کی مناسبت سے بحروں کا استعمال کرتے ہیں اور نظموں کی ہیئت میں بندوں کی ساخت خاص طور پر ان کے پیش نظر رہتی ہے ان کے خیالات زیادہ تر مسدس، مخمس، مربع اور مثلث وغیرہ میں ڈھلتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ ساری جدّتیں پابندیوں کے ساتھ ہیں۔ لیکن ان جدّتوں میں ہیئت کے اعتبار سے تبدیلی پیدا کرنے کا ایک شعوری احساس موجود ہے جو نتیجہ ہے حالات کو ہیئت سے ہم آہنگ کرنے کا۔

اقبال کا شعور اس معاملے میں زیادہ بیدار تھا اور ان کی شاعری میں ہمیں شروع سے آخر تک اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ وہ ہیئت کو اپنے خیالات کے مطابق بنانا چاہتے تھے وہ خیال کی مناسبت سے بحروں کا استعمال کرتے ہیں اور نظموں کی ہیئت میں بندوں کی ساخت خاص طور پر ان کے بھی پیش نظر رہتی ہے۔ یہ ٹھیک ہے کہ ان کی شاعری میں مواد ان کے اسلوب اور طرز ادا پر غالب ہے، لیکن ساتھ ہی ساتھ ان کے پیش نظر یہ حقیقت بھی رہتی ہے کہ وہ ان خیالات کو دوسروں تک پہنچانے کے لئے کچھ ایسے سانچوں کا استعمال کریں جن میں ڈھلنے کے بعد ان کا اثر زیادہ گہرا اور زیادہ دیرپا ہوجائے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی شاعری میں معنوی اعتبار سے جو ایک ارتقائی کیفیت نظر آتی ہے، وہی صوری اعتبار سے بھی ہے۔ اپنی شاعری کے شروع دور میں جب ان پر وطنیت غالب تھی۔ تو اس وقت ان خیالات کو کچھ ایسی ترنم اور نرم بحروں میں ڈھال کر پیش کرتے تھے جن کا ترنم اور آہنگ بالکل ان خیالات سے ہم آہنگ

ہوتا تھا۔ ان کی اس قبیل کی نظمیں "ہندی ترانہ" اور "نیا شوالہ" وغیرہ ہیں۔ خیر جیسے جیسے وقت کے ساتھ ساتھ ان کی شاعری میں معنوی اعتبار سے تغیر ہوتا گیا، تو ان کی شاعری کی ہیئت بھی تبدیل ہوتی گئی۔ یعنی وہ بلند اور فلسفیانہ خیالات کے لیے سخت بحریں استعمال کرنے لگے۔ ان کی ایک نظم ہے جس میں انھوں نے افغانیوں کو خودی کی طرف راغب کیا ہے ؎

رومی بدلے، شامی بدلے، بدلا ہندوستان!
تو بھی اے فرزندِ کہستاں! اپنی خودی پہچان!
اپنی خودی پہچان
او غافل افغان
موسم اچھا، پانی وافر، مٹی بھی زرخیز
جس نے اپنا کھیت نہ سینچا، وہ کیسا دہقان!
اپنی خودی پہچان
او غافل افغان!

اس نظم کی بحر، اس کا اُتار چڑھاؤ، اس کے اشعار میں الفاظ کی دروبست اور اس کی صورت، یہ سب مل کر مجموعی حیثیت سے افغانوں کی شجاعت، وجاہت، عزم و اخلاص اور شان و شوکت کو ہماری آنکھوں کے سامنے بے نقاب کر دیتی ہیں۔ غرض یہ کہ اقبال نے ہماری شاعری کی ہیئت میں کافی جدتیں کی ہیں اور اس کو زیادہ سے زیادہ عوام کی افتادِ طبع اور ذہنی رجحانات کے مطابق بنایا ہے تاکہ اس کا مجموعی تاثر زیادہ گہرا ہو سکے۔

جوش بھی اقبال کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ ان کی شاعری کی ہیئت میں ظاہری صورت کے اعتبار سے کوئی ایسی حیرت انگیز تبدیلی نہیں لیکن الفاظ کا صحیح استعمال، بحروں کا مناسب انتخاب، بندوں کی باقاعدہ تقسیم، خیالات کے ساتھ ساتھ اسلوب، طرزِ ادا اور اندازِ بیان میں ایک خاص قسم کی روانی۔ ان تمام چیزوں نے مل کر جوش کی شاعری کو ہیئت کے اعتبار سے کافی بلند کر دیا ہے۔

اب رہے عظمت اللہ خاں! — تو ان کی شاعری کی ہیئت سارے اردو شاعروں سے مختلف ہے۔ انھوں نے سنسکرت اور ہندی کے پنگل کو استعمال کر کے ہماری شاعری کو ہندوستانی آہنگ و ترنم سے روشناس کیا۔ انھوں نے اس کو ہندوستانی موسیقی کے سانچے میں ڈھالنے کی کوشش کی۔ لیکن عظمت اللہ خاں نے ایسا کیوں کیا؟ اور وہ کیوں اپنے اس تجربے میں کامیاب ہوئے؟ اس کی ایک بہت بڑی وجہ تو یہی ہے کہ جن خیالات کو وہ پیش کرنا چاہتے تھے، وہ شروع سے آخر تک ہندوستانی تھے۔ ان میں نہ تو ایران اور فارسی شاعری کی تقلید کا اثر تھا اور نہ ان روایتی جذبات و احساسات کی ترجمانی تھی، جس کو ہمیشہ سے اردو شاعر پیش کرتے آ رہے تھے۔ چنانچہ جب وہ ان خیالات کو پیش کرنے لگے تو ان کے فن کارانہ شعور نے ان کو مجبور کیا کہ وہ ہندوستانی خیالات اور ہندوستانی جذبات و احساسات کے ساتھ ہندوستانی آہنگ و ترنم کا بھی استعمال کریں۔ . . . .

یہ سب شاعر یعنی سرور و چکبست، اقبال و جوش اور عظمت اللہ خاں، پابندیوں کے ساتھ ہماری شاعری کی ہیئت میں تبدیلیاں کرتے رہے۔ انھوں نے الفاظ کے استعمال، بحروں کے انتخاب اور طرزِ ادا اور اندازِ بیان کی ندرت کو خاص طور پر اپنے پیشِ نظر رکھا لیکن نظموں کے بندوں کی ساخت وغیرہ میں ایسی کوئی خاص تبدیلی نہیں کی جو قابلِ غور ہو۔ ان سب میں سے اگر کوئی بہت آگے بڑھا تو مسدس، مخمس اور مثلث وغیرہ کو اس نے استعمال کر لیا۔ اور بس!

لیکن ان کے فوراً ہی بعد اردو شاعروں کا جو ایک گروپ آیا۔ اس نے ہماری شاعری کی ہیئت میں کچھ ایسی تبدیلیاں کیں، جو فنی اعتبار سے بہت زیادہ اہم ہیں۔ ان سب نے خیال و ہیئت کی ہم آہنگی کے پیشِ نظر بندوں کی ساخت کو خاص طور پر بدلا۔ جن میں کہیں مصرعوں کے ارکان کو گھٹا بڑھا کر ایک خاص قسم کا اثر ڈالنے کی کوشش تھی اور کہیں گیتوں میں ہندی بحروں کے ساتھ ساتھ نئی شکلیں پیدا کرنے کا خیال! اور یہ تبدیلیاں نتیجہ تھیں ہمارے ان شاعروں کے اندر ایک بڑھتے ہوئے فن کارانہ شعور کا!

جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مروّجہ شاعری کے سارے سانچے بدل گئے۔ ایسے شاعروں میں حفیظ جالندھری، تمکین میرٹھی، اختر شیرانی، ساغر نظامی، احسان بن دانش، روش صدیقی، اور احمد ندیم قاسمی وغیرہ شامل ہیں۔ ان کے ہاتھوں کچھ اس قسم کی تبدیلیاں ہوئیں :-

گھٹائیں چھائی ہیں گھنگھور     گھٹائیں چھائی ہیں گھنگھور
گھٹائیں کالی کالی
خوب برسنے والی
متوالی
پُرشور
گھٹائیں
چھائی ہیں گھنگھور
گھٹائیں چھائی ہیں گھنگھور
گلشن گلشن گل پوش اداسیں     موسم کی خاموش فضائیں
کوئل کی مدہوش صدائیں
بن میں بول رہے ہیں مور
گھٹائیں چھائی ہیں گھنگھور     گھٹائیں چھائی ہیں گھنگھور

اندھی جوانی
(حفیظ جالندھری)

---

آئینۂ آب پر، موجۂ شاداب پر، چادرِ سیماب پر
سایۂ مہتاب پر، منظرِ شب تاب پر، جیسے شب تاب پر
ہے مری کشتی رواں
اور ہوں میں نغمہ بار
اور ہوں میں نغمہ بار، پردۂ پرساز سے
وجد میں ہے جوئبار، مستی آواز سے
جذبۂ مے ہوش میں، زورِ سکوں کوش میں، سیل بلاپوش میں
کیف میں اور جوش میں، موج کی آغوش میں، رہ گذر روش میں
ہے مری کشتی رواں
اور میں ہوں نغمہ بار

(موجوں کے ساز پر ملاح کا گیت)
(ساغر نظامی)

---

یہ کیف گہ دشت، یہ برسات کا موسم     یہ وجد کا عالم
ہے رقص میں طاؤس کہ اک رنگ مجسم     رقاصۂ مبہم
سینائے کلیمی ہے کہ ہے سینۂ زریں     یا چشمۂ سیمیں
جنبش میں ہے اک بیرا ہے تاکا دی ہنگیں     یا گردنِ پُرخم
نیلوفری ہیں دم پہ یہ پاشیدہ جواہر     یا چرخ پہ اختر
یا نیند سے جاگے ہوئے سبزے کی جبیں پر     ہے رقص میں شبنم

طاؤس
(روش صدیقی)

---

سلجھانے کے لئے سینکڑوں پیچیدہ مسائل تھے، حل کرنے کے لئے ہزاروں مشکل سوالات تھے۔ چنانچہ ان تمام حالات نے مجبور کر دیا شاعروں کو سوچنے کے لئے کہ وہ ان تمام پیچیدہ اور گہرے خیالات کو پیش کرتے وقت پابندیوں کے بندھنوں کو کچھ ڈھیلا ضرور کر دیں۔ کانگریس کے مکمل آزادی کا ریزولیوشن پاس کر دینے کے بعد آزادی کا تصور زندگی کے ہر شعبے میں عام ہوتا چلا تھا اس کے علاوہ شاعر ہیئت کی اہمیت کو اب محسوس کرنے لگے تھے اور ان میں یہ شعور کافی بیدار ہو چکا تھا کہ وہ اپنے خیالات اور ہیئت میں ایک تام ہم آہنگی پیدا کریں ہر ملک کے اندر زندگی کے ہر شعبے میں انقلابات رونما ہو رہے تھے۔ اور ان میں ہلچلی ہوئی اس قسم کی تحریکات کے اثرات ہندوستان بھی قبول کر رہا تھا۔ کیونکہ دنیا آج رسل و رسائل کی برق رفتاری کے باعث وہ دور ہو ممالک ایک دوسرے کے بہت قریب آ گئے تھے۔ ادب میں بھی جو نئے رجحانات مختلف ممالک میں پیدا ہوئے، جو نئی نئی تحریکیں چلیں، جن تجربات کا چراغ روشن ہوا، ان کے اثرات ایک دوسرے پر برابر پڑنے رہے۔ ہندوستان بھی ان سے بچ نہ سکا۔ اُردو بھر بھلا ان اثرات سے کس طرح دامن بچاتی۔

تو اردو کی آزاد نظم کو صرف مغرب کی تقلید اور نقالی ہی نے پیدا نہیں کیا بلکہ حالات و واقعات اور وقت و ماحول کے تقاضوں نے۔ وہ بالکل فطری طور پر پیدا ہوئی۔ وہ اپنے ساتھ کوئی ایسی چیز نہیں لائی جو ہماری روایات، افتادِ طبع اور ذہنی رجحانات کے مطابق نہ ہو، ہم میں سکتے نہیں کہ اس میں سرے سے ہیئت ہی پوری طرح انحراف ہے۔ لیکن عروض وہی ہے، بحریں وہی ہیں، آہنگ وہی ہے، صرف اس میں قافیے کی پابندی اور ارکان کی تعداد کا تعین ضروری نہیں۔ قافیہ اگر فطری طور پر آ جائے، تو آزاد نظم کہنے والا اس کو اس کے لئے اپنی شاعری کے دروازے بند نہیں کر دیتا۔ لیکن اس کی توجہ تمام تر قافیہ پیمائی ہی تک محدود نہیں رہتی۔ آزاد شاعر صرف قافیہ پیمائی ہی نہیں ہے۔ آزاد نظم کہنے والے کے پیشِ نظر سب سے زیادہ جو چیز رہتی ہے وہ یہ ہے کہ وہ اپنے خیالات کو زیادہ سے زیادہ صفائی کے ساتھ عوام تک پہنچا دے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ قافیہ پیمائی کی طرف زیادہ توجہ نہیں کرتا۔ ارکان کی تعداد کا تعین بھی اس کی خیال کے پیشِ نظر ضروری نہیں۔ وہ بھی موقع اور محل کی مناسبت سے گھٹائے بڑھائے جا سکتے ہیں۔

چنانچہ آزاد نظم کی ضرورت اور اہمیت صرف اس ایک بات سے ظاہر ہو جاتی ہے کہ اس وقت کی معیاری آزاد شاعری تکمیلی پابند شاعری سے، خیال، اندازِ بیان، اسلوب اور طرزِ ادا کے اعتبار سے بالکل مختلف ہے۔ آزاد نظم کا شاعر اپنے ذہن پر بری طرح چھائے ہوئے خیالات اور ان کے تسلسل اور روانی کو برقرار رکھنے کے لئے اس صنفِ سخن کا استعمال کرتا ہے۔ اسی لئے بعض لوگ اکثر آزاد نظموں کو بھی مبہم کہہ دیتے ہیں حالانکہ ان میں ایسا زیادہ ابہام نہیں ہوتا بلکہ خیال کی گہرائی، پھیلاؤ، تسلسل اور روانی اور درجے کے دماغوں کو نئی چیز ہونے کی وجہ سے مبہم معلوم ہوتی ہے۔ آزاد نظم کا شاعر صرف ہلکی اور سادہ سی چیزوں کو پیش نہیں کرتا۔ اس کے پاس تو خیالات کا ایک لامتناہی سلسلہ ہوتا ہے جس کے پیچھے اس کے دماغ سے پھوٹ کر کسی معمولی ظرف میں نہیں سما سکتے۔ ان کے لئے تو ایک ایسے ظرف کی ضرورت ہے جس میں خود سمندر اور آسمانوں کا سا پھیلاؤ ہو اور جس میں یہ پُر شور دریاؤں کی صورت اختیار کر سکیں۔ ظاہر ہے کہ مخصوص قسم کے خیالات مخصوص قسم کے سانچوں میں ڈھلتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آزاد نظم کی ان خصوصیات کے پیشِ نظر ہمارے بعض پابند شاعری کرنے والے بھی آزاد نظم کی صنفِ سخن میں طبع آزمائی کرنے کے لئے مجبور ہو گئے ہیں۔ ایسے شاعروں میں ڈاکٹر تاثیر، احمد ندیم قاسمی، علی جواد زیدی، مخدوم محی الدین، علی سردار جعفری اور سلام مچھلی شہری وغیرہ خصوصیت کے ساتھ قابلِ غور ہیں۔ یہ لوگ عموماً پابند شاعری کرتے رہے۔ لیکن جب موقع پڑا، اور انھوں نے کسی خاص خیال کو آزاد نظم کے سانچے میں اچھی طرح ڈھلتا ہوا پایا، تو اس میں طبع آزمائی کی۔ اسی طرح آزاد شاعروں کو بھی پابند شاعری سے پرہیز نہیں ہے بلکہ جب ان کا فن کارانہ شعور کسی خاص خیال کو پابند نظم کے سانچے ہی میں بخوبی ڈھلتا ہوا پاتا ہے تو وہ اس سے گریز نہیں کرتے، اور اسی میں اپنے خیالات پیش کرتے ہیں چنانچہ راشد اور میرا جی، جو اُردو کی آزاد شاعری کے امام ہیں، ان کے یہاں پابند نظموں کی تعداد بھی اچھی خاصی موجود ہے۔ اور صرف نظموں ہی پر منحصر نہیں۔ وہ غزلیں بھی کہتے ہیں۔

شاعری میں ہیئت کا آخری تجربہ آزاد نظم ہی نہیں ہے۔ بعض شعراء نے اس سے بھی آگے قدم بڑھایا ہے۔ ہیئت کی اس قسم کی تبدیلی کی مثالیں انگریزی میں مس ایڈیتھ سٹول Miss Edith Sitwell کمنگس E. E. Cummings اور ای ای کمنگز ان کے بے شمار

اور وشوامتر عادل کی نظم "راہرو" میں اس کا اُتار چڑھاؤ کسی کے چلنے کی کیفیت کو پڑھنے والے کے سامنے بے نقاب کر دیتا ہے ؎

بکھرتی ہوئی چاندنی اپنے خاموش ہونٹوں سے سرگوشیاں کر رہی ہے
وہ سرگوشیاں جن کو سنتا ہوں، لیکن یہ ظاہر کئے جا رہا ہوں
نہیں میں نے ان کو سُنا ہی نہیں ہے
میرے پیچھے پھیلے ہوئے راستے پر کہانی کے ذروں کی رنگین قبریں ہی جا رہی ہیں۔ (راہرو)

لیکن ان میں سے کوئی وہاں تک نہیں پہونچا جہاں انگریزی شاعر پہونچ چکے ہیں پھر بھی یہ تجربات اُردو شاعری میں ہیئت کے اعتبار سے بالکل نئی چیزیں ہیں، اور جنہوں نے اس پر کافی اثرات چھوڑے ہیں۔

آزاد نظموں سے قطع نظر، پابند نظموں میں بھی اسی قسم کے تجربات کا سلسلہ جاری ہے اور شاید آزاد نظم سے زیادہ پابند نظموں میں اس قسم کے تجربات کئے جا رہے ہیں۔ فیض کی "ہماری شاعری" اس قسم کے تجربات کی بہترین مثال پیش کرتی ہے۔ اس کی ہر نظم میں ہیئت کا حیرت انگیز تغیر موجود ہے لیکن وہ ہے سب پابندیوں کے ساتھ! اس کے ایک ایک مصرعے اور ایک ایک لفظ کا استعمال اس بات کو ظاہر کرتا ہے کہ وہ خیال کے سہارے آگے بڑھتے ہیں۔ جہاں خیال نے اس کو روکا ہے، وہ رک گیا ہے جہاں اس نے آگے بڑھایا ہے وہ آگے بڑھ گیا ہے۔ غرض یہ کہ وہ کہیں بھی اپنی طرف سے نظموں کی ماہیئت کو نہیں بناتا بلکہ جس طرح خیال چلتا ہے، اور جو رُخ اختیار کرتا ہے اسی طرف اس کی شاعری کی ہیئت بھی چلنے لگتی ہے۔ سلام کی بھی اکثر نظموں کا یہی حال ہے جس میں "جنگلی ناچ" خاص طور پر قابل ذکر ہے۔ جس میں اس کی فن کاری نے مصرعوں کے اُتار چڑھاؤ سے رقص کا تاثر پیدا کرنے کی کوشش کی ہے۔ میراجی کی "کھنک" بھی اپنے اندر ہیئت کے اعتبار سے ناچ کی کیفیت رکھتی ہے۔ قیوم نظر کے "آتشیں پرندے" بھی ہیئت سے آتشیں پرندے معلوم ہوتے ہیں اور یوسف ظفر کی "رقاصہ" ایک نوجوان اور چنچل کے سیماب آسا رقص کی تصویر پیش کر دیتی ہے۔ اختر الایمان اور ضیاء الرحمٰن کی اکثر نظموں کی ہیئت آج کل کے نوجوانوں کے سوچنے کے طریقے کو ظاہر کرتی ہے اور جو شروع سے آخر تک اسی انداز سے ہم آہنگ ہیں۔

غرض یہ کہ شاعری میں ہیئت کے تجربات کی ندی بہہ رہی ہے۔ کون جانے کہ کل وہ کون سے مقام سے گذرے گی۔ کون سا پہلو بدلے گی اور کون سا رُخ اختیار کرے گی۔ جب تک زندگی میں تغیر ہوتا رہے گا۔ سوچنے کے انداز بدلتے رہیں گے مذاق میں تبدیلیاں ہوتی رہیں گی۔ اس وقت تک شاعری بھی انقلاب کے سیلاب سے بچ نہیں سکتی کیونکہ وہ بہرحال زندگی کے ساتھ وابستہ ہے۔ شاعری انسانوں کی طرح زندہ ہے۔ اگر زندہ انسانوں کے عادات و اطوار، رہن سہن، اقوال و کردار، طور طریقوں اور لباس و وضع میں تبدیلیاں ہو سکتی ہیں۔ فیشن بدل سکتے ہیں۔ تو شاعری کی ہیئت میں نئے نئے شگوفے کیوں نہ کھلتے رہیں، دُنیا کا قانون ہی یہی ہے، جہاں ہر لمحہ اور ہر گھڑی، وقت کی ہر کروٹ، ہر جنبش اور ہر انداز سے یہ صدا آتی رہتی ہے ؎

کیفیت باقی پُرانے کوہ و صحرا میں نہیں
ہے جنوں تیرا نیا پیدا نیا ویرانہ کر  اقبال

**عبادت بریلوی؛**

# دو گیت

## ایک ہی آس

آس ہے اس تمہیں جیون کی
تمہیں کو لاج ہے تن من دھن کی
تمہیں سے لو ہے آن
تم بھگتن کے بھگوان

اوشا کال میں جوت تمہاری
آپ ہی دلوتا آپ ہی پجاری
آپ اپنی پہچان
تم بھگتن کے بھگوان

ان داتا جگ پالنہارے
پنچھی پکھیرو نرے سہارے
مل جل جائیں پران
تم بھگتن کے بھگوان

جگ مگ ہے آکاش تمہارا
تاروں میں پرکاش تمہارا
روپ انوپ کی شان
تم بھگتن کے بھگوان

بھوکوں کے ان داتا تم ہو
سب کا رشتہ ناتا تم ہو
دھن دھن تم دھنوان
تم بھگتن کے بھگوان

## گیتوں کا ملّاح

میرے گیتوں کے ملّاح　نیّا دھیرے دھیرے کھینا
سُندر جل تھل، ہردے ہلچل
ساگر ہے لے بھاؤ چلا چل
سوچ ہے اب بیکار
میرے گیتوں کے ملّاح　نیّا دھیرے دھیرے کھینا

دھرتی کی سُدھ ہے نہ گگن کی
جانے کیا آشا جیون کی
سوجھے آر نہ پار
میرے گیتوں کے ملّاح　نیّا دھیرے دھیرے کھینا

یہ سارا سنسار ہے تیرا
سب اِس اور اُس پار ہی تیرا
تو ہی کھیون ہار
میرے گیتوں کے ملّاح　نیّا دھیرے دھیرے کھینا

چاند ہے بِرہا، تارے راگی
اُٹھا طوفاں مچا بیراگی
جھوم اُٹھے سنسار
میرے گیتوں کے ملّاح　نیّا دھیرے دھیرے کھینا

تاروں کے اُس پار کی بستی
سُندر جگمگ ہستی ہستی
لے چل ہاں اُس پار
میرے گیتوں کے ملّاح　نیّا دھیرے دھیرے کھینا

عشرت رحمانی

# دھندلکوں کے پیچھے

لیکن اچھے دن تو بہت تیزی سے گذر جاتے ہیں نا۔ پھولوں کے موسم کی رنگین سی ہوا کے ایک ہلکے جھونکے کی طرح۔ جو آنچل کی نیلی لہروں کو لہراتا، پردوں کو ہلاتا اور بالوں کی لہریں اُلجھاتا ہوا دور سپید کے گھنے سایوں میں کھو جاتا ہے۔ سیب کی سفید کلیاں کھلتی ہیں اور دوپہر ڈھلتے زرد ہو کر زمین پر گر پڑتی ہیں۔ رات کی رانی مہکنا جانتی ہے لیکن صبح ہوتے ہوتے اس کی سُہانی خوشبوئیں خوابوں کے ساتھ ساتھ نہ جانے کون سی انجانی بستی کو چلی جاتی ہیں۔ چاندنی کی ٹھنڈی موجیں تو صبح کا بھی انتظار نہیں کرتیں۔ بے درد اور بے حس چاند نہ جانے کن اَن دیکھی دُنیا کی وادیوں میں جا کر چھپ رہتا ہے جہاں سُنا ہے کبھی گرم اور گرد آلود ہوائیں نہیں چلتیں بگولے نہیں اُٹھتے۔ اور انوکھے سپنوں کے نقرئی پل جھوٹے جھوٹے ستاروں کی طرح نہیں ٹوٹا کرتے۔

پر زندگی کے تھکے ہارے مسافران چمکیلے اور چھپے ہوئے راستوں کی تلاش میں بھٹکتے اندھیرے جنگلوں اور تپتے ہوئے ریتیلے میدانوں میں جا نکلتے ہیں جہاں شعلے لپکتے ہیں، مصیبتیں قہقہے لگاتی ہیں، تباہیاں مسکراتی ہیں۔ بگولوں کے گرم اور کسیلے دھوئیں کی تاریکی کے پیچھے سے کوئی مدھم سی، خنک سی روشنی جھلملاتی ہے لیکن پھر دھندلکوں میں چھپ جاتی ہے۔

بھئی خدا کے لئے! مجھے جذباتی بن جانے کا الزام مت دو۔ میں کیا کروں۔ تمہیں سالِ نو کی وہ کہر آلود شام یاد ہے ——؟ ۳۱ دسمبر۔ آج بھی وہی تاریخ ہے۔ ہم سب اُس روز کتنی دھوم مچایا کرتے تھے۔ تحفے اور مبارکبادیں۔ جوشیاں اور قہقہے۔ ۳۱ دسمبر! بعض چھوٹی چھوٹی باتوں کی ہمارے دلوں میں کیسی محبوب سی، عزیز سی اہمیت اور قدر تھی۔ تمہاری سالگرہ کی تاریخ۔ عید کا دن، نوروز کی رات، امتحان کے آخری پرچے کی شام۔ ان معمولی چیزوں کی sentimental value کی وجہ سے زندگی زیادہ دلکش اور پُرلطف معلوم ہوتی تھی نا۔ مگر یہ کیسی پیاری سی حماقت ہے۔ پرانی باتیں یاد آتی ہیں۔ رونے کو دل چاہتا ہے۔ اور پھر یہ سوچ کر ہنسی بھی آ جاتی ہے کہ پہلے ہم دوسروں کا مذاق اُڑایا کرتے تھے —— واقعات کا جُوار بھاٹا بہت ہی عجیب چیز ہے ——!

—— دُنیا بہت مزیدار جگہ تھی۔ ہے نا؟ ہم اور تم۔ ہمارا گھر ہمارے عزیزوں اور دوستوں کا حلقہ۔ ہماری چھوٹی چھوٹی مصروفیتیں اور تفریحیں۔ ہنسی مذاق غصّے اور پیار۔ فلسفۂ حیات پر غور کرنے کی کبھی ذرا سی بھی ضرورت محسوس نہ ہوتی تھی۔ تم پینٹنگ کرتی تھیں۔ میں کارٹون بناتی تھی۔ پھر دونوں مل کر اپنے کارناموں پر تبصرہ کرتے تھے۔ ابسن کا "گڑیا کا گھر" پڑھ کے ایک دفعہ تم تقریباً رونے لگی تھیں اور میں نے تمہیں ڈانٹا تھا۔ ہم اپنے آپ کو بہت عقل مند سمجھتے تھے لڑتے تھے اور چاکلیٹ کھاتے تھے۔ اب تم جانے کیا بن گئی ہو۔ مجھے بھی یقین نہیں کہ اب میں کیا ہوں کم از کم دوسرے تو مجھے نہ معلوم کیا سمجھنے لگے ہیں۔ مغرور، ضدی، خود پسند۔ اور جھوٹ کی شائق۔ واقعی زندگی اب جھوٹ اور دھوکے کے رنگین لبادے میں لپٹ کر رہ گئی ہے

لیکن اگر وہ گذری باتیں بے تحاشا یاد آتی ہی چلی جائیں تو میں کیا کروں۔ خدارا مجھے جذباتی مت سمجھو۔ ۳۱ دسمبر کی شام! اُف میرے اللہ —! یاد ہے اُس نے کہا تھا کہ اگر چمکتے ہوئے اونچے اونچے ستاروں کا عکس پگڈنڈی کے کنارے ٹھہرے ہوئے گدلے پانی میں پڑے تو اس میں ستاروں کا کیا قصور۔ لیکن جب وہ بے حقیقت جوہڑ ان ستاروں کے خواب دیکھنے لگے تو کیا ہو —؟ وہ اونچے اونچے ستارے تو صرف گومتی کے شفاف سُنہرے پانیوں میں آنکھ مچولی کھیلیں گے۔ اس کا فلسفہ! اس کی معمولی جیسی باتیں! اس کچھ لُو ہیمین انداز۔ مجبوریوں کا تند و تیز سیلاب تاش کے پتوں کے اس محل کو بہت دُور بہا لے گیا ہے جو تم نے خوشی خوشی بنایا تھا۔ وہ دن بھی ختم ہو چکے ہیں "آؤ ہم بھی ان کا ساتھ دیں"۔ ہمارے رُخسار جیجیجی ... کی گرمی اور آتشدان میں لپکتے ہوئے شعلوں کے عکس نے سرخ کر دیے تھے۔ مُنیلی کارمن میرانڈا کی نقل کر رہی تھی۔ اسلم وائلن پر وہی نغمہ بجا رہا تھا

جب سے ہم ہر سال یہی دسمبر کی رات کی دعوت کا اہتمام کرتے تھے مبتل اور اسلم انور اور صبیحہ ایڈمنڈ اور خورشید۔ ملاحتیں اور صباحتیں، ناز اور نیاز۔ قہقہوں کی پیالیوں سے مادی کے چھینٹے چھینٹے ٹکرا رہے تھے۔ زندگی، گرمی، خوشیاں، قہقہے۔ مجھے نامعلوم سا خوف محسوس ہو رہا تھا کہ ہو سکتا ہے کہ یہ لمحے پھر کبھی لوٹ کر نہ آئیں۔ سینوں کے رنگین سلسلے بہت جلد بکھر جاتے ہیں نا۔

اسلم وائلن بجا رہا تھا۔ مبتل ان لرزتے تاروں سے اٹھتے ہوئے نغموں کے سیلاب میں بہی جا رہی تھی۔

*I, I, I, I, I, I, I, like you a verry muchh'*
*I, I, I, I, I, I, thank you-a grand''*

سچ۔ کیسا مضحکہ خیز گانا تھا۔ ہم سب بے اختیار ہنس کے لوٹے ہوئے جا رہے تھے کتنے بیوقوف تھے ہم لوگ ——

*Why, why, why, why, why, why, when I feel your touch,*
*My heart begins to beat, to beat the band'*

مبتل رقص کر رہی تھی خوشیاں ناچ رہی تھیں۔ پھر یاد ہے Consequences کے کھیل میں جو ہم نے ایک دوسرے کے نام تجویز کئے تھے۔ "ہلم یدنگ"۔ تمہی یاد ہے اور جانے کیا کیا یا اللہ۔ پچھلے ہفتے میں نے مکی ماؤس کا نام اسٹیٹسمین کی ہلاک شدگاں کی فہرست میں دیکھا تھا۔ خیال تو کرو۔ وہ ہر وقت چیخنے اور شور مچانے والا شخص جو صرف زندہ رہنے کے لئے پیدا ہوا تھا۔ ہم سب زندہ رہنے کے لئے پیدا ہوئے تھے نا۔ عمر بھر ہنستے رہنے اور میوزیکل چیئرز کھیلنے کے لئے۔

—— مبتل نے ایک اور گیت شروع کر دیا تھا۔ "آؤ رقص کریں بھئی۔" لیکن پھر ہم تینوں کمرے کی گرم و روشن فضا سے بچنے کے لئے باہر خاموش بالکونی پر نکل آئے تھے —— یہ تیزی سے پرواز کرتے ہوئے لمحات ماضی کی بوجھل یادوں کو اپنے آنچل میں سمیٹ کر بہت دور لئے جا رہے ہیں۔ یہ بادلی کرنوں پر سے اتری ہوئی شہزادیاں۔ اب انہیں رخصت کرنا چاہتی ہیں۔ اب پچھلی ساعتوں کا غم کرنے کا کیا فائدہ —— ؟"

اس نے بالکونی کی ریلنگ پر جھکتے ہوئے ڈرامیٹک انداز سے کہا تھا۔ "بھئی ابھی شاعری اس وقت تو بھول جاؤ۔" شاید تم بولی تھیں۔ دھیمی سی آواز میں جیسے کسی سحر کے زیر اثر تھیں اور اس سے بچنا چاہتی تھیں۔ ہماری نظروں کے سامنے درختوں کے پھیلے ہوئے اندھیرے میں کہیں کہیں مدھم روشنیاں جھلملا اٹھتی تھیں۔ خوابیدہ کائنات ناکامیوں اور مایوسیوں کے سرد دھند لکے میں لپٹی ہوئی آنے والی کل کے انتظار میں خاموشی کی گہری گہری سانسیں لے رہی تھی۔ دور، جعفر منزل کا اداس سنہری گنبد اور یونیورسٹی کی مغرور برجیاں اسی سرد اور بھاری کہرے میں ڈوبی جا رہی تھیں۔ ہمارے محبوب لا مارٹینیر کے کنگوروں کے سیاہ کنارے دھند میں کھوئے ہوئے کیا سوچ رہے تھے۔ اس کے اونچے ہال کے روشندانوں میں سے ہلکی نیلی روشنی جھلکنے لگی تھی۔ ضیافت شروع ہو چکی ہے۔ تم نے کہا تھا ہر سال ۳۱ دسمبر کی رات کو وہ ہال نیلی روشنیوں سے جگمگا اٹھتا ہے جب ہم تم وہاں تھے اور اب بھی۔ نئے سال کے استقبال کے لئے وہ شمعدان اب بھی جلائے جاتے ہیں۔ کل نیا سال ہے۔ زندگی کے غبار آلود راستے کا ایک اور نامعلوم سنگ میل کل کے بعد کیا کیا ہو گا۔ تجدید حیات، ایک نیا افق، آفتاب تازہ —— ہشت۔ جذباتی لغویات کی انتہا۔ دنیا نوجوں کی توں رہتی ہے بوڑھی ہوتی جا رہی ہے بلکہ اور حسین زیادہ ہو گئی ہے۔ لیکن لوگ اچھے اچھے خواب دیکھنے سے باز نہیں آتے۔

"اُف خدا یا اب اندر چلو۔ مجھے تو سردی بھی لگنے لگی۔" واقعی اتنی دیر تک گلا پھاڑ پھاڑ کر گانے اور شور مچاتے مچاتے زوروں کی بھوک محسوس ہو رہی تھی۔ دوسرے ساتھی ڈنر کے لئے دوسرے کمرے میں جا چکے تھے میوزک روم خاموش پڑا تھا۔

—— "سردی لگ رہی ہے؟ راحتوں اور رنگینیوں کو ایک لمحے کے لئے بھی چھوڑنا نہیں چاہتیں؟ تم تو بڑی بڑی دشوار گذار پگڈنڈیوں اور ویرانوں میں سفر کرنے کے لئے تیار ہو —— ؟" وہ اسی طرح ریلنگ پر جھکا ہوا تھا۔

"ہاں لیکن تمہارے ساتھ۔ تمہارے سہارے —— " پر یہ الفاظ زبان پر نہ آسکے۔ تم بھی خاموش تھیں۔ فرازِ آسمان سے

ایک ننھا سا بیچارہ ستارہ ٹوٹ کر نابجی کی گہرائیوں میں گم ہو گیا ہم دونوں جیسے سہم سے گئے۔

——— آرے مسخرو چلو جلدی ورنہ ہم ہمارے بغیر ہی شروع کر دیے ہیں کھانا۔ اسلم نے اندر سے چلاّ کر آواز دی۔

پھر بارہ بجے۔ کریکرز ٹوٹے گئے۔ کرسیاں الٹی گئیں۔ گدّوں کی لڑائی ہوئی۔ اسے ہیپی نیو ایر ——— نیا سال آگیا۔ نئی خوشیاں۔ نئی اُمیدیں —— نئی زندگی۔ یقیناً۔ اِا نئی خوبصورت آشامیاں۔ پینے والوں کی یاد میں۔ تارہ کاروں کے جھنکار کا رقص۔ نیا سال!!

ہم سب پاگل تھے۔ اختر۔ تم تھی اور میں تھی۔ اور وہ بھی۔ اسلم، میتیل، انور۔ اِسے سب ہیں ایک دوسرے پر اعتماد تھا۔ محبّت تھی۔ اور رفاقت کا خلوص۔ ہم ایک دوسرے کے ساتھی تھے۔ طوفانوں کے مقابلے میں ایک ہی تختے پر بہنے والے ایک ہی بلڈ نڈی کے مسافر۔ کیسی جھڑپیں اور سنہری غلط فہمیاں تھیں۔ وہ تمہیں چاہتا تھا کم از کم یہی ظاہر کر رہا تھا۔ جوہڑ کا پانی اونچے اونچے ستاروں کے خواب دیکھ رہا تھا۔ اسلم میتیل پر مرتا رہتا تھا۔ لیکن اب تک بالکل سلامت ہے۔ ہاں آو رم چکا ہے۔ سوچو یہ بھی الفاظ کہنے میں کتنے آسان ہیں لیکن اصلیت کتنی خوفناک، بھیانک اور ظالم ——— وہ اگلی جنگ میں اپنی پوسٹ کی حفاظت کرتے ہوئے دشمن کے ایک مورچے پر حملہ کر رہا تھا کہ اس پر شین گن کی گولیوں کی بوچھار پڑی اور وہ مر گیا۔ نیلوفر کے ایک نازک سے پودے کی طرح گر پڑا اور ختم ہو گیا۔ جیسے کبھی تھا ہی نہیں۔ ایک لمحے کے اندر اندر اس کا دُنیا میں آنا اور نہ آنا برابر ہو کے رہ گیا۔ تم نے اس کی موت کی خبر سنی ہوگی تو گہری سی سانس بھر کر رہ گئی ہوگی۔ سچ سچ بیچارہ میتیل اور صفیہ بی شاید ملکی بھی جھکی ہوں۔ خدایا ——— !

بناؤ زبیدہ، کیا تم میں اتنی ہمت ہے کہ ابھی ۳۱۔ دسمبر کی رات کو کلاک کی طرف نظر اُٹھا کے دیکھو سکو۔ وہی رات ہے وہی دُنیا ہے۔ وہی ہم تم ہیں۔ نیا سال اپنے دامن میں نہ جانے کتنی خوشیاں اور آنسو چھپائے چلا آرہا ہے ہنس کر اس کا استقبال کر سکو گی۔ وہ کب بھول سکتی ہو جس سے پہلی جنوری کو خوش آمدید کہا جاتا تھا۔ اسلم کے وائلن کے تاروں میں تو شاید زنگ بھی لگ گیا ہوگا وہ دن بھر راشننگ کے دفتر میں سر کھپا کر شام کو گھر جاتا ہے تو اس کی بیوی کی جھلاّئی ہوئی آواز اور اس کے مین تھوڑے چھوٹے جیبیں ہیں کرتے ہوئے بچے اس کے سر کے درد کو اور بڑھا دیتے ہیں ——— ہوائیں گنگنا اور اُڑتے پرتے ہوتے ہاروں پر محبوب کے نیلے سمندروں اور بام کے درختوں پر برستی ہوئی رسیلی چاندنی کے خواب آلود نغمے راشننگ کے اعداد و شمار کی بھول بھلیوں سے بہت دُور ہیں۔ بہت ہی دُور۔

پر زبیدہ اچھے دن ہمیشہ پیچھے رہنے جاتے ہیں۔ مجھے خدا سے بڑی شکایت ہے۔ بہت سی شکایتیں ہیں دیکھو تو سہی۔ میں خدا سے روٹھنا بھی سیکھ گئی ہوں۔ ذرا فلسفی بنتی جا رہی ہوں ــ

ہماری کیسی خوشگوار دُنیا تھی۔ ہمارا سوئیٹ پی کا باغ۔ ناشپاتی کے درخت۔ باورچی خانے کی چمنی سے اُٹھتا ہوا پرسکون سا دھواں۔ نوکروں کی مانوس چیخ پکار۔ امّی کے احکام اور ڈانٹ ڈپٹ۔ سوئیٹ پی کی کیاریوں پر منڈلاتی ہوئی رنگین مکھیوں کی بھنبھناہٹ، دوپہر کے سناٹے میں ریلوے لائن کے اُس پار سے آتی ہوئی پیپرمل کی سیٹی اور پن چکّی کی صدائیں۔ وہ مخصوص اور محبوب سی آوازیں، وہ عزیز فضائیں، جیسے دُنیا کی ہر چیز صرف ہمارے آرام کے لئے بنائی گئی تھی۔ لیکن اگر وہ ہماری اس دُنیا میں داخل نہ ہو سکتا تھا تو یہ ستاروں کا قصور تھا۔ ہم نے فرصت اور بے فکری کی ایک سہ پہر ناشپاتی کے سائے میں بیٹھ کر جتنے احمقوں کی فہرست تیار کی تھی اُس میں میں نے اس کا نام سب سے اُوپر رکھا تھا اور تم بگڑ گئی تھیں۔ وہ تمہارا آئیڈیل تھا نا ——— !

یہ تخیل پرستیاں بعض مرتبہ کس قدر تکلیف دہ ثابت ہوتی ہیں!

اُس روز تم بھاگی بھاگی آئیں اور ریکٹ ایک طرف پھینک کر جلدی جلدی کہنے لگیں "آج ۔ آج ۔ اُف اللہ کیسی عجیب باتیں ہیں۔ اس نے ——— سنو تو۔ اس نے کہا" ——— میں کالج کے کام میں بہت زیادہ مصروف تھی اور جانتی تھی کہ یہ عجیب عجیب باتیں عقل سے قطعی بالاتر اور بالکل فضول ہوا کرتی ہیں۔ اُس وقت میں نے تمہاری داستان سُننے کی ضرورت نہ سمجھی ——— "مجھے پڑھنے دو بھئی ــ روز ہی یہ بیوقوفیاں ہوتی رہتی ہیں تمہارے لئے"!

# جنگل

سوچنا آدمی کے لئے سب سے بڑی مصیبت ہے۔ بلکہ مصیبتوں کی جڑ۔ کوفت، پریشانی، اُلجھن، نیکی بدی کی ناپ تول، عمل اور مقابلہ کی تمام شاخیں اسی ایک سوچ سے پھوٹتی ہیں۔ دُنیا بھر کی زحمتوں کے حنظل اسی درخت میں گھونگروں کی طرح لگتے ہیں۔ اس شجر کا پھل کھایا اور امن چین کی جنت سے نکالے گئے۔ میں آرام و آسائش کا قائل ہوں۔ غمِ دُنیا اور فکرِ عقبیٰ کے بغیر سکون کی بھی زندگی بسر کرنی چاہتا ہوں۔ مرنجان مرنج۔ نہ میں کسی کے پھٹے میں پاؤں ڈالوں، ورنہ دوسروں کی خدائی فوجداری کو پسند کروں۔ میری زندگی بھی کچھ اس طرح گذری کہ سکون و آرام کی عادت ہوگئی ہے۔ میں اپنے جسم، دماغ و روح کو تسکینِ مکمل کی حالت میں رکھنا چاہتا ہوں۔ میرا تجربہ ہے کہ سوچ بچار اس مقصد کے حصول میں سب سے بڑی رکاوٹ ہے۔ سکون سوچ کی نلکیوں سے گزرتے ہی دھواں بن کر اُڑ جاتا ہے۔ لہذا میں سوچنے سے سخت گھبراتا ہوں۔ میں سمجھتا ہوں کہ سکھ چین چاہنے والے سبھی لوگ اس بلا سے دامنِ خیال کو بچا کر رکھتے ہوں گے۔

اب فطرت کی ستم ظریفی ملاحظہ ہو کہ میں سوچنے کے مرض میں خاصہ گرفتار ہوں۔ پڑوس کے ریڈیو کے شور و شر اور بانگ سے ہنگام کو آپ پسند کریں یا نہ کریں، آوازیں، چیخیں اور اعصابی دوروں کی لہریں دُنیا بھر سے سمٹ سمٹا کر چلی آتی ہیں اور سیدھے آپکے دماغ میں گھس کر ابتری پھیلا ہی دیتی ہیں۔ بالکل یہی خیالات کی "لاسلکی" کا عالم ہے۔ لاکھ فکر کے دریچے بند کیجئے، سوچ پر پہرے بٹھائیے مگر دماغ کا ریڈیو سٹ ہر وقت جھنجھناتا ہی رہتا ہے۔ آپ سمجھتے ہیں کہ آپ اسی ریڈیو سٹ کے مالک ہیں، "سوئچ" کو بند کر دیجئے، چلو چین نصیب ہوجائیگا۔ مگر یہ سوچکر سر پھوڑ لینے کو جی چاہتا ہے کہ کھوپڑی کے اندر کے ریڈیو پر مالک کا کوئی قبضہ نہیں۔ اس کے "والو" ہمیشہ ہیجان برق زدہ رہتے ہیں۔ نیند میں بھی تو نجات نہیں ملتی۔ خواب کے بہروپ میں ریڈیو اور ٹیلی وژن کی بجلیاں گرتی رہتی ہیں۔ جاگتے ہوئے اور کچھ نہیں تو یہی سوچتے گزرتی ہے کہ سوچ فکر سے کیسے بچیں کہ دل کو طمانیت حاصل ہو۔

میں بہت کم لوگوں سے ملتا جلتا ہوں۔ ملنے جلنے سے بھی لوگوں کے دُکھ سُکھ کا پتہ چلتا ہے اور پھر وہی سوچ بچار۔ ملنے ملانے اور سوچ بچار سے اتنی زیادہ نفسی قوت ہر وقت برباد ہوتی رہتی ہے کہ اس کا اندازہ کر کے سوہانِ روح ہوتا ہے۔ اِن چھوٹے بڑے ذہنی و نفسی زلزلوں سے عمر کی عمارت کے گوشے منہدم ہوتے رہتے ہیں اور سلون اضطراب میں مبتلا ہوجاتا ہے۔ انسان کی جنت یکانت کی زندگی میں ہے۔ اگر مجھے تہذیب و تمدن کے جدید سامانوں کی عادت نہ ہوتی تو میں بزرگوں اور جوگیوں کی طرح کسی جنگل کے کُنج یا پہاڑ کی گپھا میں الگ تھلگ زندگی بسر کرنی پسند کرتا۔ کتنے خوش قسمت تھے وہ عیسائی رہبان جو صحراؤں بیابانوں میں چین کی زندگی گذار دیتے تھے!

اخبارات، رسالے اور یہ کمبخت علمی کتابیں! اِن سے پیچھا چھڑانا مشکل! مذہبی کتابوں کی بات نہیں۔ سے تو خدا خدا کر کے چھٹکارا ملا تھا۔ تدبر و تفکر کی آسمانی دعوتوں سے نجات ملی ہی تھی کہ سیاسی نعروں اور اقتصادی پکاروں نے کان کے پردے پھاڑ دئے۔ ورجنت کی فکر میں ہی جنت غارت ہوگئی میں نے کسی نہ کسی طرح اِن واہیات شور و شر سے دامن بچایا تو پھر اس کو کیا کروں کہ تفریحات میں بھی پروپیگنڈے کی ملمع کی ہوئی ہے۔ بسکٹ اور مکھن کے ٹینوں تک پر۔

"حفاظتی بچت کے سرٹیفکیٹ خریدو!" کی چیخ چسپاں۔ معاذ اللہ! سفر مشکل، قیام مصیبت! کھانا پینا زہر ہوجائے کے ایک ایک گھونٹ کے ساتھ دوسروں کے غم کا لبس اپنے حلق سے نیچے اُتاریئے۔

خیالات کی زد اور سوچ کے بھنور کی گردش شہروں میں زیادہ بلاخیز ہوتی ہے۔ کاش کوئی شہروں سے ان لعنتوں کو سمیٹ لیتا! لپیٹ کر تہہ کر کے رکھ دیتا! نہیں۔ انہیں کفن پہناتا اور چتا بنا کر آگ لگا دیتا! تمدن کی رحمتوں اور برکتوں میں بھی اِن کی وجہ سے کیڑے پڑ جاتے ہیں۔ کسی چیز کا لطف

باقی نہیں رہتا سوا احساس ہو جاتا ہے۔ برف لگے ہوئے شربت گھونٹ پی کے ہونٹ، قرمساں ورنگ، درخ کا پیپ اور گھن لگے ہوئے دس کھوپڑا اور سینچ کے برادہ ملے ہوئے، مکروہ بیتے بن جاتے ہیں۔ پھولوں کی ڈالیاں دہکتی ہوئی محسوس اور نرم و لطیف فن میں بلند ہوتا احساس کرتا سا ہے! دنیا کتنی حسین ہے! یہ ارضی جنت خیالی نہیں۔ دعوٰی فردوس نہیں! دسترس کے اندر و رقصاں، خنداں دنیا! مگر سوچ کا سانپ، یہ گھناؤنا، پلپلاتا ہوا! اُس کا رنگ جیسے چھوٹے گول گول بے حیا، نفرت انگیز دیدے نکالے ہوئے، سیاہ بیلا سا، پھنکتا ہوا، چور، فریبی سانپ! خاموش اور پھر بھی زبان دراز! ناسور کے نشتر اور برچھی کی انی کی طرح روح کو کھُرچنے، دماغ کو سڑانے اور دل کی حرکت روک دینے والی ظالم زبان! جنت اور سانپ کا اجتماع —— یہی آدم کا سب سے بڑا مسئلہ، سب سے بڑی مصیبت سب سے بڑی لعنت ہے۔

میں شہر کی رہائش پسند کرتا ہوں۔ عدم اور موت کے سیاہ، لامعلوم، اتھاہ، خاموش سمندروں کے درمیان حیات کے چھوٹے سے، روشن، شناسا، جو شیچال جزیرے میں پیاری، مطلوب، قیمتی مگر گریزاں زندگی کے نشہ، احساس، بھوکے جذبات اور نرسان خیالات کو شادکام کرنے اور تسکین پہنچانے کے لئے شہر کا رَجاؤ اور سنوار ارمغانِ بہار ہے۔ لیکن اِس المناکی کو کیا کروں کہ بہار کی نزہتوں سے ہمزاد کی طرح لرزا دینے والی ایک تنبیہہ لپٹی ہوتی ہے۔ زندگی کی خوش آیند رنگ رلیوں کے عقب میں بے پایاں ناکامی جھانکتی رہتی ہے۔ نغمات کی موجوں کی اوٹ میں سوچ رینگتا ہوا آتا ہے اور جام نوشیں کی رسیلی لذّتوں میں خون جما دینے والا سمِ قاتل گھل مل کر سانس کا گلا گھونٹے ڈالتا ہے۔

کاش کوئی خدا ہوتا تو میں اُس سے رو رو کر دعائیں کرتا اُن نامراد اسرائیل کے بیٹوں کی طرح چیخ چیخ کر التجائیں کرتا جو صدیوں سے ہیکلِ سلیمان میں دیوارِ گریہ کے بے فیض سائے تلے اپنے سر پھوڑتے ہیں اور کہتا کہ اے خالق میری فطرت کے تضاد کو دُور کر دے یا موت کے عظیم و بے درد بوجھ سے میرے زخمی و دریدہ ذہن کو نجات بخش۔

حیات و تمدّن مجھ سے علیحدہ ہوتی جاتی تھی اور میں اُس سے۔

بے پناہ بھاگیں بھاگیں کرتی ہوئی جدائی! جنگ و پیکار کی خبروں تک سے میں بچتا ہوں۔ اُف یہ عالم! یہ قوموں کا جنگل! قانون یعنی ایک منظم بے قانونی! مگر اس کے باوجود جنگل کے کانٹے میرے پائے خیال میں گڑے ہی رہتے تھے۔ پسپائی، زمین سوزی، اپنے سامانوں کو آپ جھلسنا، قحط اور راتب بندی، حملے اور بیماریاں، یہ سب کچھ میری سمجھ سے باہر تھے۔ سامانوں کی کمی کا گلہ اور بے بنائے سامانوں کی تباہی خیر جو بھی ہوتا مگر میں نے کسی کا کیا بگاڑا تھا کہ میری جنت مجھ سے چھین لی گئی۔ مجھے شہر کی زندگی کھلنے لگی اور میں نے مجبوراً ہجرت کی۔ سکون کی تلاش میں۔ سوچ کے کچوکوں سے بچنے کے لئے۔ مگر مجھے کتنی گراں قیمت ادا کرنی پڑی! میں کیا چاہتا ہوں مجھے نہیں معلوم۔ سکون افزا موت یا مضطرب و دھڑکتی ہوئی بنی سنوری زندگی؟ دھڑکنوں کی آواز سے سوچ جاگ ہی اٹھتا ہے۔ سکون سوائے موت کی آغوش کے اور کہیں نہیں ملتا شاید۔ اور میں انہوئی کی طلب میں، زندگی اور سکون کے اتحاد کی طلب میں گھُلتا رہتا ہوں، کُڑھتا رہتا ہوں اور جان سوز بیکلی کے عالم میں آرزو و یاس کی تلواریں چلتی دیکھتا رہتا ہوں، دیکھتا رہتا ہوں۔

میں شہر سے دیہات چلا، دلگیر محزون، اُداس۔ میرے بہشت میں سانپ گھس آیا تھا۔ شہر کے گمشدہ آرام و آسائش کا تصور اُس کی گلکاریاں و دلداریاں ناکام بلا و بن کر فراق کی اُداسیوں کو بے چین اور پائندہ بنا رہی تھیں۔ راہ میں بجلی کے کھمبے حسرت زدہ ٹکٹکی کے ساتھ مجھے گھورتے تھے مگر جب میں تاروں کو دیکھتا تو وہ جنجال بن کر میرے کو کسنے لگتے۔ پھول، سینٹ، کریم اور لوشن کی خوشبوئیں کراہ کراہ کر دم توڑتی جاتی تھیں اور اب کڑوا تیل اور کراسن تیل کی فکر دماغوں میں بسی ہوئی تھی۔ ہوٹلوں کی نازاں چسکیوں کی یاد کے ساتھ گیہوں کے نایاب دانوں کے بند لب کسی بیدرد و گریزاں دوشیزہ کی طرح خاموش طنز کرتے ہوئے قطار اندر قطار گزرتے جاتے تھے اور میں انہیں قطاروں کے درمیان اسٹیشن کی طرف جا رہا تھا۔ نغمات موسیقی کے تار جنگی نمائش کے ٹینکوں کی گھڑگھڑاہٹ اور پھٹنے والے بموں کی سمع خراش دھماکوں سے جھنجھنا کر ٹوٹے جاتے تھے جب میں اسٹیشن پہنچا اور ٹرین

میں سوار ہو گیا۔ ڈبے میں آدمیوں کا ہجوم تھا۔ میں اِس ہجوم میں بالکل بیگانہ تھا۔ بہت سے خیالات میرے دماغ میں گڈمڈ کر رہے تھے۔ مگر اس بھیڑ بھڑکّے میں جبگی نمائش کا شور سب خیالات کو کچل کچل کر پیش منظر میں چلا آتا تھا۔ میں سوچ رہا سوچتا ہی رہا کہ آدمی ابھی تک اپنے دانتوں اور ناخنوں کی نمائش کرتا ہے۔ ہاتھی کے دانت، گینڈے کے تھنلے اور سنگین شیر کے پنجے۔ اور ان جنگلی جانوروں کی چنگھاڑیں، چیخم چاخ، دھوم، گرج سب تاریک نہاں خانوں سے نکل نکل کر چلے آتے تھے۔ اندھیرے اور دُھندلکے کے حاشیہ پر ایک نمائش برپا کرنے۔

سہ کب کا پیچھے چھوٹا۔ دماغ کے اندر کئی پرواز اور کی دھماکے ہوتے۔ شہر مسمار ہو گیا۔ گرتی ہوئی دیواریں، اڑتی ہوئی چھتیں اور انسانوں کا غم انگیز سکوت میں ڈوب جانے والا ہجوم یہ سب مٹ کر اور زیادہ پائندہ ہو گئے۔ یاد کبھی سامنے کی حقیقتوں سے بڑھ کر موجود، گراں گویا اور اثر خیز ہوتی ہے۔ ذہن میں ماتمی نغموں کی ہچکی لیتی ہوئی سرسراہٹ سی ابھر گئی۔ بہت دور جب دوسرے جنکشن میں گاڑی جھٹکے کے ساتھ رُکی تو ہچکیاں، سرسراہٹیں اور یاد سب دماغ سے لڑھک کر باہر چلے گئے۔ میں خالی الذہن سا ہو گیا۔ چند لمحوں کے لئے مجھے بیکراں آزادی اور سبکساری کا امن پرور احساس ہوا۔ جھٹکے بھی بعض دفعہ روح کے بار کو ہلکا کر دیتے ہیں۔ اسی احساس کی لامحدودیت کچھ کم ہوئی تو بھی میں بچپنے کی فراغت سی کیفیت میں ڈوبا ہوا تھا۔ اگر ایسی ساعتیں ابدی ہو سکتیں تو پھر کیا ہوتا!

میں پلیٹ فارم پر اُترا۔ ہوٹل کے بیرے کو آواز دی اور غذا کے یقینی حصول کی طمانیت کا پس پردہ احساس سیٹیاں بجانے اور گنگنانے لگا۔ بیرے میں صاف خوان پوش سے ڈھکی ہوئی چپاتیاں، شامی کباب اور قورمے کی پلیٹیں لائی گئیں۔ پلیٹ فارم کے مخالف جانب دریچے سے لگ کر میں کھانا کھانے میں مشغول ہو گیا۔ مگر چند منٹ ہی گذرے تھے کہ دریچے کے نیچے ریلوے لائن کی سطروں کے درمیان کچھ الفاظ گونجے۔ یہ گونج شور میں تبدیل ہو گئی جیسے کتّے کے پلّے لڑ رہے ہوں۔ میں نے چونک کر دیکھا۔ نیچے ایک دو

بھیکے ہوئے پتلوں کے گرد ایک بچہ اور چند لڑکے تھلن جھپٹ اور بیچ بیچ کر رہے تھے۔ پتّلوں پر غذا کے کچھ اثرات باقی تھے۔ بس کسی رمق حیات کے قبضہ کے لئے اٹھا پٹک ہو رہی تھی، ہاتھا پائی اور گالی گلوچ۔ ایک درجن لڑکے ہو گئے جو مختلف دریچوں کے نیچے بھیک مانگ رہے تھے اور بھوکے گرگ بچوں کی طرح جھوٹے ٹکڑوں پر ٹوٹے پڑتے تھے۔ اب وہ میرے ڈبے کے پاس آکر اُچھلتے ہوئے شور کناں تھے۔ لنگوٹی چپکائے ہوئے ننگے نحیف و زار لڑکے۔ حریص ندیدی آنکھیں، بے حیا، بے غیرت، ڈھیٹ! میرے دل میں نفرت پیدا ہوئی۔ جیسے دودھ کھاتے کھاتے اس میں سے کالی سی مکھی نظر آ جائے اپنا ایک پر اندر ڈالے اور ایک باہر نکالے ہوئے، ٹانگ کراہیت خیز انداز میں ہلاتے اور گول مرچ جیسی اُبھری ہوئی آنکھیں نکالے ہوئے۔ دریچے کے نیچے وہ مکھیاں بھنبھنا رہی تھیں، کلبلا رہی تھیں اور میں گھن سے آنتوں میں اینٹھن اور معدے میں اُبال محسوس کر رہا تھا۔ اِن بھیڑیوں نے اپنی نظر سے مجھے کھانا شروع کیا۔ میں نے گھبراہٹ، نفرت اور خوف سے آدھا پیٹ ہی کھا کر باقی چپاتیاں اور قورمہ نیچے غصّہ سے پھینک دیا۔ ایک جھپٹ ہوئی۔ کالے کالے چیونٹے گتھ گئے اور اپنے ٹانگ ٹانگ بے صبری کے ساتھ ہلانے رہے۔ جیسے مقناطیس سے لوہے کے چھوٹے چھوٹے ذرّے چپک کر گنجان قماش بنائیں۔ سوائے ایک چھوکرے کے سبھوں کو اس لوٹ کھسوٹ میں کچھ ٹکڑے مل ہی گئے۔ اور ایک پانچ سالہ بچہ دُور ہی دور سے اس گتھی کے گرد منڈلا رہا تھا۔ محروم جھکڑا، پیلا پیلا، کمزور سا تھا۔ وہ دانت کٹکٹاتا ہوا سبھوں کو تک رہا تھا اور دوسرے لونڈے اس پر ہنس رہے تھے۔ وہ تلملا اٹھا اور بڑھ کر اس نے دو سالہ بچے کو بلا وجہ ایک طمانچہ مار دیا۔ بچہ لڑکھڑا کر اپنے گال ملنے لگا۔ اس کی دھنسی ہوئی آنکھوں میں منجمد آنسوؤں کے نشتر جھلک رہے تھے اور گھٹتے ہوئے درد کا دھواں مجسم بھوت کی طرح منڈلا رہا تھا۔ بے کسی اُسے اپنی گود میں لئے ہوئے تھی۔

میرے دماغ کی لاسلکی کا سرا دُنیا کے تاروں سے مل گیا۔ میں تلاشِ سکون میں شہر چھوڑ کر دیہات جا رہا تھا مگر یہ

کھو کے چھوٹے اور چوٹ کھاتے ہوئے چلے۔ ایک اسٹیشن بعد میرا دیہات آنے والا تھا۔ دیہات کی مخصوص بیت ردیر تھی۔ خیر دیکھا جائے گا۔

خیالات میرے دماغ میں بہ رہے تھے۔ سیب کی طرح ٹوٹ رہے تھے کہ ایک صاحب ڈبے میں وارد ہوئے۔ آپ کے ساتھ جلو میں کئی ٹرنک، ادھا درجن ہمگیر، ہولڈال اور موٹے بیگ، چپراسی اور نوکر، توشہ دان، ایک نہایت ہی باغ ٹفن کیریر، ایک کھچڑی بہت سے فائل، ایک درجن تیلی خربوزوں کی ٹوکری، وسط میں صندل قسم کا ایک بالیدہ سبز تربوز، بہت سے تھیلے تھیلے اور پس منظر میں پلیٹ فارم پر ٹہلنے والے کئی تماشبیں۔ یہ ریوڑ اپنے اندر اتنی ٹھوس مادیت رکھتا تھا کہ میرے تخیلات و تفکرات نے بھی انکا سہارا لیا جیسے فضا کے خاکی ذرات سے گرم و پریشان ابخرے ٹکراتے کر بارش کے ٹھنڈے قطروں میں تبدیل ہو جاتے ہیں۔ میرے تپاں دماغ کو سکون ہوا۔ اس سرکس کی کمپنی کا رنگ ماسٹر بہت دبلا پتلا شخص تھا۔ سونے کی نفیس عینک لگائے اور تسر کا خوش تراش سوٹ پہنے گال پچکے ہوئے اور آواز میں افسرانہ پندار۔ آپ اسٹیشن سے ملحق علاقے کے سب سے بڑے آڑھتوں کے کنٹرول سپلائی اور دوسری بیوپار کے لائسنسوں کے اجرا کی تحقیقات میں ہفتوں سے وہاں ڈاک بنگلہ میں مہمان متی کا کھمبہ جوڑے فرد کس تھے۔ چور بازار کے متعلق رپورٹوں پر بھی آپکو فیصلہ صادر کرنا تھا۔ چاول پیدا کرنے والے اس زرخیز علاقہ میں یک بہ یک غلہ الوپ ہوگیا اور خلقت بھوکوں مر رہی تھی۔ ڈبہ میں داخل ہوتے ہی اس منحنی مگر بلا کے باتونی افسر نے اہل ڈبہ سے باتیں شروع کردیں اور خواہ مخواہ اپنے وجود اور اس کے متعلقات سے سارے لوگوں کو آگاہ کر دینا ضروری سمجھا اور اس اہمیت کے ساتھ کہ آپ حیات کے محور ہیں، جنتا کے ان داتا اور آپکا عرفان کمزور و محتاج دنیا والوں کی تنہا راہِ نجات ہے۔ آپ ڈبے میں سرگرم سخن تھے اور ڈبے کے دروازے کے قریب پلیٹ فارم پر مارواڑی اور بنیئے فربہ اندام پیش کار سے کانا پھوسی میں منہمک تھے۔ چپراسی بھی ادھر اُدھر کھُسر پُھسر کرنے میں مشغول تھا۔ پہلے تو مجھے لطف آیا تھا مگر تابڑ توڑ باتوں سے میں اُکتا گیا۔ باتوں سے زیادہ اُس بے پناہ "ہم" سے جو پھیل کر جارحانہ انداز میں اور دوسرے لوگوں کے وجود کو سکڑنے پر مجبور کر رہا تھا میری ہستی بھی چپکا کر تنگی محسوس کرنے لگی۔ "ہم" بڑھتا گیا، پھولتا گیا۔ بے پروا اور "صرف ہم اور کچھ بھی نہیں" ہوکر دل دوز و جاں گسل بن گیا۔ میرا دم گھٹنے لگا۔ میں فضا کی وسعتوں میں پناہ ڈھونڈنے دریچے سے باہر ریلوے یارڈ اور کھیتوں کی طرف متوجہ ہوا۔ غیر کے "ہم" نے میرے "ہم" کو دھکے دے کر باہر نکال دیا۔

میں نے ریلوے یارڈ کے بعید ترین حصے میں ایک ٹھہری ہوئی مال گاڑی کے نیچے چند تاریک سایوں کو رینگتا دیکھا یہ سائے باہر نکل آئے اور ابھر کر کالے کالے دیہاتی چھوکروں کی شکل میں تبدیل ہو گئے۔ یہ بندروں کی طرح چوکنا، آہستہ خرام، سمٹے سمٹے، جھکے جھکے ایک مال ڈبے کے سامنے آئے ایک نے کسی نوکدار لانبی سی چیز کو ڈبے کے دروازے کے نچلے جوف میں ہلایا، پھر ایک کھرچ سی دی۔ سفید دھار سی پھوٹی۔ چھوکروں نے اپنے اپنے پھٹے میلے گمچھے سامنے پھیلا دیئے اور دھار کے رکتے ہی یہ لے وہ جا۔ مال گاڑی کے نیچے سے نکل کر یارڈ کے باہر کھیتوں میں تیز بھاگے۔ میرے ڈبے کے دوسرے مسافر بھی اس طرف دیکھنے لگے۔ سامعین کی توجہ کا ہٹنا افسر کی "ہم" کے لئے تکلیف دہ تھا مگر وہ بھی باہر دیکھنے لگا اور پھر زور کا قہقہہ لگایا۔

"ارے یہ اُچکے چور لومڑ چھوکرے گاؤں کے کنگال ہیں۔ مال ڈبوں میں لدی آٹے کی بوریوں میں سوراخ کر دیتے ہیں۔ آٹا جھر جھر گرنے لگتا ہے اور یہ بدمعاش اسے لے بھاگتے ہیں۔ میں نے یہ تماشے بہت دیکھے ہیں۔ دو دن ہیں۔ مزہ اس وقت آتا ہے جب چوکیدار انہیں پکڑ پاتے ہیں۔ پھر تو یہ لونڈے ایسا ٹھکتے ہیں کہ بس۔ وہ کھال اُدھڑتی ہے کہ لطف آجاتا ہے۔ مگر یہ سؤر باز کب آتے ہیں۔ کتنا نقصان ہوتا ہے اس سے ذرا سوچئے تو۔ اگر پتہ نہ چلا تو پھٹی ہوئی بوریوں سے آٹا راستہ بھر گرتا جاتا ہے۔"

گاڑی کھل گئی۔ آٹے کی دھار اور پھیلے ہوئے دامن میرے تصور میں ناچتے اور افسر کے قہقہے دماغ کو جھٹکے دیتے رہے۔ میں بہت جلد اپنے گاؤں پہنچ جانا چاہتا تھا۔ بہرکیف

دو گھنٹے بعد میں وہاں پہونچ ہی گیا ۔۔۔ ساحلِ سکون!

زندگی کی سانس دیہات میں دھیمی تھی، اس کا انگ بے رس، اس کا روپ کم رنگ اور اسکے ڈھنگ میں رچاؤ اور سنوار نا یاب۔ یوں جیسے اور چال اڑی۔ مگر اس خاموش ٹھہراؤ نے سوچ بچار کو بھی سکتے میں ڈال دیا۔ وہاں فکر کے شعلے بھی بجھ گئے جیسے مریض عضو کے گرد برف لپیٹ کر جسم کے کیسوں کے ساتھ جراثیم کو بھی نڈھال کرکے فنا کرنے کی کوشش کرتے ہیں اسی طرح حیات کی گہما گہمی کے ساتھ ساتھ حیات کا سوچ فکر بھی گاؤں میں ٹھٹھر کر رہ گیا۔ میں نے اطمینان کی سانس لی۔ سوچ کی مبہم حرارت سے بچنے کے لئے مجھے کڑے دام ادا کرنے پڑتے تھے

پر تھوڑے ہی دن گذرے تھے کہ مجھے احساس ہوا کہ گاؤں زندگی کا مقبرہ نہیں۔ وہاں بھی زندگی کی نبض چلتی ہے، دل دھڑکتا ہے آہستہ مگر لعنتی۔ گاؤں حیون کی کوکھ ہے ہستی کا عظیم رحم۔ مجھے کچھ شبہ سا ہوا۔ سوچ کا سانپ کہیں حیات کے اس گہوارے میں نہ آ جائے! مگر میرا خیال خیال ہی رہا۔ دماغ کے زخم، وہ فکر کی کھرچنیں بھرنے لگی تھیں۔

ایک دن مبہم سا خوف دھوئیں کی ریکھا کی طرح رینگتا ہوا میرے ذہن کے صاف آسمان کو میلا کر گیا۔ گھر میں لپائی کا کام کرنے مسٹر ھنیوں کو بلوایا گیا۔ وہ نہ آئیں۔ میرے والد صاحب کے کارندے مسٹہروں پہ بہت برسے اور ایک کی پٹائی بھی ہوئی۔ دوسرے دن صرف ایک مسٹرھنی آئی۔ وہ اکیلی بھلا کیا خاک لپائی کرتی۔ مسٹہر پھر پکڑ بلوائے گئے۔ مار باندھ شروع ہوئی تو ایک بوڑھے مسٹہرے کہا کہ گھر میں صرف ایک پھٹی پرانی ساڑھی ہے، ایسے ہی باری باری پہن کر مسٹرھنیاں گاؤں کو آتی ہیں۔ اپنی جھونپڑیوں کے اندر مسٹہر ٹولی میں سب ننگی رہتی ہیں۔ اپنے کام سے نکلتی ہیں تو لنگوٹ سی پتلی باندھ کر نکلتی ہیں۔

سوئے ہوئے سوچ کے ہیولے کھلنے لگے۔ میں نے پھر اُسے تھپک تھپک کر سلانا چاہا۔ میں نے خوب سیریں شروع کیں۔ ورزش بھی کرنے لگا اور بندوق لے کر میلوں میل شکار کے لئے جنگل کی طرف نکل جاتا۔ شام شام کو تھکا ماندہ آتا اور بے ہوش ہو کر سو رہتا۔ میں خوش تھا کہ زندگی چین سے گذر رہی ہے مارے کبھی تو آرام ملا۔

ایک سہ پہر کو میں ہریل کے شکار کے لئے سرگرداں پھر رہا تھا۔ جیٹھ کے دن تھے۔ ربیع کی فصلیں کٹ چکی تھیں کھیت سنسان تھے۔ دھرتی عشے حن کر ہانپ رہی تھی پیپل اور برگد کے سایہ دار درختوں میں ننھے ننھے ہریالے تنے کھیڑیاں سجا سجا کر تھکی ہوئی پیاسی نگاہوں کو اپنی طرف بلا رہے تھے انہیں دیکھ دیکھ کر آنکھیں نہال ہو رہی تھیں۔ میں ایک پیپل کے بیڑ تلے دم لینے کے لئے رکا۔ پیڑوں پر پنکھ پکھیرو خوب چہل پہل کر رہے تھے۔ بھوری مینائیں، سبز طوطے، کالے کوّے۔ کھیتوں میں اب دانہ دُنکا تک نہ رہا تھا۔ یہ پرندے برگد اور پیپل کے پھلوں پر گذارہ کر رہے تھے۔ ہرے ہرے ہریل بھی دُبکے دبکائے پھل کُتر کُتر کر کھا رہے تھے۔ میں تھکا ہوا تھا۔ آنکھ لگ گئی۔ اچانک شور و غل سُن کر میری نیند اُچاٹ ہو گئی۔ میں نے دیکھا کہ ننگ دھڑنگ بچوں، لڑکوں اور فرسودہ حال گندی عورتوں کا ٹھٹ درختوں کے نیچے لگا ہوا ہے۔ میں آنکھیں ملتا ہوا اُٹھا۔ یہ لوگ ڈھیلے مار مار کر درختوں سے پھل گراتے اور انہیں چھین جھپٹ کر کھاتے جاتے تھے۔ اِن نزار و زبوں آدمیوں کے کئی گلے اس چراگاہ کی طرف آ نکلے تھے۔ انکے بھوکے، دھنسے ہوئے پیٹ، گرسنہ نظریں، ترسے ہوئے مُنہ نارسا ہاتھ عجیب بھیانہ انداز میں پھلوں کی طرف متوجہ تھے۔ آپس میں خوب قیل قال اور گالی گلوج ہو رہی، پرندے اُڑ اُڑ کر ایک درخت سے دوسرے درخت کی طرف جاتے مگر ہر پیڑ کے گرد انسانوں کا ٹڈی دَل آ دھمکا تھا۔ پنکھ پکھیرو کہاں جائیں۔ خوب خوب چھین جھپٹ ہو رہی تھی۔ آدمیوں اور پرندوں کی جنگ! سینکڑوں آدمی اور ہزاروں پرندے تھے۔ غذا کے لئے یودھ برپا تھا۔ میں ششدر ہو کر یہ منظر دیکھ رہا تھا۔ تنگ آ کر پرندوں نے بہت شور مچایا۔ مینائیں تھرتھرا کر شاخوں اور پتوں میں اُلجھ اُلجھ کر ڈانواڈول ہوتی رہیں۔ طوطوں نے سُرخ سُرخ انگاروں جیسے دیدے نکالے اپنے آنکس نما چونچ کھول کر حملے کے لئے جھکے اور آدمیوں کے اُوپر منڈلا کر

رہ گئے۔ مگر شوخ کالے کوؤں نے حلقے کے کنارے کے حملہ آوروں کے سروں پر ٹھونگیں مارنی شروع کیں۔

کال منہ کھولے کھڑا تھا۔ پورب دیس کو روندتا سسکتا ہوا لمبے لمبے ڈگ بھرتا اب وہ یہاں آپہنچا تھا۔ یہ فاقہ زدہ مرد اور مزدور جیٹھ کے جھلسانے زمانے میں مزدوری کا کوئی کام ملتا تھا اور نہ قرض۔ غلہ سیاہ یہاں خانوں میں روپوش تھا۔ بازاروں میں صرف ۱۰ بجے تک جنس نقص غلہ نہیں تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ اوج ہیچ کے کنارے جسموں کے کولہے میں درد اٹھا۔ دھوکے کے پاؤں پڑے اور زندگی تلملا اٹھی۔ کیسا ناک خواب کی طرح حقیقت میرا آدمی اور پرندے کی جنگ جاری تھی۔ میرے دماغ میں کچھ جبال کا ناوک پیستا یا۔ الٰہی پناہ! ذہن کی کالی گہرائیوں سے ایک دھندلکا ابھرا ــــ میں بڑبڑا اٹھا ــــ جنگل! جنگل! ــــ اور میں سوچنے لگا اس جنگل سے نکلنے کا راستہ؟

اختر اورینوی:

# "جنوں"

اے محبت کیا ہوا یہ اے جنوں یہ کیسا ہوا؟
آج اُن کے روبرو آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر
ہو گیا میری زباں سے تلخ باتوں کا گذر
اور وہ سنتے رہے۔ تکتے رہے با چشمِ تر
اے محبت کیا ہوا یہ اے جنوں یہ کیا ہوا
میری باتوں سے اُڑا جاتا تھا اُس چہرہ کا رنگ
اِتنا دِل بڑھتا چلا جاتا تھا رنگ
ہائے وہ معصوم نظریں۔ اور حیرانی سے دنگ
اے محبت کیا ہوا یہ اے جنوں یہ کیا ہوا
کپکپاتے ہونٹ عارض پر عرق کی زرمیاں
ہلکی ہلکی سُرخیاں اور ہلکی ہلکی زردیاں
شرم، غصّہ، بےبسی، بیچارگی، بےتابیاں
اے محبت کیا ہوا یہ اے جنوں یہ کیا ہوا
ہائے وہ باتوں میں رُکتی ہچکیوں پہ ہچکیاں
عجز کے آغوش میں وہ حُسن کی داراتیاں
اور مسلسل گوہرِ شہوار آنکھوں سے رواں
اے محبت کیا ہوا یہ اے جنوں یہ کیا ہوا
رو کے یہ کہنا، نہ تھی تم سے ہمیں ایسی اُمید
ایسے لفظوں کو سمجھتے تھے محبت سے بعید
کیا یہی رہری نگاہیں تھیں کہیں مشتاقِ دید
اے محبت کیا ہوا یہ اے جنوں یہ کیا ہوا
دیکھتی آنکھوں سے اُنکو سرنگوں دیکھا کیا
جیتے جی میں اُنکا یہ حالِ زبوں دیکھا کیا
خود سے ہٹ کر اپنا ہی جوشِ جنوں دیکھا کیا
اے محبت کیا ہوا یہ اے جنوں یہ کیا ہوا

آغا سرخوش قزلباش:

## یاد رکھئے

(۱) ساقی میں شائع ہونے کے لئے جو مسودات بھیجے جاتے ہیں انہیں حتی الوسع محفوظ رکھنے کی کوشش کی جاتی ہے تاہم انکی واپسی کی ذمہ داری ادارۂ ساقی نہیں لے سکتا اسلئے آپ اپنے مضمون کی نقل اپنے پاس رکھ لیا کیجئے۔

(۲) جواب طلب امور اور واپسی مضامین کیلئے محصول ڈاک بھیجا کیجئے۔

(۳) ساقی کے نہ پہونچنے کی شکایت ہر مہینے کے دوسرے ہفتہ میں کرنی چاہیئے اسکے بعد پرچہ قیمتاً بھیجنا بھی مشکل ہوگا اور آپ اپنا نمبر خریداری لکھنا نہ بھولئے۔

(۴) سالانہ چندہ ۶ روپے بذریعہ منی آرڈر بھیجا کیجئے۔ وی۔ پی طلب کرنے میں آپ کو چار آنے زیادہ دینے پڑیں گے۔

نمونہ کا پرچہ نو آنے کے ٹکٹ بھیجکر طلب کیجئے۔

منیجر ساقی۔ دہلی:

# رومانی افسردگی

یہاں تک میں جدید افسردگی کی صرف ایک شاخ کا مطالعہ کرتا رہا ہوں۔ یہ صنف شاتوبریاں اور بائرن میں بھی اور اُن کے لاتعداد مقلدین میں بھی سطحی اور ظاہر دارانہ معلوم ہوتی ہے۔ یہ افسردگی قدماء میں بھی موجود تھی۔ ابیقوری غم سے کھلونے کی طرح کھیلا کرتے تھے۔ اور عشرتِ غم سے لطف لیا کرتے تھے۔ شاتوبریاں کی مایوسی ادبی شہرت کا ذریعہ معلوم ہوتی ہے جیسے ٹن بائرن کی اداسی میں جوانی اور اعلیٰ جوشیلی کی معرکہ آرائی دیکھتا ہے[۱]۔ لیکن شاتوبریاں اور بائرن کے یہاں بات یہیں تک ختم نہیں ہو جاتی۔ یہ معلوم کرنے کے لئے کہ رومانی افسردگی میں کیا چیز مخصوص اور مابہ الامتیاز ہے، ہمیں اُس بنیادی فرق کو اور زیادہ واضح کرنا پڑے گا جو کلاسیکوں اور روسو کے متبعین میں ہے۔ روسو پر ایمان رکھنے والے جدید نسل کی طرح اپنے انفرادی اور ذاتی وجود میں قدماء کی نسبت زیادہ پھنسے ہوئے ہیں۔ زمانہ جدید کی افسردگی میں یہ احساس تنہائی تقریباً ہمیشہ رہا ہے صرف اِس لئے نہیں کہ ایک خلّاق ذہنیت اپنے انوکھے پن پر زیادہ نگاہ رکھتی ہے بلکہ اس لئے بھی کہ گروا جی بندھن تجزیاتی تنقید کے ہاتھوں کمزور ہو چکے ہیں۔ جدید دَور کے اس عارضے کی یقیناً سب سے اعلیٰ شکل وہ بیماری ہے جو ہمیں مذہبی اعتقادات کے زائل ہو جانے کے بعد لگی۔ یہی وہ بات ہے جو سیناں کور اور آرنلڈ کے حزن و مایوسی کو گرے کی غمگینی سے ممتاز کرتی ہے۔ "گورِ غریباں" اپنی انسانی لے کی وجہ سے جدید تحریک سے تعلق رکھتی ہے۔ اس میں نچلے طبقے سے ہمدردی پائی جاتی ہے۔ لیکن اپنی افسردگی کے اعتبار سے یہ زندگی کی اس لازمی غم انگیزی پر قدماء کے غور و فکر سے آگے نہیں بڑھتی۔ جسے ہم اُداسی کے نام سے تعبیر کرسکتے ہیں۔ "گورستانی اسکول" کی دوسری تخلیقات کی طرح یہ بھی ملٹن کی ——— Il Penseroso سے براہ راست تعلق رکھتی ہے یہاں یہ مناسب ہوگا کہ ہم گرے کے بیان کردہ امتیاز کو ملحوظ رکھیں "میری اُداسی سفید ہے۔ لیکن ایک اور بھی قسم ہے غم کی سیاہ۔ تاریک۔ جسے میں نے کبھی کبھی محسوس کیا ہے" یہ خط اُس نے ۲۲ء ۱۷ میں رچرڈ کو لکھا تھا۔

بجا طور پر یہ شبہ ہوسکتا ہے کہ بغیر اس کیکیاتی اُمید کو خیرباد کہے جو گورِ غریباں" سے نمایاں ہے، گرے نے سیاہ افسردگی کا تجربہ نہیں کیا۔ کوئی تنہائی اُس آدمی کی تنہائی سے زیادہ خوفناک نہیں۔ جسے پہلے مذہب پر اعتقاد رہا ہو اور پھر وہ زائل ہو گیا ہو۔ رینان نے کلیسا سے اپنی علیحدگی کو یوں بیان کیا ہے "کہا جاتا ہے کہ سیکال جھیل کی مچھلیاں ایک دفعہ نمکین پانی میں رہی تھیں لیکن انہیں تازہ پانی کی مچھلیاں بننے میں ہزاروں برس لگے۔ مگر مجھ میں یہ تبدیلی چند ہی ہفتوں میں ہو گئی۔ جادو کے حلقے کی طرح کیتھولک مذہب زندگی کا اس قوت سے احاطہ کرتا ہے کہ جب کوئی شخص اس سے محروم ہو جائے تو اُسے دُنیا کی ہر چیز بے کیف معلوم ہوتی ہے۔ مجھے معلوم ہوتا تھا کہ میں کھو گیا ہوں۔ اور دنیا مجھے سرد اور بنجر ریگستان کی طرح نظر آنے لگی۔ اُس لمحے جب عیسائیت میرے لئے صداقت نہ رہی۔ دُنیا غیر دلچسپ معلوم ہونے لگی۔ اور مضحکہ خیز۔ میری زندگی کی بنیادوں کے ڈھے جانے کا یہ سانحہ مجھ میں خلا کی سی کیفیت پیدا کر گیا۔ ایسے خلاء کی جو بخار کے بعد یا غم انجام محبت کے بعد پیدا ہو جاتے"۔

مذہب پر سے ایمان اُٹھ جانے کے بعد کی تنہائی بہت سے رومان پرستوں میں ایک عجیب طریقے سے بغاوت کے جذبے سے ملی جلی ہوتی ہے۔ اس قماش کے رومان پسند ایک ایسے خدا کے خلاف طعن و تشنیع کی بھرمار کر دیتے ہیں جس کے وجود پر وہ کوئی ایمان ہی نہیں رکھتے۔ مثلاً لیکونت د لیل کی "قابیل" جو بائرن کے ڈرامہ "قابیل" سے ملتی جلتی ہے۔ وہ خالی آسمان کو مکا دکھاتا ہے۔ یا الفرڈ دے وگنی کی طرح اس خلاء کی طرف پُرغرور حقارت کا رویہ اختیار

---

[۱] یہ اجتماعِ ضدین جیسٹرٹن سے پہلے وارڈسورتھ کے یہاں بھی ملتا ہے "جوانی میں ہم اندھیرے میدان پسند کرتے ہیں۔ جہاں آنسوؤں کے بسیرے ہیں۔ شام کو صبح صادق سے بہتر سمجھتے ہیں۔ اور خزاں کو بہار سے۔ تو ہمات سے ہم عموماً اتنے خوش ہوتے ہیں اور ہماری خوشی اسی حد سے بڑھ جاتی ہے کہ ان سے تھک کر ہم غمناک تصورات میں لذت لینے لگتے ہیں"۔

انسانوں سے انکی علیحدگی برقرار رہی۔ Hawthorne مسئلہ تنہائی کا اگر کوئی حل پیش کرتا ہے تو وہ انسانیت پرستانہ ہے۔ "اپنی ہمدردیوں میں وسعت پیدا کرو اور اس شخص کو جس نے اپنا مقصد اعلیٰ وارفع بنا قرار دیا ہے، متنبہ کرو۔ علم یا قوت کی اونچی چوٹیوں پر اُسے وہ اطمینان نہ مل سکے گا جو وادی میں چلنے پھرنے والوں کے ساتھ تعلقات رکھنے پر حاصل ہوتا ہے۔" فاؤسٹ جو علم کی تنہائی کی علامت ہے، از سر نو تعلقات پیدا کر کے اس تنہائی سے نکل بھاگنا چاہتا ہے۔ اور اب اس میں تو کوئی شک ہی نہیں کہ قوت کی لگن بھی تنہائی پیدا کرتی ہے۔ نپولین بھی جو فوق الانسان کا نمونہ ہے فطرتاً تنہا رہا ہوگا۔ اس کے برخلاف نیطشے نے ایک دن لکھا کہ "میں اپنی عمر کے تقریباً ۴۳ سال گذار چکنے کے بعد بھی اس طرح تنہا ہوں جیسے کہ ایک بچہ" کارلائل جس کا تصور اٹھارہویں صدی کی منفرد ذہانت[۴] سے متاثر ہے اپنی ڈائری میں لکھتا ہے "میری تنہائی، میرا احساس بے کسی، میری لامحدودیت (اس سے بہت کچھ مراد ہے) کون سی زبان ہے جو اس کا اظہار کر سکے؟ تنہا! تنہا!!"

جیسا کہ روسو کا مقلد اس لفظ کا مفہوم لیتا ہے، یہ تسلیم نہیں کیا جا سکتا کہ کوئی محبت کے ذریعہ اس تنہائی سے بچ نکلے جو علم یا قوت کی لگن سے پیدا ہوتی ہے۔ کیونکہ اس کے نزدیک محبت ہی لامحدود ہے خواہ اس محبت سے مراد نفسانی جذبہ ہو یا وسیع پیمانے پر انسانیت سے اس کی ہمدردی۔ ابھی ژرژ سان کے ساتھ اس کا معاشقہ ختم ہی ہوا تھا کہ موسے چیخ اُٹھا۔ "یہ انسان جسم نہیں بلکہ تنہائیاں ہیں!" ورڈسورتھ تو نچلے طبقے کے لئے ایک ایسی ہمدردی رکھتا تھا، جس کی اجازت نئی کلاسیکیت نہیں دیتی تھی۔ یہ مشہور بات ہے کہ نچلے طبقے کے لوگوں نے اس ہمدردی کا پوری طرح جواب نہیں دیا۔ اس کے علاقہ کے ایک سرائے والے نے کینن رانزلے سے کہا۔ "وہ کچھ الگ الگ سا آدمی ہے۔ یہ سب شاعری کا کرم ہے" اگر ورڈسورتھ اس کے بارے میں اس قدر دردناک انداز سے لکھتا ہے تو اس کے معنی یہ ہیں کہ وہ خود اُسے بھگت چکا تھا[۵]۔ انسانیت پرست رسکن بھی اتنا ہی تنہا تھا جتنا انسانیت پرستی کو گالیاں دینے والا کارلائل۔

میں بتا چکا ہوں کہ گناہ کا نتیجہ تنہائی ہوتا ہے۔ لیکن بیشتر رومانیوں کے باب میں لفظ گناہ مشکل ہی سے صحیح لفظ ثابت ہوگا۔ اس تنہائی میں جس کی ان میں سے اکثر شکایت کیا کرتے ہیں، روحانی جمود کا کافی حصہ ہے۔ لیکن جیسا کہ میں کہیں کہہ چکا ہوں۔ روحانی انفعال کے معنی ہیں اپنے مزاج پر سے پابندیاں ہٹا لینا، اور کسی ایسے مرکز یا اصول کا لحاظ نہ رکھنا جو ان خواہشات پر قابو پا سکے اور آدمی کی اس ہستی سے بالاتر ہو۔ علم یا احساسات یا قوت کی ہوس کرنا۔ ایسا شخص جو اپنے مزاج کو آزاد چھوڑ دینا چاہتا ہے، اور خالص مادّی سطح کے علاوہ کسی اور سطح پر اپنے تعلقات قائم رکھنا چاہتا ہے، وہ ایسی چیزوں کی خواہش کرتا ہے جو ایک ساتھ جمع نہیں ہو سکتیں کیونکہ مزاج ہی وہ شے ہے جو انسانوں کو جُدا کرتی ہے۔ لامحدود ہونے کا احساس (جس سے بقول کارلائل بہت کچھ مراد ہے) اور تنہائی وہ تقریریں جو انفرادیت پرست کو کھلتی پڑتی ہیں۔ اگر ہم دوسرے انسانوں سے کسی اونچی سطح پر ملنا چاہتے ہیں تو ہمیں مزاج کو پوری طرح آزاد چھوڑ دینے کی بجائے کوئی اور تدبیر عمل میں لانی پڑے گی۔ اور ہمیں مذہبی یا انسانیت پرستانہ اصطلاح کے بموجب اپنے عقائد تبدیل کرنا پڑیں گے۔ ارسطو نے کہا ہے کہ ایک آدمی اپنی مڑی ہوئی چھڑی کو کھینچ کر سیدھا کر سکتا ہے۔ ہمیں بھی اسی طرح اپنے مزاج کو اس شخص کی طرح بدل کر لینا چاہیئے جس کی ہم نقل کر رہے ہیں۔ عام طور پر مزاج پر پابندی قائم کرنے والی چیز اخلاقی نظام اور کسی ملک یا زمانے کی روایات ہیں۔ میں اوپر کہیں یہ دکھانے کی کوشش کر چکا ہوں کہ انفرادیت پسند انسان روایات سے چھٹکارا پانا چاہتا ہے، ورنہ اپنے مزاج

[۴] جو ہر فرد بل کی تنہائی کا احساس بیکٹ میں بھی پایا جاتا ہے۔ "خدا نے مجھے مختلف چہرہ کیوں دیا۔ میں دوسرے انسانوں کی طرح کیوں نہ ہوا۔ جب میں لوگوں کو دیکھتا ہوں تو وہ چونک پڑتا ہے۔ جب میں بولتا ہوں، تو دوسروں کو ناگوار ہوتا ہے۔ پھر میں خاموش اور مجہول ہو جاتا ہوں۔ اور میرا کوئی دوست نہیں رہتا۔" [۵] انگریزی میں تنہائی کے متعلق ورڈسورتھ کی ان لائنوں سے بہتر شعر نہیں مل سکتے۔ اُس نے بیان کیا ہے کہ اس کے کمرے میں سے نیوٹن کا مجسمہ نظر آتا تھا جس کا چہرہ خاموش تھا۔ یہ مجسمہ ایک ایسے دماغ کی علامت تھا جو خیالات کے عجیب و غریب سمندروں میں اکیلے سفر کر رہا ہو۔ اسی طرح ملٹن کے متعلق سانٹ میں لکھتا ہے "اُس کی روح ایک ستارے کی طرح تھی۔ اور الگ تھلگ۔"

کے لئے کوئی ضابطہ اور اصول بھی سامنے نہیں رہ جاتا۔ ایسے لوگوں کی منطق یہ ہے کہ کسی ضبط و نظم کو ماننا اور کسی مرکز کو تسلیم کرنا اپنی انفرادیت کو کھو دینا ہے لیکن کیا مزاج پرستانہ میلان انسان کی ذات کے لئے اتنی خطرناک نہیں؟ اسی کا جواب شخصیت کی تعریف پر منحصر ہے چونکہ انسان کی شخصیت کے دو پہلو ہیں۔ جیسا کہ میں کہہ چکا ہوں، اگر ایک آدمی تنہائی سے بچ نکلنا چاہتا ہے تو اُسے اپنی عام شخصیت سے بلندتر کسی مقصد کو اختیار کرنا پڑیگا اور یہی اُس کی منفرد شخصیت ہوگی لیکن چونکہ اُس کا مقصد اُس کی عام شخصیت سے بالا ہے اس لئے یہ لازم نہیں کہ یہ مقصد اس کی پوری شخصیت سے بھی بالا ہو۔ ہوسکتا ہے کہ وہ حدود جو وہ اپنی عام شخصیت پر عاید کرتا ہے، اُس کی اخلاقی شخصیت کو حاصل کرنے کے لئے لازمی ہوں۔ اور اخلاقی شخصیت ایک ایسی شخصیت ہے جو اُس کے اور دیگر آدمیوں کے درمیان مشترک ہے۔ ارسطو کہتا ہے کہ اگر کوئی شخص مسرت حاصل کرنا چاہتا ہے تو اُسے اپنا عاشق صادق ہونا چاہیئے۔ اور یہ کہنے کی کوئی ضرورت ہی باقی نہیں رہ جاتی کہ اسکا مطلب اخلاقی شخصیت سے ہے۔ ابسن پر ایک جدید کتاب کا مصنف کہتا ہے کہ ابسن کے پیغام کا خلاصہ یہ لائن ہے۔

"سب سے بڑھ کر یہ کہ ــــــ تو اپنی خودی کے ساتھ وفادار رہے"

یہ بہت ہی صاف سی بات ہے کہ پولونیس ابسن کا ہیرو نہیں ہے بلکہ ایک انحطاط پذیر ارسطاطالیسی ہے۔ وہ شخصیت جو ارسطاطالیس کا منتہا ہے اُس ذات سے قطعاً مختلف ہے جس کے اظہار کے لئے ابسن اور دوسرے منفرد ذہین لوگ بیتاب ہیں۔ اپنے مزاج پر اپنی انسانی شخصیت کی پابندیاں عائد کرنا ارسطو کے خیال میں عمل کے مترادف ہے۔ ارسطو مسرت کو مجہول کیفیت نہیں بلکہ عمل تصور کرتا ہے۔

برخلاف اس کے انسانی نقطۂ نظر سے ہر قسم کے مزاج پرست مجہول ہیں۔ وہ مسرت جس کی انہیں تمنا ہے انفعالی مسرت ہے۔ ہوسکتا ہے کہ ایک شخص نپولین کی سی توانائی سے کر قوت کا تعاقب کرے اور پھر بھی اخلاقی طور پر مجہول رہے۔ وہ سب علوم گھول کر پی جائے اور پھر بھی اخلاقاً مجہول رہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ شلر کی طرح وہ اپنی ہمدردیوں کا دائرہ اتنا وسیع کر دے کہ "ساری دنیا کا بوسہ" لینے پر تیار ہو لیکن اخلاقی اعتبار سے مجہول ہی رہے۔ اخلاقی مجہولیت تبھی ختم ہوتی ہے جب ارسطو کے خیال کے مطابق آدمی عمل شروع کر دے۔ یعنی جب وہ خواہشات اور مزاج پر قابو پانا شروع کر دے۔ یہ قابو جتنا بڑھے گا اتنا ہی اخلاقی اعتبار سے آدمی بہتر ہوگا۔ روسو کو روح کے دو پہلوؤں سے انکار تھا۔ اس لئے اُس کے نزدیک اس اندرونی عمل کا بھی وجود نہیں ہے اور اس لئے داخلیت موضوعیت کی ہم معنی ٹھہری۔ لیکن داخلی ہونا روسو کے فلسفے کی رو سے انتشار پسند ہونا ہے۔ بے مقصد و بے مرکز ہونا۔ خواب کو خیال کے ناپیدا کنار سمندر میں چھوڑ دینا۔

افادی اس جگہ مداخلت کرتا ہے۔ اور رومان پرست سے کہتا ہے کہ جب وہ داخلی اعتبار سے کام نہیں کرتا تو خارجی طور پر ہی کچھ کرے۔ اخلاقی صلاحیت کی مسرت کھو دینے کے بعد اس طرح وہ مادی صلاحیت کی مسرت ہی حاصل کرے۔ اور دنیا کی خدمت کرے۔ یہ ہے مسئلہ مسرت کا وہ حل جو گیٹے فاؤسٹ کے دوسرے حصے کے اختتام پر پیش کرتا ہے۔ اور ہم بغیر کسی جھجک کے یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ حل جعلی ہے۔ افادی اعتبار سے خارجی طور پر عمل کرنا، بغیر اُس داخلی عمل کے جو اخلاقی مزاجیت سے بچانے کا واحد ذریعہ ہے قوت کی ہوس کو جو سب سے بڑی ہوس ہے دبانا نہیں اکساتا ہے۔ گیٹے کے نزدیک فاؤسٹ کے افادی عمل کی تکمیل یہ ہوگی کہ اُسے خدمت خلق میں لطف آئے۔ اور بغیر کسی امتیاز کے ہر ایک سے ہمدردی کرے لیکن صرف اس چیز سے قوت کی ہوس نہیں مٹ سکتی۔ ورنہ ہمیں روسو کے ساتھ یہ ماننا پڑے گا کہ ہمیشہ وسیع ہونے والی خواہشات کو ایک دوسرے کے خلاف رکھکر قابو میں لایا جا سکتا ہے۔

اس طرح ایک خوفناک خطرہ تمام جدید ذہنی رجحان میں چھپا ہوا ملتا ہے۔ یہ رجحان صرف ایک خوفناک میکانی صلاحیت پیدا کرتا ہے اور ایسے آدمیوں کو مادی اعتبار سے قریب تر لا رہا ہے، جو اخلاقی اعتبار سے مرکز گریز ہیں۔ انسانیت نواز اور دیگر ان تمام تحریکات کے ناکامیاب ہونے کا سبب جو پچھلی صدی میں وجود میں آئیں یہ ہے کہ یہ روحانی تحریکوں کی طرح وسعت پسندی کو روکنے کی کوشش نہیں کرتیں۔ یا یوں کہہ لیجئے کہ وہ "تبدیلی عقائد" سرزد نہیں ہونے دیتیں۔ اور پس یہ کوئی تعجب کا مقام نہیں اگر اس دور کی افسردگی کا امتیازی نشان احساس خلا، محدودیت اور تنہائی ہوں۔ رینٹ اپنی "اخلاقی تنہائی" کی شکایت کرتا ہے۔

لیکن اگر غور سے دیکھا جائے تو اُس کی تنہائی اخلاقی نہیں ہے بعض ایسی انسانی شخصیتیں گو بری دبتی ہیں اور اسی سلسلے میں انتھک کوشش کرتے رہنے سے تنہائی کے مرض سے نجات پا سکتی ہیں اور کسی حد تک مسرت کا حصول ممکن ہے لیکن وہ مسرت جس کا خواب یہ دیکھتا ہے غیر اخلاقی ہے ـــــ ذاتی سمجھ۔ اور خود غرضانہ۔ رہنے سے بار بار لیبر تک اور اس کے بعد کے انحطاط میں یہ سلسلہ قائم کرنے سے زیادہ آسان کوئی کام نہیں ہے۔ مثلاً او۔ ای ماں۔ کے ناول "آر بورڈ" کا ہیرو ڈ ے۔ اسے سینٹ جو اس تحریک کے آخری زمانے کی مبالغہ آرائیوں کا نمونہ ہے۔ ڈ ے۔ اسے سینٹ مکمل طور پر دوسرے انسانوں سے علیحدگی اختیار کر لیتا ہے اور اپنے اختراع کی ہوئی مصنوعی جنت میں عجیب اور شدید احساسات کی تلاش میں مشغول ہو جاتا ہے۔ لیکن خود پرستی کی آمیزش کی وجہ سے مسرت کا خواب ڈراؤنا بن جاتا ہے۔ اور اس کے رٹ کا محل ایک دوزخ بن جاتا ہے [illegible] یہ کہنے میں حق بجانب ہے کہ ڈ ے۔ اسے سینٹ محض در تریا رہنے ہی سے فکرات جدید شکل میں پیش نہ آ گیا ہے ـــــ شکستہ اور ٹوٹا ہوا اور جس کے اعصاب کمزور ہیں اور معدہ ناکارہ۔ اور اسی سال سے اب بدتر، بدتر ہوتا چلا گیا ہے۔"

جذباتی رومانیت ابتدا ہی سے دیوالیہ پن کی طرف جھکی ہوئی تھی کیونکہ اخلاقی کوشش کا بدل محض جذبات اور مزاج کے دھارے پر بہتے رہنے کو قرار دیا میں بتا چکا ہوں کہ اس اخلاقی مجہولیت کو بدھ مت نے تمام برائیوں کی جڑ بتایا ہے اپنے عروج کے زمانے میں عیسائیت نے بھی اس مسئلہ پر توجہ دی تھی۔ اس نکتہ کی وضاحت کے لئے یہ ضروری ہے کہ جہاں میں نے کلاسیکی اور رومانی افسردگی کے متعلق کہا وہاں زمانہ وسطیٰ کی افسردگی پر بھی کچھ لکھوں۔ شاتو بریاں نے اپنی کتاب "عیسائیت کی روح" کے ایک مشہور باب میں اپنے زمانے کی اس بیماری کا ماخذ عیسائیت اور زمانہ وسطیٰ کو قرار دیا ہے اس بہانے اُس نے اس کتاب میں جو عیسائیت کا اعتذار ہے رینے کو داخل کر دیا۔ اور اس طرح بقول سینٹ بیو کے مقدس روٹی میں اُس نے زہر ملا کر دیا ہے۔ شاتو بریاں کہتا ہے کہ زمانہ جدید کا آدمی اس لئے افسردہ ہے کہ وہ تلخ تجربات سے نہیں گذرا۔ لیکن اس نے ایک زیادہ ترقی یافتہ تہذیب کی کتابوں میں ان تجربات کا حال پڑھا ہے اور وہ ان تجربات کے بوجھ سے دب گیا ہے۔ اور اس وجہ سے وہ قبل از وقت ناامیدی کا شکار ہو گیا ہے۔ اور زندگی سے لطف اٹھائے بغیر ہی اُس میں زندگی کو ختم کر چکنے کا احساس بیدار ہو جاتا ہے۔ اس ناامیدی کو عیسائیت کا کوئی خاص واسطہ نہیں۔ زمانہ وسطیٰ کا تو بالکل ہی نہیں۔ شاتو بریاں آگے چل کر کہتا ہے کہ مظاہر پرست دُنیا (یونان و روم) کے زوال سے اور وحشیوں کے حملے سے انسان کی روح میں اُداسی اور مردم بیزاری ایسی اُٹھی ہے کہ نکلتی نہیں وہ لوگ جنہوں نے اس طرح زخم کھایا تھا اور اپنے ساتھیوں سے الگ ہوئے تھے پہلے خانقاہوں میں پناہ گزیں ہوئے لیکن جب یہ ذریعہ انہیں تسکین نہیں دیتا۔ اب وہ دُنیا میں رہتے ہیں لیکن وہ اس سے تعلق محسوس نہیں کرتے۔ اور ہزاروں اوہام کے شکار ہو جاتے ہیں یہیں سے اُس مجرم افسردگی کی ابتداء ہوتی نظر آتی ہے جسے بے مقصد احساسات جنم دیتے ہیں وہ ایک خالی دل میں اپنا ہی شکار کرتے ہیں۔ (باقی آئندہ)

عطا محمد؎



؎ جیمس ٹامسن اپنی ایک نظم میں کہتا ہے کہ وہ بڑی خوشی سے جہنم میں داخل ہو گا۔ کیونکہ "ناقابلِ برداشت بے حسی کی بجائے اُسے وہاں تکلیف کی ابدی جنت مل جائے گی۔"

ور پھر بل کھاتا محدث جھومنے لگتا۔

ایسا بھی ہوتا کہ نیلی پیلی ستاروں جیسا کے گاڑھے سیاہی مائل تیل کی الماری میں سے غائب ہو جاتیں مگر دوسرے تیسرے دن الماری پھر انہیں اگل دیتی سفید خوبصورت گولیاں جو ہے کھا جائے وہ کبھی نہ ملتیں۔ تھرمامیٹر میں پر گر پڑتا اور پارہ زمین کی درزوں میں نکل جاتا۔ اور جب کچھ ہوا ہی نہیں۔ حمیدہ بی بیتاب ڈبیاں اور تھرمامیٹر لے آنا۔ ہوتے ہوتے یہ ٹوٹ پھوٹ۔ کھونا پانا روز انہ کی بات ہو گئی جیسے پیلی نیلی انگلیوں کا ڈھیلی سی گنہواں کھال پر رینگنا۔

---

مشینوں سے نکلا پانی بند کے ایک طرف جمع ہو کر پھیلتا اور گہرا ہوتا جاتا۔ میلوں تک گنگا کا ٹھیرا پانی موجیں مارتا رہتا جو ہرا بھی تھا نیلا بھی اور کالا بھی۔ کبھی کبھی ہرا رنگ نیلے پر چھا جاتا اور کبھی نیلے اور ہرے رنگ کا میل ہلکی سیاہی میں ڈوب جاتا نظر اُس پار درختوں کی قطار سے ٹکراتی جو کائی کے اونچے نیچے ٹیلوں کی طرح زمین آسمان کے بیچ کی تنگ جگہ میں چھائی ہوئی دھند میں کھوئے تھے پُل کے دوسری طرف پانی کی دو بہن ہار بال چمکیلی ریت کو کاٹتیں افق کی سیاہی میں گر پڑتیں۔ کالے بند کے جوڑ جوڑ سے پانی رستا رہتا۔ تھوڑے تھوڑے وقفہ سے نالیاں چلتی رہتیں اور ہرا پیلا اور سیاہی مائل پانی تیس فٹ کی اونچائی سے پھسلی ہوئی چاندی بن کر گر پڑتا۔ پُل کے نیچے آکر گنگا کا رکا ہوا پانی تنگ سے نالے سے دھاڑتا ہوا سفید جھاگ کے غبار کی صورت میں زور سے گہرے پانی کے سینے میں گھس جاتا اس سد مد بل کھاتی ہوئی بڑی سی موج کی طرح طبیعت میں ہول سی بھر جاتی اور دل پسلیوں سے ٹکرانے لگتا۔

ببّر نے جمیل سے لگتے ہوئے اُسے مضبوطی سے پکڑ لیا۔

"اگر کوئی اس میں گر پڑے"۔ اُس نے سہمے ہوئے لہجہ میں کہا۔ جمیل نے اُس کا شانہ دباتے ہوئے اُسے پہلو سے لگا لیا۔

رام دھارا میں بادلوں کی گرج تلملا رہی تھی اور پانی کا زور جیسے دھرتی کو جھنجھوڑ رہا تھا کوئی بیس قدم اُدھر پُل کے دوسری طرف چار پانچ بانس گہرا پانی دور تک چپکا پڑا تھا۔ نیلا سبزی مائل۔ ہلکا سیاہ بہت دور اُس پار کالے کالے ٹیلے دھند میں سر اٹھائے کھڑے تھے۔ اور اگر کہیں ایکدم سے اس بند کے سر اٹھے طغیانی تو یہی سونا سوتا گنگا جل سارا کا سارا تیس فٹ کی بلندی سے گر پڑے اور دھرتی کا سینہ پھٹ جائے۔ پھر نہ جانے کیا ہو۔

"گنگا مائی کی جے!" یکے بعد لوگ چلا اُٹھے۔

"ارے۔ ارے۔ رے مچھلی تیر رہی ہے"۔ ببّر چلائی۔

"وہاں کیا کر رہے ہو عزیز"۔ جمیل نے آگے کو پکارا۔

"پکڑلی بنگلے نے مچھلی"۔ عزیز پل پر جھک گیا۔

سورج کی کرنیں پانی پر ناچتی ناچتی گرم ہو گئیں۔ پانی کی دور تک پھیلی چادر شیشے کی طرح چمک اٹھی اور پانی کا شور گرم ہوا کے ساتھ ڈاک بنگلہ میں اُن تینوں کا تعاقب کرتا رہا۔ اس کے بعد گھنٹوں تک بجلی کا پنکھا آواز چلتا رہا اور جیسے دل کی دھڑکن بھی سست ہو گئی۔ قہقہے۔ الفاظ۔ آوازیں ہونٹوں سے نکلتیں، در و دیواروں میں جذب ہو جاتیں اور کمرے کی فضا گم سم ہو جاتی۔

مغرب کے کالے درختوں میں گرد سے اٹا لال طباق سا اُلجھا تھا۔ چاروں طرف مٹیالا غبار پھیلا ہوا تھا۔ ہوا میں سنسنی اور فضا میں گرمی تھی۔

"آپ بھی چلیے گا؟" عزیز نے کیمرہ لٹکاتے ہوئے کہا۔

مصنوعی جھرنے کے خیال نے ببّر کے دل میں ہلکی سی گدگدی اور سہم بھر دی۔ جیسے اونچی پینگ دل میں ایک لہر سی اُٹھا دے۔ خوشی۔ ہراس۔ خوف۔ اور گدگدی بھری۔

"اُٹھیے، اٹھیے بس جلدی کیجئے"۔ ببّر نے جمیل کو ٹوکا۔

"بیگم دیکھو نا! ابھی کتنی تپش ہے ..... اچھا آپ ان کے ساتھ چلیے ہم ابھی آتے ہیں"۔

"ہونہہ آپ تو چلیے عزیز صاحب۔ یہ آتے رہیں گے"۔

ہوا خاصی تیز ہو گئی تھی۔ ببّر کا دوپٹہ ہوا میں بار بار لہرا جاتا۔ جیسے کوئی آبی پرندہ مچھلی پکڑنے ہوا میں غوطہ لگائے عزیز کی رنگین قمیص اور پتلون جسم سے چمٹی ہوئی تھیں۔

"اُفوہ۔ یہاں ہوا کسقدر تیز ہے"۔ پُل کی ہوا پیر اکھاڑے دیتی تھی۔

عزیز قریب آگیا ہوا کی تیزی پانی کا شور بڑھا رہی تھی۔ مغرب کی جانب آسمان پر بھورا رنگ پھیلتا جا رہا تھا۔

"آندھی کے آثار معلوم ہوتے ہیں"۔ عزیز نے باتوں میں

انگلیاں پھیرتے ہوئے آسمان کو دیکھ کر کہا

"چلئے ہوٹ میں تنبیر بجائی"

"نہیں جی۔ ڈر کا ہے کا ہے چلئے اس دھارا کی طرف چلیں"۔

نیّر نے تندرست کرلیا اُس کا دوپٹہ ہوا میں لہرا اُن گیا۔

"کیا کر رہی ہیں آپ" عزیز نے دوڑ سے نیّر کا ہاتھ پکڑ لیا۔

بھورا رنگ تمام آسمان پر پھیل کر پھیکا پڑ گیا تھا ہوا کا زور مدھم ہو گیا تھا۔ وہ گلے لگے پل کے اُس پار پہنچ چکے تھے دھارا جنگھاڑتا ہوا بل کھا رہا تھا۔ ابابیلیں پانی کی سطح پر منڈلا رہی تھیں بنیاہوں میں چونچ دبائے اچھلے پانی پر نکلا ایک ٹانگ پر کھڑا اونگھ رہا تھا۔ کنارے سے دراہٹ کر ساروں کا ایک جوڑا فٹ بھر پانی میں ڈوبا تھا۔

اُس کا دل زور زور سے دھڑکنے لگا اگر کوئی اس میں گر جائے تو نیّر نے عزیز کی قمیص جیسے پیچھے سے پکڑ لی

"اگر اس میں کوئی گر جائے تو بچے ہوں گے؟" جیسے وہ جواب چاہتی ہو۔

"اوں ہونہہ" اس پر کچھ بے دلی سی طاری تھی۔

"اور اگر کیا کیا ہم سے یہ سب ٹوٹ جائے"

عزیز نے سوچا وہی جو طبعیت کے لہر لئے سمندر کا رُک ہٹ جانے پر ہوتا ہے مگر اُس کے منہ سے صرف یہی نکلا۔

"مہر کا ساگر اس دھارے کی طرح گرجتا شور مچاتا کھل جائے اور ہم تم دونوں تنکوں کی طرح بہہ جائیں" اُس کی آنکھوں میں مہتاب کی تابناکی ابھری تھی۔ اور نظریں کسی غیر مرئی شے پر جمی تھیں۔ ایک عجیب سی ہول نیّر کے دل میں بھر گئی اور دل زور زور سے دھڑکنے لگا۔

"اگر کوئی اُسے زور سے چمٹا لے تو یہ دھڑکن دب جائے۔ . . جلیل صاحب اب تک نہیں آئے مر جائے یہاں کتنا گہرا پانی ہے" وہ سوچ رہی تھی اور یوں ہی آپ ہی آپ اُسے ایسا محسوس ہونے لگا جیسے اُس کی انگلیاں ڈھیلی سی کھال پر رینگ رہی ہوں جیسے تیل میں ڈوبی۔ ایک ہلکی گلابی لہر اُس کے رخساروں کو چھوتی آنکھوں کی نمی میں تیر گئی۔

"کراک" تیز باریک سی آواز ہوا چیرتی دھارے کی گونج میں سما گئی۔

"کراک۔ کراک" مادہ سارس نے لمبی گردن سے پانی پر عمود ڈالتے ہوئے جواب دیا۔ اُن دونوں کی نگاہیں دور پانی سے سمٹ کر آمنے سامنے جھک گئیں اور پھر جھک گئیں بیک وقت جیسے وہ جانوروں کی بولیاں سمجھتی ہوں مجوبیاسی کا نپتی کانپتی سہمی سہمی جیسے کچھ کہہ دیا ہو جیسے کچھ سن لیا ہو جیسے کچھ دیکھ لیا ہو۔

---

ہلکے گیہواں رنگ میں خوب سُرخی بھر جانے سے سلگوں ہو گیا تھا جلیل کی آنکھیں یاقوتوں کی طرح چمک رہی تھیں "میری سات سال کی دوستی کا یہ صلہ" کمرے سے نکلتے نکلتے خانساماں کی رفتار میں کمی آگئی۔

". . جرأت یہ ہمت آخر بیدا کس نے کی" اُسکی آنکھیں غصّہ سے اُبلی پڑتی تھیں

"جیسے وہ کچھ جانتا ہی نہیں" عزیز نے سوچا لیکن اگر وہ کہہ دے "جلیل کی کمزوری نے نیّر کی جرأت نے۔ اُس عورت نے جو اُسکے انگ انگ میں چھپی بیٹھی ہے عمر کے اس طغیان نے جسے وہ نہیں روک سکی اُس پیاس نے جسے جلیل الرحمٰن قریشی پی۔سی۔ایس نہ بجھا سکا۔ اُسکی بدچلنی نے۔ اُسکی کمزوری نے ہاں آپکی کمزوری نے" تو کائنات عالم کے ذرے ذرے کی حرکت اُسکے دل میں سمٹ آئے ساروں کی گردش اُسکے دماغ میں حلول کر جائے۔ اور وہ چُپ رہا۔ اور اُسکی نظریں فرش پر جمی رہیں "آستین کا سانپ نیچ ذات!" اُس کے لبوں کے گوشوں پر سفیدی پھیل گئی۔

"تو نے یہ نہ سوچا کہ میٹرک سے بی۔اے تک کس نے کرایا پیسہ کس نے لگایا نوکری کس نے دلوائی کوئی بھائیوں کے ساتھ بھی ایسا سلوک کر سکتا ہے؟" وہ غصّہ سے کانپنے لگا۔

"ہاں بول اب کھڑا کیا ہے" حاکمانہ انداز اُس کے لہجہ پر حاوی آ گیا تھا

اور جیسے موج تڑپ اُٹھے "میری بدچلنی نے تمہاری آوارگی نے۔ سات سال کی کمزوری نے۔ سات سال کی آوارگی سات سال کے ساتھ نے۔ بُرائی نے۔ گندگی نے۔ میری غربت نے تعلیم کے شوق نے میری صورت نے میرے جسم نے . . . بھائی! سلوک!! دوستی!! ہونہہ!!!"

جلیل کے چہرے پر گھناؤنی سیاہی چھا گئی گاڑھی گاڑھی پھٹی پھٹی نیلاہٹ کی رمق لئے کمرے میں سکوت تھا اور تاریکی۔ کامل سکوت اور گہری تاریکی جیسے گھنے جنگل کی ڈراؤنی وسعتوں میں۔ جیسے قبر کے اندھیرے میں۔ جیسے دل کی گہرائیوں میں۔

سیّد مسعود زاہدی

---

# سیاہ پوش

سڑکوں پر، پارکوں میں، سورج کی کندن ایسی چمکتی روشنی میں چند اُداسی کا لبادہ پہنے سیاہ پوش ہستیاں نظر آتی ہیں۔ شاید یہ پچھلے تین چار سال کی بات ہے۔ ماضی کا سایہ پھیلتے پھیلتے اب بہت لمبا اور وسیع ہوگیا ہے۔ سیاہ پوش انسانوں کی تعداد ہر لحظہ بڑھتی جارہی ہے۔ مایوسی کے لبادوں کی تعداد روزافزوں ترقی پر ہے۔ پہلے اس گروہِ ماتمی میں صرف چند آدمی شریک تھے آج ساری خدائی نے ناامیدی کی سیاہ چادر کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اوڑھ لیا ہے، اور قبرستانوں کے ارد گرد فاتحہ پڑھنے والوں کی گنتی بڑھتی ہی چلی جارہی ہے۔ ان تین چار سالوں میں زیست تھک کر ہمیشہ ہمیشہ کے لئے سرِ راہ سوجانا چاہتی ہے۔ قوموں کا عروج و زوال، اور آئندہ آسودگی کے خواب شرمندہ تعبیر ہوتے نظر آتے ہیں۔ مغرب کے برباد خیابان سے ایک آواز اُٹھتی ہے اور صفحۂ گیتی پر پھیلتی چلی جاتی ہے۔

"انسانی جہل کے آخری پندرہ ہزار سال۔ انسانی بربادی کی ایک سو پچاس صدیاں۔ اور موجودہ دور ان جہالت بھری ان گنت صدیوں کا تو نہیں کم ازکم وقت کے ایک بڑے قیمتی حصّہ کا اختتام ہے۔ تاریکی کے پندرہ ہزار سال گذر جانے کے بعد روشنی کی کرنیں پھر نئے سرے سے سطحِ گیتی پر پھیل جائیں گی۔"

پندرہ ہزار سال کی تاریخ اُس دَور کا آغاز جس کے اختتام نے انسان کے سوکھے دُبلے بھوک سے ستانے اور گلا گھونٹ دینے والے جذبات کے نیچے دبے ہوئے کندھوں کے گرداگرد جسم کے سہارے سہارے، مایوسی، اُمید کے فقدان اور زیست کو دم توڑتے ہوئے دیکھنے کے باعث، ایک سیاہ لبادہ سا اوڑھا دیا ہے۔ اُس سیاہ کفن ایسے لبادہ میں سے کبھی کبھی موتی جیسے سفید دانت چمک اُٹھتے ہیں اور دھوکہ دینے والی مسکراہٹ خواہ مخواہ ہم جنسوں کو مستقبل اور جنگ کے خاتمہ کے بعد نسبتہً زیادہ فراغت نصیب زمانہ کے بارے میں ہوائی قلعے تعمیر کرنے کے لئے مجبور کردیتی ہے۔

آغاز سے انجام تک گذرے یا جلد گذر جانے والے پندرہ ہزار سال کے وقفہ میں انسانیت نے کئی بار سیاہ پوشی اختیار کی ہے۔ لیکن نسلِ آدم نے کئی بار سیاہ لبادوں کو نوچ پھینکا ہے زندگی کئی مرتبہ معصوم بن کر کھلکھلا اُٹھی ہے۔ مُردہ جسموں میں نئے سرے سے جان آ گئی ہے اور انسان ہر بار پُرانے لہو ولعب میں مشغول ہوگیا ہے۔ لیکن اگر ماضی کے وسیع اور حدنظر سے وسیع تر میدان پر نگاہ ڈالی جائے تو معلوم پڑتا ہے کہ گذری صدیوں میں کبھی زیست نے اتنی ناامیدی کا اظہار نہیں کیا جیسا کہ جہالت کے پندرہ ہزار سال کی آخری گھڑیوں میں۔ ممکن ہے کہ آغاز اندھیرے میں ہے اور انجام اپنے قدموں پر۔ اور دوری کے باعث ہم کو ہر بار سیاہ لبادہ نوچ پھینکنے کے بعد انسانی بدن کندن کے مانند دمکتے، اُمیدیں زیادہ اور ناامیدیاں کم، ناممکن کم تر اور ممکن زیادہ، دکھائی پڑتا ہے اور کم ازکم ذہنی زوال کی جھلک تک دکھائی نہیں دیتی جسموں کو بیتک گھن لگتا ضرور نظر آتا ہے کیونکہ ذہنی زوال نزدیک کی چیز ہے اور جسمانی تخریب آغازِ دُنیا سے منسلک کی جاسکتی ہے آغاز جو اب تک اندھیرے میں ہے لہٰذا معدودے چند انسانوں نے ایک محدود وقت کو مطالعہ کا تختۂ مشق بنا لیا ہے، اور وہ وقت کے تختۂ سیاہ پر مشاہدہ کا چاک گھماتے رہتے ہیں۔ سقراط سے لیکر ایچ جی ویلز تک اور ارسطو سے لے کر کانٹ ہیگل اور رادھا کرشن تک اور جو تنزل سے شروع ہوئی تھی وہ اب دماغ تک آن پہونچی ہے۔

جہالت کے پندرہ ہزار سالوں کی تاریخ رُوح کے زوال سے ذہنی پستی تک کا تذکرہ ہے، آغاز میں جسم اور دماغ اتنے مضبوط اور دیرپا نظر آتے تھے کہ ان کی جانب خیال تک کی نگاہیں نہیں اُٹھتی تھیں۔ رُوح ہی محض مطالعہ اور مشاہدہ کے تاثرات کی سطح پر تیر رہی تھی۔ ایک مضبوط جسم اور تندرست دماغ کے مالک نسلِ آدم کو اگر کوئی کمزوری نظر آتی تھی تو صرف رُوح۔ رُوح کی خفتگی کا احساس، اُس کی روز بروز گھٹتی ہوئی بلندی کا منظر۔ رُوح جو عقائد اور فطرت کے اصولوں کو کُلیتاً طور سے تسلیم کرنے کے باعث انسانیت کی پروازوں اور رُحجانات کو ایک ایسی اُونچی سطح پر تھامے ہوئی تھی جہاں اُسے ہر لحظہ مفاد ملتا تھا عشق کا احساس تھا۔ ہر شے کی فراوانی، آبادی کی کمی، اور فطرت کے بیش بہا خزانے انسان کے قدموں میں کتنی ہی لازوال نعمتیں تھیں جو انسان کو رُوح کی بلندی سے جسمانی اور

دماغی برتری کی جانب ایک نگاہ تک ڈالنے نہیں دیتی تھیں، اصل میں حرص و ہوس، کمتری اور برتری، کم دیر اور زیادہ کا زمانہ ہی نہیں تھا کمتری اور برتری انسان انسان کے مابین نہیں تھی بلکہ انسان اور فطرت کے درمیان، اور قدرت نے اپنی برتری کو ایک نہایت ہی خاص شخصیت کی قبا میں چھپا کر نسلِ انسان کو جھرنوں، وادیوں، درختوں، پھلوں اور پھولوں اور خود رو دانوں کے بیش بہا ذرائع بخش دیئے تھے۔ لہٰذا انسان آغاز سے ایک بھولے بھالے معصوم بچے کی مانند زندگی کے دن بتاتا، وقت کی اُس محدود سرحد کی جانب مائل تھا جہاں سے لنکزمانہ کا آغاز ہوتا تھا۔ جسمانی برتری کا زمانہ اور روح کی گھٹتی ہوئی اہمیت

"میرے ہاتھوں میں دم ہے میرا جسم مضبوط ہے میں زیادہ ذرائع سمیٹ سکتا ہوں، کیوں نا ایک وادی کے بجائے دو وادیوں اور ایک خطۂ زمین کی بجائے دو خطہ ہائے زمین کا مالک بن جاؤں"۔

جنگ شروع ہو چلی۔ انسانیت کا بچپن ختم ہو چلا۔ شروعات جسمانی برتری سے ہوئی ایک جنون سا تھا اپنی اپنی قوتوں کو دوسروں کے خلاف آزمانے کا جنون۔ وقت نے بچپن کی معصومیت کو لڑکپن کے چلبلے پن کی جانب راغب ہونا سکھا دیا تھا۔ اب انسان محض نعرے لگانے، غور و خوض کرنے والا بچہ نہیں رہا تھا بلکہ کشتی ایک گُشتی کا اکھاڑہ بنتا جا رہا تھا۔ Survival of the fittest کا اصول عمل میں لایا جا رہا تھا اور عادت ایک بار جب انسان کے ساتھ چمٹ جاتی ہے تو چھٹنے کا نام نہیں لیتی۔ انسان کو عادت پڑتی جا رہی تھی۔ وہ ایک دوسرے سے خواہ مخواہ قوت آزمائی کرنا چاہتا تھا لیکن چند اصولوں کے ماتحت۔ تاکہ لطف زیادہ حاصل ہو سکے اُسے اب بھی قدرت سے خوف تھا وہ اب بھی مختلف قوتوں کے سامنے جھکتا تھا اور غاروں میں کندہ کی ہوئی مورتیوں کو بہلا پھسلا کر اپنے ہم جنسوں سے لڑتا تھا۔ آہستہ آہستہ قوت آزمائی کا ذوق ایک نہایت ہی مقدس آرٹ کی صورت اختیار کر گیا۔ دیوتاؤں کو خوش کرنا مقصود ہو تو اُس کا ذریعہ یہی تھا کہ مختلف عقائد کے پابند انسانوں سے نبرد آزما ہو کر نفرت کے شادیانے عبادت گاہوں میں بجائے جائیں۔ لڑائی کے کرتبوں کی نمائش ہو اور جنگی رقص کو تکمیل تک پہونچایا جائے۔ لہٰذا وہ دور شروع ہو چلا جو آہستہ آہستہ جسموں کو ختم کرنے کے درپے تھا۔ جوں جوں قوت آزمائی کا ذوق بڑھتا گیا توں توں جنگ کے منظم طریقے استعمال ہونے لگے!

سلطنتوں کا وجود، قوت کے سر سہرا، کروڑی قسم کی انسانی طبقاتی تقسیم اور قوت کے خلاف دماغی ترقی کا جنون، تمام کے تمام اُس انسانی دور کی اُپج ہیں جب عقل، فہم و فراست کا نام و نشان تک نہ تھا۔ لیکن آہستہ آہستہ شکست خوردہ انسانوں نے جسم کی کمتری کی مایوس کن اور عادی اور زندگی کفن بدوش غلاموں کو اُس حق تک پہنچانے کے لئے جو ہر ایک انسان کو قدرت اور آفریدہ سے پہونچتا تھا ایک نئی دریافت کی طرف توجہ دینی شروع کر دی۔ جسموں پر دماغ کی برتری کمزور جسموں نے سپاہ لبادوں کو ترک کر دیا اور وقت کی ترقی کے ساتھ ساتھ ایک نیا خبط سوار ہوتا چلا اصل میں انسان کی جہالت کی تاریخ ابھی مخبوط الحواسی سے آغاز ہوتی ہے اور ابتدا میں تو واقعی نیا دار مُولا ہی بیت ہی بزنس تھا۔

"حکومت طاقت سے نہیں حکمت سے چلتی ہے۔ راج نیتی ایک نہایت اہم شے ہے۔ انسانوں کو کیا جدھر کل پھیر و اُدھر کو مُڑ جائیں۔ نوع انسانی میں بہتر سوچنے کی طاقت سے قطعاً محروم ہیں اور وہ نہایت آسانی کے ساتھ بھیڑوں کے مانند ہانکے جا سکتے ہیں اور حکم ملتے ہی عجیب و غریب کرتبوں کی نمائش کر سکتے ہیں۔ ہاں مرد شوریدہ سر! آزماؤ اپنی قوتیں بہادرو! اگر میدانِ جنگ میں مر گئے تو جنّت، سُرگ، بہشت کے دروازے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے کھل جائیں گے۔ اور اگر فتح پائی تو دولت، ثروت، عزت، فتح و نصرت تمہارے ہاتھ ہے اور تمہارا نام صفحۂ ہستی پر ہمیشہ کے لئے زندہ ہو جائیگا۔"

جسم کی برتری پر فوقیت حاصل کر لینے کے بعد دماغ میں من بھاونے راگ گانا شروع کر دیئے۔ انسان جو شاد پسند بنتا گیا وہ غلامی کے دور میں قدم رکھنے کے بعد ایک نہایت تعجب خیز خیالاتی سلسلۂ عمل میں اب اسکڑا کہ زنجیر زیادہ مضبوط ہوتی گئی۔ اور جسموں کے گرد بندھے رہنے اور تکلیف دہ ہونے کے باوجود انسان نے غلامی، زبردست کی محکومیت کو میرا قبضہ، میرا ملک، میرا بادشاہ، ہمارا حکمراں ایسے مفروضات غیر مادی کی بنا پر بخوشی قبول فرما لیا۔ حاکم کی فتح رعایا کی فتح تھی۔ شکست رعایا کی شکست جو بیروزگاری کی تعداد کی افراط اور محلات عیش و عشرت میں کمی، مغلوبیت کے باعث سینکڑوں بدعتوں کا عروج، بھوک کا آغاز بھی انسانیت کے دماغ پر مسلط ہونی پذیر، اشیاء کے ملکیت کے خیال کو فنا نہیں کر سکا۔ آزادی غلامی میں تبدیل ہوتی گئی۔ مصیبتوں میں اضافہ ہوتا گیا اور دماغ زوال کی جانب راغب۔ انسان کوشش کرنے پر بھی

ماضی میں جھانک نہیں سکتا تھا۔ وہ ہر لحظہ بڑھتی ہوئی مغلوبیت کو زیست کا راز سمجھ بیٹھا تھا۔ راج دربار میں عزت، عہدۂ سرکاری پر تعیناتی، اور غلامی کے مکروہ مظالم کا ایک سبز بنا روح کی کٹی ہوئی پرواز ہی تو تھا اور بھلا کیا تھا۔ شرح ذاتی آزادی، بلندی پرواز، خود داری اور شخصی ذمہ داری کے اصولوں کو توڑ کر مغلوب بستی اور اپنے جان و مال کی حفاظت دوسروں کے ذمہ ایسے تباہ کن عقائد پر اُتر آئی تھی۔ پہلے انسانی حفاظت خود اپنی ذات سے متعلق تھی اب آہستہ آہستہ وہ دوسری ذات سے وابستہ ہوتی جا رہی تھی۔۔ دوسری ذات کی موت اپنی موت تھی۔ حاکم کی شکست اپنی سیاہ پوشی کا باعث۔ اگر حاکم غمگین ہے تو رعایا بھی مایوسی کا سیاہ لبادہ زیب تن کرے اور جب حاکم یا بڑا نے حاکم کی واپسی حاصل ہوئی قوت کے ساتھ ساتھ یہ لبادہ نوچ کر پھینک دیا جائے اور تنبیہ غلامی کے خیالات کو سیراب کرتے نسل انسان خوشی اور مسرت کے راگ میں ڈوب جائے گھی کے چراغ جلیں اور حکومت کے جھنڈے کو کھڑکیوں کے سہارے ٹانگا جائے۔ اور نغمہ زنوں پر پھولوں کی بارش کی جائے۔ سیاہ پوشی کے بعد فراغت کی چند گھڑیاں، ایک لمبی نا ختم ہونے والی کہانی میں مزاح کے چند ٹکڑے اور مغلوبیت کا ترقی یافتہ نمونہ۔۔۔

جہالت کے آغاز سے قرنِ وسطےٰ تک حکومتیں محض طاقتور حکمرانوں کی شان و شوکت اور شاہی دبدبہ تک ہی محدود تھیں، ابھی زبردست سے زبردست آمر یا مالک کرنا نہیں سیکھا تھا کہ اُسے خوراک اور پہننے اوڑھنے تک سے محروم کر دیا جائے۔ اپنی رعایا کو اچھا کھاتے اور پہنتے ہوئے دیکھنا حکومتوں کی شان تھی۔ اپنی رعایا کو زیادہ سے زیادہ دولت فراہم کرنا اُن کا فرض۔ لیکن قرنِ وسطیٰ کے بعد سکندرِ اعظم کے مانند ساری دُنیا پر قابض ہونے کے تجربہ کو دُہرانے کی سکیمیں ہوا میں معلق ہو چلیں۔ اور بیچ گرد و نواح سے مطمئن نہ ہو کر دُور دراز ملکوں تک پر قابض ہونے کا جنون سوار ہو چلا۔ مقصد وہی پُرانا تھا یعنی اپنی رعایا کو زیادہ مال و دولت فراہم کرنا۔ لیکن ذرائع زیادہ مُہلک اور خطرناک اور اس ہلاکت اور بربادی کے آرٹ کو بلندی پر پہونچانا ہی آہستہ آہستہ دماغ کا مطمعِ نظر بنتا گیا۔ وجوہات نہایت ظالمانہ حیثیت اختیار کرتی جا رہی تھیں۔ دماغی برتری جہالت کو ودیعت کرتی ہے اور صحت مندانہ عناصر کو ترقی یافتہ بننے سے باز رکھتی ہے۔ لہٰذا قرنِ وسطیٰ کے بعد سے انسانی جہالت کا بدترین دَور شروع ہوتا ہے۔ سیاہ پوشی کا دور تھا لیکن آغاز میں سیاہ لبادوں کو پہننے کی نوبت نہیں آئی۔ جب کبھی کبھی انسان قابلِ فراموش لمحوں کے لئے مایوسی کی گھٹی گھٹی ندی میں ڈوب جاتا تھا اور پھر مقابلتاً فراغت کے دھوؤں میں کھو جاتا تھا۔

قرنِ وسطیٰ کا آغاز اجتماعیت اور روحانیات کی ناقابلِ فہم آمیزش کا آغاز ہے۔ انسان اجتماعی طور سے انسانیت پر نظر ڈالنا سیکھ رہا تھا اور مذہبیات اس قسم کے ہیولے اس کے گرد تنتی جا رہی تھیں کہ وہ مختلف گروہوں میں سے ایک کا جزو بن کر جہانگیری ہلاکت اور بربادی کی تخریبی سازشوں میں حصّہ لینا اپنی بہتری (و بہبودی) کو سمجھنے لگا تھا۔ بیشتر اس سے اتنا احساس ضرور تھا کہ ہر ایک انسان کو اتنی ہی مقابلتاً فراغت نصیب ہونی چاہئے جتنی خود کو لیکن اب یہ احساس مٹتا جا رہا تھا۔ ذاتی مفاد اور بھلائی کے نئے خیال نے قوموں کو ودیعت کیا اور قوم پرستی نے غلامی کو ترقی دی اور غلامی زیادہ ہلاکت، زیادہ تخریب، کا باعث بنتی گئی۔ اور جہادی سنگین حلقوں کی تعمیر کا آغاز ہوا جوں جوں وقت بڑھتا گیا۔ توں توں انسانی معبودوں کی تعداد بڑھتی گئی۔ نت نئے دیوتا اُفق پر اُبھرنے لگے بادی النظر میں انسان قدرت اور خدا پرستی سے منحرف ہونے لگا لیکن وہ ایک عجیب سلسلۂ عمل میں گرفتار ہو چلا تھا اس لئے ہر کام پر سینکڑوں سجدے ادا کرنے کی سزا ملتی جا رہی تھی معبودِ حقیقی کی طرف راغب ہونے کا وقت کم ہوتا جا رہا تھا اور نئے خداؤں کے سامنے سر جھکانے کا وقت بڑھتا جا رہا تھا۔ قوم، اجتماعیت، حکومت، فوج، مختلف دستورہائے اساسی، اُس کی گردن کے گرد میں بھاری زیورات کی طرح لادتے جا رہے تھے۔ بوجھ بڑھتا جا رہا تھا اور انسان قطعی بے خبر تھا۔ اُسے ایسا محسوس ہوتا تھا کہ وہ بوجھ گھٹانے کے کام کر رہا ہے نئے نظاموں کا فریب بوجھ کو کم کرنے کا ہرگز ہرگز طریقہ نہ بن سکا بلکہ قرنِ وسطیٰ سے موجودہ دَور تک ایک بارگراں سنگِ خارا کی چکّی کے مانند لٹک سا گیا۔ سچ انسان نت نئی زمین تیار کرتا ہے تاکہ اُس میں نئے نظام کے بیج بوئے لیکن پودوں کا پھل پہلے ایسا کڑوا اور تخریب کُن ہوتا ہے قرنِ وسطیٰ کی فصل فرانسیسی انقلاب کی صورت میں پوری طرح پھولی پھلی نتیجہ عارضی خوشی ابدی غم میں تبدیل ہوتی گئی۔ برادری، آزادی اور امن کا پیغام اپنی دُنیا میں اپنے آپ انسان کو کچلنے کا پیغام بن گیا۔ انسان نے اتنی بیدردی سے انسان کو

# ٹیلیفون پر

"ہیلو۔ آپ کہاں سے بول رہے ہیں؟"
"میں فرید صاحب کے مکان سے بول رہا ہوں۔"
"مسٹر جاوید کو بلا دیجئے۔"
"جاوید بول رہا ہے۔"
"آہا! آداب عرض ہے مسٹر جاوید۔"
"آداب عرض۔ آپ کہاں سے بول رہی ہیں؟"
"میں ثریا ہوں۔"
"کون؟"
"ثریا۔ ثریا ثریا فتح احمد۔"
"معاف کیجئے۔ میں نے نہیں پہچانا۔"
"آپ مجھے نہیں پہچانتے مگر میں آپکو ایک عرصے سے جانتی ہوں۔"
"جی۔"
"واللہ! مسٹر جاوید کیا ایسے موقع پر فقط جی کہتے ہیں؟ میں سمجھتی تھی، آپ کہیں گے، مجھے آپ سے ٹیلیفون پر مل کر بڑی مسرت ہوئی۔"
"مجھے آپ سے ٹیلیفون پر ـــــ خیر کہئے آپ کو کیا کہنا تھا؟"
"میں کئی دن سے کہنا چاہتی تھی۔ آپ کسی دن ہمارے ہاں آئیں، کہئے آپ کب آئیں گے؟"
"مجھے آپ کا مکان نہیں معلوم۔"
تفصیلی پتہ بتایا گیا پھر پوچھا گیا۔ آپ آج شام آئیں گے؟"
"مجھے فرصت نہیں ہے۔"
"یہ کوئی عذر نہیں فرصت نکل سکتی ہے۔"
"دیکھوں گا۔"
"جی نہیں وعدہ کیجئے۔"
"وعدہ تو نہیں کرتا کوشش کروں گا۔ آداب عرض۔"
دوسرے روز۔
"ہیلو ہیلو جاوید صاحب ہیں؟"
"جاوید میاں اندر ہیں۔ ابھی بلاتا ہوں۔" (وقفہ)
"ہیلو کون؟"
"ثریا۔ جاوید صاحب ہیں؟ واہ صاحب کل خوب آئے۔ انتظار میں آپ نہیں جانتے مجھے کسی تکلیف ہوئی۔ اے واہ! کیا مردوں کا شیوہ یہی ہے؟"
"مجھے فرصت نہیں تھی میں نے کہہ دیا تھا۔"
"آج وعدہ کیجئے۔"
"وعدہ تو میں کبھی نہیں کیا کرتا۔"
"اچھا تو بغیر وعدے کے چلے آیئے۔"
"آپ کو اتنا اصرار کیوں ہے؟"
"واللہ! مسٹر جاوید۔ کیا آپ نہیں سمجھ سکتے؟ جب سے آپ کو دیکھا ہے ـــ"
"خیر جانے دیجئے ایسی باتیں نہ کیجئے آپ کو شرم کوش دارد۔"
"خوب! خوب اکتنا پاکیزہ مذاق! ـــ اچھا تو آج انتظار کروں گی۔"
"اچھا تو جب موقع ملے گا آجاؤں گا۔ آداب عرض۔"
"ہیلو۔ ہیلو ـــ دیکھئے ـــ"
اسی دن سے ملازم کو حکم مل گیا کہ افتخار صاحب کے بنگلہ سے ثریا بیگم کا ٹیلیفون آئے تو بلا تامل کہہ دینا۔ جاوید میاں نہیں ہیں۔"

دو دن کے بعد۔
"بھائی جان آپ کے لئے ٹیلیفون آیا ہے۔"
"کون ہے فہر؟"
"کالج سے کوئی بول رہا ہے۔"
"ہیلو!"
"جاوید صاحب ہیں؟"
"اوہ! آپ ہیں"
"جی ہاں۔ صاحب یہ کیا طریقہ ہے۔ جب ٹیلیفون کیا، جواب ملا نہیں ہیں واللہ آپ بڑے وہ ہیں۔"
"دیکھئے مجھے اس طرح پریشان نہ کیجئے۔"
"خوب! پریشان تو آپ مجھے کر رہے ہیں وعدہ کرتے ہیں مگر

نہیں آتے۔ واللہ! کیا آپ پیدل ہیں؟

"جی نہیں۔ میں پیدل نہیں، میرے پاس موٹر ہے۔"

"واللہ! سوال کچھ جواب کچھ۔ سادگی انتہا ہو گئی۔۔۔ آپ خاموش ہیں۔ ہیلو ہیلو۔ اوہ!"

تین روز بعد ایک خط آیا۔ لفافہ کھولا تو ایک فوٹو نکلا ایک محبت نامہ بھی تھا، بڑا ہی پُراثر۔ آخر میں التجا کی تھی "نہیں آتے تو نہ آیئے۔ کم از کم اپنا فوٹو تو بھیجئے۔" نہ جواب آنا اور نہ فوٹو۔ ہاں ٹیلیفون آتے رہے۔ دوسروں کے ٹیلیفون بھی آئے۔ مگر غلطی سے اُن کو بھی جواب دیا گیا "نہیں ہیں"۔

ہمارا ہیرو سوچتا تھا۔ دو چار احباب کہتے تھے کہ آج کل بعض "زندہ دل" لڑکیاں ٹیلیفون کر کے ان کا ناک میں دم کیا کرتی ہیں میرا خیال تھا کہ یہ لوگ شیخی بگھارنے کے لئے ایسا کہا کرتے ہیں۔ مگر اب پتہ چلا۔ اس میں اصلیت ضرور ہے، اچھا شغل ہے۔۔۔ اب تو اس کا یہ حال تھا۔ ٹیلیفون کھڑکا، ہزدہ کھڑکا۔

ہمارا ہیرو بے حد خوبرو تھا۔ ساڑھے تین سو کے عہدہ پر فائز تھا۔ کئی جگہ سے لڑکیوں کے پیام آرہے تھے۔ ایک پیام تو خود اسکی بہن مہر سلطانہ لائی تھی۔ اس کے کالج میں ایک بڑے گھر کی خوبصورت لڑکی پڑھتی تھی۔ مہر اس کو بھابی بنانے کی فکر میں تھی۔ یہ کوئی نئی بات نہ تھی۔ نسوانی تعلیمی اداروں کی تاریخیں ایسی کئی مثالیں پیش کر سکتی ہیں جہاں کئی لڑکیاں کئی دوسری لڑکیوں کی سعی سفارش سے ان کی بھابیاں بن گئی تھیں۔ اور یہ دوسری لڑکیاں بھی اپنی باری پر دوسروں کے بھائی بندوں سے عقد ساج میں آگئی تھیں۔ غرض یہ ایک خوشگوار چکر تھا۔ نیکی کا بدلہ نیکی یہ اصول کارفرما تھا۔ عورت فطرتاً "نسبت ساز" ہوتی ہے اور نسوانی مدرسوں اور کالجوں میں اگر نصابی تعلیم کے ساتھ ساتھ اس فطری جذبہ کی تربیت بھی خود بخود ہو جاتی ہے تو ظاہر ہے، یہ بھی قوم کا ایک زبردست فائدہ ہے۔

مہر کی پسند کی لڑکی کے علاوہ ایک اور لڑکی کا پیام آیا تھا۔ موخر الذکر لڑکی کو اوّل الذکر سے زیادہ زر و زیور دیا جا رہا تھا اسی لئے جاوید کے والدین اس دوسری لڑکی کی طرف زیادہ مائل تھے۔ اور خود جاوید۔ وہ اپنی بہن کو بے انتہا چاہتا تھا۔ مہر اس لڑکی اور اس کے خاندان کی قصیدہ خوانی اس زور شور کے ساتھ کرنے لگی تھی کہ جاوید کو اپنی بہن کی خواہش رد کرنا مشکل نظر آتا تھا لیکن دوسری طرف والدین تھے۔ ان کی دل شکنی بھی اسے منظور نہ تھی۔ وہ گومگو کے عالم میں تھا لیکن ٹالنے کی غرض سے کہہ دیا کرتا تھا "مجھے شادی کی جلدی نہیں ہے۔"

مگر لڑکی نمبر ایک اور لڑکی نمبر دو، دونوں کے والدین کو جلدی تھی۔ اچھے لڑکے آج کل کم یاب ہیں جاوید قسمت سے مل گیا تھا دونوں لڑکی والے اسے ہاتھ سے جانے نہیں دینا چاہتے تھے۔ چنانچہ ایک عجیب صورت حال پیدا ہو گئی تھی۔ لڑکی نمبر ایک والوں نے پندرہ ہزار روپے کا جہیز اور جوڑے پیش کئے تو لڑکی نمبر دو والوں نے بیس ہزار کی پیشکش کی گویا کہ لڑکے کا ہراج (نیلام) ہو رہا تھا۔

جاوید سوچتا تھا، اگر یہی رفتار رہی تو وہ دن دُور نہیں جبکہ عام طور سے لڑکے باقاعدہ نیلام چڑھنے لگیں گے۔ اس کی چشم تصور نے دیکھا، شہر میں مخصوص آکشن ہال کھلے ہوئے ہیں جہاں لڑکوں کا ہراج ہوا کرتا ہے۔ ایک دن ملاحظہ احباب کے لئے مقرر ہے جب لڑکی والے آتے ہیں لڑکوں کو ٹھونک بجا کر دیکھتے ہیں اور اپنی پسند کے لڑکوں کے نمبر نوٹ کرتے جاتے ہیں۔ دوسرے دن نیلام ہوتا ہے آکشن ہال میں بھیڑ بھاڑ ہے۔ ہراجی ایک ایک لڑکے کو پیش کرتا ہے اور ساتھ ساتھ کہتا جاتا ہے "دیکھئے حضرات یہ لاجواب مال ہے۔ خوش رو، خوش اخلاق، لائق فائق، روشن خیال، ملنسار، دیکھئے ایسی چیز مشکل سے ملتی ہے۔ اس کے دس ہزار۔ لو لیجئے حضرات بولیئے" اور خواہشمند اپنی اپنی بولیاں بولتے ہیں اور پھر ون، ٹو، تھری ایسٹ! یہ مال فروخت ہو جاتا ہے۔

جاوید کے ساتھ عملی بھی یہی واقعہ پیش آرہا تھا۔ دونوں لڑکی والے ابھی اپنی بولیاں بول ہی رہے تھے کہ ایک تیسری لڑکی والے ٹپک پڑے ان کی بولی تھی پچیس ہزار کہ جس کے نصف میں ساڑھے بارہ ہزار۔ دریافت پر معلوم ہوا کہ لڑکی کا نام ثریا ہے۔

جاوید نے کان کھڑے کئے۔ ایں کلے دیگر شگفت۔ دو محاذوں سے عہدہ برآ ہونا دشوار تھا۔ اب تیسرا محاذ بھی کھل گیا۔

اس اثنا میں ٹیلیفون آتے رہے۔ ایک روز کا واقعہ ہے جاوید کسی کو ٹیلیفون کرنے کے ارادے سے آلہ کے پاس گیا ہی تھا کہ گھنٹی بجی۔ خطرہ کی گھنٹی۔

"ہیلو"

"کون صاحب بول رہے ہیں؟"

"جاوید" بے خیالی تیرا برا ہو!

"آہ! جاوید آخر کب؟ یہ بے رُخی، یہ سرد مہری آخر کب تک؟ نہ خود آئے نہ جواب ہی دیا۔ فوٹو ہی بھیجا!"

"محترمہ ۔۔۔ دیکھئے آجکل ٹیلیفون کم استعمال کرنے کا سرکاری حکم ہے محترمہ۔"

"نہیں مجھے ثریا کہو۔"

"محترمہ۔ خدا کے لئے مجھے بخش دیجئے۔ آپ تعلیم یافتہ ہیں۔ بیکٹ مد سمجھتی ہیں۔ مجھے دُور کا ڈھول سمجھئے۔"

"نہیں نہیں نظروں سے دُور ہو مگر کان اور دل سے قریب ہو۔ واللہ! دل کی دھڑکن تمہیں ٹیلیفون پر سنائی نہیں دیتی؟ میری سنو جو گوش حقیقت نیوش ہو پھر دیکھے سروں؟ تو کونسی بدلی میں مرے چاند ہے آجا۔ تو کونسی ۔۔۔"

"دیکھئے آپ ایسی باتیں کریں گی تو میں آبا سے کہدونگا۔"

"میرے آبا آپ سے مل کر خوش ہوں گے۔"

"آپ کے آبا نہیں میرے آبا۔"

"نہیں نہیں۔ ایسی دھمکیاں نہ دو جاوید واللہ! میری سرد آہیں تمہیں سنائی نہیں دیتیں؟ آخر تمہیں میرا موم کا دل توڑنے میں کیا لطف آتا ہے؟"

"دیکھئے مجھے نزلے کی متعدی بیماری ہے۔ ٹیلیفون پر کہیں آپ کو بھی ۔۔۔ اچھا خدا حافظ۔"

تیسرے روز پھر حسب معمول گھنٹی بجی جاوید کے والد ٹیلیفون کے پاس تھے۔

"ہیلو"

"کون صاحب ہیں؟"

"میں فرید ہوں۔"

"جی؟"

"فرید۔ فرید۔"

"اوہ! معاف کیجئے نمبر غلط مل گیا ہے!"

چند روز بعد جاوید بائسکوپ دیکھنے گیا وہ دیر سے پہنچا تھا۔ اندھیرے میں ٹٹولتا ہوا ایک کرسی پر جا بیٹھا وقفہ ہوا روشنی ہوئی تو اس نے اِدھر اُدھر دیکھنا شروع کیا اتنے میں پیچھے سے آواز آئی "مسٹر جاوید" گردن موڑ کر دیکھا ایک لڑکی نے کہا: "آداب عرض" جاوید نے دبی زبان سے جواب دیا۔ اس لڑکی کے ساتھ دو اور لڑکیاں تھیں۔ تینوں سرگوشیاں کر رہی تھیں اور کھلکھلا کر ہنس رہی تھیں۔

جاوید سوچ رہا تھا یہ کون لڑکی ہے؟ میں نے اسے کہیں دیکھا ہے۔ اتنے میں پیچھے سے آواز آئی "آپ نے مجھے نہیں پہچانا؟"

جاوید فوراً پہچان گیا وہاں سے اُٹھ کر جو بھاگا ہے تو سیدھا گھر آکر دم لیا۔

دوسرے روز اُس نے اعلان کیا کہ لڑکی نمبر تین کا پیام نامنظور۔ والدین کو حیرت ہوئی۔ مالیاتی نقطۂ نظر سے یہ پیام اُن کی توجہ جذب کر چکا تھا اور پہلے دو پیاموں کی اہمیت ان کی نظروں میں گھٹ گئی تھی اس انکار کی وجہ بار بار پوچھی گئی۔ جاوید بس اتنا کہتا تھا "میں وہاں نہیں کرنا چاہتا۔"

اس ہٹ کا کوئی علاج نہ تھا۔ چار و ناچار لڑکی نمبر تین کا نام فہرست سے خارج کر دینا پڑا۔ مشاطہ کو انکاری جواب دیدیا گیا۔

اور جب یہ مرحلہ طے ہو گیا تو جاوید نے دوسرا اعلان کیا "مجھے شادی کی جلدی ہے۔"

عجیب لڑکا ہے! ابھی کل تک کہتا تھا، جلدی نہیں ہے اب کہتا ہے، فوری ضرورت ہے۔

مہر سلطانہ کی سرگرمیاں پھر تیز ہو گئیں۔ لڑکی نمبر ایک کا پروپیگنڈا دن دونی رات چوگنی ترقی کرنے لگا۔ بھائی کے دل کے قلعے پر ہر زاویہ سے حملے کرنے لگی۔ والدین کو ہم نوا بنانے کے لئے اُس نے کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھا

بالآخر مہر کی محبت نے اثر کیا۔ باوجودیکہ لڑکی نمبر ایک نمبر دو کے مقابلہ میں زر زیور کم پا رہی تھی لیکن قرعہ اسی کے نام پڑا۔ مہر کی خوشی دیکھنے سے تعلق رکھتی تھی۔ اُس کا خلوص اُس کے چہرے پر رنگ لایا تھا۔

والدین پہلے منگنی کر کے چند ماہ بعد شادی کرنا چاہتے تھے لیکن خدا جانے کیوں لڑکے کو جلدی تھی۔ اس لئے منگنی کا خیال ترک کر دیا گیا۔ دوسرے مہینے شادی کی تاریخ مقرر ہو گئی۔

اس واقعہ کے دو روز بعد۔

"ہیلو۔ ہیلو۔ ثریا بیگم کو بُلانا کہنا کالج سے ٹیلیفون آیا ہے۔" (وقفہ)

"ہیلو کون ہے؟"

"جاوید"

"جی؟ زور سے بولئے۔"

"جاوید۔جاوید!"

"اوہ! آپ ہیں۔ کیا کہنا چاہتے ہیں آپ؟"

"میں نے کہا ایک خوشخبری سنئے!"

"جی!"

"اس خاکسار کی شادی جناب عنایت الرحمٰن کی لڑکی کنیز فاطمہ سے اگلے مہینے مقرر ہوگئی ہے!"

"میں جانتی ہوں!"

"پھر آپ مجھے مبارکباد نہیں دیتیں؟"

"دیکھئے آجکل ٹیلیفون کم استعمال کرنے کا سرکاری حکم ہے!"

"اوہو! —— تو آپ شادی میں آئیں گی نا؟"

"میں ایسے غیروں کی شادی میں نہیں جایا کرتی!"

"مگر میں سمجھتا تھا، آپ مجھے اپنا ——!"

"میں آپ سے گفتگو کرنا پسند نہیں کرتی۔ آپ ہیں کس خیال میں؟ آخر آپ کو اتنا دماغ کیوں ہے؟ کیا سرخاب کے پر لگے ہوئے ہیں؟ آپ —— آپ —— آپ کس کھیت کی مولی ہیں؟ ——"

"مولی موسٹ ہے میں گاجر ہوں۔ ہاہاہا!"

"آپ —— آپ۔ کتنا بھونڈا مذاق ا —— ٹیلیفون رکھدیجئے"

"ہاہاہا!"

اور کوئی پندرہ روز بعد ہمارے ہیرو نے ایک خبر غیر معمولی دلچسپی سے سُنی اُس کے دوست حسان نے کہا "جاوید کیا بتاؤں چند روز سے ایک لڑکی ٹیلیفون پر مجھے بیحد پریشان کر رہی ہے ثریا ہے اُس کا نام . . . . !"

نا کارہ حیدرآبادی!



# غزل

دیں وہ چھُپ چھُپ کر محبّت کا صلہ
چاہنے والے کا دل پائے جِلا
زلزلے آئے قیامت کے بہت
مُنتظر اُن کا جگہ سے کب ہلا
حُسن چھا جائے جہانِ عشق پر
ہے یہی تاثیرِ صہبائے وِلا
وہ چھُپے دل کی کلی مُرجھا گئی
اُن کو دیکھا غنچۂ خاطر کھِلا
زیبِ رُخ کب تک نقابِ غیریت
برملا مجھ سے کریں میرا گِلا
لذّتِ خود رفتگی ذوقِ سجود
مجھکو خلوت میں ملا جو کچھ ملا
حُسن لافانی خدا میرے لئے
عشقِ صادق میرا شیخِ سِلسلہ
خاک و زر یکساں ہیں محو دوست ہوں
زرد مٹّی کو بھی میں سمجھا طِلا
بن گیا عین الیقیں حق الیقیں
اُٹھ گیا یوں اعتباری فاصلہ
عشرت افزائے نگاہِ نُکتہ رس
رُوح پرور حسرتوں کا قافلہ
ساقیا! منظور پر چشمِ کرم
ہاں، یہیں جامِ مے اطہر پلا

علی منظور!

# ٹنّاں پہلوان

آج سے کوئی چالیس پینتالیس بلکہ پچاس برس پہلے لال کنوئیں کے بازار میں، قاسم جان کی گلی کے نکڑ پر جو کی پچھائے اسینی آگے رکھے ایک پستہ قد، کان ٹوٹے، سر منڈائے، چیچک مُنہ داغ میلا سا تہمد باندھے عمر سے اُترے ہوئے مکڑا کی صورت اکڑوں بیٹھے آواز لگایا کرتے "مال کھاؤ تو آؤ۔ کھیر ہے ربڑی ربڑی ربڑی!" یہ آواز کچھ ایسا سارے جسم کا زور لگا لگا کر نکالتے کہ زمین سے بالشت بالشت بھر اونچے ہو ہو جاتے۔ ان کا نام ٹنّاں پہلوان تھا۔

اُن دنوں شیخو والوں، نہر والوں، حوجی والوں وغیرہ کے نام سے کئی مشہور پرانے اکھاڑوں کے علاوہ دو نئے اکھاڑے بھی کھل گئے تھے اُس وقت دلّی کے بعض روٴسا میں کسرت کا شوق باقی تھا۔ کشمیری دروازے نواب سلطان مرزا کے ہاں کسرت اور لڑنت ہوتی۔ نواب صاحب خود بھی اپنے لڑکوں سمیت لنگر لنگوٹا باندھے لڑنت کیا کرتے۔ ادھر حکیم عبدالمجید خاں اور لوہارو والے نواب احمد سعید خاں نے بلیماروں اور قاسم جان کی گلی میں دو اکھاڑے کھول رکھے تھے۔ ایک میں اُستاد انچھو لڑنت کراتے اور دوسرے میں اُستاد شہباز بیگ

دلّی میں صدیق، غلام، کیکر سنگھ جیسے پہلوان تو کبھی پیدا ہوئے نہیں، البتہ پھرتی اور پورپور پرداؤں کرنے والے اس وقت تک اکثر تھے پرانے پٹھوں میں تخولی نے توند نکال لی تھی۔ کلن کتا جھول گیا تھا۔ گھوسی والے اور شدن گلی بھی دونوں دنگلی نہیں رہے تھے۔ صرف انچھو اور شہباز بیگ نے حکیم اور نواب کے سہارے اپنی اپنی اُستادی کو سنبھال رکھا تھا۔ یا ایک آغا نوبڑے کو بھو۔ اس نے بعض کشتیاں مار کر اپنی دھاک بٹھا رکھی تھی۔ اسے اپنی کھسوٹ پر بڑا ناز تھا اور واقعی اس کی پہلی جھپٹ شیر کی جھپٹ ہوتی۔ کھڑے ہوتے ہی اگر اس کا داؤں چل گیا تو اپنے سے دُگنے کو نیچے لے آتا۔ ورنہ سارے اکھاڑے میں ناچتا رہتا۔ چنانچہ جب پہلی مرتبہ غلام پہلوان دلّی میں آیا ہے اور دنگل میں اُتر کر خم ٹھونکے ہیں تو آغا تو بڑا ہی تھا جس نے سامنے آکر کہا ہے کہ پہلوان آؤ دو دو ہاتھ ہو جائیں۔ غلام اُس کی طرف تعجب سے دیکھنے لگا کیونکہ قدو قامت میں خاص تھا مگر توند نکلی ہوئی اور جسم تھل تھل۔ آغا بولا "پہلوان دیکھتے کیا ہو ایک دفعہ تو میں تمہیں نیچے لے آؤں گا۔ اس کے بعد اگر تم چت نہ ہوئے تو میں جانتا ہوں کہ تم میری ہڈی پسلی ایک کر دو گے خیر جو کچھ بھی ہو نام تو رہ جائے گا!" غلام بڑا سمجھدار تھا۔ خیال کیا ہو گا کہ کہیں مرد کی موت نامرد کے ہاتھ نہ آجائے۔ اگر واقعی اس نے گرا لیا تو ساری شہرت خاک میں مل جائے گی۔ ہنس کر آغا کو گلے سے لگا لیا اور کہنے لگا "پہلوان تم ایسے ہی ہو۔ مگر میں فی الحال کشتی لڑنے نہیں آیا ہوں۔"

... زمانے میں سال کے سال یہاں صرف دنگل بندھا کرتا تھا۔ تھولی مل کا بدانی کا ایک کارخانہ دار یہ دنگل باندھا کرتا۔ زینت محل کے دروازے میں دو سہ دریاں تھیں۔ دروازے کے اندر گھسنے ہوئے بائیں ہاتھ کی سہ دری میں تھولی مل کی بیٹھک تھی اور وہیں کاریگر کام بھی کیا کرتے تھے۔ آغا نوبڑے کا گھر چونکہ سامنے ہی چابک سواروں کی گلی میں تھا اس لئے دنگل کے سلسلے میں وہ اس تھولی مل کے پاس آبیٹھا کرتا۔

آغا چابک سواروں میں سے تھا۔ شاہزادوں کے مشہور اُستاد شہسوار خاں کو لوگ اس کا پردادا بتلاتے تھے۔ کالے خاں ملے خاں کے دیکھنے والے تو اس وقت بھی ہوں گے۔ قلعہ کی بربادی کے بعد مہاراجہ شودان سنگھ نے انہیں الور بلا لیا تھا۔ شودان سنگھ کے بعد پٹیالے چلے گئے تھے۔ وہیں اُستادوں کی طرح رہے اور وہیں اُن کا انتقال ہو گیا۔

آغا کے بڑے بھائی پہلوان بھی تھے اور چابک بھی ہمیشہ اُن کی بغل یا ہاتھ میں رہتا۔ لیکن اب شہر میں ایسا کوئی رئیس تو رہا تھا نہیں جس کے ہاں ریس سواری کے گھوڑے ہوتے اور انہیں اپنے لڑکوں کو شہسواری سکھوانے کی ضرورت پڑتی۔ اب آخری دور میں تین شخص گھوڑوں پر نکلتے تھے۔ حکیم محمود خاں، نواب احمد سعید خاں یا حکیم بدرالدین خاں۔ ان کے بعد حکیم عبدالمجید خاں اور حکیم واصل خاں کو بڑی ہانکنے کا شوق ہو گیا تھا۔ اچھا تو آغا کا بھائی نہ کبھی دنگل میں اُترا نہ اُس نے غالباً کبھی چابک سواری کی۔

انہیں تو جتنی جلد ہو سکے وار پار کی فکر ہوتی ہے۔ کچے پکے جتنے داؤں پیچ یاد ہوتے ہیں کوئی باقی نہیں رکھتے۔ چنانچہ یہ کشتی بھی اسی قسم کی تھی۔ دونوں اپنے اپنے اُستاد کا نام روشن کرنا چاہتے تھے۔ پور بور پر داؤں کرنے لگے۔ ادھر سے ایک دستی ہوتی اُدھر سے دو دستی۔ ایک انٹی مارتا تو دوسرا اکھیڑ میں بیٹھ جاتا۔ کسی نے قینچی باندھی تو کسی نے نقی۔ ایک طرف سے ہتکوڑا ہوا تو دوسری طرف سے ٹال۔ غرض کوئی آدھ گھنٹے میں بیسیوں جوڑ توڑ ہو گئے۔ آخر ایک دفعہ ہی ٹنّاں کی جو آنکھ جھپکی تو بغلی میں گھس گئی لے بیٹھا۔ ٹنّاں نے قلعہ جنگ پر اڑانا چاہا گنّی نے قینچی ڈال دی اور ساندی چڑھنے لگا۔

ساندی میں شانہ اُتر جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ لوگ ہاں ہاں کرنے لگے۔ اتنے میں کہیں ٹنّاں کے مُنہ میں گنّی کی انگلیاں آگئیں اور نواب صاحب کے منع کرتے کرتے اس نے چبا ڈالیں۔ نواب صاحب آئیں تو جائیں کہاں۔ غصّہ کے مارے لال ہو کر اٹھ کھڑے ہوئے، ہاتھ میں بید تھی ٹنّاں کو سونت ڈالا۔ اکھاڑے میں اودھم مچ گئی وہ تو حکیم صاحب بغیر نواب صاحب سے رخصت ہوئے کھسک گئے اور چلتے چلتے انچھو سی اشارہ کر دیا کہ دیدہ مچانے کی ضرورت نہیں اپنے اکھاڑے والوں کو لے کر خاموشی کے ساتھ چلے آؤ ورنہ خدا جانے اس روز کتنے سر پھوٹتے یا کیا ہوتا۔

اب ٹنّاں پہلوان کی سُنو وہ جو بھرے اکھاڑے میں نواب صاحب کے ہاتھوں پٹا تو ایسا مُنہ چھپایا کہ پہلے کئی مہینے تک گھر سے نہ نکلا۔ پھر جو نکلا بھی تو لنگر کھول کر اس کے بعد کشتی لڑنا تو ایک طرف عمر بھر کسی اکھاڑے کا رُخ نہیں کیا۔ تھوڑی مل اور بڑے بھائی نے ہر چند سمجھایا اپنے ساتھ دنگل کے انتظام میں لگانا چاہا اس نے حامی نہیں بھری بلکہ پہلوانوں کی صحبت میں بیٹھنا چھوڑ دیا۔ کامدانی کا کام بھی نہیں کیا۔ اور تھوڑے دن کے بعد جب اس واقعہ کے چرچے کم ہو گئے تو کھیر بیچنے لگا۔ کوئی پرانا یار دوست مذاق مذاق میں پہلوان کہہ کر ذکر چھیڑ دیتا تو ایسا معلوم ہوتا جیسے زخم پر مرچیں چھڑک دیں۔ تیوری چڑھا کر کہتا "میاں کھیر بھی بیچنے دو گے یا نہیں۔ کیوں جی جلاتے ہو۔ رات گئی بات گئی۔ اب کے پہلوان کہا تو مجھ سے بُرا کوئی نہ ہو گا۔ اللہ میاں نے پہلوانی سے ہمارا مُنہ کالا کر کے کھیر والا بنا لکھا تھا"۔

بادشاہی دیگوں کی کھرچن بھی ایسی ہوتی تھی۔ کہنے کو یہ لوگ بازاری شہدے کہلاتے تھے مگر ان میں بھی وہ آن بان تھی کہ آج ڈھونڈے سے نہیں ملتی۔ اب نہ وہ لوگ رہے نہ وہ باتیں۔ دلّی کا پانی سڑ گیا۔ جمنا میں جب سے گندے نالے ملا دئے گئے ہیں ہر چیز بدمزہ۔ بے روپ اور گندی پیدا ہوتی ہے۔ پھر اُس کا اثر کیوں نہ ہو۔

## اشرف صبوحی!

# گرنتھی

"ست نام"۔ یہ الفاظ حسبِ معمول گرنتھی جی کے مُنہ سے نکلے اور اُن کے قدم رُک گئے۔ لیکن ان کے تہمد کا لٹکتا ہوا ازار بند گھٹنوں کے قریب جھولتا رہا۔

"گرنتھی جی! تم کو سو مرتبہ کہا ہے کہ یوں دندناتے ہوئے اندر نہ بڑھے آیا کرو۔ ذرا پرے کھڑے رہا کرو۔ کسی وقت آدمی نامعلوم کیسی حالت میں ہوتا ہے" نل کے قریب بیٹھی ہوئی عورت نے اپنی پنڈلی شلوار کا پائنچا کھسکا کر ڈھانپ لی۔ اور ایڑیاں رگڑنے لگی۔ گرنتھی کب کا پیچھے ہٹ چکا تھا۔ عورت نے مفت میں رامائن چھیڑ دی اس کا منہ اوپر کو اٹھا ہوا تھا۔ منہ اوپر اٹھائے رکھنے کی بھی اسے عادت سی ہو گئی تھی۔ اس کی ڈاڑھی بہت گھنی تھی۔ ٹھوڑی کے نیچے گردن کے قریب بال پسینہ سے تر رہتے۔ گردن کا وہ حصہ اس کو ہمیشہ بے چین رکھتا۔ غیر شعوری طور پر منہ اوپر اٹھائے رکھنے سے ہوا کا کوئی نہ کوئی بھولا بھٹکا جھونکا آتا اور اسکو ٹھنڈک کا احساس ہونے لگتا۔

وہ بیوقوفی کی حد تک سیدھا سادا ضرور تھا۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ وہ بالکل اُلّو کا پٹھا ہی تھا۔ .....وہ جانتا تھا آج اس عورت نے وہ بات کیوں کہی۔ پنڈلی، آخر پنڈلی میں کیا رکھا ہے اگر کوئی دیکھ بھی لے تو "یہ سو مرتبہ" کی بھی خوب رہی۔ حالانکہ یہ بات اسکو پہلی مرتبہ کہی گئی تھی۔ وہ ہرگز اس طرح دندناتا ہوا اندر داخل نہ ہوتا اگر باہر کھڑا رہنے پر اس کی مدھم آواز سُن لی جاتی۔ اس کی آواز اچھی خاصی تھی لیکن زور سے آواز دینے پر اسکو ٹوکا گیا تھا۔ "یہ کیا بدتمیزی ہے اس قدر حلق پھاڑنے کی بھی کیا ضرورت ہے"۔ اگر وہ باہر کھڑا ان کی من پسند آواز میں بڑے ترنم کے ساتھ صبح سے شام تک ست ست نام ست نام کہتا رہے تو کوئی اُس کی آواز نہ سُن پائے اور نہ اُس کو روٹی دے۔ گوردوارے کے مسافر بھی ایک مصیبت تھے نہ وہ روز روز آویں نہ اس کو روٹیاں مانگنی پڑیں۔ اپنے واسطے تو وہ کبھی بھی روٹیاں مانگنے نہ آتے ... ایڑیاں رگڑ رگڑ کر پاؤں دھونے والی کی صورت تو دیکھو یہ تو خیر۔ اس آفت کی پرکالہ صورت بھی قابلِ دید تھی جس نے اس پر بدنیتی کا الزام تھونپ رکھا تھا۔ سب سے احمقانہ بات جو اس کی بابت کہی جاسکتی تھی یہ تھی کہ اس نے فلاں عورت کی طرف بُری نیت سے دیکھا لیکن بالکل وہی الزام اس پر لگا کر وہ طومار باندھا گیا تھا کہ توبہ ہی بھلی۔

عورت نے بے تکلفی سے پوچھا۔ "بھتیا! کیا بات ہے" چوکیدار بھتیے نے گرنتھی کی طرف چبھتی ہوئی نظروں سے دیکھا۔ "وہ سردار جی گھر پر نہیں؟ وہ آئیں تو کہنا کہ رات کو کنویں پر آ جائیں" بستی کا کٹور ایش کئے جانے پر وہ اسے ایک ہی سانس میں چڑھا گیا۔ گرنتھی کے کندھے سے کندھا ٹکرا کر باہر نکل گیا۔ عورت کی پیشانی ناہموار ہو گئی۔

گرنتھی ان سب باتوں کا مطلب سمجھتا تھا..... آج اس کو اسکے ناکردہ گناہوں کی سزا ملنے والی تھی۔

اس رات گاؤں کے بڑے کنویں پر گاؤں بھر کے سرکردہ اشخاص جمع ہوئے گرنتھی پر جرح کی گئی اور اگر کوئی بات اسکے حق میں نکل آتی تو جھٹلاتے۔ سب لوگ اس سے خفا تھے۔ کسی کی اصلی شکایت یہ تھی کہ وہ ان کے گھروالوں کو پرشاد ہمیشہ کم دیا کرتا تھا۔ کسی کے بچوں کو اس نے گوردوارے کی پھلواڑی اجاڑنے سے منع کیا تھا۔ کسی کے گھر میں جا کر کچھ کام کرنے سے اس کی بیوی نے انکار کر دیا تھا۔ لیکن اس پر الزام یہ تھا کہ لاجو ایک دن گوردوارے میں ماتھا ٹیکنے کے لئے گئی تو اُس نے بیچاری کا ہاتھ پکڑ لیا —— لاجو کو گاؤں کے تین سگے بھائی کہیں سے بھگا لائے تھے۔ وہ برائے نام پردہ داری کے ساتھ تینوں کی بیوی تھی۔ وہ تینوں بیکار تھے۔ جو داؤں لگتا کر گذرتے۔ ایک بھائی نے پنساری کی دکان کھول رکھی تھی۔ کبھی جلیبیاں نکال لیتے۔ کبھی ایک تانگہ تیار کر لیتے۔ موقع پڑنے پر اچھے پیمانے پر چوریاں بھی کرتے۔ کبھی کسی راہگیر کی گھوڑی چھین لاتے ——

"کیوں لاجو! کیا یہ بات درست ہے کہ گرنتھی نے تمہارا ہاتھ پکڑا؟"

پانی پی لیں گے تو پانی پانی سے میں اپنی پیاس بجھالوں گا۔ بیشک گورو صاحب دورہ کرتے ہوئے اس طرف کو آنے والے تھے۔ لیکن ان کے آنے میں ابھی بہت دیر تھی۔ اس وقت وہ اطمینان سے دربار میں بیٹھے سنگتوں کو درشن دے رہے تھے۔ یکایک گورو صاحب اُٹھ بیٹھے۔ اور فی الفور کوچ کا حکم صادر فرمایا۔ سب حیران کہ آخر اس میں بھید کیا ہے۔ بیٹھے بٹھائے ایک دم اتنی عجلت کیوں؟ گورو صاحب سچے پادشاہ نے فرمایا "میرا ایک سکھ میرا منتظر ہے وہ پیاسا ہے جب تک میں وہاں جا کر پانی نہ پیوں گا وہ پیاسا ہی رہے گا۔" گورو صاحب گھوڑا سرپٹ دوڑاتے ہوئے اس جگہ پہنچے جانے ہی پانی مانگا بوڑھے سکھ نے وہ ٹنڈ آگے بڑھا دی۔ وہ کس قدر خوش تھا اُس کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔

گرنمی درخت کے تنے پر کھڑا ہو گیا جب اُس نے سنکھ مُنہ سے لگایا تو دل میں سوچنے لگا۔ گورو صاحب دلوں کا حال جانتے ہیں۔ وہ میری بے گناہی سے واقف ہیں وہ یہاں سے نہیں جائے گا اُس کو یقین تھا کہ ضرور کوئی ایسی صورت نکل آئے گی۔

سنکھ پورنے کے بعد وہ دیر تک گاؤں کی طرف دیکھتا رہا جیسے وہ بھی کسی کی آمد کا منتظر ہو۔ کتنی تیز دھوپ ہو گئی تھی اور لوگ ابھی گھر سے بھی نہ نکلے تھے۔ مٹیالے مٹیالے مکان۔ مکانوں کے بیچ میں سے سر اُٹھائے ہوئے سرسبز درخت .. کچی سڑک سے آگے ڈھلوان پر بھنگیوں کے کالے کلوٹے ننگ دھڑنگ بچے کھیل رہے تھے۔ دو تین بچھڑے اِدھر اُدھر قلانچیں بھرتے پھر تے تھے۔

وہ گوردوارے کے چھوٹے سے باغ میں گیا۔ انگور کی بیلیں آڑی ترچھی لکڑیوں پر سے گری پڑتی تھیں ایک کونے میں سے اس نے اُلجھی ہوئی رسیاں اُٹھائیں، بیلوں کو لکڑیوں کے ساتھ لگا لگا کر رسیوں کے ٹکڑوں سے، کچھ ڈھیل دے دیکر باندھنے لگا۔ اس کی موٹی موٹی انگلیاں اپنے کام میں ماہر تھیں۔ قریب ہی ہرے دھنیئے اور مرچوں کی کیاری تھی۔ وہ اُس کے کنارے پنجوں کے بل بیٹھ گیا۔ بیچ بیچ میں کھٹ میٹھی بوٹی کے چھوٹے چھوٹے پودے بھی تھے۔ اُس نے احتیاط سے ان کو اُکھاڑنا شروع کیا۔ بچے ان بوٹیوں کو شوق سے کھاتے تھے۔

انار کے پیڑ خاموش سمادھی میں بیٹھے ہوئے، درویشوں کی مانند نظر آتے تھے۔ ہوا بند تھی۔ پیڑوں کی پتیاں تک نہ ہلتی تھیں معلوم ہوتا تھا، جیسے پرماتما سے ان کی لَو لگی ہوئی ہو۔ باغ کا کتنا حصّہ بیکار پڑا تھا۔ اس کا خیال تھا۔ وہ جھاڑیوں اور مدار کے خود رَو پیڑوں سے وہ حصّہ صاف کر کے وہاں سبزیاں لگاتے مٹر، ٹماٹر، گوبھی ...

ہر پیڑ اور پودے کو دیکھتا ہوا وہ باہر نکلا پھر اسی تنے پر کھڑے ہو کر اس نے دوسری مرتبہ سنکھ بجایا۔ کوئی صورت نظر نہ آتی تھی۔ مرد تو جو کھیتوں پر کام کر رہے تھے۔ لیکن عورتیں گھروں میں گھسی پڑی تھیں۔ بیوی سے کہنے لگا "دو مرتبہ سنکھ پور چکا ہوں۔ کوئی شخص نظر نہیں آتا۔ کم از کم عورتوں کو آجانا چاہیئے"

اُس کی بیوی چپ رہی عورتوں کی بابت وہ جانتی تھی اوّل تو ہر عورت کے چار چار پانچ پانچ بچے تھے۔ ان کو نہلانا دُھلانا۔ پھر ہر عورت کو بناؤ سنگھار بھی کرنا تھا۔ یہی وہ جگہ تھی جہاں اپنے گہنوں اور کپڑوں کی نمائش کی جا سکتی تھی۔ اس کے علاوہ دُنیا بھر کی باتیں یہیں کی جاتی تھیں۔ کئی پیچیدہ مسائل یہیں بیٹھ کر سُلجھائے جاتے تھے۔

چھوٹی بچّی نے خوشی میں ڈھولکی دھپ دھپانی شروع کی۔ گرنمی چنبیلی کے پودوں کے گرد اینٹوں کے اکھڑے ہوئے جنگلوں کی مرمت کرنے لگا۔ کہیں کوئی اینٹ گری پڑی تھی۔ کہیں کوئی ٹوٹی اینٹوں میں اُلجھ کر رہ گئی تھی۔ کسی جگہ پودے اس قدر پھیل گئے تھے کہ جنگلے کو اور وسیع کرنے کی ضرورت محسوس ہوتی تھی۔

لوہے کے ڈول بھر بھر کر اُس نے پھولوں کو پانی دینا شروع کیا۔ بیچارے گیندے کے پھول تو نرے یتیم ہی تھے کوئی ان کی خبر گیری نہ کرتا تھا۔ بیچارے خشک اور سخت زمین میں ہی نشوونما پاتے۔ کوڑا کرکٹ بھی انہیں پر پھینک دیا جاتا۔ اس کے باوجود جب پھول آتے تو ہر طرف پیلا ہی پیلا نظر آتا۔ پھولوں کے ہار گوندھے جاتے، بچے جھولیاں بھر بھر کر گھروں کو لے جاتے۔ کچھ گرنتھ صاحب کے سامنے چڑھائے جاتے، بری درگت ہوتی بیچاروں کی۔ وہ جب کبھی گیندے کے کسی کھلے ہوئے پھول کی طرف دیکھتا تو اس کو اس کے یتیم ہونے کا خیال آنے لگتا۔ جیسے کہ وہ خود یتیم تھا۔ وہ پودے کے قریب بیٹھ جاتا۔ پھول

ہوا میں اِدھر اُدھر جھومنے لگتا۔ وہ پھول کو پیار سے دونوں ہاتھوں میں لے لیتا جیسے وہ کسی بچے کا چہرہ ہو۔ اس کو ایک بات یاد آجاتی۔ ایک مرتبہ (غالباً) گوردوارہ جن دیو جی کے بیادہ کی جھپٹ میں آکر پھول کی ایک پنکھڑی خاک پر گر پڑی تو گورو صاحب کی آنکھوں میں آنسو اُمڈ آئے ـــــ یہ سوچتے سوچتے نامعلوم جذبے کے زیر اثر گرنتھی پر رقت سی طاری ہو جاتی۔ وہ کتنی کتنی دیر تک دم سادھے بیٹھا رہتا۔ وہ کچھ سمجھ نہ سکتا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ اس کی عقل موٹی تھی۔ لیکن اس کے باوجود وہ ایک ناقابلِ فہم کیفیت میں ڈوب جاتا۔

بیٹھکی کے قریب اس نے کڑاہ پرشاد کا کل سامان اکٹھا کر دیا۔ لکڑیاں اور موٹے موٹے اُپلے بھی ایک طرف ڈھیر کر دئے۔ اور سنکھ نے کر کیکر درخت کے تنے پر جا کھڑا ہوا۔ تیسری مرتبہ سنکھ پورا کر کے وہ دیر تک اسی جگہ کھڑا رہا۔ دھوپ چلچلا رہی تھی۔ آنکھیں دھوپ میں تپی ہوئی ہوا کی گرمی کو برداشت نہ کر سکتی تھیں۔ اس نے آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر گاؤں پر نظر جما دی۔ شاید کوئی صورت نظر آجائے۔ اس کو فکر تھی کام ختم کرنے کی۔

چند ایک نیلے پیلے دوپٹے ہوا میں لہرائے کچھ نو عمر لڑکے اور لڑکیاں اٹکھیلیاں کرتے دکھائی دینے لگے۔ رنگ برنگ کے رومالوں سے ڈھکی ہوئی تھالیاں ہتھیلیوں پر رکھے زاہد صورت بوڑھی عورتیں پیچھے پیچھے چلی آتی تھیں۔ رفتہ رفتہ دونوں گاؤں کے لوگ چیونٹیوں کی طرح رینگتے ہوئے نکلے۔ اور چھوٹی چھوٹی ٹولیوں میں گوردوارے کی طرف بڑھے۔

گرنتھی نے ہاتھ پاؤں دھو کر پگڑی کو درست کیا۔ گلے میں نسوار رنگ کا طویل سا کپڑا ڈالے واہگورو واہگورو کہتا گوروگرنتھ صاحب کے پاس جا بیٹھا۔ اس کی لانبی چکنی ڈاڑھی گرنتھ صاحب کی جلد کو چھو رہی تھی سر جھکا کر اس نے گرنتھ صاحب سے رومال ہٹا کر ان کو احتیاط سے لپیٹ جلد کے نیچے دباتے ہوئے متبرک کتاب کو کھولا اور آنکھیں موند کر چوری ہلانے لگا۔

لمبے لمبے گھونگھٹ نکالے عورتیں چاردیواری کے اندر داخل ہوئیں۔ ان میں سے بعض نئی نویلی دلہنیں تھیں جنہوں نے کہنیوں تک چوڑیاں پہن رکھی تھیں۔ سُرخ رنگ کی قمیص اور شلوار میں گٹھڑی سی بنی ہوئی وہ بیر بہوٹیوں کی مانند دکھائی دیتی تھیں۔ گوروگرنتھ صاحب کے سامنے پیسے، بتاشے، پھول، تھالیوں میں دالیں، چاول، آٹا وغیرہ رکھ وہ ماتھا ٹیکتیں اور ایک طرف بیٹھ جاتیں۔ لڑکوں میں بعض نے ہارمونیم پکڑ لیا۔ ایک لڑکا پچھلے تختے کو ہلا ہلا کر ہوا دینے لگا۔ دوسرا اپنی اُنگلیوں سے لکڑیوں کے سیاہ و سپید پُردوں کو بے تحاشہ دبانے لگا۔ ایک نے ڈھولکی بجانی شروع کی، دو لڑکے بڑے چمٹے کو بجانے لگے۔ چمٹے بھی چھنا چھن بولنے لگے۔ اِدھر عورتیں آپس میں تبادلۂ خیال کرنے لگیں۔ ان کی آوازیں ہر پابندی سے آزاد دُور تک سُنی جا سکتی تھیں۔ کچھ لڑکوں نے اِدھر اُدھر بھاگنا شروع کیا۔ نئی عمارت کے اینٹوں کے چٹے لگے ہوئے تھے۔ لڑکوں نے اینٹوں کی ریل گاڑی بنائی۔ ایک لمبی قطار میں اینٹ کے پیچھے اینٹ کچھ کچھ فاصلے پر رکھ دی گئی۔ پھر ایک کو جو ٹھوکر لگائی تو ساری اینٹیں دھڑا دھڑ گرنے لگیں۔ لڑکے اُچھل اُچھل کر شور مچانے لگے۔ ان کی ڈھیلی ڈھالی پگڑیاں کھل گئیں۔ اُنہوں نے ازسرِنو باندھنے کی بجائے پگڑیوں کو بغلوں میں دبایا اور باغ کے دوارے پر نکل گئے۔ آج وہ نڈر ہو رہے تھے وہ اپنی ماؤں کے ہمراہ تھے۔ گرنتھی کا اوّل تو آج کچھ خوف بھی نہ تھا۔ دوسرے وہ اس وقت آنکھیں بند کئے گرنتھ صاحب کے پاس بیٹھا تھا۔

اب مردوں کی آمد شروع ہوئی۔ موٹے کھدر کے تہبند باندھے گھٹنوں تک لمبے کرتے پہنے، سروں پر آٹھ آٹھ دس دس گز کلف لگی پگڑیاں لپیٹے، ہاتھوں میں لوہے اور پیتل کی شاموں والی مضبوط لاٹھیاں تھامے اور اپنی ڈاڑھیوں کو خوب چکنا کئے ہوتے آئے اور ماتھا ٹیک ٹیک کر وہ اِدھر اُدھر بیٹھنے لگے۔ ان میں سرو قد مضبوط نوجوان بھی تھے۔ جن کے تہبند رنگدار تھے۔ تہبند کے پچھلے حصّے ایڑیوں میں گھسٹتے آتے تھے۔ بعض جو شلواریں پہنے ہوئے تھے۔ اُن کے رنگین ریشمی ازاربند خاص طور پر گھٹنوں تک لٹک رہے تھے۔ پگڑیوں کے شملے خوب اکڑے ہوئے۔ ایسے چھیل چھبیلے بھی تھے جنہوں نے پگڑی کا آخری سرا گھما پھرا کر پگڑی کے اگلے سرے پر آن ٹھونسا تھا۔ یہ کھلے ہوئے پھول کی طرح ان سروں پر ایسے لہراتا تھا جیسے کسی پلے ہوئے مُرغ کے سر پر اُس کی شاندار کلغی۔

مردوں کے پہنچ جانے پر کارروائی شروع ہوئی۔ چند نوجوانوں نے بیٹھ کر ساز سنبھالے ایک ایک الائچی اور لونگ

وہ چابیاں سردار لکّا سنگھ نمبردار کو دے جائے۔

ان کے چلے جانے کے بعد گرنتھی کی سب اُمیدیں ختم ہوگئیں۔ اس کی بیوی نے گھر کا سامان سمیٹنا شروع کر دیا۔ گرنتھی کے دل میں اب تک کچھ خلش سی تھی۔ وہ اضطراب میں اِدھر اُدھر گھومنے لگا۔

اپنے دونوں ہاتھ پشت پر باندھے وہ تالاب کے قریب کھڑا ہوکر اُس کے سبزی مائل پانی کو دیکھنے لگا۔ اس کے کنارے ٹوٹ پھوٹ گئے تھے۔ ایک دو جگہ سے سیڑھیوں کی اینٹیں بھی اُکھڑ گئی تھیں۔ کائی جمی ہوئی تھی۔ اس تالاب میں کوئی نہ نہاتا تھا۔ نامعلوم اس میں کب سے برسات کا پانی جمع تھا۔ بتوں کے پیلے پیلے پھولوں کی تہ سی جمی ہوئی۔ برگد کے بڑے بڑے زرد رنگ کے پتّے پاش پاش یا غرق ہوجانے والے جہاز کے شکستہ تختوں کی طرح تیر رہے تھے۔

اس کے قریب پُرانی سمادھ تھی جس کی دیواروں پر کچا سا چونا اُکھڑا ہوا تھا۔ اس کی دیواروں پر پُرانے زمانے کی رنگدار تصاویر بنی ہوئی تھیں۔ کئی جگہ سے رنگ اُکھڑے ہوئے ضرور تھے لیکن جہاں کہیں بھی موجود تھے کس قدر چمکدار اور دلکش نظر آتے تھے، خاص کر گورو نانک صاحب کی تصویر۔ درخت کی چھاؤں تلے بابا نانک جی بیٹھے تھے۔ ایک جانب بھائی بالا اور دوسری طرف بھائی مردانا۔ درخت کی شاخ سے پنجرا لٹک رہا تھا جس میں ایک سُرخ چونچ والا طوطا صاف دکھائی دے رہا تھا۔ اسی حجرے میں ساتویں گورو صاحب پرماتما کی یاد میں مصروف رہتے تھے۔ تین چار برس پہلے کی بات تھی کہ ایک سکھ اسی حجرے میں بیٹھ کر بلاناغہ بھگتی کیا کرتا تھا۔ ایک مرتبہ رات کے وقت یکایک حجرہ منور ہوگیا، ذرّہ ذرّہ دکھائی دینے لگا۔ اتنے میں ایک نورانی صورت نظر آئی۔ لیکن وہ سکھ جلوے کی تاب نہ لا سکا وہ بھاگ کر باہر نکل آیا اور فی الفور گونگا ہوگیا۔ اس کے بعد کسی نے اس کو بولتے نہیں سُنا۔ گرنتھی نے حجرے کا دروازہ کھولکر اس کے اندر فرش پر اپنا ننگا پاؤں رکھا۔ اور چُپ چاپ کھڑا ہوگیا۔ اتنے میں اس کی بیوی وہاں آئی اور اس کی متغیر صورت دیکھ کر کچھ پریشان سی ہوگئی۔ وہ اُسکو لیے ساتھ لے گئی۔

صحن میں دستی چرکھڑی والے چھوٹے سے کنویں کے گرداگرد بنے ہوئے چوڑے چبوترے پر نیلے رنگ کی ململ کی پگڑیاں باندھے نہنگ سکھ پتھر کے بڑے کونڈے میں سردائی گھوٹ رہے تھے۔ پنڈلیوں پر لوہے کے چکر، گلے میں آہنی منکوں کی مالا، لمبے لمبے چغے۔ وہ لوگ باری باری بادام، چاروں مغز، کالی مرچیں اور قدرے بھنگ والی سردائی کی گھوٹائی کر رہے تھے۔ ایک شخص نے اپنے ہاتھوں اور پاؤں سے کونڈے کو دونوں طرف سے جکڑ رکھا تھا اور دوسرا گھوٹنے کا ایک لمبا چوڑا ڈنڈا، جو نیچے سے کم موٹا اور اوپر سے بہت زیادہ موٹا تھا، ہاتھوں میں لئے گھما رہا تھا۔ ڈنڈے کے اوپر گھنگھرو بندھے ہوئے تھے جو چھنا چھن بول رہے تھے۔ گرنتھی کچھ دیر تک ان کو خاموشی سے دیکھتا رہا۔

سورج غروب ہو چکا تھا ہوا بند تھی جب اُس کی بیوی دودھ دوہ کر گھر کے اندر جا رہی تھی۔ اُس نے حسبِ معمول اپنی چارپائی باڑے کے قریب ڈال دی جوتے اُتار دونوں گھٹنوں پر کہنیاں ٹیک چارپائی پر ہو بیٹھا۔

کوؤں کے جھنڈ کے جھنڈ کائیں کائیں کرتے گاؤں کے چکر لگا رہے تھے۔ چھوٹی سی نہر کی اونچی منڈھ چکر کھاتی اُفق میں گم ہو رہی تھی۔ دُور چند اونٹ بے مہار اِدھر اُدھر گھوم رہے تھے۔

گرنتھی کھوئی کھوئی نظروں سے اُفق کی طرف یوں دیکھ رہا تھا جیسے وہ کسی کا منتظر ہو جیسے آسمان سے کوئی نورانی صورت نمودار ہوگی۔ تاریکی بڑھ رہی تھی پورا چاند بلند ہو رہا تھا۔ اتنے میں بنتا سنگھ کندھے پر پھاوڑا رکھے آ نکلا۔ بنتا سنگھ کسی عورت کو اغوا کرنے کے جرم میں ڈیڑھ برس قیدِ بامشقت بھگت کر کل ہی اپنے گاؤں میں واپس آیا تھا۔ جیل کی سختیوں کا اس پر کچھ بھی اثر نہ ہوا تھا، وہ بدستور ہٹا کٹا تھا۔ جب اس کو سزا ہوئی تھی اس وقت گرنتھی گوردوارے میں آیا ہی تھا۔ قریب پہنچ کر بنتا سنگھ نے بلند آواز میں ست سری اکال کا نعرہ لگایا، چارپائی پر بیٹھ گیا ۔۔۔ اُس کے پھاوڑے سے گاڑھا گاڑھا کیچڑ ٹپک رہا تھا۔

اِدھر اُدھر کی باتوں کے بعد اُس نے پوچھا "گرنتھی جی! سُنا ہے کچھ آپ کے خلاف جھگڑا کھڑا کیا گیا ہے۔ میں تو کل رات واپس آیا تھا آج صبح سے میں چک ۱۵۶ میں ماموں سے ملنے چلا گیا تھا۔ اب میں سیدھا کھیتوں کی طرف چلا آیا آخر ماجرا کیا ہے؟"

بنتا سنگھ کا نہ صرف اپنے گاؤں میں دبدبہ تھا بلکہ علاقہ بھر میں لوگ اس سے خم کھاتے تھے جب گرنتھی نے اس کو بتایا کہ

اُس کی قسمت کا فیصلہ بھی ہو گیا تو وہ جھلا کر اُٹھ کھڑا ہوا "کس کی مجال ہے کہ تم کو یہاں سے نکالے گرنتھی جی! تم اسی جگہ رہو گے اور ڈنکے کی چوٹ رہو گے۔ میں دیکھوں کا کون مائی کا لال تم کو یہاں سے نکالنے کے لیے آتا ہے"

یہ سُن کر گرنتھی نے جواب تک بے حس سا بیٹھا تھا آنکھیں جھپکائیں اُس کی بھوؤں کو حرکت ہوئی وہ سسکی آواز میں بولا "اور سردار منتا سنگھ واہگورو جانتا ہے میں نے لاجو کو چھوا تک نہیں"

سردار بگا سنگھ کے دو آدمی ادھر سے گذرتے ہوئے یہ باتیں سُن رہے تھے۔ بنتا سنگھ ان کو سُنا کر بلند آواز میں للکار کر بولا "گرنتھی جی! تم یہ کیوں کہتے ہو کہ تم نے اس کا ہاتھ نہیں پکڑا۔ تم ہزار مرتبہ لاجو کا ہاتھ پکڑ سکتے ہو . میں بگا سنگھ کو بھی دیکھ لوں گا بڑا سردار بنا پھرتا ہے اور جن لوگوں نے تمہارے خلاف پنچایت میں حصّہ لیا تھا اُن میں سے ایک ایک سے نپٹ لوں گا"

ابھی بھرپور آوازیں اُس نے بہ موٹی موٹی گالیاں بھی سُنائیں

---

یہ خبر دونوں گاؤں میں آگ کی طرح پھیل گئی .
سب لوگ لاجو کو گالیاں دینے لگے حرامزادی! مفت میں بچارے گرنتھی پر الزام دھر دیا۔

**بلونت سنگھ**

# تجربہ

پرفشاں نالہ زناں ہیں خس و خاشاک تمام
اُڑتے اُڑتے یہ کہے جاتے ہیں ایسا انجام
تمہیں آغاز کی منزل سے نظر آتا ہے؛

خس و خاشاک نہیں گے جو یہ ہوتا معلوم
ہم یہ کہہ سکتے تھے آغاز ہے اپنا مقسوم
اِسی آغاز کو انجام سمجھ سکتے ہیں،

اور آغاز کی منزل سے اُبھرنے والے
کوئی بھی بات ہو اُس سے نہیں ڈرنے والے
وہ سمجھتے ہیں زمانہ ہمیں بہکاتا ہے،

جب وہ بڑھتے ہیں تو بڑھتے ہی چلے جاتے ہیں
بارہا راہ میں انجانے مقام آتے ہیں
بڑھنے والے کے جو رستے میں اُلجھ سکتے ہیں

اور جب حد سے گذرتے ہیں گذرنے والے
اور بن جاتی ہے اُمید فریبِ معدوم
پرفشاں نالہ زناں کہتے ہیں دیکھو انجام
قہقہے اشکوں میں اس طرح بدل جاتے ہیں

**میراجی**

# "شکست"

"شکست" کی یہ بداس کا پس منظر ہے اور قاری کو آئندہ حالات سمجھنے میں مدد ہو جاتی ہے۔ اور اگر اس کی روشنی میں وہ ناول پڑھے تو ان تمام خوبیوں کا ادراک کر سکتا ہے جو کرشن چندر نے ناول لکھتے وقت اپنے دماغ میں محفوظ رکھی تھیں۔

"شکست" کی تکنیک ابتدا میں ظاہرا وہی ایک پرانا استعارہ ہے جو فرسودگی کی وجہ سے اپنی تمام رعنائی کھو چکا ہے۔ لیکن کرشن چندر کے یہاں اسکا استعمال ایسے اپنے مخصوص طریقہ کار کا مظہر ہے۔ "وہ سورج کے جاں بدست ماہی گیر" کی طرح کائناتِ عالم کی تمام روح اپنے جال میں سمیٹ لیتا ہے اور جدھر چاہتا ہے کھینچے لئے جاتا ہے۔ کہیں یہ جال ہمیں مطالب کے ان بلند بالا سلسلۂ ہائے کوہ کی طرف لیجاتا ہے جہاں سے نیچے کی دنیا ایک چیونٹی کی طرح نظر آتی ہے اور کہیں وہ ہمیں تخیلات کے غبار ہی میں گم چھوڑ دیتا ہے۔ اس کے الفاظ کے اتار چڑھاؤ کا مدہم سانس ہمیں کرشن چندر کے اندر ایک نبی قوت کا احساس کراتا ہے۔ اس کی فنکاری کا جادو اور زندگی کی قوت بار بار ہم آہنگ ہوتے نظر آتے ہیں۔ اس کے یہاں واقعات کا تسلسل اور رنگ آمیزی کچھ اس انداز سے ہے کہ پڑھنے والے کو یہ محسوس ہی نہیں ہوتا کہ مصنف اسے کہیں لئے بھی جا رہا ہے۔ وہ تسلسل کی رو میں بڑھا چلا جاتا ہے اور جہاں کہیں گریز آتا ہے ——"اور چڑھائی ختم ہو گئی"—— ایک جھٹکے کے ساتھ جیسے چلتی ہوئی گاڑی رک جائے، قاری یہ محسوس کرتا ہے کہ وہ کہیں دور چلا گیا تھا!

ناول کے شروع میں آفتاب یکایک غروب ہو جاتا ہے یہ آفتاب ذہنی، سماجی، اور ملکی آزادی کا آفتاب ہے۔ اسکے غروب ہو جانے کے بعد ساری وادی میں تاریکی پھیلنا یقینی تھی۔ لیکن کرشن چندر حدِ نظر تک آنکھوں کے سامنے ایک خوبصورت وادی پھیلا دیتا ہے۔ یہ خوبصورتی غروب آفتاب کا ایک سنبھالا ہے "سورج کا ماہی گیر" ہمارا سامراجی نظام حکومت ہے جو قانون اور سماجی پابندیوں کے جال لوگوں پر پھینکتا ہے یہ اس کا آخری

ہتکنڈا ہے کائنات کی ہر چیز اس میں مقید ہے۔ یہ حال تقعی کی طرح زریں ضرور ہے کیونکہ اس میں رہنے والوں کو حکومت اور سماج طرح طرح کے فائدے ہو جانے کے وعدے کرتے ہیں اس حال کا احساس تو ہر شخص کو ہوتا ہے لیکن پھر بھی وہ اس کے تکیلے اور رنگین تانے بانے کی ملائمت ہی میں الجھ کر رہ جاتا ہے۔ یہ قید صرف جسمانی اور مادی ہی نہیں، ہوا کے لطیف جھونکے بھی رک رک کر آتے ہیں۔ انسان اپنی معاشی اور اقتصادی ضروریات کی حد تک ہی سوسائٹی کا غلام نہیں بلکہ وہ اپنے حالات بھی آزادی سے ادا نہیں کر سکتا۔

جدلی عمل (Dialectical Process) کا قاعدہ ہے جب کوئی نظام مستحکم ہو جاتا ہے تو اس کے اندر سے بعض نئی پیداواری قوتیں Forces of Production ابھرنے لگی ہیں اور پیدائش دولت کے مروجہ طریقوں میں تبدیلی پیدا ہو جاتی ہے اب حالاتِ پیداوار اور پیداواری قوتوں کے مابین وہ مطابقت اور ہم آہنگی ختم ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے پرانا معاشی نظام مستحکم بنیادوں پر قائم تھا۔ بلکہ حالاتِ پیداوار اور پیداواری قوتوں کے درمیان ایک تصادم ہوتا ہے۔ یہی وہ جدلی عمل ہے جس کے ذریعہ پرانا معاشی نظام برباد ہو جاتا ہے اور اسکی جگہ نیا نظام لے لیتا ہے۔ ناجائز منتفعین —— Exploiters کی کوشش یہی رہتی ہے کہ وہ یہ تصادم نہ ہونے دیں اور اس لئے وہ یہ چاہتے ہیں کہ تمام آلات پیداوار اور سرمایہ سمٹ کر ایک مختصر گروہ کے پاس آ جائے تاکہ پرانے معاشی نظام میں کوئی تبدیلی نہ ہو۔ شیام کا تخیل آزاد ہے وہ پیداواری قوتوں کی اجارہ داری اور سرمایہ کی ترکزیت Concentration کے سخت خلاف ہے "حکومت کے پرفن اور جابدست ماہی گیر" نے ملک کے سارے وسائل (resources) اپنے قبضے میں کر لئے ہیں۔ شیام نے سوچا کہ کسی فرد واحد کو یہ حق کس طرح پہنچتا ہے کہ وہ اس طرح سارے خطے کی خوبصورتی پر قبضہ کرلے اور اس وادی سے رخصت ہوتے وقت اسے بھی اپنے ساتھ

بتا جائے اس کا حق جا با کہ مغرب میں اس افقی کنارے سے اس افقی کنارے تک ایک ایسا بند باندھ دیا جائے کہ خوبصورتی کا یہ بہاؤ مغرب میں جانے سے رک جائے۔" یہ خواہش ہر آزادی پسند انسان کے دل میں اٹھتی ہے لیکن سماج احساس کا سینہ دبا سکتا ہے۔ کیونکہ وہ جانتا ہے کہ ان باتوں کا نتیجہ اس وقت تک کچھ نہیں جب تک خود اس کے ملک کے باشندے ایک متحدہ مطالبہ نہ کریں — اور پھر اس شخص کے دل میں آزادی کی خواہش کی جو ننھی سی قندیل روشن تھی وہ بھی بجھ جاتی ہے۔ وہی وہ شکست پیہم ہے جو انسان اب تک صدہا سماج اور خود اپنی خواہشات کے ہاتھوں اٹھاتا آیا ہے۔

"شکست" ہمارے دلوں کو مردہ نہیں کرتی۔ وہ ان میں گرمی پہونچاتی ہے غیظ و غضب کی آگ بھر دیتی ہے۔ بغاوت کی روح پھونک دیتی ہے وہ طبقاتی سرحدوں سے ہمارے دلوں میں اس فرسودہ نظام کی شکست کی دعوت دیتی ہے یہی وجہ ہے کہ "شکست" کے قصدی کرداروں میں خود اعتمادی کا جذبہ اپنی تمامیت اور تکمیل کے ساتھ موجود ہے یہاں تک کہ درگا داس بھی جس کو اپنے پرائے سب اچھی نگاہ سے نہیں دیکھتے اپنے اندر یہ مادہ رکھتا ہے۔ وہ جانتا ہے کہ لوگوں کا اس کے بارے میں کیا خیال ہے۔ ونتی اس کو کیا سمجھتی ہے لیکن یہی وہ مادہ ہے جو اسکو بار بار اکساتا ہے اور آخر کار ایک "نشان استفہامیہ" بن کر وہ لوگوں کے سامنے آتا ہے۔ چندرا ایک ایسا کردار ہے جس میں خود اعتمادی کا جذبہ سب سے زیادہ شدت کے ساتھ پایا جاتا ہے۔ اس کے استقلال کے آگے شیام بھی اپنے آپ کو کمزور پاتا ہے۔ "چندرا میں نے تم جیسی عورتیں کم دیکھی ہیں" لیکن چندرا کا کردار شیام کو بار بار جوش دلاتا ہے۔ چندرا کی ماں کے قدم بھی ڈگمگا جاتے ہیں۔ اور وہ سماج کے ٹھیکیداروں کے ہاتھ بک جانے کو تیار ہو جاتی ہے۔ لیکن چندرا کا گمان بھی ادھر نہیں آتا۔ وہ مصیبت سے گھبراتی نہیں مصیبت سے گھبرانا شاید اس کی سرشت ہی میں نہ تھا۔ وہ سمجھتی ہے کہ بغاوت کا فقدان ہی موت ہے۔ وہ اس موت سے دور بھاگتی ہے۔

چندرا کا وجود ہماری سماجی زندگی پر گہرا طنز ہے۔ اس کا تعارف جب ناول میں ہوتا ہے۔ اس میں "غرور، خود اعتمادی، جنسی چیلنج" پایا جاتا ہے۔ ناول جیسے جیسے آگے بڑھتا ہے اسکا کردار زیادہ نمایاں ہوتا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ مجسم بغاوت بن جاتی ہے۔ وہ جوان ہے شاید یہی جوانی اس کے ارادہ کی جوانی کا باعث بھی ہو۔ چندرا کی ماں بھی جب جوان تھی تو اس کے ارادے اتنے ہی پختہ اور جذبات اتنے ہی شدید تھے، لیکن زمانہ گذرنے کے ساتھ ساتھ صعوبتوں کی کثرت نے اس کے بغاوت کے جذبات سرد کر دیئے۔ لیکن چندرا ایک طوفان تھی، اس کا ارادہ پہاڑ کی چٹان تھا، اس کے مقابل ایک دوسری چٹان تھی اور وہ تھے پنڈت سیوکسن۔ وہ ہر چٹان سے ٹکرانے کو تیار تھی اور اس چٹان سے بھی ٹکرائی اور خود چکنا چور ہو گئی، لیکن اس کا عزم آہنی قائم ہی رہا۔ موہن سنگھ کو موت کی آغوش نے لے لیا۔ لیکن وہ اپنی شکست کا تصور ہی نہ کر سکتی تھی، وہ کسی قیمت پر بھی سماج سے صلح کرنے کو تیار نہ تھی۔

کرشن چندر کسی کردار کی برائی مضحکہ خیز حد تک نہیں کرتا۔ اسے اپنے کرداروں سے ہمدردی ہے لیکن دلچسپی نہیں۔ وہ انکی اچھائیوں اور برائیوں کا تجزیہ انتہائی غیر جانبداری سے کرتا ہے۔ درگا داس کی ہیئت کذائی جو اس کو ڈارون کے مسئلہ ارتقاء کی بھولی ہوئی کڑی (The missing link between the highest ape and the lowest man in Darwin's Theory of Evolution. ——) بنا دیتی ہے اور اس کے ساتھ ساتھ اس کا رویہ کچھ اس قسم کا ہے کہ اس پر ہنسنا کوئی تعجب کی بات نہیں اور آپ اس Caliban نما انسان یا انسان نما Caliban کا تمسخر اڑانے میں بھی حق بجانب ہیں، لیکن وہی درگا داس آپ کے سامنے مجسم سوال بن کر آتا ہے "میں بدصورت ہوں، میں بہت بدصورت ہوں لیکن یہ بتاؤ کہ اگر میں بدصورت ہوں تو اس میں میرا کیا قصور ہے؟" آپ کی تمام خندہ پیشانی اور خوش مذاقی کو ایک دھچکا سا لگتا ہے اور آپ ایک دم اس نشان استفہامیہ کو دیکھنے لگتے ہیں اور جب آپ دیکھتے ہیں کہ مصنف نے بھی یہی چیز سمجھ کر لکھی تھی تو آپ چلا اٹھتے ہیں "میں یہ سمجھا تھا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے"۔ اور یہی مصنف کی کامیابی کا ثبوت ہے۔

کرشن چندر کو انتخاب الفاظ کی تکنیک پر پورا عبور ہے، وہ جانتا ہے کہ کہاں الفاظ کا تکرار روح کے سوز کا اظہار کر سکتا ہے،

وہ ایک مشاق بازی گر کی طرح الفاظ سے کھیلتا ہے، وہ الفاظ سے مختلف قسم کی تصویریں بناتا ہے، کہیں یہ تصویریں حقائق سے ہم آہنگ ہوتی ہیں اور کہیں اُن کے اور واقعات کے درمیان تخیل کا دھندلکا ہوتا ہے۔ قاری جوں جوں آگے بڑھتا جاتا ہے یہ تصویریں اُسکے دماغ پر قبضہ جماتی جاتی ہیں۔ اُس کے بنائے ہوئے عجیب سائے سطح کاغذ پر گھومتے نظر آتے ہیں اور غیظ و غضب میں نکلے ہوئے الفاظ چیتا کے شعلوں کی طرح بھڑکتے ہیں۔

راستہ میں بسنت کسن سے اتفاقاً چندرا کی ملاقات ہو جاتی ہے۔ چندرا اکیلی ہے اور بسنت کسن کی جبلّی آوارگی اس تنہائی سے فائدہ اٹھانا چاہتی ہے لیکن چندرا کی خودداری اس آوارگی کا جواب بھی دینا جانتی ہے۔ اُس نے جواب دیا بھی اور اچھی طرح، لیکن اُسے اپنی بے بسی کا احساس بھی ہے۔ مگر اس احساس پر بھی اُس کی خود اعتمادی کا جذبہ غالب ہے۔ اُس کے احساس کی شدت کرشن چندر الفاظ کے تکرار سے ظاہر کرتا ہے۔

”وہ سر سے پاؤں تک کانپ رہی تھی۔ جب وہ گھاٹی کو پار کر چکی تب بھی وہ سر سے پاؤں تک کانپ رہی تھی، جب وہ کچہری کے بنگلے کے قریب سے گذری تب بھی وہ سر سے پاؤں تک کانپ رہی تھی، جب وہ شفاخانے کے دروازے کے اندر داخل ہوئی تب بھی وہ سر سے پاؤں تک کانپ رہی تھی، جب وہ اُس وارڈ میں داخل ہوئی جہاں موہن سنگھ چارپائی پر لیٹا ہوا اُس کا انتظار کر رہا تھا تب بھی وہ سر سے پاؤں تک کانپ رہی تھی، لیکن جب اُس نے موہن سنگھ کو دیکھا تو اُس کی آنکھوں سے بے اختیار آنسو جاری ہو گئے . . .“

جملے کی تکرار چندرا کے غصے کی بڑھتی ہوئی آگ کی آئینہ دار ہے، آخر میں یہ احساس اتنا شدید ہو جاتا ہے کہ قاری کے سامنے واقعی الفاظ کانپنے لگتے ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ چندرا واقعی غصے میں بھری کانپ رہی ہے۔ وہ غصے میں بھری ہے اور شاید اس کا غصہ اور بھی شدت اختیار کر لیتا، لیکن جب وہ اپنے محبوب کو دیکھتی ہے جو بے بس اور لاچار چارپائی پر پڑا ہوا ہے، تو غیظ و غضب کے جذبات اپنے اظہار کے لئے آنسوؤں کا ذریعہ اختیار کر لیتے ہیں۔ وہ روتی ہے اور شاید یونہی روتی رہتی لیکن موہن کی تسلّی سے اُسکے آنسو تھم گئے۔ اُس کا آخر ہے کون — آج ہی تو وہ اپنی ماں سے لڑ کر آئی ہے۔ برادری نے پہلے ہی دھتکار دیا ہے۔ اُس کا تو کچھ ہے موہن ہے اور جب موہن کہتا ہے ”چند دنوں کی بات ہے چندرا، بس چند دنوں کی بات ہے“ تو اس کی فطری خواہش ہوتی ہے کہ کوئی اُسے ہو جو اُسے اپنا سا لے اور جس کو وہ اپنا کہہ سکے۔ وہ جانتی ہے کہ موہن اُس کا ہے اور وہ موہن کی ہے، وہ اچھی طرح جانتی ہے۔ پھر دل لگی کرنے والوں سے اس پر یقین رکھتی ہے، ابھی تھوڑی دیر پہلے وہ یہی الفاظ اپنی ماں سے بہ تکرار دہرا چکی ہے، لیکن اُس کا ٹوٹا ہوا دل موہن کی زبان سے بھی یہ الفاظ سننا چاہتا ہے وہ اپنی سسکیوں کے درمیان اور رندھے ہوئے گلے سے کہہ ڈالتی ہے — ”وعدہ کرو موہن کہ تم مجھے چھوڑ کر کہیں نہ جاؤ گے“۔ اور موہن کا جواب اُسے مطمئن کر دیتا ہے۔

”اور“ اور ”پھر“ یہ دو لفظ ایسے ہیں جو کرشن چندر کے استعمال الفاظ پر قادر ہونے کو اچھی طرح ظاہر کرنے میں کوئی بھی شخص جس نے ”شکست“ کو اچھی طرح پڑھا ہے، وہ ان دونوں کا مقصدی استعمال نظر انداز نہیں کر سکتا۔ ممکن ہے کسی شخص کو ان الفاظ کا استعمال ہی بے معنی نظر آئے لیکن ذرا سا غور کرنے سے ان کی اہمیت بخوبی واضح ہو جائے گی۔

فلمی [illegible] میں متحرک چیز کی مختلف حالتوں کے فوٹو ہوتے ہیں اور سب علیحدہ علیحدہ، لیکن جب وہ ایک مقررہ دور میں ایک تعداد سے زیادہ دکھائے جاتے ہیں تو نگاہ اُن میں امتیاز نہیں کر سکتی اور اُن کا تسلسل قائم ہو جاتا ہے۔ فلمی تصویروں میں اگر آپ کو مختلف قسم کی کیفیات بیک وقت دکھانا ہیں تو سینما فوٹوگرافی کی تکنیک کی بدولت یہ کام ہو سکتا ہے، لیکن کاغذ پر اپنی تحریر کے ذریعہ آپ قاری کے دماغ میں یہ کس طرح اُبھار سکتے ہیں، کہ یہ سب کچھ ایک ہی لمحہ میں ہو گیا۔ اسی مقصد کے لئے ”اور“ کا استعمال کیا گیا ہے۔ ”اور“ کے استعمال نے الفاظ میں حرکت پیدا کر دی ہے۔ ایک لفظ دوسرے لفظ میں اور ایک جملہ دوسرے جملے میں مدغم نظر آتا ہے۔ ”اور“ کا تسلسل واقعات کے تسلسل سے بھی ہم آہنگ ہے۔

”اور پھر وہ بکلخت وہاں سے چلی گئی، اور شیام کا دل کسی نامعلوم خوشی سے معمور ہو گیا اور اُس کے منہ سے ”سی“ کی آواز نکل گئی اور اُس کا ہاتھ رُک گیا۔“

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ونتی کا چلا جانا، شیام کے دل کا کسی نامعلوم خوشی سے معمور ہو جانا، اُسکے منہ سے سی کی آواز کا نکل جانا

اور اُس کا ہاتھ رُک جانا سب کچھ ایک ہی لمحہ میں ہو گیا۔ اتنے غضب کا تسلسل شاید کوئی دوسری تکنیک اس خوبی سے ادا نہ کر سکتی۔

"یکایک اُس نے سُنا ایک چھوٹا سا لڑکا دروازہ کی دہلیز پکڑا ہو کر چلا چلا کر اور بازو ہلا ہلا کر کہہ رہا تھا" وتی مرگئی، وتی مرگئی"! اور اُس پتھر کے بُت میں جان آگئی اور اُس نے رودوسری ماں کا ہاتھ جھٹک دیا، تھال ایک جھنکے کے ساتھ فرش پر جا پڑا اور شیام بڑی بری طرح سے بھاگتا ہوا گھر سے باہر نکل گیا۔"

"اور پھر" کو ہم سینما سلائڈ سے لت ہیں سے سمجھتے ہیں "اور پھر" سے کرشن چندر کا مقصد تسلسل ہیں بلکہ منظر کی بلوت تبدیلی ہے

"اُس کے باپ نے کہا تھا آہستہ آہستہ ڈراہی جاؤ۔ یہ درانتی اُس وقت تک تجھے کاٹتی رہے گی جب تک تو اس کا صحیح استعمال نہ سیکھے گا۔ اور پھر اُس کے تخیل میں اپنے باپ کی وہ تصویر آئی جب وہ سیتا رام مہاجن کا قرض چکاتے چکاتے بوڑھا ہو گیا تھا"

انسان کی زندگی میں ایسے موقعے بھی آتے ہیں جہاں انسان صرف محسوس کر سکتا ہے، لطف اٹھا سکتا ہے، محظوظ ہو سکتا ہے، خوشی کی بربادی سے اُس کے دل کی دھڑکن تیز ہو سکتی ہے اور ایک لمحہ کے لئے اُس کے قلب کی حرکت بند بھی ہو سکتی ہے لیکن اگر بعد میں وہ وہی کیفیت دوسروں کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہے تو الفاظ اُس کا ساتھ نہیں دیتے۔ وہ نہایت آسانی سے اپنی جنسی کیفیت کا تجزیہ کر سکتا ہے لیکن ایسے محسوسات جنسی کو الفاظ کا جامہ پہنانے کے لئے شاید کرشن چندر جیسے مصنف کی ضرورت ہے۔ کرشن چندر نے کئی جگہ اس بات کی کوشش کی ہے اور وہ نہایت کامیاب ہے۔

"اور پھر شیام نے وتی کے چہرے پر گلاب کے پھول کھلتے ہوئے دیکھے وہ اپنے نینوں کے شفاف پردے سے اپنی چھاتیوں کو ڈھانپنے کی کوشش کرنے لگی جہاں اُس کے سینے کے طائر مضطرب انداز سے اوپر کو اٹھے ہوئے تھے یا شاید نیچے کی طرف جھکے ہوئے تھے، پکے ہوئے پھل کی طرح، اور شیام کے دل میں ان پھلوں کو توڑ لینے کی خواہش تڑپنے لگی، ایک ضدی بچے کی طرح میں چندا ماماں لونگا، میں چندا ماماں لونگا، میں وہ موٹر لونگا، مجھے وہ لال چڑیا

لادو"

وتی بدستور سر سے پر لیٹی ہوئی تھی اور اُس کی آنکھیں بند تھیں اور اُس کی مدھم سانس کے ساتھ اُس کی چھاتیاں ہل رہی تھیں۔ شیام نے ساری توجہ چشمے کے کنارے کھلے ہوئے پھولوں کی طرف منعطف کر دی۔ ان پھولوں کا کیا نام تھا۔ کتنے خوبصورت پھول ہیں، خوبصورت جیسے نہیں نہیں۔ اب کوئی جیسے نہیں، وہ کسی ایسی چیز کا خیال نہ کرے گا۔ یہ پھول خوبصورت تھے اور کوئی ایسے ویسے جیسے نہیں، جیسے اُس کے دل میں لاکھوں دھڑکنیں ایک دم سے پیدا ہونے لگیں اور وہ اپنے دل سے کہنے لگا مجھے کچھ اور سوچنا چاہئیے، مجھے کچھ اور سوچنا چاہئیے، ان پھولوں کا کیا نام ہے، کیسے وہ ان پھولوں کا نام ہمیشہ بھول جاتا تھا۔ اُس نے کہا "ان نیلے پھولوں کا کیا نام ہے؟" اور اسکے لاشعور میں لاکھوں نیلے نیلے پھول کھلنے لگے۔"

کرشن چندر نے کئی معنوں میں اُردو ناول کی روائتی تکنیک سے انحراف کیا ہے۔ وتی سے شیام کی محبت پہلی ملاقات ہی میں عشق کے درجہ تک پہنچ گئی تھی، ایسا ہونا خواہ ناول کی شرع میں کتنا ہی محسوس کیوں نہ ہو، لیکن حقیقت کی دُنیا سے اسے قطعاً کوئی واسطہ نہیں۔ جمال یکدم آ سکے دل و دماغ پر چھا نہیں جاتا اس طرح کہ آپ کی نگاہوں کو سوائے اس کے اور کچھ نظر نہ آئے، جمال اثر پذیر ضرور ہوتا ہے اور اگر وہ متواتر اثر پذیر ہوتا رہے تو رفتہ رفتہ عشق کی صورت بھی اختیار کر سکتا ہے، کرشن چندر کی جیسی باریک مشاہدہ کرنے والی نگاہیں ان باتوں کو نظر انداز نہ کر سکتی تھیں۔

شیام کو شروع میں وتی سے یوں ہی سا لگاؤ ہے اور ایک دو مرتبہ کی سرسری ملاقاتیں اس تعلق کو زیادہ مستحکم نہیں بنا سکی ہیں۔ اُس کے لمس سے اُس جسم میں خون کی روانی بڑھ جاتی ہے، لیکن جب وتی چلی جاتی ہے تو وہ محسوس کرتا ہے کہ اُس نے تیر کو کمان سے نکلتے دیکھا تھا، جیسے آسمان کی تاریکیوں میں اُس نے شہاب ثاقب کو نور کی لکیر کھینچتے دیکھا تھا اور یہ نور کی لکیر دیر تک اُس کے سامنے کھنچی رہتی ہے، اور پھر یہ لکیر معدوم بھی ہو جاتی ہے۔ یہ ایک یوں ہی سا تعلق ہے، شیام وتی کا ذکر بھی کسی کے سامنے نہیں کرتا کسی خوف کی وجہ سے نہیں بلکہ محض اس وجہ سے کہ اُسے وتی سے کوئی خاص لگاؤ نہیں۔ ہر شخص کی زندگی میں اس قسم کے واقعات ہوتے ہیں۔ شیام پہلے ہی سے ان چیزوں سے شناسا ہے۔ شیلا

# حسنِ انتخاب

"صاحبزادے!" آباجان قبلہ نے اپنی پھولی ہوئی ناک پر ٹکی ہوئی اس عینک کو کسی قدر اوپر کرتے ہوئے کہا، جس کی ایک کمانی اپنی زندگی کی مقررہ مدت ختم کرنے کے بعد ٹوٹ چکی تھی۔ اور جسے لڑائی شروع ہو جانے کے باعث معقول قیمت پر تبدیل بھی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اور جس کی جگہ ایک سیاہ فیتے نے لے رکھی تھی۔

"صاحبزادے!" انھوں نے اخبار پھینک کر دوبارہ مجھ سے مخاطب کرتے ہوئے اس طرح کہا گویا پہلی دفعہ ان کی زبان سے نکلا ہوا لفظ میں نے سُنا ہی نہ تھا۔ حالانکہ میری قوتِ سماعت اس قدر سعادت مند ہے کہ وہ بلاشبہ آباجان قبلہ کی ان باتوں کو بھی سُن لیتی ہے جو دل سے لبوں تک آ کر رہ جاتی ہیں۔ اور جنھیں آباجان قبلہ کسی مصلحت کی بنا پر الفاظ کا جامہ نہیں پہناتے۔ ایسے موقعوں پر ان کے لبوں پر نمودار ہونے والی ایک قسم کی تھرتھری کو دیکھ کر عام لوگ یہ اندازہ ضرور لگا سکتے ہیں کہ وہ کچھ کہنا چاہتے ہیں۔ لیکن کیا کہنا چاہتے ہیں؟ اسے صرف میں ہی سمجھ سکتا ہوں۔ اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ میں گونگا یا بہرہ ہوں کیونکہ عموماً ایسی صلاحیت گونگوں یا بہروں میں پائی جاتی ہے۔

"صاحبزادے! ذرا میرے قریب آ کر بیٹھو" آباجان قبلہ نے اسی ایک لفظ کو تیسری بار کہتے ہوئے جملہ پورا کر دیا۔ اور وہ بھی ایک ایسی ہدایت کے ساتھ جس کی تعمیل میں پہلے ہی کر چکا تھا کیونکہ میں نے جان لیا تھا کہ اگر اب ایمیل زولا کے ناول سے زیادہ دلچسپی آباجان قبلہ کی گفتگو نے لی تو وہ ضرور مجھ پر برس پڑیں گے۔ اور اسی لئے میں صفحہ ۲۸۱ اور صفحہ ۲۸۲ کے درمیان نشانی کے طور پر انگلی رکھ کر اُن کے قریب کھسک چکا تھا۔ ممکن ہے کوئی اس حقیقت کو باور نہ کرے اور مجھے جھٹلانے کے لئے کہے کہ صفحہ ۲۸۱ اور صفحہ ۲۸۲ کے درمیان کوئی ایسی جگہ نہیں ہوتی جس میں اُنگلی رکھی جا سکے۔ کیونکہ وہ ایک ہی ورق کے دو رُخ ہوتے ہیں لیکن یہ حقیقت اس لئے ہے کہ کتاب محض حُسنِ اتفاق سے طاق کی بجائے جفت ہندسے سے شروع ہوئی تھی۔

"میں چند ہفتوں سے محسوس کر رہا ہوں" اب آباجان قبلہ نے ریڈیو کے اعلانچی کی طرح مسلسل بولنا شروع کر دیا۔ "میں محسوس کر رہا ہوں کہ تم جوان ہو گئے ہو۔ یا کم سے کم اپنے آپ کو جوان اور اس لائق سمجھنے لگے ہو کہ دوسری جنس کے ساتھ خوب گھُل مل کر نشست و برخاست کا سلسلہ روا رکھا جائے۔ میں ذاتی طور پر اس روش کو کتنا ہی بُرا سمجھوں لیکن تمہیں منع بھی نہیں کر سکتا کیونکہ میں جانتا ہوں کہ تمہاری امی جان قبلہ کا انتقال ہو چکا ہے۔ اور جو کام انھیں کرنا چاہیئے تھا یعنی تمہارے لئے ایک شریکِ حیات کا انتخاب، وہ میرے بس کا نہیں۔ کوئی پانچ چھ ہفتے سے تمہارا میل جول کرنل صاحب کے خاندان والوں کے ساتھ، خدا کرنل صاحب کی رُوح کو نہ شرمائے، غیر معمولی طور پر بہت بڑھ گیا ہے۔ اس کا سبب جنسی کشش کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ میں جانتا ہوں کہ تقاضائے عمر کے ماتحت تمہاری رگوں کا خون شراب بن چکا ہوگا اور اب اس کی شراب کی کیفیتِ سُکر کو مائل بہ اعتدال رکھنے کیلئے جمالِ ہمنشیں سے خاطر خواہ استفادہ کرنے کی ضرورت فطرۃً محسوس ہو رہی ہوگی۔ کرنل صاحب کی بیوہ پر، خدا کرنل صاحب کی رُوح کو نہ شرمائے، محفل میں ہر چہار جانب سے انگلیاں اٹھتی ہیں۔ حالانکہ تمہاری ذاتی رائے یہی ہوگی کہ وہ بہت ہی نیک و پارسا ہیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ بیوہ ہونے کے بعد سے انھوں نے زمانہ کے رنگ کا لحاظ رکھتے ہوئے پردہ کو خیرباد کہا۔ اور کھلے بندوں چراغِ خانہ کی بجائے شمعِ محفل بننے لگیں۔ اور عورتوں سے زیادہ غیر مردوں اور خصوصاً کرنل صاحب کے دوستوں کے ساتھ، خدا کرنل صاحب کی رُوح کو نہ شرمائے، ان کے تفریحی مشاغل بڑھتے چلے گئے۔ حتیٰ کہ اب وہ صحبتِ ہم جنس سے بڑی حد تک متنفر ہیں۔ پینتیس سال کی ادھیڑ عورت ہونے کے باوجود وہ سُرخی اور غازے کے طفیل ایک جوان حسینہ معلوم ہوتی ہیں۔ اور اسی لئے محفل میں، خدا کرنل صاحب کی رُوح کو نہ شرمائے، ہر شخص ان کو للچائی ہوئی نظروں سے دیکھتا ہے۔ لیکن شاید وہ موردِ الزام نہیں کیونکہ تم یہی کہو گے کہ اگر تاکستان میں انگور کی

بیلوں کے پاس سے گذرنے والی ہر لومڑی اچھل اچھل کر ایک خوشہ جھپٹ لینا چاہے تو مزید انگوروں کا کیا قصور ہو سکتا ہے۔ اب رہیں کرنل صاحب کی لڑکیاں، خدا کرنل صاحب کی روح کو نہ شرمائے سو وہ تینوں تو صحیح معنوں میں حسین اور نوجوان ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ تم ابھی تینوں میں سے ایک کے گرویدہ ہو گئے ہو۔ یا ہو سکتا ہے کہ ان تینوں نے بیک وقت تمہارا دل موہ لیا ہے۔ تاہم تمہیں یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ تین حقیقی بہنوں میں سے شادی کیلئے ایک وقت میں صرف ایک ہی بہن کو پسند کیا جا سکتا ہے۔ تمہاری اس گرویدگی کا اصل سبب میں ابھی تک نہیں سمجھ سکا ہوں ممکن ہے کہ روپے پیسے کا لالچ ہو۔ کیونکہ عام طور پر سب کو یہی معلوم ہے کہ کرنل صاحب کی عظیم الشان جائداد، خدا کرنل صاحب کی روح کو نہ شرمائے، اُن کی زندگی ہی میں ایک کثیر رقم کے عوض کسی مہاجن کے پاس رہن رکھ دی گئی تھی۔ جو مول بیاج مل کر اب تک برابر ہو چکی ہو گی۔ ظاہر ہے کہ عظیم الشان جائداد کی کشش بھی گرویدگی کا ایک سبب بن سکتی ہے۔ اگر تم نے کرنل صاحب کی لڑکیوں کے ساتھ، خدا کرنل صاحب کی روح کو نہ شرمائے، اس قدر ربط ضبط پیدا نہ کر لیا ہوتا تو میں رائے دیتا کہ اپنے ہی خاندان کی کسی لڑکی سے شادی کرو جو تنہا ان تینوں کی مجموعی حیثیت کے مقابلہ میں بہتر رہ سکتی ہے۔ لیکن بصورت موجودہ اعتراض تو کیا معمولی مشورہ بھی نہیں دے سکتا۔ تاہم اتنا ضرور کہوں گا کہ اب دیر کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ کیونکہ وہ انڈے جو صحیح وقت پر مرغی کے نیچے نہ بٹھائے جائیں عموماً گندے ہو جاتے ہیں۔ بہتر یہی ہے کہ کرنل صاحب کی بیوہ رشیدہ بیگم صاحبہ سے، خدا کرنل صاحب کی روح کو نہ شرمائے، آج ہی کسی وقت ملو اور مناسب الفاظ میں اُن کے سامنے رشتے کی تجویز پیش کر دو۔ اس سلسلے میں بات چیت کرنے کیلئے میری ضرورت ہی کیا ہے۔ تم بہت کافی ہو، تم نعیمہ، نسیمہ یا سلیمہ میں سے کسی ایک کو اپنی مرضی کے مطابق پسند کر سکتے ہو کیوں؟ ٹھیک ہے نا؟"

آبا جان قبلہ کی اس تمام قیاسی گفتگو کو سُننے کے بعد میں کہنا چاہتا تھا کہ آپ کا اندازہ بالکل غلط ہے۔ لیکن یہ کہنے کی جرأت مجھ میں پیدا نہ ہو سکی اور صرف اس قدر کہہ سکا:

"جی ہاں ٹھیک ہے۔"

اور ان الفاظ کے ساتھ ہی امیلی زولا کے اس ناول کو جسے صفحہ ۲۸۱ اور صفحہ ۲۸۲ کے کسی نا تمام جملہ تک پڑھ چکا تھا بغل میں دبا کر اپنے مطالعہ کے کمرے میں چلا گیا۔ بشرطیکہ اسے مطالعہ کا کمرہ کہا جا سکے۔ کیونکہ پڑھنا لکھنا ہی نہیں بلکہ کھانا کھانے اور سونے کے علاوہ میں اس کمرے کی دہلیز کے نیچے چوہوں کی عنایت سے خود بخود بن جانے والی موری کے قریب گرم پانی کا تھرڈا رکھ کر غسل بھی کر لیتا تھا۔ کمرے میں قدم رکھتے ہی میں ایک دم آدمی سے فلسفی بن گیا۔ کیونکہ ایک ایسے مسئلے پر غور کرنا تھا جس کی اصلیت اس وقت تک کچھ نہیں تھی۔ آبا جان قبلہ کی یہ ہمیشہ سے عادت تھی کہ وہ عام واقعات پر ایک ایسے زاویے سے نظر ڈالتے جس کے دونوں بازو دائرۂ حیات کے ۳۶۰ درجوں سے بالکل الگ اپنا وجود قائم کرتے تھے امکان تو بڑی چیز ہے، جہاں صرف شبہ کی گنجائش ہو سکتی وہ یقین کا رنگ بھر لیتے۔ اور عموماً اس پر اصرار کیا کرتے تھے۔

میں بوسیدہ توشک پر پڑی ہوئی میلی چادر کی سلوٹیں درست کرنے کے بعد ٹانگیں لٹکا کر پلنگ پر بیٹھ گیا اور امیلی زولا کے ناول کا صفحہ ۲۸۱ یا ۲۸۲ ختم کرنے کی بجائے میری اسٹوپ کی وہ کتاب پڑھنے لگا جس میں قابل مصنفہ نے ازدواجی زندگی کے عملی اسرار و رموز کو محض علمی طور پر سمجھانے کی کوشش کی ہے۔ کافی صفحے پڑھ لینے کے باوجود میں کچھ نہ سمجھ سکا۔ کیونکہ وہ کتاب دراصل ان لوگوں کیلئے مفید ہو سکتی ہے جو شادی کر چکے ہوں۔ اور مجھے فی الوقت شادی کے اس ارادے پر غور کرنا تھا جس کی اصلیت و نوعیت مجھ سے زیادہ میرے آبا جان قبلہ سمجھ گئے تھے۔ اور میں ان کے سمجھ جانے کے بعد بھی پوری طرح نہ سمجھ سکا تھا۔

میری ذاتی رائے یہ ہے کہ مجھے خاص اس لمحہ تک کرنل صاحب کی بیوہ یا اُن کی تینوں لڑکیوں سے انفرادی یا اجتماعی حیثیت سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ اور نہ درحقیقت ان چاروں میں سے کسی کو میری ذات سے کسی قسم کی دلچسپی تھی۔ بلکہ ان کے بن بلائے میرے وہاں چلے جانے کو ایک حد تک ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھا جاتا تھا۔ اس میں شک نہیں کہ جب میں دہلیز لانگ کر صحن میں قدم رکھتا تو کبھی کرنل صاحب کی بیوہ بذاتِ خود اور کبھی ان کی کوئی لڑکی بڑی خندہ پیشانی سے میرا استقبال کرتی۔ اور پھر جلدی ہی وہ سب کی سب میرے وجود کو اپنے مکان کی چار دیواری میں بالکل بھول کر اپنے اپنے کام میں اس طرح مصروف ہو جاتیں گویا میں غیر مرئی ہو جانے کے باعث اُن کو نظر ہی نہیں آ رہا۔ لیکن ان کی یہ

وضعداری درحقیقت میرے لئے بڑی مفید ثابت ہوتی۔ کیونکہ اس طرح اُن کتابوں کو چرالینا میرے لئے ممکن ہوجاتا جو اُن کیلئے غیراہم لیکن میرے لئے کارآمد تھیں۔

کرنل صاحب نے اپنی زندگی میں تین لڑکیاں پیدا کرنے کے علاوہ بہت سی کتابیں اور ڈاک کے بیشمار استعمال شدہ ٹکٹ جمع کئے تھے۔ ٹکٹ کیا ہوئے؟ اس کا مجھے علم نہیں۔ البتہ کتابیں کافی عرصے تک ہزار بارہ سو حشراتی کیڑوں کے رحم وکرم پر رہنے کے بعد صرف مجھ جیسے انسانی کیڑے کے رحم وکرم پر ایک الماری میں برائے نام بند تھیں۔ میں اچھی طرح ورق گردانی کرنے کے بعد کسی کتاب کی بابت جب یہ رائے قائم کرلیتا کہ یہ "داشتہ آید بکار" ثابت ہوسکے گی۔ تو اسے فوراً اپنے اوورکوٹ کی جیب میں چھپا کر لے آتا" اس اوورکوٹ کی جیب میں جسے میں موسمی اعتبار سے ضرورت نہ ہونے کے باوجود محض مصلحتاً پہننے کا عادی ہوگیا تھا۔ چنانچہ امیلی زولا کا وہ ناول جسے میں اباجان قبلہ کی گفتگو شروع ہونے سے قبل صفحہ ۲۸۱ اور صفحہ ۲۸۲ کے درمیان کسی ناتمام جملے تک پڑھ چکا تھا اور میری اسٹوپ کی وہ کتاب جو اباجان قبلہ کی گفتگو ختم ہونے کے بعد پڑھنے کی نیت سے اٹھائی تھی، وہیں سے دست تصرف کے ذریعے لائی گئی تھی۔ غرض یہ کہ میں تو وہاں کتابیں چرانے جاتا، اور اباجان قبلہ یہ سمجھ گئے کہ میں کسی سے دل لگانے جاتا ہوں۔

کرنل صاحب کی لڑکیوں میں پوری جاذبیت نہیں تھی، یا کم سے کم میرے نقطۂ نظر سے وہ معیاری نمونہ نہیں تھی۔ ایک کے خدوخال اگر اچھے تھے تو قدوقامت اور اعضا کی موزونیت میں نقص تھا۔ دوسری کے اعضا کی موزونیت اور قدوقامت میں کوئی خرابی نہیں تھی تو عادات واطوار قابل اعتراض تھے۔ تیسری کے عادات واطوار ٹھیک تھے تو وہ ہنر اور سلیقہ سے بے بہرہ تھی۔ اسی لئے شریک حیات بنانے کے خیال سے میں نے کبھی ان کی بابت غور نہیں کیا تھا۔ لیکن اب غور کرنا ہی پڑ گیا اور اس قدر شدت کے ساتھ کہ سوچتے سوچتے شام ہوگئی۔ اور پھر بھی میں کسی نتیجے پر نہ پہنچ سکا۔

شام کے وقت میں نے پیشانی کا پسینہ پونچھتے ہوئے بالکل بادل ناخواستہ اوورکوٹ پہنا اور کرنل صاحب کی حویلی کا رُخ کیا۔ خیال کیا مصمم ارادہ تھا کہ چھوٹت کا وہ ناول اُڑا لاؤں گا جو ایک روز قبل اوورکوٹ کی جیبوں میں جگہ نہ ہونے کے باعث نہیں لاسکا تھا۔ لیکن جب دہلیز لانگ کر میں نے صحن میں قدم رکھا تو کرنل صاحب کی بیوہ نے بڑی معنی خیز نظروں سے مجھے دیکھتے ہوئے کمرۂ ملاقات کی طرف چلنے کیلئے کہا۔ کمرۂ ملاقات میں کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ کیونکہ وہاں اعلیٰ قسم کے رہن رکھے ہوئے سازوسامان کے سوا کوئی معقول کتاب یا عمدہ رسالہ نہیں مل سکتا تھا۔

کرنل صاحب کی بیوہ رشیدہ بیگم صاحبہ صوفے پر میرے قریب ہی بیٹھ گئیں اور کسی تمہید کے بغیر بولیں:

"میں نے بہت دن سے تمہارے دل کا بھید معلوم کرلیا ہے۔ تم کتابیں پڑھنے کیلئے یہاں آتے ہو۔ اور چھپ چھپ کر میری لڑکیوں کو گہری نظر سے دیکھتے ہو۔ اتنی گہری نظر جو عورت کے دل میں خوابیدہ جذبات کو بیدار کردیتی ہے۔ اس لئے ہوسکتا ہے کہ تمہارے اس رویہ سے ان پر بھی کوئی اثر ہوگیا ہو۔ میں نہیں چاہتی کہ پاس پڑوس والے محض ذاتی قیاس آرائیوں سے کام لیکر سوئی کا بھالا بناتے ہوئے کوئی افواہ پھیلائیں اور خواہ مخواہ جگ ہنسائی کی نوبت آئے۔ اس لئے وقت سے پہلے اس کا سدباب ضروری ہے۔ اور اس کی مناسب ترکیب یہی ہے کہ تم تینوں میں سے میری کسی ایک لڑکی کو پسند کرکے شادی کرلو۔ اگر آپس کا میل جول اتنا نہ بڑھ چکا ہوتا تو میں تم کو اپنا داماد بنانا کبھی گوارا نہ کرتی۔ کیونکہ ہم لوگ سید ہیں اور پٹھانوں کے ہاں اپنی لڑکیوں کا رشتہ پسند نہیں کرتے۔ تاہم تمہاری پُرخلوص محبت نے مجھے مجبور کردیا ہے کہ میں ایسا کرگذروں۔ میں چاہتی ہوں کہ رسم کی ادائیگی بہت جلد ہوجائے۔ نہ تمہارے والد صاحب کسی قسم کے جھنجٹ میں پھنسیں اور نہ میں جہیز کے سلسلہ میں کوئی دردِ سری مول لوں۔ تحصیلدار صاحب سے کہہ دینا کہ جو کچھ بہو کو دینا ہو نقدی کی صورت میں دیدیں۔ میں اُس کو قبول کرلونگی۔ غالباً ان کی تمام جائداد تمہارے نام ہبہ ہوچکی ہوگی۔ اور یہاں مجھے یہ پوچھنے کی ضرورت بھی کیا ہے۔ لے دے کے تم ہی ان کے اکلوتے بیٹے ہو۔ ظاہر ہے کہ آج نہیں تو کل یہ ضروری کارروائی ہوجائے گی۔ بس اب جاؤ اور بہت جلد اپنے والد صاحب کو یہ خوشخبری سُنادو۔ غالباً انہیں کوئی اعتراض نہیں ہوگا بلکہ فوراً اس تجویز کو منظور کرلیں گے۔ آج جمعہ تھا

مبارک دن دیکھ کر میں نے یہ گفتگو کی ہے۔ کل تمہارے والد صاحب اگر میاں آکر صبح کی چائے پئیں اور رسمی طور پر نکاح کی تاریخ منظور کرلیں تو اچھا ہے۔ اتوار کی شام کو میں یہ رسم ادا کرکے اپنے فرض سے سبکدوش ہو جاؤں گی۔ تم اچھی طرح جانتے ہو کہ میری سب سے بڑی لڑکی نہایت حسین اور سمجھدار ہے اسے شریکِ حیات بنانا تمہارے لئے باعثِ فخر رہے گا۔"

میں رشیدہ صاحبہ کی تمام گفتگو سن کر نہ تو پریشان ہوا اور نہ متعجب۔ کیونکہ چند گھنٹے پیشتر میرے دماغ پر اسی قسم کا اچانک حملہ ابا جان قبلہ کی طرف سے ہوا تھا جس نے مجھے بالکل زچ کر دیا تھا۔ یہ بھی محض اتفاق ہے کہ دونوں کے ہم آہنگ قیاسات نے محض چند گھنٹے کے وقفے سے ایک ہی دن الفاظ کی صورت اختیار کی اور وہ بھی مکمل یقین و اعتماد کے ساتھ۔ اس لئے وہاں بھی میرے لئے انکار کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ تاہم میں دل ہی دل میں اس بات پر ہنسا کہ خیر میرے ابا جان قبلہ کو تو کرنل صاحب کی عظیم الشان جائداد کے رہن ہونے کا تھوڑا بہت علم ہے لیکن رشیدہ صاحبہ ہماری موروثی جاگیر کے قرق ہونے سے بالکل بے خبر ہیں۔ اگر ابا جان قبلہ حکم امتناعی نہ نکلواتے تو وارنٹ قرقی کی تعمیل بھی ہو چکی ہوتی۔ اور ہم کرایہ کے مکان میں رہتے ہوتے۔

رشیدہ صاحبہ نے جب اس معاملہ میں میری ذاتی رائے کی بابت کئی بار استفسار کیا تو مجبوراً کہنا پڑا:۔

"خالہ جان! سچ بات یہ ہے کہ ابھی شادی کرنے کا میرا ارادہ نہ تھا۔ تاہم آپ مُصر ہیں تو میں ابا جان قبلہ سے عرض کروں گا۔ اور کوشش کروں گا کہ وہ صبح کی چائے آپ ہی کے دولتکدہ پر آکر پئیں اور نکاح کی تاریخ مقرر کرلیں۔ مجھے آپ کی منجھلی لڑکی نسیمہ بہت پسند ہے۔ کیونکہ وہ اپنی دونوں بہنوں کے مقابلے میں زیادہ حسین ہونے کے علاوہ زیادہ سمجھدار بھی معلوم ہوتی ہے۔ نعیمہ میں بظاہر کوئی نقص نہیں ہے لیکن فی الحال میں اسے پسند نہیں کرسکتا۔"

"نہیں برخوردار!" وہ مربیانہ طور پر بولیں "تمہارا خیال بالکل غلط ہے۔ نسیمہ کی نسبت نعیمہ لاکھ درجہ بہتر ہے۔ تم اس کے ساتھ ازدواجی زندگی بسر کرتے ہوئے اس کی قدر و قیمت جان لوگے۔ اور یوں بھی ذرا سوچو تو سہی کہ میں بڑی لڑکی کو چھوڑ کر پہلے منجھلی کی شادی کس طرح کرسکتی ہوں۔ چھوٹی بہن کی شادی ہو جانے کے بعد بڑی بہن کے لئے رشتہ ملنا بہت مشکل ہو جائے گا۔"

بات بالکل معقول تھی۔ لہٰذا میں نے حامی بھر لی کہ منجھلی کی بجائے بڑی لڑکی ہی سے شادی کرلوں گا۔

جب میں گھر پہونچا تو ابا جان قبلہ ایمیل زولا کے اس ناول کا مطالعہ کر رہے تھے جسے میں صفحہ ۲۸۱ اور صفحہ ۲۸۲ کے درمیان کسی ناتمام جُملہ تک پڑھ چکا تھا۔ میرا سانس اوپر کا اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا۔ کیونکہ وہ ناول اس قابل نہیں تھا کہ بزرگوار قسم کے لوگ اس کو پڑھیں۔ اس کا مطالعہ کچھ مجھ ہی جیسی نوجوان طبیعتوں کیلئے موزوں ہو سکتا تھا۔ لیکن خیر، میں نے کمرے میں داخل ہوتے ہی ان کی توجہ اپنی طرف مبذول کرلی۔

"ابا جان قبلہ! میں آپ کے حکم کے بموجب کرنل صاحب کی بیوہ سے ملا اور شادی کی تجویز پیش کر دی۔ انھوں نے آپکی رائے کو بہت پسند کیا۔ وہ اپنی منجھلی لڑکی کی شادی ابھی کرنی نہیں چاہتیں کیونکہ ان کا خیال ہے کہ پھر بڑی کے لئے رشتہ ملنا دشوار ہو جائے گا۔ مجھے نسیمہ پسند تھی لیکن خیر نعیمہ بھی کچھ بُری نہیں ہے۔ وہ چاہتی ہیں کہ کل صبح کی چائے آپ اُن کے گھر پر پئیں اور نکاح کی تاریخ مقرر کرلیں۔ انھوں نے یہ بھی فرمایا ہے کہ لین دین کی اُلجھنوں میں پھنسنا ٹھیک نہیں۔ آپ جو کچھ بہو کو دینا چاہیں نقدی کی صورت میں عطا فرما دیں۔ ان کا یہ بھی خیال ہے کہ کل گفتگو ہونے کے بعد پرسوں اتوار کی صبح شادی کی رسم ادا ہو جائے۔"

"تم تو نرے گاؤدی نکلے" ابا جان قبلہ نے اپنی پھدکی ناک پر لگی ہوئی اس عینک کو کسی قدر اونچا کرتے ہوئے کہا، جس کی ایک کمانی اپنی زندگی کی مقررہ مدت ختم کرنے کے بعد ٹوٹ چکی تھی اور جسے لڑائی شروع ہو جانے کے باعث معقول قیمت پر تبدیل بھی نہیں کیا جاسکتا تھا۔ اور جس کی جگہ ایک سیاہ فیتے نے لے رکھی تھی "اس کے یہ معنی ہوئے کہ تم میری گفتگو کا مطلب سمجھے ہی نہیں۔ اس میں شروع سے آخر تک زبردست طنز تھا۔ ذرا سوچنے کی بات ہے کہ کرنل صاحب کی بیوہ، خدا کرنل صاحب کی رُوح کو نہ شرمائے، سوسائٹی میں کافی بدنام ہیں۔ لڑکیوں نے بھی ماں کی روش اختیار کر رکھی ہے۔ اس لئے ان میں سے ایک

بھی اچھی بیوی بننے کے لائق نہیں ہے۔ پھر تمام جائداد قرض میں برابر ہو چکی ہے۔ اب اُن کے امیرانہ ٹھاٹ خالی ڈھول کی طرح اندر سے خالی ہیں۔ لہٰذا کرنل صاحب کی بیوہ کے پاس، خدا کرنل صاحب کی روح کو نہ شرمائے، بیٹیوں کو جہیز دینے کے لئے رکھا گیا ہے۔ لیکن خیر، ہماری جائداد بھی قرق ہو جانے کے قریب ہے۔ اور اس اعتبار سے ہم اور وہ ایک ہی کشتی میں سوار ہیں۔ میں بادل ناخواستہ سہی لیکن تمہاری خاطر سے کل صبح وہاں جاؤں گا تم بھی میرے ہمراہ چلنا۔ معاملہ کی گفتگو کرلی جائے گی، کیونکہ جب تجویز پیش ہو چکی ہو تو اپنی طرف سے انکار مناسب نہیں ہوسکتا۔"

اس اثناء میں آباجان قبلہ نے ایملی زولا کا ناول میز پر رکھ کر اخبار اٹھا لیا تھا۔ لہٰذا میں اس موقع کو غنیمت جان کتاب ہاتھ میں لئے اپنے کمرے میں چلا گیا تاکہ صفحہ ۲۸۱ اور صفحہ ۲۸۲ کے درمیان نا تمام جملے کو مکمل کر کے آگے پڑھنے لگوں۔ مگر اس فکر میں ڈوبا رہا کہ آباجان قبلہ کی یہ گفتگو بھی کہیں مبہم اور ذومعنیٰ نہ ہو۔ اور وہاں ساتھ چلنے کا مطلب یہ نہ ہو کہ میں بھی اس جگہ جانا ترک کر دوں۔ چنانچہ میں اسی سوچ بچار میں نہ تو نا تمام جملے کو مکمل کرسکا اور نہ میری آسٹوپ کی وہ کتاب پڑھ سکا جس میں قابل مصنف نے ازدواجی زندگی کے اسرار و رموز کو محض علمی طور پر سمجھانے کی کوشش کی ہے۔ اور جو میرے خیال کے مطابق صرف ان لوگوں کیلئے مفید ہوسکتی ہے جو شادی کر چکے ہوں۔

دوسرے روز علی الصبح جب آباجان قبلہ نے کرنل صاحب کے گھر چلنے کیلئے مجھ سے کہا تو شبہ کی تمام حدیں ختم ہو کر یقین کی صورت پیدا ہوئی کہ ان کی گفتگو کا مطلب وہی تھا جو اُن کے الفاظ سے ظاہر ہوتا تھا۔ میں نے جلدی جلدی لباس تبدیل کیا اور ان کے ہمراہ چل پڑا۔

رشیدہ صاحبہ اور ان کی تینوں لڑکیاں ہم دونوں کی منتظر تھیں، لیکن انھوں نے ناشتہ کا انتظام اعلیٰ پیمانہ پر نہیں کیا تھا۔ بس چائے، مکھن کے معمولی توس اور قلیل مقدار میں گاجر کا حلوا۔ میرا خیال تھا کہ دو چار قسم کے پھل اور کیک وغیرہ ضرور ہونگے لیکن بسم اللہ ہی غلط ہوئی۔

میز پر ہم سب لوگ اس طرح بیٹھے کہ ایک طرف منجھلی اور بڑی لڑکی کے درمیان آباجان قبلہ اور دوسری طرف میرے اور اپنی چھوٹی بیٹی کے درمیان کرنل صاحب کی بیوہ رونق افروز ہوئیں۔ میزبانی کے فرائض ادا کرتے ہوئے رشیدہ صاحبہ نے چائے بنا کر دینی شروع کی۔ اور آباجان قبلہ نظروں ہی نظروں میں تینوں لڑکیوں کا جائزہ لینے لگے۔

اس وقت پہلی مرتبہ میں نے محسوس کیا کہ وہ تینوں لڑکیاں حد درجہ پھوہڑ، بدسلیقہ اور بدتمیز ہیں۔ اور ان کے مقابلے میں ان کی ماں کو ترجیح دی جاسکتی ہے۔ آباجان قبلہ کی نظریں سب سے پہلے سلیمہ یعنی چھوٹی لڑکی پر جمیں کیونکہ وہ بڑی حد تک اُن کے سامنے ہی تھی۔ پھر انھوں نے کنکھیوں سے بائیں طرف اپنی منجھلی لڑکی کو دیکھا۔ ہنس کر دو چار باتیں کیں اور آخر میں نعیمہ کی طرف ڈھل گئے۔ رشیدہ صاحبہ نے مجھے باتوں میں لگا لیا تھا اس لئے میں آباجان قبلہ کی گفتگو بالکل نہ سُن سکا۔ ورنہ وہ بھی وہ بالکل رازدارانہ طور پر بات چیت کر رہے تھے۔

کوئی آدھ گھنٹے تک دو دو کی ٹکڑی میں تین جوڑیاں آپس میں اس طرح بات چیت کرتی رہیں جیسے ریڈیو کے تین ٹرانسمٹر چھوٹی بڑی لہروں پر بیک وقت کام کر رہے ہوں۔ آخر کار مجھے اور تینوں لڑکیوں کو میز پر سے اُٹھا دیا گیا تاکہ دونوں ذمہ دار ہستیاں فیصلہ کُن بات چیت کرلیں۔ میں تو سیدھا کتابوں کی الماری کی طرف گیا اور وہ تینوں باغیچہ میں ٹہلنے کیلئے چل دیں۔ تھوڑی ہی دیر بعد جب ایک مہین حروف میں چھپی ہوئی کتاب کا جائزہ لینے کے لئے میں کھڑکی کے قریب صاف روشنی میں گیا تو میں نے دیکھا کہ دونوں چھوٹی بہنیں نعیمہ کو چھیڑ رہی ہیں۔ میں سمجھ گیا کہ آباجان قبلہ نے اس کو بہو بنانے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ میں نے نعیمہ کو ایک گہری نظر سے دیکھا اور سوچا کہ کل یہ میری شریکِ حیات بن جائیگی۔ لیکن جب اپنے گھر پہنچ کر میں نے دریافت کیا تو میری حیرت کی انتہا نہ رہی کہ آباجان قبلہ نے نعیمہ کو منتخب تو ضرور کیا لیکن میری بجائے اپنے لئے۔

زندگی میں پہلی بار میں نے مخالفت کرتے ہوئے آباجان قبلہ سے اس نازک مسئلے پر بحث کی مگر وہ کسی عنوان نہ مانے۔ آخر مجھے زچ ہو کر یہ کہنا پڑا کہ اگر آپ نعیمہ سے جو تقاضائے عمر کے لحاظ سے آپ کیلئے کسی طرح موزوں نہیں ہے شادی کرلیں گے تو میں بھی اُسکی ماں رشیدہ سے شادی کرلوں گا۔

آباجان قبلہ نے کوئی اعتراض نہیں کیا بلکہ مجھے میری مرضی پر چھوڑ دیا۔ اور حیرت تو یہ ہے کہ رشیدہ نے بھی میری تجویز فوراً قبول کرلی نتیجہ یہ کہ محض ایک ہفتہ...

# پسِ پردہ

رات آدھی ہونے پر راحیل نے آنکھیں کھولیں، اور تھوڑی دیر تک کمرہ کی چھت کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے کے بعد بند کرلیں۔ پھر ایک گہرا اور ٹوٹتا ہوا ٹھنڈا سانس بھرا۔ اور ایسی آواز میں جس سے شدید تشنگی کا اظہار ہوتا تھا کہا۔

"صبح کی دیوی کا جلوس، وادی کے کنارے تک پہونچ گیا ہے، اب مجھے اس سے ملنے جانا چاہئیے۔"

یہ سُن کر پادری اس کے قریب آیا اور اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیا — مُردے کا ہاتھ برف کی طرح ٹھنڈا تھا، اس کے بعد اس نے اپنا ہاتھ اس کے سینے پر رکھا — مُردے کے دل کی حرکت زمانہ کی طرح خاموش تھی۔

پادری نے اپنا سر جھکایا اور اس کے ہونٹ مُرتعش ہوئے۔ گویا اپنی زبان سے ایک مقدس کلمہ ادا کرنا چاہتا ہے جسے رات کے سائے، اُن سنسان وادیوں میں دُہرائیں۔

اب اُس نے دونوں کلائیوں سے اپنے سینے پر صلیب بنائی اور اُس شخص کی طرف متوجہ ہو کر جو اسی کمرے کے ایک تاریک گوشے میں بیٹھا تھا، شفقت و مہربانی کے لہجے میں کہنے لگا:۔

"افسوس! تمہاری بیوی اللہ کو پیاری ہوئی، اٹھو، اور میرے ساتھ اس کی بخشش کے لئے دعا مانگو۔"

اس شخص نے اپنا سر اٹھایا، اُس کا چہرہ دفورِ ملال سے متغیر ہوگیا تھا۔ اور آنکھیں شدتِ الم سے نکلی پڑ رہی تھیں۔ وہ خاموشی سے اٹھا اور پادری کے پہلو میں بیٹھ کر مرنے والی کیلئے دعائے مغفرت کرنے لگا۔ اُس کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اور وہ بار بار اپنے سینے اور چہرے پر صلیب کا نشان بنا رہا تھا۔

پادری اٹھا اور اس کے شانے پر ہاتھ رکھکر کہنے لگا:

"اب تم دوسرے کمرے میں جاؤ کیونکہ تمہیں نیند اور آرام کی سخت ضرورت ہے۔"

وہ بغیر کچھ کہے سُنے اٹھا۔ اور سامنے والے کمرے میں جاکر ایک چھوٹے سے صوفے پر گر گیا۔ غم، بیداری اور انتظار نے اس کے جسم کو بے جان کر دیا تھا۔

تھوڑی دیر نہ گذری تھی کہ نیند اس کی آنکھوں پر غالب آگئی اور وہ سوگیا — جس طرح ایک شیر خوار بچہ اپنی ماں کے آغوش میں سوتا ہے۔

---

لیکن پادری ابھی تک اسی کمرے کے وسط میں رنج و ملال کی تصویر بنا کھڑا تھا۔ وہ بیک وقت اشک آلود نگاہوں سے راحیل کی لاش کو بھی دیکھ رہا تھا اور اس کے شوہر کو بھی، جو سامنے والے کمرے میں غافل پڑا سو رہا تھا۔

ایک گھنٹہ گذر گیا، جو زمانہ سے زیادہ طویل اور موت سے زیادہ ہولناک تھا، مگر پادری سوئے ہوئے مرد اور سوئی ہوئی عورت کے درمیان اسی طرح کھڑا رہا — مرد، جو محبت کی نیند سو رہا تھا اور بہار کی آمد آمد کے خواب دیکھ رہا تھا۔ اور عورت — جو گذرے ہوئے زمانہ کے ساتھ سو رہی تھی اور ابدیت کے خواب دیکھ رہی تھی۔

اب پادری مُردہ کی چارپائی کے قریب آیا اور دوزانو بیٹھ گیا۔ جس طرح عبادت گذار قربان گاہ کے سامنے بیٹھتے ہیں۔ اس نے اس کا ٹھنڈا ہاتھ اپنے گرم ہونٹوں سے لگایا۔ اور اس کے چہرے کو دیکھنے لگا جس پر موت کی نقاب پڑی تھی۔ رات کی طرح پُرسکون، سمندر کی طرح گہری اور انسانی آرزوؤں کی طرح لرزتی کانپتی آواز میں اس نے کہا۔

"راحیل! میری دینی بیٹی راحیل!! میری بات سُن، کیونکہ میں اس وقت گفتگو کرنے پر قادر ہوں۔ موت نے میرے لب وا کر دیئے ہیں تاکہ میں تجھ پر وہ راز منکشف کر دوں جو خود موت سے بھی گہرا ہے۔ اور غم نے میری زبان کے تالے کھول دیئے ہیں تاکہ میں تجھ پر وہ راز ظاہر کردوں جو خود غم سے بھی زیادہ شدید ہے۔ اے زمین اور لامحدود فضا کے درمیان پرواز کرنے والی روح! میری روح کی پکار سُن اور اس نوجوان

کی پکارسُن کر جو کھیت سے واپس آتے ہوئے، مجھے دیکھتا تھا تو تیری حُسنِ صورت سے متاثر و مرعوب ہو کر درختوں میں چھُپ جاتا تھا۔ اس پادری کی پکار سُن جو اُس خدا کا عبادت گذار ہے جس نے بغیر کچھ سوچے سمجھے مجھے بلا لیا اور تو اس کے سایہ میں پہنچ گئی۔"

آہستہ آہستہ یہ الفاظ کہہ کر وہ لاش پر جھک گیا۔ اور اسکی پیشانی، آنکھوں اور گردن کے بوسے لینے لگا۔ طویل، گرم اور خاموش بوسے ــــ وہ مقدس بوسے جو اس کی روح کے اُن تمام اسرار کی پردہ کشائی کر رہے تھے جن کا تعلق محبت اور غم سے تھا۔

اچانک وہ پیچھے ہٹا اور خزاں زدہ پتوں کی مانند زمین پر گر پڑا۔ گویا راحیل کے برفانی جسم کے لمس نے، جذبہ ندامت کو، اس کے باطن میں بیدار کر دیا تھا۔

وہ اٹھا اور دونوں ہاتھوں سے اپنے چہرے کو چھپا کر دوزانو بیٹھ گیا۔ دل ہی دل میں اس نے کہنا شروع کیا:

"یارب! میرا گناہ معاف کر دے!! میرے معبود! میری کمزوری کو نظر انداز فرما!! کیونکہ میں آخر وقت تک ثابت قدم نہ رہا اور ضبط کا دامن میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا۔ وہ راز جو سات برس تک زندگی نے میری نگاہوں سے پوشیدہ رکھا، موت نے اُسے ایک لمحہ میں مجھ پر واضح کر دیا۔ یارب! میرا گناہ معاف کر دے!! میرے معبود! میری کمزوری کو نظر انداز فرما!!"

وہ اسی طرح روتا پیٹتا اور دائیں بائیں سر پٹکتا رہا۔ وہ راحیل کے مُردہ جسم کی طرف جان بوجھ کر نہیں دیکھتا تھا۔ اس خوف سے کہ کہیں اس کے اسرار نفسانی اُس کی رُوح کو پامال نہ کر دیں۔ یہاں تک کہ صبح ہو گئی اور اس نے ان مادّی نقوش پر اپنی گلابی چادر ڈال دی۔ جنہیں محبت، مذہب، زندگی اور موت نے بنایا تھا۔

(جبران خلیل جبرانؔ) ــــــــ حبیب اشعر

# لکھنؤ اور سرشار

اقبالؔ نے ایک جگہ کہا ہے ؎

سوادِ رومۃ الکبریٰ میں دلی یاد آتی ہے
وہی عبرت وہی عظمت وہی شانِ دلآویزی

شوکت و عظمت کی ان بلندیوں تک تو لکھنؤ نہیں پہونچ سکا۔ لیکن یہ کیا کم ہے کہ اس کا ذکر ہمیشہ دہلی کے ساتھ ساتھ کیا گیا ہے۔ اور دنیا کی زبان پر یہ پہیلی ایک عرصہ تک جاری چلی آئی کہ ہندوستان کی دو آنکھیں ہیں۔ ایک دہلی اور دوسری لکھنؤ۔

نواب شجاع الدولہ سے پہلے لکھنؤ ایک معمولی بستی کی صورت میں تھا۔ گو روایتاً یہ بات بھی کہی جاتی ہے اور شرر نے بھی اسے بیان کیا ہے کہ لکھنؤ رام چندر جی اور لچھمن جی کے تاریخی عہد سے آباد چلا آتا ہے اور اس طرح ایک کلاسیکل حیثیت رکھتا ہے مگر تاریخ سے اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ روایتی داستانیں تاریخی نقطۂ نظر سے ہمیشہ صحیح نہیں ہوا کرتیں۔

لکھنؤ کی شہرت و عظمت تمام تر شاہانِ اودھ کی مرہونِ منت ہے۔ جن کے شاہانہ تزک و احتشام اور رنگین مزاجیوں نے اسے تاریخی اہمیت کے ساتھ افسانوی شہرت بھی عطا کی لیکن لکھنؤ ایک عرصے تک ہندوستان کا مرکز بن کر رہا۔ لکھنؤ کے نوابوں کی فیاضیوں نے عوام کے دلوں میں عجیب عجیب وہم و اعتقاد پیدا کر دیں۔ اس کی افسانوی شہرت اس کی تاریخی اہمیت پر غالب آ گئی۔ اور تاریخ کا لکھنؤ کہانیوں کے لکھنؤ میں گم ہو گیا۔ نوابوں کے اس لکھنؤ کی تاریخ دو جملوں میں بیان کی جا سکتی ہے۔ شجاع الدولہ نے اس کو ایک معمولی بستی سے ترقی دیکر شہر بنایا۔ آصف الدولہ نے اس کے حسن میں نکھار پیدا کیا۔ اور واجد علی شاہ نے اس نکھار کو دو آتشہ کر دیا۔

اس رومانوی لکھنؤ کی جس سرعت کے ساتھ اس کی تکمیل ہوئی تھی اسی سرعت کے ساتھ بلکہ چشم زدن میں اس کا زوال ہو گیا۔ واجد علی شاہ کی معزولی نے بساطِ سلطنت کو الٹ دیا۔ رومانوی زندگی کی رنگینیاں آگ کے شعلوں کی نذر ہو گئیں۔ اور لکھنؤ کی فضا میں افسانوی کیفیتوں کے بجائے دھوئیں کے بادل چھا گئے۔ گو کچھ دنوں تک مٹیا برج کلکتہ میں اس رنگین زندگی کے آثار نظر آتے رہے۔ مگر وہ چراغِ سحری کی طرح آخری بھڑک تھی۔ ع

جوش در ختیدہ سے شعلۂ شمع دو

البتہ اس کا افسانہ بڑے بوڑھوں کی زبان پر کہانی بن کر رہ گیا اور اب تک ہے۔

نوابی لکھنؤ کا حال اس زبردست عمارت کا سا ہوا جس کا مسالہ بہت اعلیٰ درجہ کا تھا لیکن ناتجربہ کاری کے باعث بہت جلدی اور بے توجہی کے ساتھ بنایا گیا جس سے اس میں بنیادی خامیاں رہ گئیں۔ گو اوپری رکھ رکھاؤ کو اچھی طرح بھا دیا گیا۔ لیکن تھوڑے ہی دنوں میں اس میں موسم کی تبدیلیوں کے اثر سے زوال کے آثار پیدا ہونے شروع ہو گئے جو بالکل لازمی چیز تھی اور جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ساری کی ساری عمارت مٹی کا تودہ بن کر رہ گئی۔

**ماضی و حال** نوابی لکھنؤ کے مقابلہ میں آجکل کا لکھنؤ ایک خشک اور بے کیف سی چیز ہے۔ جہاں اگر اسی زاویۂ نظر سے دیکھا جائے تو اس کی زندگی اپنے بھدے نقش و نگار اور مادی کثافتوں کے بوجھ سے دب کر رہ گئی ہے۔ جہاں فضا میں رومان کی شاعرانہ کیفیتوں کے بجائے ٹریفک کی چیخ و پکار، انقلاب کے نعروں، ملوں مشینوں اور کارخانہ کی سیٹیوں، موٹروں کے ہارن اور ریل گاڑی کے دھوئیں کے سوا کچھ بھی نہیں! وہ لکھنؤ فتنہ و فساد کے ہنگاموں سے گونجنے والا آگ اور خون کا سمندر نہیں تھا۔ اس میں نہ کونسل تھی، اسمبلیاں، نہ مجالسِ قانون ساز تھیں نہ مختلف پارٹیوں کے ایک دوسرے سے دست و گریباں نمائندے نہ ووٹر تھے نہ امیدوار، نہ الیکشن کے ہنگامے تھے اور نہ لاٹھی چارج، نہ مذہبی اختلافات کی زہرناکی تھی اور نہ سیاسی نظریوں کا خلفشار۔ . . . بلکہ وہ نوابی لکھنؤ تھا جہاں ہندو کو مسلمان اور مسلمان کو ہندو کے مذہب سے غرض نہ تھی۔ سب مل جل کر رہتے تھے جہاں لوگ بہ حیثیت ذاتی، گھوڑے، ہوادار، فنس، میانے

اور بوچے میں سوار ہو کر نکلتے تھے۔ بیل گاڑیوں اور بہلیوں میں سفر کرتے تھے۔ جہاں پتلون اور کوٹ کی کوئی قدر نہ تھی بلکہ انگا انگرکھا رائج تھا۔ ہیٹ کی جگہ نکے دار یا چوگوشیہ ٹوپی پسند کی جاتی تھی جہاں ہر طرف رنگینیاں تھیں اور دلچسپیاں۔ جہاں نوابوں کو اپنے ذوقِ عیش طلبی اور شہر کی آرائش کے سوا کوئی کام نہ تھا۔

نوابوں کی عیش پرستیوں نے رعایا کو بھی آرام طلب اور عیش پسند بنا دیا تھا۔ "اعلیٰ درجے کے مردانے اور زنانے طائفے ہر شہر اور ہر مقام کے مشہور اور باکمال گویّے سرکار میں ملازم تھے۔ اور بڑی بڑی تنخواہیں پا کر آرام کی زندگی بسر کر رہے تھے۔ رعایا خوشحال تھی اور شہری مُرفع الحال۔ شرفاء کی محفلوں میں اربابِ نشاط کی گرم بازاری تھی۔ بچہ بچہ موزوں طبیعت تھا۔ شاعری کا اس قدر چرچا تھا کہ مقامی شعراء کی تعداد ہندوستان کے کُل شاعروں سے زیادہ نکلتی۔ نوابوں نے ساری دُنیا کی دھوم دھام اپنے یہاں جمع کر لی تھی۔ رعایا نے ہر قسم کی دلچسپیاں وضع کر لی تھیں۔ کوئی بیکار نہیں بیٹھتا تھا اور نہ کسی کام کی طرف خاص توجّہ تھی بلکہ ہر وقت راگ رنگ، دل لگیوں، تفریحوں اور مختلف شغلوں میں دل بہلاتے تھے۔ نت نئے شوق ایجاد ہوا کرتے تھے۔ محرّم میں تمام شہر کوئی سیہ پوش، کوئی سبز پوش ہوتا اور بسنت رُت میں زرد پوش۔ ہندو اور مسلمانوں میں محض نام کا فرق تھا ورنہ رفتار گفتار، لباس، وضع قطع میں کوئی خاص فرق نہیں تھا۔ لوگ وضعداری پر جان دیتے تھے۔ عیش باغ کے میلے زوروں پر تھے۔ قیصر باغ کی ہولیوں کا زمانہ تھا۔ جانِ عالم کی رنگین مزاجیاں اور عیش کوشیاں، پریوں کے ناچ، بجروں کی سیر، ضرب المثل کی طرح بچّہ بچّہ کی زبان پر تھیں۔ بادشاہ کبھی کنھیّا بنتے تھے، بیگمات اور محلسرا کی عورتیں گوپیاں بنتیں۔ خوب ناچ رنگ ہوتا — بادشاہ جوگی بنتے تھے اور سیر دس موتی پھونک کر ان کی راکھ تیار کی جاتی۔ اور جب یہ راکھ صاحبِ عالم کے جسم پر ملی جاتی تو فقیری میں بھی شاہانہ جلال کا منظر نظر آجاتا تھا۔ باغ میں ہر ایک کو آنے کی سال میں ایک روز عام اجازت تھی۔ سارا شہر پلٹ پڑتا تھا۔ لیکن اندر آنے کی اجازت صرف اسی کو ملتی جو جوگیا لباس پہن کر آتا۔ ستّر ستّر اسّی اسّی برس کے بوڑھے بچے اور شوقین نوجوان محض اشتیاقِ دید میں شنجرفی لباس اختیار کرتے۔ تمام شہر شنجرفی پوش ہو کر رنگیلے بادشاہ کو دیکھنے جاتا۔ جانِ عالم تہہ خانوں میں جا کر چھُپ جاتے۔ انکی تلاش میں ساری گوپیاں اور جوگنیں بال پریشان، نگاہیں اُداس اِدھر اُدھر تلاش کرتی پھرتیں۔ چاروں طرف باغ میں ڈھنڈیا پڑ جاتی۔ وہ اُن سب کا فراقیہ اشعار گانا "مور ادن دن برہت سہاگ سیاں نہیں آئے" اور "جانِ عالم کو ڈھونڈھن نکلی" ایک ایسا سماں بندھ جاتا کہ دیکھنے والے محوِ حیرت ہو جاتے۔

اس کے بعد تہہ خانوں میں تلاش ہوتی تھی۔ اور جس خوش نصیب کو وہ تنہائی میں مل گئے اس کی قسمت چمک گئی۔

یہ تھا نوابی لکھنؤ — شہر کی ہر گلی اس زمانہ میں بہشت کو شرماتی تھی۔ اور قیصر باغ تو بالکل پرستان تھا۔ امین آباد میں دو گھڑی دن رہے سے ہزار بارہ سو پریاں سنگھار کر کے آگ بھبوکا شعلہ جوالہ بنی کمروں پر کھڑی رہتی تھیں کہ جہاں پناہ کی سواری ادھر سے گذرے تو نظارہ بازی ہو۔ جدھر سے سواری نکل گئی آوازیں آنے لگیں "جانِ عالم ہم بھی آئیں" کوئی بیباک چست چالاک آنکھیں لڑانے لگی۔ کوئی جہاں پناہ کو دیکھ کر فرطِ محبت سے مُسکرانے لگی۔ کسی نے سینے پر ہاتھ رکھا۔ کسی نے ادا سے اپنا سر شرما کر جھکا لیا" یہ تھا وہ لکھنؤ جہاں زندگی کا نصب العین۔ اس کا منشا صرف یہ تھا کہ جہاں تک عیش و مسرت سمیٹا جا سکے کم ہے۔ زندگی نام ہے تعیّش اور تفنّن کا۔ یہی وجہ ہے کہ اس لکھنؤ میں ہمیں زندگی کا تفریحی پہلو اُس کے تعمیری اور مقصدی پہلو پر غالب دکھائی دیتا ہے۔ ان کی زندگی مختلف اشغال، تفریح و تفنّن۔ داستان گوئی۔ تعزیہ داری۔ مرثیہ خوانی۔ محرّم میلے۔ تماش بینی۔ شاہد پرستی۔ افیون اور دوسری منشیات۔ شاعری۔ امام باڑوں اور چوک کے کوٹھوں تک محدود تھی۔

## لکھنؤ کی پانچ تصویریں

اس نوابی لکھنؤ کی تصویریں ہمیں مختلف جگہ نظر آتی ہیں۔ سب سے پہلے سرور کے ہاں فسانہ عجائب میں۔ اس کے بعد سرشار کی تصانیف میں (جن پر مفصل بحث بعد میں کی گئی ہے) پھر طلسمِ ہوشربا اور اس جیسی دوسری فوق الفطری داستانوں میں۔ شرر کے یہاں مشرقی تمدّن کے آخری نمونے ہیں۔ رُسوا کے ناولوں وغیرہ میں۔

## پہلی تصویر

(فسانہ عجائب) سرور پہلے شخص ہیں کہ جن کے فسانہ عجائب میں ہمیں لکھنؤ کی اس رنگین معاشرت اس مجلسی زندگی اور ان رومانوی کیفیات کے مرقعے ملتے ہیں — اِن

میں واقعیت بھی ہے اور مصنف کے تخیل کی رنگ آمیزی بھی لیکن سرور کا سب سے بڑا عیب یہ ہے کہ وہ اس پردۂ سیمیں پر ہمارے سامنے اشخاص پیش نہیں کرتے بلکہ صرف چیزیں پیش کرنے پر قناعت کرتے ہیں اور یہ ظاہر ہے کہ سوسائٹی کے مختلف طبقوں اور ان طبقوں کے مختلف افراد کے مقابلے میں محض چیزیں کوئی Representative (نمائندہ) حیثیت نہیں رکھتیں۔ پھر ان چیزوں کے احوال میں بھی ہمیں کھانے پینے کی چیزوں کا ذکر اوروں کی بہ نسبت زیادہ ملتا ہے۔ جس سے یہ اندازہ ہو سکتا ہے کہ اس زمانے میں "دسترخوان اور باورچیخانہ" معاشرت کا کتنا اہم جزو تھا۔ اس کے علاوہ ہمیں مکانات کی تصویریں، محلوں کے نقشے اور شاہانہ زندگی کے ٹھاٹ بھی ملتے ہیں بیگمات کے مرقعے نظر آتے ہیں۔ شاندار بازار اور سربفلک عمارتیں نظر آتی ہیں۔ جو اپنی رنگینیوں اور دلفریبیوں میں عروسانہ حسن و ادا رکھتی ہیں۔ لیکن یہ سب کچھ ہوتے ہوئے بھی ان میں زندگی نہیں۔ سرور اشخاص کے بجائے ہمیں چیزوں کی تفصیل بتاتے ہیں اور انہی کا ذکر سناتے ہیں۔ ان کے اشخاص بے جان اور لکڑی کی پتلیوں کی طرح بے حس و حرکت ہیں جو محض اپنے خالق کے اشاروں پر ناچتی رہتی ہیں۔ اور ایک ایک دو دو لمحے سانس لیکر پھر اس طرح خاموش اور بے جان ہو جاتی ہیں۔ ان کے شاندار بازاروں میں بہشتی نظر آتے ہیں۔ مشک کاندھے پر ہے اور کٹورا ہاتھ میں۔ مشک کے سوراخوں میں سے پانی کی دھاریں ٹپک رہی ہیں لیکن بے حس و حرکت کھڑے ہیں۔ دکانداروں نے اپنی اپنی دکانیں سجا رکھی ہیں۔ ہر چیز قرینے سے لگی ہوئی ہے لیکن منہ سے آواز نہیں نکلتی۔ کبابیوں اور باورچیوں کی دکانوں سے طرح طرح کے لذیذ کھانوں سے خوشبوئیں آرہی ہیں۔ لیکن کھانے والوں کا پتہ نہیں۔ ہر جگہ بھیڑ ہے لیکن کوئی شخص چلتا پھرتا نظر نہیں آتا۔ نہ ہجوم میں پہنچکر گھبراتا ہے نہ نکلنے کی کوشش کرتا ہے نہ دھکا کھا کر گرتا ہے نہ دوسرے کو گرانے کی کوشش کرتا ہے۔ حلوائیوں کی دکانوں پر ہر قسم کی مٹھائیوں کے تھال چنے ہوئے ہیں۔ ان پر ورق لگے ہوئے ہیں۔ لیکن زندہ خریدار تو درکنار وہاں مکھیاں بھی بمشکل نظر آتی ہیں۔ کبابی کی دکانوں میں پیاز کے باریک باریک کترے ہوئے لچھوں کا ذکر سنتے ہیں، کہیں سے بگھار کی سوندھی لپٹ آرہی ہے لیکن زندگی کی خوشبو کہیں سے بھی نہیں آتی سرور نے جو تفصیل ہمیں ایک جگہ بتا دی ہے گو ایسی کسی دوسری جگہ نہیں ملتی۔ لیکن اسے بتانے سے زیادہ انھوں نے ہمارے تخیل کیلئے چھوڑ دی ہے۔ جس کا جی چاہے ان اشیا کی مدد سے اس سوسائٹی کی تصویر دل اس معاشرت کے پہلوؤں کو اپنے ذہن و دماغ میں دیکھ لے۔

ان کی تصاویر کی طرح ان کے الفاظ میں بھی زندگی نہیں ملتی۔ وہ پھولوں کا ڈھیر ضرور ہیں لیکن وہ پھول جن میں نہ رنگ ہے نہ خوشبو خواہ وہ فلوریڈا کے گلاب ہی کیوں نہ ہوں۔ پھول اپنی خوشبو اور رنگینی کی وجہ سے پسند کیا جاتا ہے۔ یہی اس کی روح ہے۔ فسانۂ عجائب اس سب سے بڑی خصوصیت سے معرا ہے۔ اس کی تصاویر نہ تصور زا ہیں Suggestive اور نہ اُن میں زندگی ہے۔

**دوسری تصویر** (مشرقی تمدن کا آخری نمونہ) شرر کے یہاں لکھنؤ تاریخی اور جغرافی حیثیتوں میں ملتا ہے۔ جہاں سرور کی طرح رنگینی نہیں بلکہ ٹھوس واقعیت نظر آتی ہے۔ شرر کا یہ مضمون جس کا عنوان ہے "مشرقی تمدن کا آخری نمونہ" تاریخی حیثیت سے بہت بلند مرتبہ رکھتا ہے۔ یہ لکھنؤ کی معاشرتی زندگی کی ایک مفصل اور بنیادی تاریخ ہے۔ اس میں لکھنؤ کے آباد ہونے کے وقت سے لیکر اس کی تدریجی ترقی، مختلف نوابین، اُن کی جنگوں یا ان کی کوششوں کا تاریخی اعتبار سے ذکر کرنے کے بعد شرر لکھنؤ کی معاشرت کی اہم خصوصیات بتاتے ہیں اور یہ دکھلاتے ہیں کہ لکھنؤ میں شاہانِ اودھ کے دربار کے قائم ہو جانے سے جو سوسائٹی پیدا ہو گئی تھی وہ کیسی تھی۔ اس کی نمایاں خصوصیات کیا تھیں۔ اور اس نے کس کس عنوان سے ہندوستان کی معاشرت پر اثر کیا۔ اس تمدن پر واجد علی شاہ کی مُہر لگی ہوئی ہے۔ اور یہ اس دورِ تمدن کی معراج کہلایا جاتا ہے۔ اس میں شرر نے سب سے پہلے نوابوں کے ماحول کو بیان کیا ہے کہ اس ماحول نے نوابوں کی طبیعتوں پر کیا کیا اثر کئے اور اس کا ردّ عمل کن کن صورتوں میں ظاہر ہوا۔ اس کے بعد تماش بینی، عیاشی، شاعری، مرثیہ گوئی، مرثیہ خوانی، سبھائیں، ہزل گوئی، ریختی، نثر نگاری، داستان گوئی، ضلع جگت، علم و فن، طبابت، علوم دینیہ، فنِ کتابت و تحریر (خطاطی) مختلف اشغال کشتی، لکڑی، پٹہ، بنوٹ وغیرہ، تفریحی مشاغل میں بٹیر بازی، پتنگ بازی، موسیقی، ناچ اور بھانڈ، سوسائٹی کے آداب و مراسم کی تاریخ نوابوں کے حوالے سے بیان کی ہے۔

غدر کی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی ہے۔ ان میں بیگمات کی زبان، سوزخوانی، محرم منانا، شادی بیاہ کی رسوم مختلف تقاریب، عقیقہ، بسم اللہ وغیرہ۔ خوش اعتقادیوں میں صحنک، رت جگا وغیرہ۔ مہد سے لیکر لحد تک تمام اہم باتوں کا ذکر کیا ہے۔ سوسائٹی کے اعلیٰ و درمیانہ طبقے میں مردانے اور زنانے لباس کی تفصیل بتائی ہے۔ گھر میں اور گھر سے باہر کس قسم کا لباس ہوتا تھا۔ لوازم صحبت میں کیا کیا خاص چیزیں تھیں۔ اس میں اُگالدان، پان، الائچی، چکنی ڈلی کی تشریح کی ہے۔ اور آخر میں مردانی اور زنانی سواریوں کا ذکر کیا ہے۔ جس میں سکھپال، ہوادار، فنس، بوچے، ڈولی، رتھ، بہلی وغیرہ شامل ہیں۔ سب سے آخر میں لکھنؤ کے باکمالانِ فن لطیف و صناعی کا ذکر کیا ہے کہ کس طرح لکھنؤ نے فن کو حاصل کیا اور اس میں کیا کیا جدتیں کیں۔

چنانچہ اس معاشرت کا سب سے زیادہ مکمل تاریخی ذکر اگر کسی جگہ مل سکتا ہے، تو وہ شرر کے اس مضمون میں ہے لیکن اس کی حیثیت محض ایک خاکے کی سی ہے۔ اس میں آدمیوں کا ذکر نام کو بھی نہیں۔ تصویر اس جگہ مل سکتی تھی جہاں خاکے کی اصلیت کے ساتھ مصور کے موقلم کی رنگینی بھی اس میں شامل ہو۔ شرر نے یہاں ہر چیز پر تاریخی انداز سے بحث کی ہے۔ اور حرم و معاشرت ہو جانے والی بہت سی چیزوں کے مخرج بتائے ہیں کہ انکی اصلیت کیا ہے۔ وہ کہاں سے آئیں، لکھنوی معاشرت پر ان کا کیا اثر ہوا۔ یا لکھنوی تمدن سے ان میں کیا فرق پیدا ہو گئیں اور اس کا کیا نتیجہ ہوا۔ کس قدر ترقی ہوئی اور آخر میں ان کی صورت کیا رہ گئی۔

## تیسری تصویر

(طلسمی داستانیں)، اسی سلسلہ میں اس جگہ داستان گوئی کا حوالہ دینا بھی بیجا نہ ہوگا۔ لکھنؤ کی فضا اس کیلئے بہت سازگار ثابت ہوئی۔ اور اس پودے نے بہت جلدی ترقی کر کے ایک تناور درخت کی صورت اختیار کر لی۔ اسے وہاں فن کا درجہ عطا ہوا اور داستان گویوں نے اُسے انتہا تک پہنچا دیا۔ امیر حمزہ کے قصے اور طلسمات کی داستانیں اسی زمانہ کی پیداوار ہیں۔ جن میں حمزہ صاحبقران، ان کی اولاد اور ان کے رفقا کی فوق الفطرت شہزوریاں، دیووں اور جنوں کے معرکے، عیاروں کی ہوشیاریاں، ان کی چالاکیاں، ان کا ہر فن مولا ہونا، طلسم کشاؤں کی طلسم کشائیاں، نوجوان حسین جادوگرنیوں اور خوبصورت شہزادیوں، بہادر لسانی نقاب پوشوں کا طلسم کشاؤں اور ان کے رفقا پر عاشق ہونا۔ غیبی امداد کا ملنا، اور کسی نہ کسی طرح لوحِ طلسم لیکر اُسے توڑنا۔ جادو کے کھیل کا تباہ ہونا۔ غرض بہت سی ایسی ہی چیزیں ہیں۔ اور شروع سے لیکر آخر تک یہی معلوم ہوتا ہے کہ ہم یونانی دیو مالا کی دُنیا میں سانس لے رہے ہیں یا جہاں کے باشندے اس دُنیا کی طرح کمزور اور مصنوعی نہیں ہیں۔ بلکہ وہ ہر حیثیت سے دیو زاد معلوم ہوتے ہیں۔ اور ہم ہمیشہ اپنے آپ کو اسی میں گھرا ہوا پاتے ہیں۔ وہ افسانوی اور تصوری ماحول ہم پر اثر کر لیتا ہے اور ہم اپنے ذہن کی دنیا کو ہر چیز کو واقع ہوتے ہوئے پاتے ہیں۔ یہی ان داستان گویوں کا کمال تھا۔ وہ اپنی لسانی چرب زبانی سے نہ صرف ماحول بلکہ پڑھنے والے کو بھی اپنے بس میں کر لیتے تھے۔ ان داستان گویوں میں احمد حسین قمر اور محمد حسین جاہ سب سے زیادہ قابل ذکر ہیں جن کے کمالات اس فن کی معراج ہیں۔ داستان گوئی کے کارناموں میں سب سے زیادہ نمایاں چیز "طلسم ہوش رُبا" ہے۔ جو ایک حیثیت سے اس دورِ زندگی کی انسائیکلوپیڈیا ہے۔ اس کے علاوہ "طلسم ہفت پیکر"، طلسم خیال سکندری، طلسم نوخیز جمشیدی، طلسم نور افشاں اور طلسم زعفران زار وغیرہ بھی اہم ہیں، لیکن یہ سب ہوش رُبا کے چربے معلوم ہوتے ہیں۔ ان میں سب سے زیادہ نمائندہ طلسم ہوش رُبا ہی ہے۔ ان طلسمات کی خیالی داستانوں میں سے جو ہزاروں طویل اور عریض صفحوں پر پھیلی ہوئی ہیں اگرچہ عیاری اور ساحری کے کارنامے نکال دیئے جائیں تو جو کچھ بچ رہے گا وہ لکھنوی معاشرت کی دلچسپ داستان ہوگی۔ یہ داستان گو سرور کے مقلد معلوم ہوتے ہیں۔ اور ہر جگہ چیزوں کی بڑی لمبی تفصیل پیش کرتے ہیں۔ کھانے پینے کے بیان میں سیکڑوں قسم کے کھانوں کے نام گناتے ہیں۔ اور جنگ و پیکار کے موقع پر مختلف فنونِ سپہگری کی اصطلاحیں بتاتے ہیں۔ کُشتی کے موقع پر ہزاروں داؤں پیچ دکھاتے ہیں اور عیش و مسرت اور خوشی و شادی کی محفلوں میں ہر طرح کے سامانِ عیش کا ذکر کرتے ہیں۔ شراب و ساغر، مطرب و معشوق کوئی چیز اُن سے بچنے نہیں پائی۔ ان تمام بیانوں کو جو جگہ جگہ ہمیں نظر آتے ہیں اگر ایک جگہ جمع کر کے ان کی نفسیاتی تحلیل کی جائے تو اس زمانہ کے لکھنوی معاشرت کے بہت سے پہلوؤں پر بڑی کافی روشنی

پڑسکتی ہے۔ اور اس معاشرتی مواد کا بہت بڑا ذخیرہ ہمارے ہاتھ آجائیگا۔

**چوتھی تصویر** اس ضمن میں رُسوا کا نام بھی لیا جاسکتا ہے۔ جہاں اور بہت سے ناولوں میں لکھنؤ کے متعلق جستہ جستہ اشارے ملتے ہیں ان میں موجودہ دَور میں سب سے پہلے شخص رسوا ہی ہیں۔ تاریخی اعتبار سے شرر کے بعد رسوا کی شہادت ہمارے لئے سب سے اہم ہے۔ رسوا جدید خیالات کے ہیں لیکن پرورش اسی لکھنؤی ماحول میں پائی ہے جو دوسروں کے لئے چاہے بُرا ہو۔ لیکن ایک لکھنؤ والے کیلئے باعث صد ہزار ناز ہو سکتا ہے۔ اپنی چیز سے کسی کو نفرت نہیں ہوسکتی بلکہ نفرت کی بجائے اس کو دوسروں کے مقابلہ میں اچھا اور پسندیدہ ظاہر کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ رسوا اپنے ماحول سے نہ نفرت کرتے ہیں نہ بیزار ہوتے ہیں بلکہ وہ جس طرح ہے اسی طرح دوسروں کے سامنے رکھ دیتے ہیں۔ اور یہ توقع رکھتے ہیں کہ دُنیا اُن کو دلچسپی کے ساتھ پڑھے۔ گو یہ ضروری نہیں کہ اسی عقیدت کا اظہار کرے۔ جو رسوا کے دل میں ہے — رسوا کے یہاں بھی لکھنؤی معاشرت کے اچھے نمونے ملتے ہیں۔ انھوں نے غدر سے پہلے اور بعد کی لکھنوی سوسائٹی کے مرقعے پیش کئے ہیں — اُمراؤ جان ادا اور ذات شریف، اس سلسلہ میں قابلِ ذکر ہیں۔ اور ان کی تصانیف میں نمائندہ حیثیت رکھتے ہیں۔ ان میں سے ایک میں تماش بینوں اور طوائفوں کی پوری زندگی اور ماحول۔ اور دوسرے میں بگڑے ہوئے نوابوں اور آوارہ مصاحبوں کی زندگی دکھائی ہے۔ رسوا جیسا کہ وہ خود لکھتے ہیں افسانہ نویسی کے ذریعے نظامِ معاشرت کے واقعات فراہم کرتے ہیں۔ ان کے ناول اس زمانے کی معاشرت کی تاریخ ہیں۔ لیکن جس طرح سرور کے یہاں لکھنو صرف چند حیثیتوں میں نظر آتا ہے اسی طرح رسوا کے مرقعے بھی مکمل نہیں ہیں۔ زندگی ان میں ضرور ملتی ہے لیکن اعلیٰ ادنیٰ اور درمیانہ طبقے کی زندگی کی آئینہ داری مکمل طور پر ان میں نہیں کی گئی ہے۔

**پانچویں تصویر** (سرشار کی تصانیف) سرشار اگرچہ تاریخی اعتبار سے سرور کے بعد ہیں لیکن تکمیل کے اعتبار سے سرور سے بڑھے ہوئے ہیں — سرشار کی تصانیف میں لکھنؤ اپنی پوری شان کے ساتھ جلوہ گر ہے۔ ان کی تصانیف پڑھنے کے بعد لکھنو کا نہ صرف خاکہ ہمارے ذہن میں بس جاتا ہے بلکہ وہاں کی معاشرت کی چلتی پھرتی تصویریں ہمارے رُو برو آجاتی ہیں۔ سرشار سرور کی طرح چیزوں کے مونتے پیش کرنے پر اکتفا نہیں کرتے بلکہ ان کے ساتھ ساتھ اشخاص کی تصویریں بھی پیش کرتے ہیں۔ سرور کے یہاں جو مواد ملتا ہے، جو تفصیل ملتی ہے، سرشار نے اُسے اپنے ناولوں کا جزو بنالیا ہے۔ چنانچہ فسانۂ عجائب کا دیباچہ اور سرشار کے فسانۂ آزاد کی جلد اوّل کا پہلا باب مثال کے طور پر مواز نے کیلئے کافی ہیں۔ سرور نے اپنے آدمیوں کو انسانی شکل وصورت تو عطا کی لیکن اس میں شک کیا جاسکتا ہے کہ وہ گوشت پوست والے انسان (*Incarnate*) ہیں یا محض لکڑی کے گڈے اور کاٹ کی پتلیاں ہیں اس لئے کہ وہ ہمیں بُت کی طرح خاموش معلوم ہوتے ہیں اور سانس لیتے ہوئے نظر نہیں آتے درانحالیکہ زندگی اور حرکت ہی انسان کی خصوصیات ہیں۔ لیکن سرشار نے اپنے کرداروں کے مُنہ میں زبان دی ہے۔ وہ بولتے بات کرتے ہیں اور ہمیں اپنے اپنے قصّے سناتے ہیں۔ اسی وجہ سے سکسینہ لکھتے ہیں کہ "ان کے اشخاص قصّہ سایہ کی طرح ہمارے سامنے سے نہیں گذرتے بلکہ وہ ہماری آپ کی طرح گوشت پوست کے بنے ہوئے چلتے پھرتے جیتے جاگتے معلوم ہوتے ہیں" لیشن نرائن در نے بھی یہی رائے ظاہر کی ہے۔

**سوسائٹی کی مُصوّری** انھوں نے لکھنؤ کی اس زمانے کی سوسائٹی کی ہو بہو تصویریں ظریفانہ انداز میں کھینچی ہیں۔ یا یوں کہئے کہ ہمدرد طرافت کے پیرایہ میں لکھنوی تمدّن کے خراب پہلوؤں کی پگڑی اُچھالی ہے۔ یہ زمانہ لکھنوی دورِ تمدّن کی مُنتہا کہلایا جاتا ہے۔ جس میں لکھنوی زندگی اپنی پوری تصنّعات کے ساتھ جلوہ گر ہے۔ یہ تصنّعات وہاں کی شاعری۔ انشا پردازی۔ گفتگو۔ لباس۔ وضع قطع۔ باہمی تعلقات اشغال۔ شادی بیاہ۔ موت۔ غمی۔ مذہب۔ رسوم، علوم وفنون غرض زندگی کے ہر شعبے میں نمایاں حیثیت لئے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اور سرشار نے سوسائٹی کی صحیح تصویریں اتنی گہرائی اور اس قدر جزئیات کے ساتھ کھینچی ہیں کہ نہ اس سے پہلے سرور کے یہاں ملتی ہیں اور نہ اس کے بعد رسوا کے یہاں۔ سرشار نے اپنی تصانیف میں ان تصاویر کا ایک عظیم الشان ڈھیر لگادیا ہے

جس میں ہمیں ہر رنگ اور ہر قسم کی تصویر ملتی ہے۔ اشخاص میں علمار و فضلار، نواب و رؤسا، ان کے مصاحب، بیگمات ان کی ملازمائیں افیمی، چانڈو باز، بٹیر باز، پتنگ باز، بانکے، پہلوان، کُشتی گیر، بنوٹیے پٹے باز، چور، اٹھائی گیرے، شاہ صاحب، عامل، مداری، سرکس والے، حلوائی، داروغہ، پروفیسر نجومی، رمال، ڈاکو، لٹیرے، فوٹو گرافر، سپاہی، کمہار، کسان، عدالت، خوشنویس، اخبار والے، بھانڈ، تمباکو فروش، باغبان، کھانے دار، چور، کانسٹبل، چودھری، ٹھاکر، پاسی، کپتان، قلفی والے، میئے، جوسری، صراف، کھتری، وکیل، تھیٹر والے، رنگریز، کہار، مشعلچی، نائی، نانبائی، جیلر، ٹیچر، گریجویٹ، اسکول کے طلبار، مکتب کے مولوی، بنواڑی سائیس، مجاور، تھیوسوفسٹ، سیّاح، سرسٹر گارڈ، اسٹیشن ماسٹر، پھیری والے، ٹکٹ بابو، آتش باز، بہروپیے، تماش بین، گندھی، مسخرے، میڈیسن کمشنر، شاعر، شکاری وغیرہ سب نظر آتے ہیں۔ عورتوں میں بیگمات کے علاوہ بھٹیاریاں، کنجڑنیں، ساقنیں، ڈومنیاں، طوائفیں، مہریں، آیائیں، پاتریں، ماسٹرنیاں، دائی، ہر طبقہ کی عورت نظر آتی ہے۔ اور یہ سب ہمیں چلتے پھرتے حرکت کرتے لڑتے جھگڑتے دکھائی دیتے ہیں۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ مصنف نے ہمارے سامنے اشخاص کا ایک عظیم الشان سمندر لاکر رکھ دیا ہے۔ جس میں ہمیں ہزاروں صورتیں نظر آتی ہیں۔ اور یہی نہیں بلکہ ہم ان کو ان کی نمایاں خصوصیات کی وجہ سے آسانی کے ساتھ پہچان سکتے ہیں۔ اس کے ساتھ ظریفانہ چٹکلے اور فقرہ باریاں ہیں۔ بدتمیز نوکروں اور بدتوفیق آقاؤں کے مرقعے ہیں۔ مختلف طبقوں کی زبان، ان کی بول چال، ان کی اصطلاحات، ان کا لب و لہجہ ہر چیز بہت واضح اور بیّن ہے۔

**ماحول کا رنگ** ایک ادیب جس کے زبان و قلم میں قدرت نے زور اور پہلو میں حساس دل دیا ہے اس کی تحریروں میں اپنے زمانہ کے جذبات، معتقدات، احساسات اور ماحولی رنگ کی تصاویر کسی نہ کسی رنگ میں ضرور ملتی ہیں۔ خواہ پس پردہ ہوں یا پردہ سے باہر منظر عام پر۔ گرد و پیش کی چیزیں اس کی آنکھوں کے سامنے ہر دم رہتی ہیں۔ اس کے ذہن و حافظہ میں رہتی ہیں۔ اس کے دماغ میں چکر لگاتی رہتی ہیں۔ اور نکلنے کا راستہ تلاش کرتی رہتی ہیں۔ جہاں مناسبت کے ساتھ یہ چیزیں بیان ہو جاتی ہیں۔ حسن کو نکھار دیتی ہیں۔ جہاں بغیر سوچے سمجھے لائی جاتی ہیں نظر میں کھٹکتی ہیں۔ نمایاں چیزوں کے علاوہ اس میں جزئیات اور چھوٹی چھوٹی معمولی اہمیت رکھنے والی چیزوں کا اس کی واقفیت اور اثر کو بڑھا دیتا ہے۔ یہی چیز آگے چل کر مرقع نگاری کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ یہ ایک نفسیاتی حقیقت ہے کہ نمایاں چیزوں پر ہر ایک کی نظر پڑتی ہے لیکن غیر نمایاں باتوں کو نظر میں رکھنا یا ان کو نمایاں رنگ میں دیکھنا بھی ایک عام آدمی۔ ایک ادیب، مصور، آرٹسٹ اور فن کار کا مابہ الامتیاز وصف کہ یہی ہے ان دونوں کے درمیان حدِ فاصل ہے۔ اچھے اور باکمال مصور ہلکے ہلکے چھینٹوں سے بھی شوخ تصاویر بنا دیتے ہیں۔ ایک باغ کے احوال میں سبزہ کی اہمیت بہت بڑھ جائے گی اور اس کا ذکر کئے بغیر وہ تصویر نامکمل ہی رہے گی۔ باکمال مصور ہمیشہ اس کا خیال رکھتے ہیں۔

سرشار کے یہاں جذبات اور معتقدات میں ان کے ذاتی بھی ہیں اور دوسروں کے بھی۔ ان میں اعلیٰ ادنیٰ اور متوسط طبقہ کے افراد سب شامل ہیں۔ ماحولی رنگ کے سرشار کبھی موافق نظر آتے ہیں اور کبھی مخالف۔ اس چیز کو وہ کبھی اپنے ذاتی خیالات اور کبھی زمانہ جدید کے عام رجحانات کی کسوٹی پر پرکھتے ہیں۔ جو چیز ٹھیک ہوتی ہے اس کی تعریف اور تائید کرتے ہیں۔ جو بُری ہوتی ہے اس کی برائی کرتے ہیں۔ جو قابلِ اصلاح ہوتی ہے اس کی اصلاح چاہتے ہیں۔ اس ماحولی رنگ پر وہ ذاتی طور پر کبھی کبھی تنقید و تبصرہ کرتے ہیں۔ اور جگہ جگہ اپنے علاوہ مشہور مقرروں، لکچراروں اور واعظوں کی زبان سے ان پر اظہارِ خیالات کراتے ہیں۔ ایسے موقع پر نقطۂ نظر ان کا ایک حد تک اصلاحی ہی ہوتا ہے۔

سرشار کی بیشتر تصانیف میں لکھنؤ کی مثالی زندگی کے مرقعے ملتے ہیں۔ جن میں اس خطہ کی معاشرت کے حالات اور وہاں کی سوسائٹی کے مختلف طبقوں کے واقعات ہیں لیکن یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ سرشار کے سامنے کونسی چیز کونسا خیال تھا جس کے زیر اثر انھوں نے اپنی تصانیف کو "نگارخانۂ رنگیں" بنانا پسند کیا۔ اور اپنے ناولوں کو مہذب ظرافت کے قالب میں ڈھالا۔ اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ ناول کی تار و پود (Technique) سے بھی واقف نہیں ہیں، نہ ان سے پلاٹ کی پیچیدگیاں آتی ہیں نہ کردار نگاری کے ڈھنگ سے پوری طرح واقف ہیں۔ نہ کسی کی نفسیاتی تحلیل کرتے ہیں، نہ کسی جگہ اضطرابی

شان (Climax) پیدا کر سکے ہیں۔ ان کے ناول آزاد افسانے ہیں۔ جہاں نہ مصنف کسی اصول اور خیال کا پابند ہے اور نہ یہ پابندی اس کی تصانیف میں نظر آتی ہے۔ وہ اپنے ناول میں کسی ایک واقعے کو لیکر نہیں چلتے۔ بلکہ ایک دم کتنے ہی واقعے سُنانا شروع کر دیتے ہیں۔ پھر یہ واقعے بھی مختلف ضمنی قصّوں میں تقسیم ہو جاتے ہیں۔ ان کی تصانیف (ناول) اس باغ کی طرح ہیں جن میں باغبان نے ہر قسم کے ہزاروں درخت جمع کرنے کی کوشش کی تاکہ باغ کی شان دوبالا ہو جائے۔ لیکن درختوں کے ہجوم سے باغ باغ نہیں رہا بلکہ جنگل بن گیا۔

پھر بھی ہر کام کسی نہ کسی مقصد۔ خیال اور ارادے کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ سرشار کا بھی ایک مقصد ہے وہ اپنے ناولوں میں بے ترتیب واقعات جمع کرتے چلے جاتے ہیں۔ لیکن غیر ارادی طور پر ان کا مقصد بھی پورا ہوتا جاتا ہے۔ ان کی تصانیف کا اگر غور سے مطالعہ کیا جائے تو ہمیں اس کی تہ میں ایک چیز نظر آئے گی۔ جس سے وہ کسی جگہ علیحدہ نہیں ہوتے۔ یہ لکھنؤ کی تہذیب لکھنؤ کا تمدّن۔ لکھنؤ کی معاشرت اور لکھنؤ کی سوسائٹی ہے۔ اسی ایک چیز کو انھوں نے مختلف شیشوں کے رنگین عکس کی روشنی میں پیش کیا ہے۔ لکھنؤ اور اس کے گرد و نواح کی سوسائٹی میں انھیں اپنی دلچسپیاں نظر آتی ہیں کہ وہ ہر جگہ اس معاشرت کو اپنے ناولوں میں پیش کرتے ہیں۔ وہ لکھنؤ سے بہت متاثر ہیں اور یہ اثر ہر جگہ اپنی جھلکیاں دکھاتا ہے۔ یہی سرشار کو پرکھنے کی کسوٹی ہے۔ وہ اپنے اصل رنگ میں وہیں ملتے ہیں جب وہ لکھنؤ کا ذکر کرتے ہیں۔ جہاں وہ اس سے ہٹ جاتے ہیں وہ اپنے آپ کو دھوکا دیتے ہیں۔ یا پڑھنے والے کو دھوکا دیتے ہیں۔ مثال کے طور پر پولینڈ کی شہزادی کی داستان فسانۂ آزاد میں پڑھ لیجئے۔ معلوم ہو جائے گا کہ مصنّف نے پولینڈ اور لکھنؤ کے درمیان جو فاصلہ ہے اس کی طنابیں کھینچ کر ایک دوسرے میں سمو دینے کی کوشش کی ہے۔ مگر ظاہر ہے کہ لکھنؤ کا نازک اندام تمدن پولینڈ کی برفانی آب و ہوا کو کیسے برداشت کر سکتا ہے۔

جس طرح شرر نے مشرقی تمدّن کے آخری نمونے میں شاہانِ اودھ کے مرقعے اور لکھنوی دربار سے وجود میں آئی ہوئی معاشرت کی تاریخ بیان کی ہے۔ اسی طرح سرشار نے اس زوال آمادہ تمدّن، اس مٹتی ہوئی تہذیب کے نقشے کھینچے ہیں، وہ تاریخ پیش نہیں کرتے بلکہ تصویر پیش کرتے ہیں تصویر اور تاریخ میں فرق ہے۔ تاریخ صرف تاریخ ہے۔ عریاں حقیقت خشک اور بے کیف واقعیت۔ لیکن تصویر اس سے کچھ زیادہ ہوتی ہے۔ اس میں مصوّر، نقّاش اور فن کار حقیقی پس منظر کے علاوہ اپنے موقلم کی رنگینیاں بھی دکھاتا ہے۔ یہی رنگ اس تصویر کی جان ہے۔ جس کے بغیر وہ بے رنگ نقوش اور آڑی ترچھی لکیروں کا ایک بے جان ڈھانچہ معلوم ہوتی ہے۔ یہ تصویریں پیش کرنا ہی سرشار کا مقصد تھا۔ جو ماحول وہ پیش کرتے ہیں وہ انھوں نے صرف کتابوں میں ہی نہیں پڑھا۔ صرف بڑے بوڑھوں کی زبانی کہانیوں اور قصّوں میں نہیں سُنا بلکہ اپنی آنکھوں سے بھی دیکھا ہے۔ اس میں سانس لی ہے۔ اس فضا میں اپنی زندگی گذاری ہے وہ سنہ ۱۸۴۷-۴۸ء میں پیدا ہوا ہے اور سنہ ۱۸۵۶ء میں جس سال واجد علی شاہ معزول اور لکھنوی دور اپنے سب سے بلند نشان پر پہنچ گیا وہ دس برس کے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ لکھنوی تہذیب کی واضح اور روشن تصویریں جیسی اُن کے یہاں ملتی ہیں دوسروں کے یہاں مشکل سے ملیں گی۔ شرر کی طرح انھوں نے بھی اس زوال آمادہ تمدّن کی آخری بہار اپنی آنکھ سے دیکھی تھی۔ اس پر دوسرے تمدّن، دوسرے اثرات کا حملہ بھی دیکھا تھا۔ اُس کو آخری بار سانسیں لیتے ہوئے دیکھا تھا۔ انھوں نے اس کی خوبیاں بھی دیکھی تھیں۔ اور بزرگوں کی زبانی سُنی تھیں۔ اس کی بُرائیاں بھی دیکھی تھیں اور ان پر غور بھی کیا تھا۔ خوبیوں کو وہ پسند کرتے تھے اور بُرائیوں کو بدل دینا چاہتے تھے۔ مگر اس میں شک نہیں کہ انھیں اپنے ماحول سے محبّت ضرور تھی۔ ورنہ اُن کی تصویروں میں اس قدر رنگا رنگی اور تنوع پیدا نہ ہوتا۔ کیونکہ یہ جوش اور عقیدت کی پیداوار ہے۔ اگر اُن کو اپنے ماحول سے نفرت ہوتی تو اُن کے یہاں سوئفٹ (Swift) کی سی رہبری ملتی۔ جو اپنے زمانہ کا سب سے زبردست طنز نگار ادیب تھا۔ اور انگریزی ادب میں اُس کا درجہ آج بھی بہت بلند ہے۔ جس کے قلم کی نوک سانپ کی زبان تھی۔ جس میں سے آبِ حیات کی بجائے زہر کی بوندیں ٹپکتی تھیں۔ جو اپنے دوستوں سے بے حد محبّت کرتا تھا لیکن اس جانور سے سخت نفرت کرتا تھا جو انسان کہلاتا ہے۔

چنانچہ ظاہر ہو گیا کہ ان کا مقصد مسلسل اور مربوط قصّے لکھنا

نہیں تھا۔ بلکہ قصّے کی بجائے مسلسل حالات لکھنا تھا تو وہ پیچ کا خاص رنگ تھا۔ سرشار نے اپنے کبھی نہ ختم ہونے والے قصّے ان تصویروں کو اہمیت دینے ہی کیلئے تراشے ہیں جن کیلئے انھوں نے ایک مرکزی ڈھانچہ تیار کر لیا تھا جس کے سہارے وہ اپنی پتلیوں کو نچایا کرتے تھے۔ اسی وجہ سے ان کے یہاں بے حد بے ربطی اور انتشار ہے تسلسل کا وہ مطلق خیال نہیں رکھتے اور نہ اس کے پابند ہیں۔ اس کے علاوہ یہ رنگ کہیں ہلکا ہے اور کہیں گہرا۔ کسی جگہ مصوّر نے رنگ کی ساری پیالی انڈیل دی اور کہیں بے توجہی کے ساتھ رنگ پھیلا دیا۔ اور کہیں اپنی صناعی کا کمال دکھلا دیا جس جگہ سرشار نے دلچسپی کے ساتھ ان کو لیا، کیا ان میں دلکشی آگئی۔ اور جس جگہ انھوں نے اس سے تھک کر دوسروں کی تسلّی اور اپنے اطمینان کیلئے چند ٹیڑھی ترچھی لائنیں بنا دیں وہاں اپنی صناعی کا مذاق اڑایا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ وقتی جذبات کے اثر سے ہمیشہ دبے رہے۔ یہی چیز ان کے پیش نظر رہی اور اس طرح تصویر کی تمام خصوصیات، اس کے تمام پہلو ان کی نظر کے سامنے سے ہٹ گئے۔ اس لئے سکسینہ نے ان کیلئے لکھا ہے کہ خواہ طبیعت حاضر ہو یا نہ ہو وہ لکھتے رہتے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جب ان میں قوت پرواز نہیں رہتی وہ زمین پر گھسٹنے لگتے ہیں۔ یہ بات حرف بحرف درست ہے۔ بقول عسکری کے —

"سرشار اپنی بلندی میں اس قدر بلند ہو جاتے ہیں کہ نظر سے غائب ہو جاتے ہیں اور آسمان کے تارے توڑ لاتے ہیں لیکن جب یہ اضطراری دور، جوش کا یہ عالم گذر جاتا ہے تو وہ بلندیوں سے گر کر کیچڑ میں پھنس جاتے ہیں۔"

اپنی کینوس (Canvas) کو وسعت دینے کیلئے سرشار مختلف طریقے استعمال کرتے ہیں۔ وہ مختلف افراد کو فرداً فرداً تاکتے ہیں۔ اور ان کے حالات پیش کرتے ہیں۔ ان کے کمزور پہلوؤں کو اجاگر کر کے دوسروں کیلئے باعثِ صد ہزار تفریح بنا دیتے ہیں۔ سرشار کے زمانہ میں لکھنؤ حسن و عشق کی جنت بنا ہوا تھا۔ جس کے گلی کوچے مصر اور پیرس کے حسن و مستی کو شرما رہے تھے۔ ماحول اپنی رنگینیوں کی وجہ سے مکتبِ عشق بنا ہوا تھا جس میں ہزاروں دیوانوں کی تربیت ہوتی تھی۔ یہ چیز سوسائٹی کی روح میں اس بُری طرح لپٹی ہوئی تھی کہ سرشار جیسا آزاد خیال بھی ان دونوں کو علیحدہ علیحدہ نہیں دکھا سکا۔

روایاتِ حسن و عشق اور محبت کی داستانیں معمولی چیزیں نہیں ہیں کہ ہم ان کو نظر انداز کر دیں۔ دنیا کے ہر بڑے ادیب کے یہاں اس جذبے کی صدائے بازگشت ملتی ہے۔ لیکن فرق صرف اسے دوسروں کے سامنے پیش کرنے کا ہے۔ اس میں ادیب کی انفرادیت کا راز پوشیدہ ہے۔ اس داستانِ پارینہ کو بعض اس طرح پیش کرتے ہیں کہ ایک ایک لمحہ میں جذبات کی ساری شدت سمٹ آتی ہے۔ بہرحال یہ کہ سرشار محض حسن و عشق کی داستان ہی پیش نہیں کرتے جو ظرافت کے بعد ان کا خاص موضوع ہے۔ بلکہ وہ بعض دوسرے پنڈتوں، مکتب کے مولویوں، افیونیوں، مصاحبوں، ٹھاکروں، للاؤں، عاملوں اور بنیوں کی خانگی زندگی کے حالات کو کام میں لاتے ہیں۔ یہ شخصیتیں اس زمانہ کی معاشرت کا نہ صرف جزوِ اعظم تھیں، بلکہ دوسروں کے مقابلہ میں ممتاز حیثیت رکھتی تھیں۔ یہی لوگ اس سوسائٹی کے رکن رکین تھے۔ اگرچہ واجد علی شاہ کے ساتھ نوابی عہد حکومت ختم ہو گیا تھا اور لکھنؤ انگریزوں کے قبضے میں تھا۔ جنھیں ان آدابِ معاشرت سے دور کا بھی تعلق نہ تھا۔ اور نہ کوئی دلچسپی۔ مگر ان لوگوں کے یہاں وہی واجد علی شاہی روایات برابر جاری چلی آ رہی تھیں۔ بالخصوص نوابوں اور رئیسوں کے یہاں۔ گو سلطنت بدل گئی تھی۔ مگر ان کی محلسرا کا ماحول وہی تھا۔ ان کے مشاغل وہی تھے۔ ان کی روایات ان کی وضعداریاں ان کی دلچسپیاں وہی تھیں، وہی رنگینی، وہی عیاشی، وہی آوارہ نگہی، وہی مبتذل شوق اور وہی بازاری ذوق و ذہنیت۔ جو ایک تباہ ہونے والی معاشرت، زوال آمادہ سلطنت اور اس کے حکمرانوں کے مزاج میں رچ جاتی تھیں۔ اس اعلیٰ طبقے کو اس جگہ ایک خاص اہمیت حاصل ہے یعنی یہ کہ وہی اس تہذیب کا سنگِ اساسی ہے۔ ان ہی کے گھرانوں میں اس تہذیب کے مظاہرے نظر آتے ہیں۔ وہی اس تمدن کے نمائندے ہیں۔ سرشار بھی انہی سے دلچسپی لیتے ہیں اور ان کی زندگی ہر رنگ میں اور ہر رخ سے دکھاتے ہیں۔ وہ بس نہیں کرتے بلکہ جوش اور دلچسپی کی وجہ سے متواتر لکھتے چلے جاتے ہیں یہاں تک کہ اپنی وسعتوں میں گم ہو جاتے ہیں۔ وہ اس زندگی کے ایک ایک ذرّے سے واقف ہیں۔ رؤسا اور نوابوں، محلات اور بیگمات کی زندگی انھیں بہت

ہی مرعوب ہے۔

## مذہبیت

ان کے لکھنؤ میں ماحول کی رنگینیوں، حسن و عشق کی داستانوں، عیش پرستی اور سیہ مستی کے ساتھ ساتھ مذہب کے رنگ کی بھی ہلکی سی چاشنی نظر آتی ہے۔ مذہب ہمیشہ سے ہماری معاشرت کا جز و رہا ہے۔ اس کا ذکر کئے بغیر ہماری معاشرت کی تاریخ نامکمل رہے گی۔ مشرق والوں کی زندگی میں سب سے زیادہ اہم اور سب سے زیادہ نازک چیز اگر کوئی مل سکتی ہے تو وہ مذہبی جذبہ ہے۔ مذہب سے واقف ہونا اتنا اہم نہیں سمجھا جاتا جتنا اُس کے اصولوں کی خاطر جان دیدینے کو اپنا نصب العین بنا لینا ہے۔ لیکن لکھنؤ میں آ کر یہ چیز بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہی۔ اور سوسائٹی کے مختلف طبقوں نے اس میں شاخیں اور شگوفے پیدا کرنے شروع کئے۔ اس کی ابتدا سب سے پہلے ایوانِ شاہی سے ہوئی۔ نمونہ کے طور پر آئمۂ مطہرین کی ولادت اور "اچھوتیوں" کی مثال پیش کی جاتی ہے۔ لیکن جوں جوں زمانہ گذرتا گیا زندگی کی یہ خصوصیت سوسائٹی کی عیش پرستیوں، رنگ رلیوں میں ہلکی سی گرد کی طرح دب کر رہ گئی۔ اور غور کیا جائے تو مذہبی ظاہر داریوں کے ہجوم میں حقیقت ایک نیم مُردہ اور بیجان پیکر کی طرح سانس لیتی ہوئی نظر آتی ہے۔ تاہم محرم کے زمانہ میں اس مذہبی خمیر میں اُبال آجاتا ہے۔ رمضان کا مہینہ مصیبتوں کا ایک پہاڑ ہو دُنیا اس کے ٹل جانے کی چشم براہ منتظر ہے۔ لیکن محرم کا مہینہ شروع ہوتے ہی مذہبی ظاہر داریاں اپنے لمبے خواب سے اُکتا کر کروٹ لیتی ہیں۔ مذہبیت کا صُور پھُونک جاتا ہے۔ محرم ہے اور ماتمِ حسینؑ مجلسیں ہیں اور مرثیے۔ عزاداریاں شور و شیون اور نالہ و بُکا۔ لکھنؤ کے گلی کوچے گونج اُٹھتے ہیں۔ لکھنؤ کا محرم الحرام ——— لکھنؤ کی سوز خوانی، لکھنؤ کی خوش بیانی، لکھنؤ کی عزاداری، لکھنؤ کی سوگواری مذہبی دُنیا میں ایک منفرد چیز ہے۔ تعزیہ خانوں میں دُھوم مچ رہی ہے۔ امام باڑے پٹ رہے ہیں۔ تل دھرنے کو جگہ نہیں۔ بانکے تلوار لگائے اینڈتے اکڑتے پھر رہے ہیں۔ بات بات میں سر پھٹول اور عاشقانہ جنگیاں ہوتی ہیں۔ دُکانیں لُٹ جاتی ہیں۔ لوگ جانِ عالم رنگیلے پیا کے لکھنؤ کو یاد کر کر کے آہیں بھرتے ہیں۔ جگہ جگہ انیسؔ و دبیرؔ کا ذکر ہو رہا ہے۔ نجف اشرف، کاظمین، کربلا، چوپٹیاں ہر جگہ زیارت کو جاتے ہیں اور داخلِ حسنات ہوتے ہیں۔ تمام شہر اُداس ہے۔ کوئی ماتمِ حسینؑ میں برہنہ سر ہے کوئی سیاہ پوش۔ کوئی سبز پوش۔ امام باڑوں میں چراغاں ہو رہا ہے۔ اربابِ نشاط کے امام باڑوں اور مجلسوں میں اور ہی لطف ہے۔ گوہر جان کے یہاں سوز خوانی ہو رہی ہے۔ کون گوہر جان؟ جانِ لکھنؤ، شانِ لکھنؤ، آن بانِ لکھنؤ، روحِ روانِ لکھنؤ۔ رئیس زادے تعزیہ مصاحب کر رہے ہیں۔ عاشورہ کے دن تعزیے نکلنے شروع ہوئے ——— رانگ کا تعزیہ، جَو کا تعزیہ، موم کا تعزیہ، کھیلوں کا تعزیہ، روئی کا تعزیہ، پیپل کے پتّوں کا تعزیہ، انڈوں کا تعزیہ، تو گزہ تعزیہ، لاکھوں تعزیے تالکٹورہ کی کربلا میں دفنائے جاتے ہیں۔ چہلم کے دن بھی کربلا میں ہجوم ہے، میلہ سا لگا ہوا ہے۔

نہ صرف محرم کا سیر حاصل تذکرہ ملتا ہے بلکہ اور بھی بہت سی ایسی رسوم، مذہبی اختراعات، خوش اعتقادیاں ملتی ہیں کہ ہم اُن کی روشنی میں اس زمانہ کی سوسائٹی کی مذہبیت سے اچھی طرح واقف ہو سکتے ہیں۔ اعلیٰ ادنیٰ اور متوسط ہر طبقہ کے افراد کے مذہبی جذبات و معتقدات ملتے ہیں جو تصویر کے اس رُخ کو اچھی طرح ظاہر اور واضح کر دیتے ہیں۔

## ظرافت

ادب اور زندگی کی ایک اہم خصوصیت ہے۔ ظرافت زندگی اور زندہ دلی کا دوسرا نام ہے۔ فلسفی اُسے زندگی کے سمندر کا کف کہتے ہیں۔ ادبیات میں یہ اتنی ہی قدیم ہے جتنی اور چیزیں۔ اجتماعی زندگی کے ساتھ یہ بھی سایہ کی طرح انسانی زندگی میں داخل ہوئی ہے۔ یہ عام اور عالمگیر حقیقت ہر جگہ موجود رہتی ہے۔ خواہ ادب برائے ادب ہو یا ادب برائے زندگی۔ مقصد بھی اس کا دونوں صورتوں میں یکساں ہی ہے۔ یعنی ایک تھکے ہوئے دماغ کو یک جانی کی مصیبت یا تلخ حقیقتوں کی کشمکش سے بچا کر اس کیلئے سرور اور تفریح کا سامان بہم پہنچانا۔ ادبیات میں وہ ظرافت اہم ہے جسے ادبی مرتبہ حاصل ہو۔ اور جس کا کوئی معیاری اسلوب ہو۔ ظرافتِ سفلی کی ادب میں کوئی اہمیت نہیں۔ مثال کے طور پر ظرافت اور ہنسی گالی میں بھی پنہاں ہو سکتی ہے لیکن چونکہ یہ معیار سے گری ہوئی اور ذوقِ صحیح کی پیداوار نہیں ہوتی اس لئے اُس میں نہ کوئی ادبی حُسن ہوتا ہے اور نہ کوئی ادبی شکل۔ اپنے موقع اور محل کے اعتبار سے یہ مختلف صورتیں اختیار کر لیتی ہے۔ کہیں تبسمِ زیرلب، کہیں خندۂ دنداں نما اور کہیں قہقہہ۔ سرشار کی ظرافت ان تینوں صورتوں پر حاوی ہے۔

ظرافت ادب کا جزوِ لاینفک ہے۔ ہر ادب میں اس کا پیدا ہونا ضروری ہے۔ کہیں وقت پر کہیں وقت سے پہلے اور کہیں وقت کے بعد۔ ظرافت اپنے اوّلین نقوش میں Direct بلاواسطہ ہوتی ہے یعنی اس کی ابتدائی صورت وہ ہوتی ہے جب مصنف پڑھنے والے کے دوش بدوش کسی چیز پر خود بھی ہنستا ہے اور آپ کو بھی اس بات پر اُکساتا ہے کہ آپ بھی اس پر ہنسیں اور دل کھول کر اس کا ساتھ دیں۔ ورنہ اس کی ظرافت ادھوری اور نامکمل رہ جائیگی۔ یہ ظرافت کا تفریحی مقصد ہے جہاں ہنسنے ہنسانے کے سوا اور کوئی غرض پوشیدہ نہیں۔ لیکن ادب کی ترقی کے ساتھ ساتھ ظرافت بھی اپنے منازل ارتقا طے کرتی رہتی ہے۔ اور ایک بلند سطح پر پہنچکر طنز کی صورت اختیار کرلیتی ہے۔ یہ ظرافت کی اعلیٰ قسم ہے۔ اور پہلی کے مقابلہ میں بہت زیادہ لطیف اور حسیاتی ہوتی ہے۔ یہاں پہنچ کر مصنف شاذونادر ہی پڑھنے والے کے ساتھ ہنسی میں شریک ہوتا ہے۔ یہ ظرافت کا تعمیری مقصد ہے۔

سرشار کے یہاں تعمیری ظرافت کی مثالیں بہت کم اور تفریحی ظرافت کی مثالیں بہت کثرت کے ساتھ ملتی ہیں وہ مضحک باتوں پر خود بھی ہنستے ہیں اور دوسروں کو بھی ہنساتے ہیں۔ اور جو چیز بظاہر اسباب ایسی نہیں ہوتی کہ ہماری طبیعت میں گدگدیاں پیدا کرے وہ اس کا تذکرہ اس طرح اور ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ بے اختیار ہنسی آجاتی ہے — بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ ظرافت کے دونوں مقصد سرشار کے یہاں ایک دوسرے میں مدغم ہوگئے ہیں۔ اور اگر ہم چاہیں تو اکثر جگہ ان کو علیحدہ کر کے بھی دیکھ سکتے ہیں۔ لیکن اس میں شک نہیں کہ ان کی ظرافت عموماً Direct یعنی بلاواسطہ ہے Indirect یعنی بالواسطہ نہیں جو زیادہ لطیف اور مؤثر ہوتی ہے۔ وہ ہنسنے ہنسانے والی باتوں کا ذکر کسی چھیڑ کی وجہ سے نہیں کرتے بلکہ سب سے پہلے صرف لطف لینے کیلئے کرتے ہیں۔ طنزیہ پہلو بھی ان کے یہاں ہے مگر بہت کمی کے ساتھ۔ وہ ایسا کم کرتے ہیں کہ واقعات کو اُن کی عجیب و غریب صورتوں میں پیش کر کے خاموش ہو جائیں۔ اور ہنسنا ہنسانا پڑھنے والے کی مرضی پر چھوڑ دیں۔ نہیں بلکہ یہاں سب سے پہلے ان ہی کا قلم شوخیاں کرتا ہے۔ یہ چیز پڑھنے والے کے جذبات کو تحریک میں لاتی ہے انھیں شہ دے دے کر گُدگداتی ہے۔ آخرکار اس کی آنکھیں شوخی اور مسکراہٹ کے ساتھ چمک اُٹھتی ہیں۔ ہونٹ متبسم ہوتے ہیں۔ ایک ہلکی ہنسی کی آواز آتی ہے جو رفتہ رفتہ بلند ہوکر قہقہے تک جا پہنچتی ہے اور اس کی آنکھوں سے آنسو ٹپک پڑتے ہیں۔

سرشار کی ظرافت ایک تندرست دل و دماغ کی ظرافت ہے جس میں زندگی کے گرم خون کی روانی پائی جاتی ہے۔ وہ ایک ایسے دماغ کی پیداوار ہے جو زندگی، اس کی گوناگوں مصروفیات، اس کی تلخیوں اور مسائلِ زندگی کو اس قابل نہیں سمجھتا کہ اُن کی خاطر خون پسینہ ایک کیا جائے اور زندگی کو ان کیلئے گردشِ پرکار بنایا جائے۔ اس نے اپنی زندگی کے نقطۂ نظر کو کمانے اور پیدا کرنے نہیں بلکہ صرف کرنے کے قالب میں ڈھال لیا ہے۔ ایڈیسن کہتا ہے کہ زندگی نام ہے عرق ریزی اور محنت کا۔ جو چیز عرق ریزی اور محنت سے کمائی جاتی ہے جلدی نہیں اُڑائی جاتی بلکہ وہ بہت عزیز ہوتی ہے۔ اور اُسے لٹاتے ہوئے دُکھ محسوس ہوتا ہے۔ لیکن سرشار اس دولت کو بے دریغ خرچ کرتا ہے وہ زندگی اور اس کے مسائل کا مذاق اُڑاتا ہے۔ خود ہنستا ہے اور دوسروں کو ہنساتا ہے۔ اور اس ہنسی سے وہ زندگی کی بہت سی تلخیوں کو گوارا بنا دیتا ہے۔ وہ تبسم زیرِ لب کا قائل نہیں اور نہ خندۂ دنداں نما اُسے زیادہ مرغوب ہے بلکہ وہ بلند قہقہے لگاتا ہے۔ اس کے قہقہے ہمارے کان کے پردوں سے ٹکرا کر گونجتے رہتے ہیں اس کی ظرافت غالب کی طرح لطیف اور رعنائی لئے ہوئے نہیں بلکہ بلند آہنگ اور تیز ہے۔ وہ اس تلوار کی طرح ہے جس کی دھار کُند ہے جو گوشت نہیں کاٹتی مگر ہڈی کو توڑ کر رکھ دیتی ہے۔ اور جتنا کاٹتی ہے اس سے زیادہ تکلیف اور درد پیدا کرتی ہے ظرافت کے لحاظ سے وہ اُردو ادب کے والٹیر ہیں۔ ایڈیسن نہیں — ایڈیسن کا رواں اور دلکش تبسم ان کے یہاں نہیں جو انگریزی ادب میں لطافت کی معراج ہے۔ لیکن والٹیر کے قہقہے مل سکتے ہیں۔ والٹیر دوسروں کو ہنسانے کے لئے خود قہقہے لگاتا تھا سرشار بھی ایسا ہی کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک یہی زندہ دلی کی نشانی ہے۔ اس زندہ دلی سے وہ زندگی کی تلخی مٹا کر اسے گوارا بنا دیتے ہیں۔ اور شگفتگی و مسرت پھیلا کر دُنیا کو سیلابِ تبسم میں غرق کرتے ہوئے چلے جاتے ہیں۔ انھوں نے اپنی زندگی اور ظرافت کا مقصد اسی کو بنا لیا ہے۔

سرشار نے زبان و ظرافت کے پیرایہ میں لکھنوی تمدن و معاشرت کے خراب پہلوؤں کی پگڑی اچھالی ہے۔ ان کے الفاظ ان کی تحریر مزاحیہ رنگ میں ڈوبی ہوئی ہے۔ جس میں وہ اپنا پورا زورِ قلم صرف کر دیتے ہیں۔ وہ ایک جوش اور اضطراب کے عالم میں لکھتے ہیں۔ ان کا قلم اپنے آپ شوخیاں کرتا ہوا اچھلا چلتا ہے بعض جگہ وہ مثالیت سے گذر کر تصوریت کی حدمیں بے اختیارانہ داخل ہو جاتے ہیں۔ اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنی تصویروں کو اُن کے اصلی رنگ میں نہیں دکھا رہے ہیں بلکہ اس نقش سے صرف تلخی کام و دہن مٹانا اور ہنسنا ہنسانا ہی مقصود ہے بظاہر یہ اُن کا عیب نظر آتا ہے لیکن اگر غور کیا جائے تو اس عیب میں بھی ایک لطیف خوبی پوشیدہ ہے۔ وہ حالات و واقعات کو ان کے فطری رشتوں اور گرد و پیش کے ماحول سے توڑ کر ایسی زعفران زار دُنیا میں لے جاتے ہیں۔ جس کے باشندے بقول ایک نقاد کے عمرو عیار، خوجی، سانکو پنزا اور فالسٹاف جیسے افراد ہیں۔ وہ اوّل درجے کے مزاح نگار ہیں۔ اس لئے اُن کے لئے یہ کہنا زیادہ مناسب ہے کہ تصویر کی بہ نسبت کارٹون اچھا بناتے ہیں۔

یہی ظرافت سرشار کے اسٹائل کی اور ان کی تصانیف کی جان و روح ہے۔ جس کو اگر ان سے نکال لیا جائے تو الفاظ کا محض ایک ڈھیر باقی بچتا ہے۔ سرشار کی جن تصانیف میں یہ چاشنی نہیں وہ زندگی و بقا سے دُور فنا کی آغوش میں ہیں۔ فنا اور بے قدری کے تاریک پردے اُن پر پڑے ہوئے ہیں۔ منظرِ عام پر اُن کیلیے کوئی جگہ نہیں اور نہ وہ اعلیٰ درجہ کے ادبی ذوق اور مذاقِ سلیم کے معیار پر پوری اترتی ہیں۔ سرشار کا یہ ظریفانہ انداز ہر جگہ باقی نہیں رہتا۔ جس جگہ وہ اس سے علیحدہ ہوئے ہیں وہاں ان میں کوئی دلکشی اور جاذبیت نہیں۔ ان کا اسٹائل اس وجہ سے محدود ہے اور جگہ جگہ محمد شاہی نثر کا پرتو لئے ہوئے ہے۔ ان کے اسلوب کے یکرخاپن کی مثالیں اس جگہ بہتات کے ساتھ ملتی ہیں۔ جہاں وہ علمی مسائل اور خشک مضامین بیان کرنا شروع کر دیتے ہیں۔

علمی مسائل کو اپنے مخصوص انداز میں بیان کرنے سے وہ قاصر ہیں۔ ان کیلئے یہ چیز ناممکن ہے۔ اگر ممکن بھی ہو تو جاذبیت اور اثر کے اعتبار سے اس کا پایہ عام مرتبے سے گر جائے گا۔

**تخیل اور مبالغہ** "شیکسپیر کی کتابات میں انسانی زندگی کے جتنے مرقعے نظر آتے ہیں اگرچہ وہ سادہ ہیں لیکن فی الحقیقت تخیل سے رنگین ہیں اور یہی رنگ ہے جو شیکسپیر کی شاعری کو بقائے دوام عطا کرتا ہے۔" (بجنوری)

قریب قریب یہی الفاظ قدرے تصرف کے ساتھ سرشار پر بھی صادق آسکتے ہیں۔ اس سے یہ منشا نہیں کہ سرشار کا مقابلہ شیکسپیر سے کیا جا رہا ہے۔ بجنوری کا کورس سے مقابلہ کرنا ظاہر ہے کہ کس قدر غیر معقول قسم کی کوشش ہے۔ بلکہ یہ دیکھنا ہے کہ ایک بین الاقوامی ادبی حقیقت دو مختلف زبانوں کی منفرد شخصیتوں پر جن میں سے ایک سب سے بڑا ڈرامہ نسٹ شاعر ہے اور دوسرا اپنے حلقہ کا سب سے بڑا نثر نگار کس طرح صادق آسکتی ہے سرشار کے یہاں جتنی تصاویر ملتی ہیں وہ انسانی زندگی ہی پر منحصر نہیں بلکہ وہ کسی نہ کسی حقیقت پر مبنی ہیں۔ لیکن مصنف کے قلم نے ان میں تخیل کا رنگ بھر دیا ہے۔ ان کے خمیر میں واقعیت اور تخیل کے دونوں اجزا کمال ہوشیاری کے ساتھ گوندھے گئے ہیں سرشار کا یہ تخیل مبالغہ کا رنگ لئے ہوئے ہے۔ ہمارے ادبی نقادوں نے مبالغہ کو گویا عروسِ ادب کے چہرے پر بدنما دھبا سا قرار دیا ہے۔ گویا یعنی مبالغہ سوائے ایک استثنا ہجو کے ہر جگہ درست ثابت ہوتا ہے۔ صرف ہجو ہی ایک ایسی شاہراہ ہے جس میں مبالغہ ہی نہیں بلکہ اغراق اور غلو کو بھی بجائے اکذب کے احسن شمار کیا جاتا ہے بشرطیکہ اس میں عریانی کی نمائش نہ ہو اور بالخصوص اُس وقت جب تخیل نے اس معاملہ میں فنکارانہ رعنائی پیدا کر دی ہو۔ سرشار بھی جہاں مبالغہ کرتے ہیں ان کے بیان میں دلکشی آجاتی ہے۔ اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ ان کی تصانیف جنھیں ہم لکھنوی معاشرت کی آئینہ داری کا شرف عطا کرکے نگارخانہ رنگین کہنا پسند کرتے ہیں وہ لکھنوی دورِ تمدن کی ہجوِ ملیح ہے۔ یہ وہ تاثرات ہیں جو ایک آزاد خیال اور تعلیم یافتہ دماغ نے محسوس کئے ہیں اور جن کو اپنی صلاحیتوں کے مطابق اس نے دُنیا کے سامنے پیش کر دیا۔ صرف یہی نہیں ہے بلکہ ان کی مبالغہ انگیزی کے ہم متوقع رہتے ہیں۔ اور اسی حیثیت سے ہم اسے پسند کرتے ہیں۔

**واقعیت** لکھنوی تہذیب اور تمدن شرفا کی زندگی اور محاسن کی

طرزِ معاشرت جیسی کچھ سرشار نے پیش کی ہے وہ سرتاسر واقعیت کا رنگ لئے ہوئے ہے۔ اس میں انھوں نے ہمیں اودھ کی سوشل یا اجتماعی زندگی کی ایک تصویر دے دی ہے۔ جس کے افراد اُن کی دُنیا میں زندہ ہیں۔ ان پر اگر غور کیا جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ ان میں سے اکثر حقیقی ہیں، بعض رومانی ہیں۔ بعض مثالی اور بعض ابہامی۔ گویا مصنف نے جو خاکے اپنے ذہن میں بنا رکھے تھے ان میں اپنے تصور سے رنگ آمیزی کی ہے۔ سرشار کا تخیل فوق العادت ہے۔ اور اس میں دیوتاؤں کی سی قوت۔ اور کائنات سے زیادہ وسیع و عریض کشادگی ہے۔ یہ چیز اُنھوں نے شاید قدیم مشرقی عشقیہ افسانوں سے لی ہے جن میں حسن و عشق کی معرکہ آرائیوں کے ساتھ دیوؤں اور جنوں کی خیالی قصے اور فوق الفطری باتیں بہت کثرت کے ساتھ ملتی ہیں۔ اور انہی چیزوں پر ان کے تمام قصوں کا دارومدار رہتا ہے۔ سرشار نے اس کو دوسرے طریقوں سے پیش کیا۔ انھوں نے اپنے تخیل کی مدد سے زندگی کی حقیقتوں کو رومان اور تصور میں جذب کر دیا۔ اور ان تینوں کے امتزاج سے ایک نئی مخلوق پیدا کی جس میں حقیقت رومان اور تصور کے مشترکہ عناصر بدرجہ اتم موجود ہیں۔ گو ہم اپنی مادّی دُنیا کے دروازے اس مخلوق پر بند کر دیں لیکن ہمارے خیال و تصور ذہن و دماغ کی دُنیا میں وہ ضرور بار پانے کے لائق ہیں۔ سرشار کی دُنیا میں وہ زندہ ہیں اور ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ یہ وہ وصف ہے جو ہماری دُنیا کے باشندوں کو بھی حاصل نہیں۔ آرٹسٹ کی پیدا کی ہوئی مخلوق زندہ اور غیر فانی ہے۔ لیکن خود آرٹسٹ کے خالق (خدا) کی مخلوق (انسان) زوال آمادہ اور فانی ہے۔

**حقیقت نگاری** یہ کہنا کہ سرشار حقیقت نگاری سے محض نابلد ہیں اپنی انتہا پسند ناواقفیت کا اظہار کرنا ہے۔ لکھنؤ کے اسلامی طبقہ کی معاشرت، نوابوں اور مصاحبوں کی گفتگو، بیگمات کی زندگی، ملازموں کی لڑائیاں، جہاں تک بول چال طرزِ بیان اور واقعیت کا تعلق ہے اس کے صحیح ہونے میں کوئی شک نہیں ہو سکتا۔ پیروں اور فقیروں کی ڈاکہ زنی، پولیس والوں کا ظلم اور فرعونیت بالکل درست ہیں اور آج بھی اسی طرح موجود ہیں۔ شرفا کی محلسراؤں کے حالات، بیگمات کی معاشرت، زبان و بیان بول چال اور گفتگو کر وہ اتنی اچھی طرح واقف ہیں کہ شاید کوئی مسلمان بھی ان سے بہتر نہ جانتا ہوگا۔ جب وہ ایسے واقعات بیان کرتے ہیں تو ہماری آنکھوں کے سامنے سے پردہ اُٹھا دیتے ہیں اور حرم سرا کی دُنیا کا ایک ایک ذرّہ ذرّہ ہماری نگاہ کے سامنے آجاتا ہے۔ ہم ہر چیز اپنے اصلی رنگ میں بے پردہ دیکھ لیتے ہیں۔ ان کے آپس کے معاشرتی تعلقات، شادی بیاہ کی مصروفیتیں۔ خوش اعتقادیاں بے نظیر انداز میں بیان کی گئی ہیں۔ ان کی بات چیت خوش گپیاں، فکرمندی، ہر چیز اسی طرح بے ترتیب اور بلا مقصد ہے جیسی زندگی میں ہوتی ہے۔ کسی چیز کی تصویر سرِ کھینچ کر رکھ دینا سرشار کیلئے معمولی بات ہے۔ بالخصوص اس جگہ جہاں وہ دھوم دھام اور مجمع کی تصاویر دکھاتے ہیں۔ وہ کہانی کی طرح اس مجمع کا بیان نہیں کرتے بلکہ اس مجمع میں طرح طرح کے آدمیوں اور اپنے اپنے مذاق اور پسند کے مطابق ان کی گفتگو ان کے تبصرے۔ ان کی چٹکیاں، ظریفانہ چٹکلے، لڑائی بھڑائی دھول دھپّا اس خوبی کے ساتھ بیان کرتے ہیں کہ ہر چیز اپنے آپ ہماری نظر کے سامنے آجاتی ہے اور ہم اس کی اتنی اچھی طرح دل و دماغ کی آنکھ سے دیکھ لیتے ہیں کہ شاید اپنی آنکھ سے خارج میں ممکن نہ ہوتا۔

سرشار ایک زبردست آرٹسٹ ہے۔ جب وہ نگارخانہ میں ہمیں اپنے تیار کئے ہوئے مُرقعے دکھاتا ہے تو ہمارے ذہن و دماغ پر اس کی فن کارانہ صلاحیتوں کا جادو اس قدر اثر کر جاتا ہے کہ ہم اس کے بس میں ہو جاتے ہیں۔ پڑھنے والے کے دل و دماغ پر قبضہ کر لینا اس کے ذہن و ذہنیات پر چھا جانا۔ کیا اس سے بڑا ادیب کا کوئی کمال ہو سکتا ہے۔

**خلاصۂ کلام** سرشار کا لکھنؤ نوابی لکھنؤ ہے۔ شوقینوں کا لکھنؤ ہے، امیروں کا لکھنؤ ہے اور رئیسوں کا لکھنؤ ہے اس میں طوائفیں مل سکتی ہیں۔ ان کی رنگین زندگی کے نقشے اس سے مُرتب ہو سکتے ہیں۔ لیکن مزدوروں اور غریبوں کی زندگی کے خاکے اس میں نامکمل ہیں۔ جگہ جگہ ان کا ذکر ملتا ہے لیکن وہ اس غرض سے نہیں لائے گئے کہ اس گیلری کی زینت بنیں۔ بلکہ اس لیے کہ اُن کے لانے سے نوابوں کی معاشرتی زندگی کی تکمیل ہو جائے۔ کیونکہ سفیدی کے مقابلہ میں سیاہی کا حُسن کُھلتا ہے۔ مصنف کا کسی جگہ یہ مقصد نہیں اور وہ اس کا ذکر بھی

کہیں نہیں کرتے۔ کہ ان کی زندگی میں اصلاح کی ضرورت ہے۔ وہ بھی انسان ہیں اور سوسائٹی کے اعلیٰ طبقے کو کوئی حق حاصل نہیں کہ دولت کی غلط تقسیم سے ناجائز فائدہ اٹھا کر اس کے اصل حقداروں کو اُن کے جائز حق سے محروم کر دے۔ یہ فضیلت پریم چند کے نصیب میں تھی۔ لیکن اس سے یہ مراد نہیں کہ اس میں سوائے اعلیٰ طبقے کے کسی اور کی زندگی ہی نہیں ملتی۔ ضرور ملتی ہے۔ لیکن اس کی حیثیت اور مرتبہ ثانوی ہے۔) نوابین ہی اس تہذیب کے سنگِ اساسی تھے۔ ان ہی کی معاشرت مصنف کیلئے جاذبِ نظر ثابت ہوئی۔ مزدوروں کی زندگی میں کیا رکھا ہے کہ ایک مزاح نگار اس کا مذاق اُڑائے گا۔ سرشار کی تصانیف نوابی لکھنؤ کی ایک حیثیت سے انسائیکلوپیڈیا ہیں جن میں لکھنؤ اپنی مختلف حیثیتوں سے ایک عجیب شان لئے ہوئے ہے۔ گو مصنف نے اس میں مبالغہ کی شوخ رنگ آمیزی سے کام لیا ہے لیکن اس کی تہ میں حقیقت کی جھلکیاں صاف نظر آتی ہیں۔ سرشار مورخ اور سائنٹسٹ نہیں بلکہ فن کار ہیں۔ ان کی تصانیف سے تاریخی واقعات جمع کرنا یا ان کو تاریخ کے منتخب اصولوں پر جانچنا غیر ذمہ دارانہ بے انصافی ہے۔ گلاب کا پھول باغ کی بہار کو دوچند کرسکتا ہے۔ کسی حسین کے جوڑے میں سج کر اس کے حسن کو اور زیادہ جاذبِ نظر بنا سکتا ہے۔ لیکن اگر اس پھول کی پتیوں کو بکھیر کر ان سے رنگینی اور نزاکت، جو اس کی جان ہیں لینے کی کوشش کی جائیگی تو ظاہر ہے کہ کس قدر کامیابی ہوگی۔ پھولوں کی خوشبو نہ پیمانہ سے ناپی جا سکتی ہے نہ ترازو میں تل سکتی ہے۔ صرف محسوسات ہی سے اسکا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔

گذشتہ اوراق میں سرشار کے لکھنؤ کا تمدن و معاشرت عمومی طور پر بیان کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ آئندہ تفصیل میں ہمیں سوسائٹی کے اس ایک مخصوص حصے۔ طبقۂ اعلیٰ یعنی اُمراء و رؤسا اور بیگمات کی زندگی پر روشنی ڈالنی ہے۔ جو اس معاشرت کے اجزائے ترکیبی میں سب سے زیادہ اہم اور نمایاں ہیں دربار کی نمائشی زندگی کی صدائے بازگشت سب سے زیادہ انہی کی محلسراؤں میں گونجی۔ اس ہی وجہ سے ان کو نمائندہ حیثیت حاصل ہے۔ یہ طبقہ دربارِ شاہی سے جتنا زیادہ قریب تھا اتنا زیادہ متاثر ہوا۔ اور اس کی رگ و پے میں یہ اثر اس قدر رچ گیا کہ بساطِ حکومت اُلٹ جانے کے بعد بھی اس اثر کے مظاہرے اُن کی دُنیا میں ہوتے رہے۔ یہ عوام کے مقابلے میں بیرونی اثرات کے حملوں اور دوسروں کے جذبات و معتقدات اور رسوم و روایات سے سب کے بعد متاثر ہوئے۔ اور انھوں نے ہر طرح اپنی انفرادی خصوصیات قائم رکھنے کی کوشش کی لیکن بالآخر ان کو شکست ہوئی فی الحال ہم کو سرشار کے ساختہ و پرداختہ نواب کا کردار اور ان کی ماحولی زندگی دکھانی ہے۔ نواب اور ان کا ماحول دونوں ایک دوسرے میں اس قدر مدغم ہیں کہ ہم کسی کو علیحدہ نہیں کرسکتے۔ ماحولی زندگی سے مُراد وہ زندگی ہے جو محلسرا اور بیرونی دُنیا سے مل کر بنی ہے۔ محلسرا کی زندگی میں بڑی بوڑھی بیگمات، نوجوان لڑکیوں بیگموں اور ملازماؤں کے باہمی اتصال سے یہ زندگی پیدا ہوتی ہے محلسرا سے باہر کی زندگی وہ ہے جو نواب اُن کے مصاحب ملازمین اور بیرونی دُنیا کے افراد کے ان کے قریب تر آنے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے جو ماحولی زندگی کا دوسرا لازمی جزو ہے۔ آسانی کیلئے اس تفصیلی تذکرے کو ہم دو بڑے حصوں میں تقسیم کر لیتے ہیں۔ ایک محلسرا کی دُنیا دوسری محلسرا سے باہر کی دُنیا۔ محلسرا کے باہر کی دُنیا کے عناصر خصوصی نواب، اُن کے مصاحب، اُن کے ملازمین ہیں جو وقتاً فوقتاً سامنے آتے رہتے ہیں۔ محلسرا کی دُنیا میں عمر رسیدہ بیگمات، نوجوان لڑکیاں، نواب صاحب اور انکی بیگم اور ملازمین خاص طور پر اہم ہیں۔ یہ سب افراد آپس میں ایک دوسرے سے اس قدر قریب اور ملے جُلے ہیں کہ ہم اُن میں سے کسی ایک کا دوسروں کی مدد کے بغیر مطالعہ نہیں کرسکتے نہ ہر ایک کا علیحدہ علیحدہ اندازہ لگا سکتے ہیں۔ بیگمات ہر ہر قدم پر ملازماؤں میں گھری رہتی ہیں۔ نواب صاحب جہاں ایک طرف مصاحبوں اور ملازموں کے بغیر میر فرش ہیں وہاں دوسری طرف آدھی سے زیادہ زندگی محلسرا میں گذرتی ہے۔ وہ ان دونوں دُنیاؤں کے درمیان ایک بہت ضروری کڑی ہیں۔ اور اُن میں سے ہر ایک کا ایک فرد ہونے کی وجہ سے اُن کی دوہری اہمیت ہے۔ ان مجموعی دُنیا کے سارے افراد کا فرداً فرداً ذکر کرنا بہت ہی مشکل اور بے حد طویل ہے۔ یہ خاص طور پر اس لئے کہ ایک کے حوالے کے بغیر دوسرے کی زندگی نامکمل اور تشنہ رہتی ہے۔ اس لئے قاعدے کی رُو سے ہر ایک کی پوری زندگی دکھانی چاہیئے جو محال نہیں تو مشکل ضرور ہے۔ اور ایک ساتھ سب کا ذکر کرنا کسی طرح ممکن نہیں۔ اس میں انتشار اور بے ربطی کا خطرہ ہے اس لئے کہ اُن

میں سے ہر ایک فرد کی ذاتی خصوصیات ہیں جو نہ اس سے علیحدہ کی جاسکتی ہیں اور نہ دوسروں میں پائی جاتی ہیں۔ بہت سی باتیں ایسی ہیں جو مختلف افراد کی ذاتی و انفرادی کوششوں سے مل کر پیدا ہوتی ہیں۔ یا ان کی مختلف کوششوں نے مجموعی حیثیت سے ایک نتیجہ کی صورت اختیار کرلی ہے۔ اس لئے جب تک ان سب افراد کا مطالعہ ساتھ ساتھ یا یکے بعد دیگرے نہ کیا جائے پڑھنے والے کو کسی چیز کے متعلق پوری طرح اندازہ لگانے میں کامیابی نہیں ہوسکتی۔ اور نہ وہ اپنی آخری اور صحیح رائے قائم کرسکتا ہے۔ اگر کسی نامکمل چیز کو پڑھ کر کوئی قطعی رائے قائم کی جائیگی تو ظاہر ہے کہ وہ کس قدر صحیح ہوگی اور اُسے بدلنا کتنا ضروری ہوگا۔ اس لئے کہ غلط رائے قائم کرنے سے تو یہ بدرجہا بہتر ہے کہ سرے سے کوئی رائے ہی قائم نہ کی جائے۔

**مصنّف کا نقطۂ نظر** اس کے بعد یہاں یہ بھی اشارہ کر دینا ضروری ہے کہ اس رنگین زندگی کے متعلق خود مصنّف کا عام نقطۂ نظر کیا ہے۔ وہ اس کو کس معنی میں لیتا ہے اور اس سے کیا نتائج مرتب کرتا ہے۔ فسانۂ آزاد کی پہلی جلد میں مصنّف نے عمومی طور پر اپنی یہ رائے پیش کی ہے "اس حصہ میں رسوم مذموم ہندوستان اور دقیانوسی خیالات کی ہجو ہے مگر مذاق کے ساتھ دل لگی کی دل لگی اور لطف کا لطف، مذاق کا مذاق اور مطلب کا مطلب۔ یہی تو ظرافت کے معنی ہیں" اس سے ہم یہ اخذ کر سکتے ہیں کہ مصنف جدید خیال کا آدمی ہے۔ وہ مغربی تعلیم اور سائنس کے کرشموں سے آگاہ ہے۔ اس نے نئی دُنیا کو بھی دیکھا ہے اور پُرانی دُنیا پر بھی غور کیا ہے۔ گو اسے اپنی پُرانی دُنیا ہی پسند سہی مگر اس کی بُری باتوں کو جنہیں وہ رسوم مذموم کا نام دیتا ہے کسی طرح پسند نہیں کرتا اور چاہتا ہے کہ وہ بدل دی جائیں نئی روایات اُن کی جگہ لیں۔ اس مقصد کو پورا کرنے کیلئے وہ کسی آسمانی مدد یا مردے از غیب کا انتظار نہیں کرتا۔ وہ فلسفۂ حرکت و عمل سے واقف ہے۔ اور کسی دوسرے شخص کو پیش قدمی کا موقع دیئے بغیر مجتہدانہ شان کے ساتھ پہلا قدم خود ہی اٹھاتا ہے اور ان رسوم مذموم کی بُرائیاں کرنا شروع کر دیتا ہے اس کے ساتھ ساتھ وہ سمجھدار بھی ہے۔ وہ جانتا ہے کہ مشرق کی رجعت پسندی میں کس بے پناہ قوت اور مقابلہ کی طاقت ہوتی ہے۔ چنانچہ وہ اس کی بُرائیوں کو خوشنما الفاظ سے تیار کیا ہوا ایک دلفریب لباس پہناتا ہے۔ کونین کی تلخی کو شکر میں لپیٹ کر گوارا بناتا ہے۔ اور اس عروسِ نو کو جس کا دستِ حنائی ضرورت کے وقت پنجۂ آہنی بن کر گلا گھونٹ سکتا ہے۔ ایسے رنگ میں پیش کرتا ہے جو مقبولِ عام ہے اور اس طرح سوسائٹی کی بُرائیوں کیخلاف عادات اور ذہن و ذہنیات میں انقلاب پیدا کرنا چاہتا ہے۔ وہ اپنی کوششوں میں کہاں تک کامیاب ہوا اس سے بحث نہیں دیکھنا یہ ہے کہ کونسے ذرائع اس نے اختیار کئے۔

وہ بُرائیوں کی اصلاح ایک لمبے چوڑے وعظ سے نہیں کرتا بلکہ بُرائیوں کے نقشے سُناتا ہے اور اُن کو عُریاں کرکے دکھاتا ہے تاکہ اُن کی عُریانیوں سے شرم دار آنکھ جُھک جائے اور حساس دل متاثر ہو۔ اس لئے بعض جگہ اخلاق سے گری ہوئی اور غیر مہذب باتوں کو بھی دکھاتا ہے۔ اکثر جگہ حد سے گذر کر غیر مہذب اور سوقیانہ الفاظ و اشعار استعمال کرتا ہے۔ جس سے ہمارا اخلاقی احساس مجروح ہوتا ہے۔ پھر بھی اگر وہ ایسا کرتا ہے تو اپنے زمانے کی روش کے مطابق کرتا ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ بعض چیزیں جو آج سب سے زیادہ مقبول ہیں کل سب سے زیادہ مردود ہوجائیں۔ زمانہ کے ساتھ ساتھ افراد کے مذاق بھی تو بدلتے رہتے ہیں۔ پھر وہ سمجھتا ہے کہ بدکاریوں اور بُرائیوں سے لوگوں کو بچانے کا بہترین طریقہ یہی ہے کہ وہ بالکل عُریاں حالت میں دکھائی جائیں — مغرب والے اسی عریانی کو آرٹ سمجھ بیٹھے ہیں۔ لیکن ہندوستان کی معاشرت ابھی اس قدر ترقی نہیں کرسکی ہے کہ عریانیوں کو آرٹ سمجھنے کا ارتکاب کر بیٹھے۔ اس زمانہ میں زندگی کے تیز نشے سے افراد کے ذہن و دماغ اس درجہ ماؤف ہو گئے ہیں کہ ہوش و حکمت کی گُریزپا باتیں اُن پر اثر نہیں کرسکتی تھیں۔ تاوقتیکہ ایک تیز نشتر یا زہر میں بجھے ہوئے خنجر کے عمل جراحی سے اُن کے تصورات کو مجروح کرکے زندگی کا احساس پیدا نہ کر دیا جاتا۔ سرشار کے یہاں سوئفٹ ([illegible]) کی سی زہرناکی نہیں ملتی۔ وہ انقلاب پیدا کرنے کا خیال ضرور کرتے ہیں۔ لیکن ان کا یہ جوش باطنی رُوح کے قہقہوں میں تبدیل ہوجاتا ہے — وہ رؤسا کی زندگی کی آلائشوں سے واقف ہیں اور اس کثافت کو اُچھال اُچھال کر دکھاتے ہیں۔ تاکہ لہو و لعب کے بوجھ سے دبی ہوئی روحیں اپنی کھوئی ہوئی لطافت کو دوبارہ پاسکیں۔

سرشار سودا کی طرح عیش پرست اُمرا کے خلاف کوئی عناد

نہیں رکھتے ادبی معاملات میں ذاتی و انفرادی بغض و عناد کو درمیان میں لانا ایک اخلاقی کمزوری ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ تو اولوں کی بُری باتوں کو بیان کرتے وقت ان الفاظ میں "معذرت کرتے ہیں • راوی اپنے ناظرین اولی الابصار خصوصاً متین اور مہذب رگوں کی خدمت میں ملتمس ہے کہ ذیل کے حصّے کو بد تہذیبی پر محمول نہ فرمائیں۔ ہم اپنے ملک کی رسوم بد اور عادات کے خلاف تہذیب کو عمداً طور سے کچھ بھی نہیں سکتے۔ تاوقتیکہ ہم کل رسوم مذموم کا خاکہ نہ اُڑائیں لہٰذا ہم مجبور ہیں۔"

## اعلیٰ زندگی کی ایک جھلک

ان امرا کی زندگی کا نصب العین عیش و مسرّت اور آرام طلبی ہے۔ اس کے سوا ان کی زندگی میں کوئی تعمیری پہلو نظر نہیں آتا۔ اوّل اور آخر جو کچھ ہے یہی ان کا مقصد ہے۔ ان کی آنکھوں میں ابھی تک اس شراب کے خمار کا اثر ہے جو انکے بزرگوں نے پی تھی۔ ان کی وضع داری، خانہ نشینی اور عیاشی کا دوسرا نام ہے۔ اس خانہ نشینی نے اُن کی ذہنیت کو سکیڑ کر انھیں تنگ نظر بنا دیا ہے۔ اُن کی محفلوں کی فضا عیش و عشرت کے نغموں سے گونج رہی ہے۔ بے فکری کا دَور دَورہ ہے۔ عیاشی و اوباشی کی گرم بازاری ہے۔ ان کی مذہبیت ظاہرداریوں اور اصلیت نمائشی رنگینیوں میں گم ہو کر رہ گئی ہے، زندگی اپنی جوانمردانہ خصوصیات کھو کر صرف رنگ رلیوں تک محدود رہ گئی ہے۔ امرا، وزرا، حکام، رؤسا، سب ایک رنگ میں شرابور، ایک حمام میں ننگے نظر آتے ہیں۔ ایک سے ایک بڑھ کر بدمست اور رند خرابات ہے۔ بدشوقیوں اور فضولیات کا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ بازاری شوق عوام سے گذر کر شرفاء کی محفلوں اور محلسراؤں تک پہنچ گئی ہیں۔ ننگا پن اور آوارگی بزرگی کی علامت ہے۔ ہر چیز کا معیار اُلٹ گیا ہے۔ عیش پرستی اور طوفان بے تمیزی کے سیلاب میں نفاست اور متانت خدا جانے کہاں بہہ گئی ہیں۔ ان کی محلسوں میں گھنگروؤں اور پازیب کی جھنکار سنائی دیتی ہے۔ نقرئی تبسم ہے اور رخساروں کی تابانی۔ مرمریں شباب ہے اور گوری باہنیں۔ طبلے کی تھاپ ہے اور کیف مستی کے بھرے نغمے۔ جھومر ناچ ہو رہا ہے۔ بھیرویں اُڑ رہی کر بڑھ بڑھ کر تعریفیں ہو رہی ہیں۔ جلسہ کا یہ رنگ ہے کہ راگ آگے ہاتھ باندھے کھڑے ہیں۔ محفل جھوم رہی ہے۔ گردن ہل رہی ہے۔ سازندے مست ہیں۔ کہیں سے حافظ شیرازی کی غزل کی فرمائش ہوتی ہے۔ حقانی غزل۔۔۔ کسی رنگین ادا کا طرز اور اس کی اٹھتی جوانی۔ اس پر مستزاد نازک آوازی۔ ایک سماں بندھ جاتا ہے۔ نغموں کی لہریں بادلوں کی طرح جھوم جھوم کر اٹھتی ہیں اور برس جاتی ہیں۔ محفل اِندر کا اکھاڑا بنی ہوئی ہے۔

کہیں آتش لرزاں (شراب) کا ذکر ہے۔ کانپتی ہوئی موجیں ہیں اور تُندئ صہبا سے پگھلتے ہوئے آبگینے۔ چڑھی ہوئی آنکھیں اور ڈگمگاتے ہوئے قدم، لرزتے ہوئے ہاتھ اور جھومتے ہوئے سر۔ لا اور لے کا شور ہے۔ ساقی ہے اور اس کے پرستار صراحی ہے اور ساغر، مستی ہے اور وارفتگی۔ کہیں بیچوانوں کی گڑگڑاہٹ سے کمرہ گونج رہا ہے۔ کہیں اُڑ رہی ہیں۔ چوسر، گنجفہ، شطرنج کی بازیاں ہو رہی ہیں۔ جی گھبرایا تو مدک کا دم لگایا۔ چانڈو کے چھینٹے اُڑائے، افیون کی چُسکی لی۔ ننّھے بازوں کے پرسے مشرق اور مغرب کی الٹی سیدھی پیچیکے میں مصروف ہیں۔ بساطِ کائنات اُلٹی جا رہی ہے۔ افیم اور چانڈو کی مدح میں قصیدہ خوانیاں ہو رہی ہیں۔

یلا سا فیا مالوے کی افیم
کہ کر آؤں گلگشتِ باغِ نعیم

کہیں اکھاڑوں میں بٹیروں، مرغوں اور مینڈھوں کی لڑائیاں ہو رہی ہیں۔ تماشائیوں کا ہجوم ہے، بے انتہا شور ہے۔ واہ واہ، مرحبا، شاباش بیٹا، جیتے رہو میرے شیر۔ کی للکاروں سے کان کے پردے بے پناہ مانگ رہے ہیں کہیں شعر خوانیاں ہو رہی ہیں۔ پھکڑ اور ہزل سے گذر کر ڈھول ڈھپ تک نوبت آ گئی ہے۔ ریختی سے شوق ہو رہا ہے اور ہر طرح زبان و شاعری کی مٹی پلید کی جا رہی ہے۔ محلسراؤں سے ہلکی ہلکی ہنسی، شوخ کھلکھلاہٹ اور حسین قہقہوں کی آوازیں آ رہی ہیں۔ جو کانوں کے راستے دل کی گہرائیوں تک اترتی چلی جا رہی ہیں۔ آپس میں چھیڑ چھاڑ ہو رہی ہے۔ ڈومنیاں لہک لہک کر گا رہی ہیں۔ ان کے پھیلے ہوئے دامنوں میں چھنا چھن روپے برس رہے ہیں۔ ملازمائیں اپنے اپنے کام میں مصروف ہیں مغلانی کہانیاں کہہ رہی ہے۔ چھوٹے چھوٹے بچے، الھڑ اور شوخ لڑکیاں اُسے گھیر کر بیٹھی ہیں۔ عزیز(ہ) کے اشعار آہستہ آہستہ گا گا کر پڑھ رہے ہیں۔ مبادا کوئی سُن لے اور ہر آہٹ سے گھبرا کر چونک اٹھتی ہیں۔ رت جگوں اور شادی بیاہ کی دھوم میں کان پڑی آواز

سنائی نہیں دیتی۔ اور بیچ بیچ میں کہیں سے بڑی بوڑھی بیگمات کی ڈانٹ اور پھٹکاریں سنائی آتی ہیں۔ غرض اُمرا کی زندگی کے ہر رنگ کی آئینہ داری کی گئی ہے۔ ان کے تاریک اور روشن پہلو دونوں دکھائے ہیں مگر روشن کم اور تاریک زیادہ اور ہر جگہ ظرافت کی مرصع کاری۔ اس فنی پختگی کے ساتھ کی گئی ہے کہ وہ لافانی ہو گئے ہیں۔ انھیں ہم اسی لئے پسند کرتے ہیں کہ وہ ہماری دلچسپی کا باعث ہیں۔ ان کو پڑھ کر ہم ہنستے ہیں اور قہقہے لگاتے ہیں۔ شاید افسوس کبھی نہیں کرتے جو سرشار کا منشا تھا ہر چیز پردۂ فلم کی طرح ہماری آنکھوں کے سامنے آجاتی ہے۔ ہم اپنی آنکھیں مل مل کر انھیں دیکھتے ہیں۔ کہیں دھوکہ تو نہیں۔ یہ سرشار کے اسٹائل اور تخیل کی برکت ہے کہ حقیقت رومان اور تصور ایک دوسرے میں گڈمڈ نظر آتے ہیں۔ نوابوں کے کردار، ان کی پرواز تخیل کا ایک پرتو اور ان کی قوتِ فکر کی ایک دلفریب تخلیق ہیں۔ ان میں حقیقت ہے یا نہیں اس کا جواب اپنی اپنی صلاحیتوں کے پاس ہے۔ مبالغہ ان میں ضرور ہے۔ بلکہ اکثر جگہ تو پرداز فکر اور مبالغہ ہی کی طلسم سازیاں ہیں۔ لیکن اس سے بھی انکار نہیں کیا جاسکتا کہ دنیائے عمل میں ان نوابوں کی وہی حیثیت تھی جو آج خیال کی دنیا میں سرشار کے لکھنؤ کی ہے۔ وہ رئیس تھے، شوقین تھے اور رنگین مزاج بھی۔ کبوتر بٹیر وغیرہ پالتے تھے۔ لوگ اب بھی پالتے ہیں۔ چانڈو، مدک، افیون، شراب کا شوق رکھتے تھے۔ لوگ اب بھی اُن کے عادی ہیں۔ پتنگ بازی، گنجفہ، شطرنج کھیلتے تھے۔ یہ شوق اب بھی پائے جاتے ہیں۔ اُن کے دماغ میں دولت و حکومت کا نشہ تھا۔ اب بھی دُنیا ایسی ہستیوں سے خالی نہیں۔ غرض سب کچھ تھا جو سرشار نے دکھایا۔ اور وہی اب بھی ملتا ہے۔ اتنی بات ضرور ہے کہ قلم سرشار کے ہاتھ میں تھا جس رنگ میں چاہا رنگ دیا۔ جس طرح چاہا دکھا دیا۔ اور اس طرح دکھایا کہ تفریحی پہلو ہمیشہ نمایاں رکھا۔ اس خصوصیت کو وہ کبھی دبنے نہیں دیتے۔ اور جہاں وہ اس سے علیحدہ ہوتے ہیں وہ کچھ بھی نہیں رہتے۔ یوں نوابوں میں جہاں انھوں نے صف شکن بٹیر والے نواب۔ سحر سلطنت جو ہمایوں فر کے مرنے کے بعد سپہر آرا سے شادی کرنا چاہتے ہیں۔ قمر کاب جو حسن آرا کے غائبانہ عاشق ہو گئے۔ بشیر الدولہ جو انسانی لباس میں غیر انسانی مخلوق ہے رونق الدولہ جو بہت خانہ نشین ہیں، نواب چھپن جو اعتدال پسند ہیں۔ نواب محمد عسکری جو تنوع پسند ہیں۔ اس قسم کے افراد دکھائے ہیں وہاں ایسے نواب بھی دکھائے ہیں جیسے ثریا بیگم کے شوہر یا ہمایوں فر یا ان کے بڑے بھائی صاحب عالم وغیرہ جو نہ احمق ہیں نہ کوئی ایسی حرکت کرتے ہیں جو ہمارے جذبات کو متلاطم کر کے گدگدا کر بے اختیار ہنسنے پر مجبور کر دے۔ لیکن ایسی مثالیں بہت کم ہیں جس سے یہ نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ سرشار کی پرانے رنگ کی مخالفت نے ان ہی کے ہاتھ سے ایسے کردار بھی پیدا کر دیئے جو اس کام میں اپنے خالق کے معاون ثابت ہوں۔ اور جو قدیم قابل اعتراض باتوں کے دور کرنے میں اپنے مقابل کے کرداروں سے کشمکش میں مبتلا رہیں۔ لیکن ایسے کرداروں میں نہ اُن کے یہاں کوئی تنوع ہے اور نہ دلچسپی۔ وہ ایسے کردار پیدا کرنے میں ماہر نہیں۔ ان کی فیکٹری میں وہی کردار اچھے تیار ہو سکتے ہیں جو چلبلے ہوتے ہیں۔ جو اُن کے ظریفانہ جذبات کا اُبال ہوتے ہیں خواہ وہ نوابوں کی صورت میں ہوں خواہ مصاحبوں کی ان کی دلچسپی ان کی ظرافت کے ساتھ قائم ہے۔ یہی اُن کے جسم میں روح کی طرح دوڑتی رہتی ہے۔ جہاں یہ برق رو اُن کے جسم سے نکلی وہ بیجان ہو کر زمین پر گر پڑتے ہیں۔ اور پھر یہ ہمارے رحم و کرم پر منحصر ہوتا ہے کہ ہم انھیں جی چاہے جہاں اٹھا کر پٹک دیں۔

دُنیا مُردہ جسم کی کوئی قدر نہیں کرتا اور نہ مُردہ نام کی اور جس کا نام زندہ ہوتا ہے وہ کبھی مرتا ہی نہیں۔

سرشار کا کمال یہ ہے کہ انھوں نے جس بصیرت کا ثبوت دیتے ہوئے نوابوں کی زندگی اور مشاغل کو دکھایا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اُن کا تجربہ اس شعبے میں کتنا وسیع ہے، مشاہدہ کتنا گہرا اور نظر کتنی باریک ہے۔ جو نہ صرف نمایاں، بلکہ معمولی اور جزوی باتوں کو بھی بھانپ لیتی ہے اور ان سے ایک نہایت موزوں پس منظر قائم کر لیتی ہے۔

مردانہ زندگی کے متعلق جتنے موقعے ہیں ان پر اتنی حیرت نہیں ہوتی۔ لیکن جب سرشار اس نگار خانہ میں بیگمات، اُن کی معاشرت، بول چال، ماحول، غرض محل خانی زندگی کی تمام مصروفیات بڑی تفصیل اور جامعیت کے ساتھ بتاتے ہیں تو بڑی حیرت ہوتی ہے۔

مصور کا کمال یہ ہے کہ تصویر خود منہ سے بول اٹھے شاعر کا کمال یہ ہے کہ اشعار کے الفاظ آہنگ اور معانی میں لذت،

# کمی

آرکسٹرا میں جب نئی دُھن شروع ہوئی تو ناچ کی گت بدلنے کیلئے وہ ایک قلیل وقفے کیلئے رُکا۔ اور اس کے دماغ پر پھر سے انہی خیالات نے یلغار کردی۔ اسے اپنی ساتھی بیٹھو اِنڈین لڑکی کوئی خوفناک چڑیل معلوم ہونے لگی۔ اُس کی وہ خالی خالی سی حرص بھری آنکھیں، پوڈر اور روژ (Rouge) سے لپا ہوا ڈبل روٹی کا سا گول مٹول، بے کشش چہرا، لپ اسٹک سے رنگے ہوئے حد سے زیادہ پتلے ہونٹ، جیسے کسی کا خون پی کر آئی ہو۔ اور بلی کے سے لمبے لمبے سرخ ناخون، سوفیصدی چڑیل، ہوبہو ڈائن، اور اُسے یوں محسوس ہونے لگا جیسے وہ اُس لمبے تڑنگے جسم کے بوجھ سے دبا جا رہا ہو۔ جیسے اُس پر کوئی پہاڑ گر پڑا ہو۔

"مہربانی کرکے ذرا ٹھیرنا، میری طبیعت اچانک خراب ہوگئی ہے۔" وہ بہانہ بنا کر ان سخت سخت سی مردانہ باہنوں کی گرفت سے آزاد ہوگیا۔ وہ بیچاری ایک کھسیانی "سوری" کہتی ہوئی کسی اور سمت کو چلی گئی۔ اور وہ خود گرتا پڑتا لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہال سے باہر نکل گیا جیسے برسوں کی قید سے چھوٹ کر بھاگا ہو۔ اور پھر آنکھ مچولی کھیلتے ہوئے تاروں کی چھاؤں میں اُس سنسان ٹیلے پر بیٹھا ہوا وہ اداس اور غمگین نظروں سے آسمان کی جانب دیکھنے لگا جیسے کسی چھپے ہوئے ستارے کو ڈھونڈھ رہا ہو۔ ابھی آٹھ روز پہلے تک اُسے کسی فکر یا انتشار سے دُور کا بھی واسطہ نہیں تھا۔ رنج و غم کے الفاظ اس کی لغت ہی سے خارج تھے۔ احباب کے حلقے میں وہ زندہ دلی اور مسرت کا دیوتا سمجھا جاتا تھا۔ "ہنسو اور ہنساؤ" یہی اس کی زندگی کا اہم اصول تھا اس نے ہمیشہ سہل الحصول چیزوں کو چاہا تھا۔ کسی ناقابلِ رسائی چیز کی اس نے کبھی اپنے دل میں طلب پیدا ہی نہیں ہونے دی تھی۔ اس کا قول تھا۔ انسان دُنیا کی گوناگوں مسرتوں سے لطف اندوز ہونے اور خوش و خرم و کامراں رہنے کیلئے پیدا ہوا ہے رونے دھونے اور ناکام رہنے کیلئے نہیں۔ وہ ہمیشہ ان خیالات پرست احمقوں کی ہنسی اُڑایا کرتا تھا جو خواہ مخواہ ناقابلِ عمل تجویزیں سوچتے اور مشکل کاموں میں اُلجھے رہتے ہیں ہمیشہ خیال اور رومان کی دُنیا میں بستے ہیں۔ ایسے بیوقوف رومان پسند دل کیلئے اس کے دل میں ذرہ بھر بھی وقعت اور ہمدردی نہیں تھی۔ ایسی دیوانگی کی باتیں اس ساکت و جامد زمانے میں تو پنپ سکتی تھیں جب انسانی ادہان مذہب اور قدامت کی بیڑیوں میں جکڑا ہوا تھا۔ جب عشقِ مجازی کو عشقِ حقیقی کا زینہ کہا جاتا تھا۔ جب عارضِ محبوب میں جلوۂ حق نظر آتا تھا مختصر یہ کہ جب دُنیا جاہل اور انجان تھی۔ مگر آجکل اس ترقی یافتہ سائنس اور مشینری کے دور میں جبکہ کائنات کے ذرے ذرے کی ماہیت معلوم ہو چکی ہے، انسانی جذبات اور خواہشات تک کے اسباب کا کھوج لگایا جا چکا ہے۔ تو بھلا یہ بیمار تخیل اور ایسی فرسودہ حماقتیں کہیں قابلِ معافی ہوسکتی ہیں۔

"اخلاقی معیار کے مطابق زندگی بسر کرو۔ پاکبازی اور شرافت کو ہاتھ سے نہ جانے دو۔ کسی بداخلاقی کے مرتکب نہ ہو۔ محبت کے معاملہ میں ہمیشہ ثابت قدم اور وفادار رہو۔ اگر کسی کو چاہو تو ہمیشہ کیلئے اس کا کلمہ پڑھو۔ بس اسی کے ہو رہو۔" یہ سب کیسی عقلمندی کے اصول ہیں۔ گویا اپنے دھڑکتے ہوئے دل کو مارفیا کے انجکشن سے ساکت کرلو۔ اپنی انگلیوں سے اپنی آنکھیں پھوڑ لو۔ اپنے ہاتھوں طوق اور بیڑیاں پہن لو۔ انسان فطرۃً آزاد ہے۔ عورت ہو یا مرد — اپنے قول و فعل کا مختارِ کل۔ کسی کی رُوح کو زبردستی غلام بنانے کا کسی کو بھی حق حاصل نہیں ہے کوئی جوا کھیلے، آوارہ گردی کرے، شراب پئے، بھنگ گھونٹے سنکھیا پھانکے یا خودکشی کرلے۔ آخر کوئی کسی کے ذاتی معاملات میں دخل دینے کا مجاز کب سے ہوا؟ کیا دوسرے جانوروں پر بھی ایسی پابندیاں عائد ہیں، ایسی کڑی قیدیں ہیں، ہرگز نہیں، وہ تو فطرت کے عین مطابق آزادانہ زندگی بسر کر رہے ہیں۔ پھر فطرتِ انسانی بھی تو انہی میں سے ایک ہے۔ جو ارتقا کی منازل طے کرکے اب اشرف المخلوقات کہلانے لگا ہے۔ مگر بیوقوف انسان اپنے اس احساسِ فوقیت کی شیخی میں مذہب، اخلاق،

تہذیب، سماج اور نہ جانے کون کون سی بلائیں اپنے سر منڈھتا گیا۔

یہ دُنیا کس قدر پُر تنوع ہے۔ پیٹ بھرا ہوا ہو اور روپیہ پاس ہو تو جہان میں کسی چیز کی کمی نہیں۔ نت نئی رنگینیاں، تازہ بتازہ دلچسپیاں اور ذوقِ نظر کی تسکین کیلئے نَو بہ نَو عورتیں، ایک نہیں دو نہیں متعدد اور بے شمار۔ طرح طرح کے فیشن میں رنگی ہوئی۔ قسم قسم کی اداؤں کی مالک۔ پھر بھلا کس کا سر پھرا ہے کہ اس بوقلمونی کی توہین کرے۔ اور "جیسے ہر ایک شے میں کسی شے کی کمی پاتا ہوں" کے نعرے لگاتا پھرے۔

اور وہ اپنا یہ اصول اور نظریہ ہر ایک کے سامنے بلا کسی جھجک کے ظاہر کر دیا کرتا۔ لیکن آٹھ دن ہوئے ایک رات اس کے خیالات و محسوسات میں یکایک انقلابِ عظیم رونما ہو گیا تھا۔ ایک آن کی آن میں زندگی کے متعلق اس کا نظریہ یکسر بدل گیا تھا اس تمام رات یہاں کے ایک مشہور ہوٹل میں دلچسپ پروگرام تھا جس کا موضوع تھا "ہندوستان قدیم زمانہ میں"۔ یہاں کی سوسائٹی کس ذوق و شوق سے اس رات کی منتظر تھی۔ دو تین دن پہلے ہی ہوٹل کی تمام نشستیں ریزرو ہو چکی تھیں۔ اور خاص اس روز سرِ شام ہی ہوٹل کا ہال زندگی اور زندگی کی مسرّت خوشی سے جگمگا اٹھا تھا۔ وہ بھی اپنے احباب کے ساتھ خوش گپیوں میں مشغول تھا۔ ہال کا وہ حصّہ اس کے دبے دبے قہقہوں سے گونج رہا تھا۔ اتنے میں ایک مرد کے ساتھ ایک نازک اندام عورت ہنستی مسکراتی، لجاتی، شرماتی آہستگی کی سبک ڈالی کی طرح بل کھاتی اس کے عین قریب سے ہو کر گذری۔ پہلے تو وہ اپنی عادت کے مطابق اسے دور تک کن انکھیوں سے دیکھتا رہا۔ اور پھر نہ جانے کس کشش کے زیرِ اثر اس نے ذرا سی دیر میں کتنی بار ادھر دیکھ لیا۔ جوان عورتوں کو چور نظروں سے گھورنا اور پھر اپنے ساتھیوں کے سامنے ان پر رائے زنی کرنا اس کے نزدیک کوئی معیوب فعل نہیں تھا۔ مگر آج اس نے اس عورت کو دیکھ کر اس کے متعلق ایک لفظ بھی اپنے دوستوں سے نہیں کہا۔ اور کسی غیر مرئی قوت نے جیسے اس کو اس طرف دیکھتے رہنے پر مجبور کر دیا تھا۔ جب رقص شروع ہوا تو کتنی ہی واقف کار عورتوں نے اس کی طرف مسکراتی نظروں سے دیکھ کر اُسے ہم رقص ہونے کی دعوت دی لیکن وہ اپنی جگہ سے بلا تک نہیں۔ یونہی انجان سا بنا بیٹھا رہا۔

لیکن جب مسری بار آرکسٹرا نے ایک دلکش ناچ کی دُھن بجائی تو وہ اپنے پاس بیٹھی ہوئی عورت کو جیسے ٹالنے کی غرض سے مارا باندھا اس کے ساتھ جا کر رقص کرنے لگا۔ لیکن اُسے ذرا بھی لطف نہ آیا اور اس اثنا میں اُسے یوں محسوس ہوتا رہا جیسے آج وہ رقص کرنا ہی بھول گیا ہے۔ اس کا سر لٹو کی طرح چکرا رہا تھا۔

ایک بار تو اس نے بے خیالی میں اپنے بازو بالکل ہٹا لئے تھے۔ جس کیلئے اُسے اپنی ساتھی عورت سے بڑی لجاجت کے ساتھ معافی مانگنی پڑی۔ اور پھر جونہی ناچ ختم ہوا وہ پیشانی سے پسینہ پونچھتا ہوا اتیر کی طرح اپنی جگہ آ کر بیٹھ گیا۔ جیسے اس سے کوئی جرم سرزد ہو گیا ہو۔ اور پھر وہ بظاہر اپنے احباب کے ساتھ ہنسی مذاق میں مصروف ہو گیا۔ آج اس کے دل میں نہ جانے کیسی انجان سی مسرّت بھر گئی تھی۔ اس کی رگ رگ میں کیسا عجیب سا سرور چھا رہا تھا۔ اُس نے فیصلہ کیا کہ وہ اپنے دل کی اس نئی کیفیت کو کسی پر ظاہر نہ ہونے دیگا۔ کسی کو اس مسرّت میں شریک نہیں کرے گا۔ گویا کسی کو بھید لگ جانے کی صورت میں اُسے اپنی خوشی چھن جانے کا ڈر ہو۔ مگر اس کی بات بات سے اس کے من کا بھید ظاہر ہو رہا تھا۔ ہنسی جیسے اس کے ہونٹوں سے ابلی پڑتی تھی۔ دو تین مرتبہ وہ بلا کسی بات کے بڑے زور سے بے ساختہ قہقہہ لگا کر ہنس دیا۔ مگر پھر جلدی ہی جیسے اسے اپنی بدتمیزی کا احساس ہو گیا اس نے مجرمانہ نظروں سے اس طرف دیکھا۔ اس نے سوچا، وہ کیا کہتی ہو گی۔ ناچنے گانے والیوں کو دیکھ دیکھ کر ہنس رہے ہیں۔ بدتمیز کہیں کے۔ اس کے بعد اس نے اسٹیج کی طرف نظر اُٹھا کے بھی نہیں دیکھا۔ اس کے دل پر آج عمر میں پہلی مرتبہ بول ہنسی کا عیب چھایا تھا۔ اور پھر جب اس کے دوستوں نے وِسکی اور شامپین طلب کی تو وہ خواہ مخواہ جھنجلا کر بولا "وہیں جا کر پی آؤ نا۔ میز پر دکان لگانی کیا ضروری ہے"۔

وہ سب حیران ہو کر اس کا مُنہ تکنے لگے تھے۔ اور پھر اُن میں سے ایک نے مسکرا کے قہقہہ لگا کر کہا تھا "آج دشمنوں کے مزاج کیسے ہیں؟ کہیں آج زیادہ تو نہیں پی گئے؟"

اس پر اُسے بہت غصّہ آیا۔ کمبخت، بدمذاق "پی

لئے۔ پی گئے" کی واہیات گردان۔ گویا پینے کے علاوہ دُنیا میں کوئی کام ہی نہیں۔ مگر وہ کچھ بولا نہیں کہ کہیں انھیں شک نہ ہو جائے۔ پھر بھی وہ اسرار زیادہ دیر تک کیسے چھپا سکتا تھا۔ مانا کہ زبان بس میں تھی۔ آنکھوں پر تو اختیار نہیں تھا۔ اور جب اس کی نگاہوں کے تعاقب میں ان سب کی نظریں بھی اس طرف پہنچ گئیں تو انھوں نے اصل معاملہ بھانپ لیا "خوب! تو یوں کہو۔ آج یہ انوکھی شراب پی جا رہی ہے۔ اس مہلک مرض کا حملہ جناب پر کب سے ہوا؟"

اس سوال کے جواب میں ایک محجوب سی مسکراہٹ اس کے ہونٹوں پر کھیل گئی۔ اور اُسے محسوس ہونے لگا جیسے آج واقعی اس نے وسکی، شامپین، ورموتھ کی بے شمار بوتلیں خالی کر ڈالی ہیں۔ جیسے اس کی نس نس نشے میں ڈوبی ہوئی ہو حالانکہ آج وہ بار کے پاس تک نہیں پھٹکا تھا۔ اس کے ہوش میں یہ پہلا موقع تھا کہ وہ ایسی بیجا ہی رات میں یوں ساقی و شراب سے بیگانہ وا بیٹھا تھا۔ اور جب اس کے ساتھی پھر رقص کرنے چلے گئے تو وہ جلدی سے اٹھ کر صوفے کے بازو پر بیٹھ گیا تاکہ وہاں سے اچھی طرح دیکھ سکے۔ اور پھر تھوڑی دیر بعد یکایک ہال کی تمام بتیاں بجھا دی گئیں۔ اور اسٹیج پر سُرخ قمقموں کی روشنی نے گویا آگ سی لگا دی۔ پردہ ہٹا اور ایک رقاصہ شعلۂ جوالہ سی ناچتی تھرکتی ہوئی چھم چھم کرتی نظر آئی۔ تماشائی اُچک اچک کر اُسے دیکھنے لگے۔ کتنے ہی اپنی اپنی جگہ سے کھڑے ہو گئے۔ کئی ایک نے اپنی دُوربینیں سنبھال لیں۔ کیا بوڑھا کیا جوان ہر ایک کھا جانے والی نظروں سے اُسے دیکھنے لگا۔ اور اس وقت وہ بھی ناچ دیکھنے کے بہانے سے جلدی سے اٹھ کر اس کونے کی طرف چلا گیا۔ اور اس کے قریب کے ایک ستون کے ساتھ لگ کر اُسے ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے لگا۔ وہ کیسے باوقار، کیسے پُرتمکنت اور کیسے دلکش انداز سے بیٹھی تھی۔ ہر چیز سے بے نیاز ہر شئے سے لاپروا۔ جیسے یہ سب اس کے نزدیک ایک ادنیٰ مذاق کا درجہ رکھتا ہو۔ اور وہیں کھڑے کھڑے اُسے معاً ایسا محسوس ہوا جیسے آج تک اس کی آنکھوں پر کسی نے کس کر پٹی باندھ رکھی تھی۔ جیسے آج تک اس نے کسی حقیقت کو پہچانا ہی نہیں تھا۔

سچ مچ یہ مذاق ہی تو تھا۔ زندگی کا ایک بھونڈا سا مذاق بے وقوف لوگوں کو اور زیادہ احمق بنانے والا مذاق — یہ تہذیب تمدن کے ڈھکوسلے — یہ آزادی اور ترقی کے بے سُرے الاپ یہ سائنس اور علم کے دھوکے۔ اور — اس کا نتیجہ یہ لوٹ مار یہ خود غرضی، یہ قتل و غارت۔ برج اور شراب۔ اور پھر یہ رنگا رنگ کے فیشنوں میں غرق تعلیم و تہذیب سے مزین عورتیں اور لڑکیاں کیسی بھولی بنتی ہیں۔ کیسی حسین بننے کی کوشش کرتی ہیں۔ کیسی خوش خوش اور آزاد نظر آتی ہیں۔ ذرا کوئی ان کے من کے اندر جھانک کر دیکھے۔ کیا واقعی وہ ایسی ہی خوش ہیں ایسی ہی آزاد ہیں۔ نہ جانے ان مسکراتی آنکھوں میں کتنا حزن کتنا ملال اور کتنی غلامی بھری پڑی ہے۔ پھر اس ظاہری سج دھج سے کیا فائدہ۔ اس چمک دمک سے کیا حاصل۔ دُنیا کو فریب دینے اور خود فریب کھانے کا نتیجہ؟ دراصل یہ ظاہرداریاں ہی تو انسانوں کے دلوں سے خلوص کی بے بہا دولت چھین لیتی ہیں اس سے تو وہ گاؤں کے رہنے والے سیدھے سادے کسان اچھے ہیں۔ وہ بےخبر سی جاہل اور سادہ دل لڑکیاں اور عورتیں ہی بہتر ہیں جو کچھ بھی نہ جانتی ہوں۔ لیکن نہیں نہیں ان کی سادگی تو حیوانیت کی حد تک پہنچی ہوتی ہے۔ بیچارے گائے بیلوں میں رہتے رہتے خود بھی ڈھور ڈنگر بن جاتے ہیں۔ ایک واقف دماغ ایسے انجان دماغ کی رفاقت کا دُکھ کیسے سہہ سکتا ہے۔

اس خیال ہی سے اس کا دل لرز گیا۔ اور اُسے پھر ایک شوق بھری سی بھرپور نگاہ اس پر ڈالنی پڑی۔ ایسی ہی دلکش سی معیاری عورتیں جو جدید تہذیب و تمدن میں رنگ کر بھی ایسی سادہ لجائی لجائی سی نظر آئیں جو سب کچھ جانتے ہوئے بھی ایک دلفریب انداز سے انجان انجان سی دکھائی دیں۔ آہ! اس کا یہ خالص ہندوستانی معیاری حُسن، یہ نشوں کی ایک دُنیا لئے ہوئے آنکھیں، یہ نظر فریب لباس اور یہ بھاری آنچل سے نصف ڈھکے ہوئے سیاہ گھٹاؤں کے سے بادل۔ اس کے حواس پر گویا بےخودی سی چھانے لگی۔ آہ! کاش وہ ایک بار اور صرف ایک بار اُس کے ساتھ رقص کرتا۔ صرف ایک ہی بار اس کے صندلی بازوؤں — اچانک ہال روشنی سے جگمگا اٹھا اور پہلی بار محض اتفاقاً اس کی نظریں ملیں — اُف! اُن نگاہوں کا یہ سنگم — یہ کیف بار مسکراتی ہوئی نظریں۔ اُسے یوں معلوم ہونے لگا جیسے اس کے من میں ایک ساتھ لاکھوں دیوں کی جوت جگا دی ہو۔ جیسے وہ آسمانوں پر اُڑا جا رہا ہو۔

اور پھر جب سب بیٹھ گئے تو اُسے بھی مجبوراً اپنی جگہ جا کر بیٹھنا پڑا۔

اس کے دوست پھر اپنی اپنی ہانکنے لگے "یار چیز تو خوب ہے بہت ہی چھوٹی سی پیاری سی" ایک نے کہا اور دوسرا بولا "کاش میں اس کے ساتھ کچھ دیر کیلئے ناچ سکتا۔ مگر تعارف کے بغیر کیسے پوچھا جائے۔ ایسی دلکش اور نازک اندام ہستی کا ہم رقص بننا کس قدر سرور انگیز ہو سکتا ہے۔ کیسی کومل ہے۔ جیسے جوہی کا پھول!"

اور اس نے قہر آلود نظروں سے ان سب کو گھورا۔ اس کا بس چلتا تو وہ ان سب کی آنکھیں پھوڑ ڈالتا۔ وہ اپنے سوا ہر ایک کی آنکھیں بند کر دیتا۔ یہ بد مذاق، بدتمیز چلے ہیں اس کی تعریف کرنے "جیسے جوہی کا پھول"۔ کیسی عامیانہ سی تشبیہہ ہے وہ تو... وہ تو... لیکن اسے کوئی تشبیہہ اس کے قابل ملی ہی نہیں۔ اور اس نے اپنے دل میں سوچا۔ اس کی سُندرتا ہر تشبیہہ سے بالاتر ہے۔

پھر کتنی بار وہ مدہوش کن نظریں اس کی پیاسی نگاہوں سے ملتی رہیں۔ جیسے کچھ کہنے کیلئے لفظ ڈھونڈھ رہی ہوں۔ اور پھر جیسے چشم زدن میں رات کے دو بج گئے۔ ایک دم سے سب لوگ کھڑے ہو گئے۔ وہ اور اس کے ساتھ آیا ہوا مرد بھی۔ اور وہ آخری بار ایک دیوانہ کن نگاہ سے اُسے از خود رفتہ بنا کر سیڑھیوں کی طرف بڑھ گئی۔

وہ بے خودی کے عالم میں جلدی سے ان کے پیچھے ہو لیا لیکن اچانک بہت سے آدمیوں کا ایک ریلا آیا اور اُسے اس کی آنکھوں سے اوجھل کر گیا۔ وہ دھکم دھکا کر کے ہوا کی تیزی سے نیچے اترا۔ اس نے پیدل چلنے والوں سے لیکر گاڑیوں میں سوار ہونے والوں تک سبھی کو بیتابانہ طور پر دیکھا مگر اس کا کہیں بھی پتہ نہیں تھا۔ گویا وہ بانسری سے نکلی ہوئی ایک دلکش صدا تھی جو پلک جھپکنے میں فضا کے اندر تحلیل ہو گئی ــــ اور پھر آٹھ دن، آٹھ بیقرار اور ویراگ کے دن ــــ اس نے کس طرح گذارے۔ یہ وہ خود بھی نہیں جانتا تھا۔ اس پر تو کسی نے جیسے جادو کر دیا تھا۔ اس کی دُنیا بدل چکی تھی۔ ایک بیتاب آرزو تھی جو ہر وقت اس کے دل کو بیقرار رکھتی۔ ایک بیکل جستجو تھی جو کسی طرح کم نہ ہوتی۔ وہ کسی نوعمر اور نو آموز طالب علم عاشق کی طرح بے مقصد ادھر اُدھر مارا پھرا۔ کوئی سیرگاہ، کوئی ہوٹل، کوئی ہال روم اور شہر کا کوئی حصّہ اس نے ڈھونڈھنے سے نہ چھوڑا۔

رات گئے جب وہ بے نیل و مرام گھر واپس آتا تو اس کا جسم تکان سے چُور چُور ہو رہا ہوتا۔ جیسے شدید مشقت کر کے آیا ہو۔ اور پھر آج شام کو جب وہ اپنی ناکام تلاش کے بعد تھکے تھکے افسردہ قدموں سے واپس لوٹ رہا تھا وہ اچانک یکایک سامنے سے وہ آتی دکھائی دے گئی۔ وہی شاعرانہ سی چال، ویسا ہی خوبصورت لباس، وہی سر پر سے سرکتا ہوا زرکار بھاری آنچل کا دوپٹہ۔ اُسے یوں معلوم ہوا جیسے گہری اندھیری رات میں کاتک کی چاندنی یکایک کھل گئی ہو۔ جیسے کسی برسوں کے پیاسے کے مُنہ میں امرت ٹپکا دیا گیا ہو۔ اور وہ ناکام ایک بیوقوف لڑکے کی طرح سڑک کے جنگلے سے لگ کر اُسے کھوئی کھوئی نظروں سے دیکھنے لگا۔ اور جب ذرا فاصلہ سے اس نے اس کی طرف دیکھا تو فرطِ مسرت سے اس کا دل کیسے زور سے دھڑکنے لگا۔ اس کی آنکھوں میں جیسے خوشی کے آنسو بھر گئے۔ اور پھر اُس کی طرف دوبارہ ایک نظر ڈالے بغیر وہ اس کے قریب سے ہو کر گذر گئی۔ اتنے قریب سے کہ اگر وہ چاہتا اور اُسے ہمت ہوتی تو اس کا آنچل آسانی سے چھو سکتا اور آن واحد میں وہ ایک طرف کو مڑ کر نظروں سے اوجھل ہو گئی۔ جیسے کوئی آسمان کا چمکتا ہوا ستارہ ٹوٹ کر ایک لمحے کیلئے دُنیا کو روشن کرتا ہو کہیں دور خلا میں غائب ہو جائے۔ اور اُسے ایسا محسوس ہونے لگا جیسے وہ کسی تیز رفتار موٹر میں بیٹھا ہوا نیچے نیچے کسی گہری کھڈ میں اترتا چلا جا رہا ہو۔ جیسے اس کی آنکھوں کے آگے ہر رات کی راتوں کا سا اندھیارا چھا گیا ہو۔ لیکن مسرت کیسی ناقص بات ہوئی بالکل ساون کی ہواؤں کی طرح بے اعتبار۔ ابھی دُنیا پر ستی اور نشے کی بارش کر رہی تھی، ابھی نہ جانے کہاں غائب ہو کر وہی دم گھونٹ دینے والا حبس اپنے پیچھے چھوڑ گئیں۔ اور وہ راہگیروں کی پرواہ کئے بغیر وہیں سر تھام کر بیٹھ گیا۔

کیا وہ سب دھوکا تھا، سراب تھا، اتنے دنوں وہ غلط فہمی ہی میں مبتلا رہا تھا۔ آخر وہ اس رات کیوں بار بار اس کی طرف محبّت پاش اور جادو اثر نظروں سے دیکھتی رہی تھی۔ کیوں اُسے مسکراہٹوں کے انمول خزانے بخشتی رہی تھی۔ اور آج! ــــ آج ایک بار اس نے دیکھ کر دوبارہ نگاہ غلط انداز سے بھی اس کی طرف دیکھنا گوارا نہیں کیا ــــ کیا اُسے اپنے بلند معیار اور

تفوق کا غرور ہے؟ اپنی بے پناہ مقناطیسی طاقت کا گھمنڈ ہے؟ کیا ایسی مغرور معیاری عورتوں کے لئے یوں بیقرار ہونا حماقت نہیں؟ —

اور وہ بھاگا بھاگا اسی ہوٹل میں جا پہنچا، جیسے کوئی خالی ہاتھ شرابی تاڑی خانہ سے پٹ کر نکلا ہو۔ اور وہاں اس نے بھوکی نظروں سے ہر طرف دیکھا اور ایک خوبرو اینگلو انڈین لڑکی کو ہمراہ لیکر رقص کرنے لگا۔ کتنی سہل الحصول تھی یہ لڑکی۔ اس نے ایک لمحہ کیلئے سوچا لیکن دوران رقص میں اس کے دل میں پھر انہی خیالات کا ہجوم ہوا۔ وہ اُسے بھول جانے پر قادر نہیں ہوسکتا۔ اُسے جس کو اُس نے پہلی اور آخری بار اپنی روح کی تمام گہرائیوں کے ساتھ چاہا ہے۔ وہ اس کی یاد سے کسی قیمت پر بھی دست بردار ہونے کو تیار نہیں ہوسکتا۔ وہ اس لمحے کے عوض جو ایک جاں فزا تصور میں بسر ہو، اپنی ساری جوانی، ساری عزت، اور اپنی ساری بیقرار زندگی دیدینے کو تیار تھا۔ وہ اس کی طلب اور تلاش میں عمر بھر بے وقوفوں کی طرح مارا مارا اور تباہ حال پھر سکتا ہے۔

اور پھر بالکل لاشعوری طور پر وہ دھیمے دھیمے سُروں میں گنگنانے لگا۔ ع

"جیسے ہر شے میں کسی شے کی کمی پاتا ہوں میں"

بلقیس بیگم شبیریں



# یہ وسعتِ بیکنارِ صحرا

یہ وسعتِ بیکنارِ صحرا
ہماری جرأت کا امتحاں لے رہی ہے شاید۔
ہزارہا کارواں ادھر سے گذر چکے ہیں
ہزاروں آئینگے — پھر بھی ایک شانِ بے نیازی سے سب کو یہ دیکھتی رہے گی
نہ کچھ کہے گی نہ کچھ سُنے گی!
بھٹک گیا ہی اگر کوئی راہ میں تو اس کا ملال کیوں ہو؟
بہت سے ایسے بھی ہونگے جن کو ملا ہے اپنے ہی نقشِ پا سے سُراغ ہستی
کہاں گئے وہ؟
یہ کون جانے!
زمیں نے اپنی گداز باہوں میں شاید اُن کو پناہ دی ہو
مگر کوئی دلگداز نغمہ
کوئی محبت بھری حکایت
سُنا ہوا کوئی حرفِ شیریں
فضا میں اب تک تڑپ رہا ہے
یہی تو وہ شے ہے جسکو لائے تھے وہ ازل سے
یہی وہ دولت ہے جسکو وہ اپنے ساتھ لیجائیں گے ابد تک!

یہ وسعتِ بیکنارِ صحرا!
میں اک نحیف و زار رہرو!
مگر اے ذرّاتِ نور پیکر! گواہ رہنا
ادھر سے گذرا تھا اک مُسافر
مچل رہے تھے ہزاروں نغمات جس کے دل میں
مگر زمانہ نے اس کے ہونٹوں کو سی دیا تھا!

منیب الرحمٰن

# جشنِ فتح کی رات

دو متضاد جذبے انسان کے دل کو اپنی طرف کھینچتے ہیں۔ حزن و ملال اور کیف و سرور! باوجود اس کے غم کا ایک قطرہ اپنی گہرائیوں کے اعتبار سے مسرت کے دریائے ناپید اکنار کی وسعتوں پر چھایا ہوا ہے!!

دو مختلف صدائیں صحرائے زندگی کے بعید ترین گوشوں سے انسان کو پکارتی ہیں۔ خوش قسمتی اور بدنصیبی! وہ انتہائی تیزی کے ساتھ گرم رفتار ہوتا ہے۔ اور خوش قسمتی کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے۔ وہ ہمیشہ اسے اپنے سامنے نظر آتی ہے، لیکن اس کے حصول میں ناکام رہتا ہے۔ سنگلاخ زمینوں کے نوکیلے پتھر اس کے تلووں کو چھلنی کرتے ہیں۔ خارِ مغیلاں کی زہر آلود نوکیں اس کی ہتھیلیوں کو مجروح کرتی ہیں، اردگرد سے بلند ہونے والی آہ و بکا اس کے حواس پراگندہ کرتی ہے۔ اور ذمہ داریاں اسے میدانِ عمل میں جدوجہد کیلئے آمادہ کرتی ہیں۔ اس طرح جذباتِ رحم اور سیلابِ مصائب کی کش مکش میں خوش قسمتی کی یاد تک اس کے ذہن میں باقی نہیں رہتی۔ اس لئے کہ بدبختی ایک حقیقت ہے اور خوش نصیبی ایک واہمہ!

دو متضاد جذبے انسان کے دل کو اپنی طرف کھینچتے ہیں حزن و ملال اور کیف و سرور، حالانکہ غم کا ایک قطرہ اپنی گہرائیوں کے اعتبار سے مسرت کے دریائے ناپید اکنار کی وسعتوں پر چھایا ہوا ہے۔!!

---

اس دن اور رات کی یاد اب تک لوگوں کے دلوں میں تازہ ہے۔ جب اتحادیوں کی توپوں کی اس گرج نے فتح مندی اور کامیابی کی خوشخبری سنائی، جس نے بارہا میدانِ جنگ میں انسانی زندگی کی ارزانی و بے وقعتی اور قومی مفاد کی اہمیت کا ببانگِ دہل اعلان کیا۔ اس شاندار جشن کو جس کی [illegible] سلطنت کے گوشے گوشے پہ چھا گئیں، جس کی خوشی [illegible] دہشت کرنے والے دریا دلوں اور عیش و عشرت کرنے وا[illegible] مرا[illegible] نے برابر کا حصہ لیا۔ بھلا کون بھول سکتا ہے؟

لیکن دن کی روشنیاں تہواروں اور جشن ساما نیوں کو اکثر بے رونق سا بنا دیتی ہیں اور عیش و عشرت کی محفلیں تاریکیوں ہی کے پردے میں اپنی پوری زیب و آرائش کے ساتھ جلوہ ریز ہوتی ہیں۔

اور اے تاریکی! تو وفا شعار ہے۔ جب آفتاب غروب ہوتا ہے، تو پرسکون اور متحسس انداز میں قریب آتی جاتی ہو تو اس عاشق محبوب کی طرح ہے جس کی پُرجوش اُلفت کی زبان پر لب کشائی سے بہت پہلے دل کی بات مچلتی نظر آتی ہے۔ اور جو [illegible]ن لہجے یا انداز کو اختیار کرنے سے پہلے متعدد طریقوں سے سب کچھ کہہ ڈالتا ہے۔

اے تاریکی! اسی طرح آج پھر فضائے عالم پر تیرے چھا جانے کا وقت آپہنچا ہے۔ وہ سامنے اُفقِ مغرب پر تاریکیاں اپنے مختلف رنگوں میں گہری ہوتی جارہی ہیں۔ اور ان کے درمیان چمکنے والے ستاروں کے چراغ ٹمٹمانے لگے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ اعزازی تمغے اور امتیازی نشانات ہیں ـــــ بہادروں کے سینے پر!

فتح کی محرابیں جھنڈیوں کی کثرت سے نازک کمر کی طرح لچک گئی ہیں۔ روشنیاں دُور سے بچھڑے ہوئے عزیزوں کی روحوں کی طرح پُراسرار اشارے کر رہی ہیں۔ باجوں کے طرب ناک نغمے ہر طرف سے فضا میں منتشر ہو رہے ہیں۔ سپاہی فوجی بینڈ کی تال پر گلی گلی چکر لگا رہے ہیں۔ اور کوئی نہیں جانتا وہ کدھر سے آرہے ہیں اور کہاں جائیں گے!

شور برپا کرنے والے طیارے جب بلند آسمان پر معلق نظر آتے ہیں اور اپنی نورانی شعاعیں زمین پر ڈالتے ہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ زمین کے ستارے آسمان کے سیاروں کو دیکھکر مُسکرا رہے ہیں۔

فضائے عالم پر لو مسرت اور خمارِ جشن طاری ہے، قلب شہر سے فتح و مسرت کے نعرے بلند ہو رہے ہیں۔ ہر چیز میں چمک اور تڑپ، ہر نظارے میں سرور اور بیتابی پائی جاتی ہے۔ اب نعرہ ہائے

مسرت مجسمے زیادہ قریب ہونے جا رہے ہیں۔ میں اپنے بالاخانے سے خوشیاں منانے والوں کو دیکھوں گی تاکہ ان کی مسرتوں میں شرکت کرسکوں!

لیکن . . . !

دو متضاد جذبے انسان کے دل کو اپنی طرف کھینچتے ہیں: حزن و ملال اور کیف و سرور۔ حالانکہ غم کا ایک قطرہ اپنی گہرائیوں کے اعتبار سے مسرت کے دریائے ناپیدا کنار کی وسعتوں پر چھایا ہوا ہے!!

---

جب انسان سراپا مسرت سے چور ہو کر یہ خیال کرنے لگتا ہے کہ اجتماعی حدود اور قوانینِ فطرت اس کے عیش و عشرت اور لطف اندوزی کی تکمیل کے مقابلے پر تھوڑی دیر کیلئے ایک غیر ضروری اور بے جان شے بن کر رہ گئے ہیں۔ تو یہی چیزیں اچانک اپنے حقائق و معانی کی پوری باریکیوں اور اپنے مطالب و مقاصد کی مکمل قوت کے ساتھ کارفرما ہوتی ہیں۔

. . . . اور دفعتہً شور و غل کے سیلاب میں سے ایک عجیب و حزیں نغمہ بلند ہوا۔

میں ایک گوشے میں کھڑی ہوگئی اور قریب کے مکانات پر ایک متجسسانہ نظر ڈالی تاکہ اس شور و غل کی وجہ دریافت کرسکوں میں نے اُسے مصائب و آلام کے بھیانک روپ میں بہت جلد پالیا، جس کی بے پناہ حرارت سے ذرّات قلب پگھل جاتے ہیں۔

مقابل کے مکان کی بالائی منزل پر میں نے دیکھا کہ چار آدمی ایک مختصر سے کمرے سے کچھ سامان نکال رہے ہیں۔ اور ایک بوڑھی عورت کو جو بار بار التجا کر رہی ہے اور پھوٹ پھوٹ کر روتی جاتی ہے بُری طرح جھڑک رہے ہیں۔ بیچاری بڑھیا! خمیدہ پشت، کریہہ المنظر، جس کی پیشانی پر زندگی کے موسم سرما نے بڑھاپے کی برف بکھیر دی تھی۔ اس نے پانچ مہینے سے مکان کا کرایہ ادا نہیں کیا تھا۔ بے رحم مالک خانہ اور نیلام والوں کا ہتیا سنبھالا اور نیلام کیلئے اُس کا مال ضبط کر لیا گیا۔ اب وہ اس تنگ و تاریک کمرے سے ہی نہیں بلکہ دو مکان سے آسمانی گنبد کے نیچے دھکیلی جا رہی ہے۔

خوشی ... سیلانی تاریکی میں تڑپنے والی شعاعوں کو جو زہریلے ناگوں کی طرح فضا میں لہرا رہی ہیں بڑی دلچسپی سے دیکھ رہی ہیں — دیکھ رہے ہیں اور جھوم رہے ہیں۔ بدنصیب بڑھیا اپنے مال و اسباب کو جو ہمیشہ کے لئے غصب کیا جا رہا ہے، حسرت بھری نظروں سے بار بار دیکھ رہی ہے — دیکھ رہی ہے اور رو رہی ہے! کاش اقطاراتِ اشک زر و سیم کی صورت اختیار کرلیا کرتے۔ تاکہ مقروض انسان اس طرح اپنے قرض خواہوں کے مطالبے پورے کرنے کے قابل ہو جاتے!

یہ چوکی ہے — جس پر وہ بیچاری اپنا خشک اور بے رونق کھانا کھاتی تھی۔ یہ پلنگڑی ہے — جس پر اس غریب نے اکثر وحشت ناک راتیں اس کے رازہائے سربستہ کی اُدھیڑبن میں گذار دی ہیں۔ یہ آئینہ ہے — جس میں اسے اپنے غمگین چہرے، بھدّے جسم اور مسلسل بہنے والے آنسوؤں کا عکس نظر آتا تھا۔

دردناک ہے — بہت دردناک ہے حسرت بھرے آنسوؤں کا منظر درشت و سرد آئینہ کی سطح پر!

وہ اپنے اس حقیر اور کم حیثیت اسبابِ خانہ داری کو کتنا عزیز رکھتی تھی۔ وہ اکثر ان چیزوں کو محبت و شکایت اور تشکر و تأسف کے ملے جلے جذبات کے ساتھ چھوتی تھی۔ اب یہ تمام چیزیں اس کے قبضے میں نہیں رہیں گی۔ آہ! اب وہ انھیں کیسے حاصل کرسکے گی؟

لو! اب ان لوگوں نے کمرے کی بڑی اور بھاری چیزیں بھی نکالنی شروع کر دیں۔ بوڑھی عورت لڑکھڑاتی ہوئی ان کی طرف چلی۔ اور اس کی درد آمیز آہیں اور ارتعاش انگیز سسکیاں اس کے حلق میں اٹک رہی ہیں۔

یہ تخت ہے — جس پر اس کے درماندہ اعضا اکثر دن بھر کی مشقت کے بعد سکون و راحت سے ہم آغوش ہوتے تھے۔

وہ تخت بھی دوسرے اسباب کے ساتھ رکھ دیا گیا۔ وہ اس کے قریب آکر رُک گئی۔ اور دفعتہً اس پر سکون و خاموشی کی کیفیت طاری ہوگئی۔ اس کا سر آہستہ آہستہ جھکنے لگا، یہاں تک کہ اس کے سینے پر آکر ڈھلک گیا۔ اور وہ اسی طرح بے حس و حرکت کھڑی رہی۔ گویا وہ مجسّمہ حزن و ملال تھی اپنے کسی دوست کے مدفن پر!

لوگ فرطِ مسرت سے چیخ رہے ہیں۔ توپیں گرج رہی ہیں

اور کثرتِ نور سے تیرہ و تاریک رات روشن و منور دن کی طرح چمک رہی ہے۔ لیکن مجھے اس بدنصیب بوڑھی عورت کے چہرے پر یاس و ناامیدی کی گہری نقاب پڑی نظر آتی ہے۔ میں نے محسوس کیا گویا نظرِ غور سے مسلسل دیکھنے والے ستارے اس بیکس و لاوارث بڑھیا کی چارہ سازی کیلئے ہمدردانہ سرگوشیاں کر رہے ہیں۔

---

دو متضاد جذبے انسان کے دل کو اپنی طرف کھینچتے ہیں: حزن و ملال اور کیف و سرور! حالانکہ غم کا ایک قطرہ اپنی گہرائیوں کے اعتبار سے مسرت کے دریائے ناپیدا کنار کی وسعتوں پر چھایا ہوا ہے۔!!

دو مختلف صدائیں صحرائے زندگی کے بعید ترین گوشوں سے انسان کو پکارتی ہیں، خوش قسمتی اور بدنصیبی! وہ انتہائی تیزی کے ساتھ گرمِ رفتار ہوتا ہے اور خوش قسمتی کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے۔ وہ ہمیشہ اُسے اپنے سامنے نظر آتی ہے۔ لیکن اس کے حصول میں ناکامیاب رہتا ہے۔ سنگلاخ زمینوں کے نوکیلے پتھر اس کے تلووں کو چھلنی کرتے ہیں۔ خارِ مغیلاں کی زہرآلود نوکیں اس کی ہتھیلیوں کو مجروح کرتی ہیں۔ اردگرد سے بلند ہونے والی آہ و بکا اس کے حواس پراگندہ کرتی ہے۔ اور ذمہ داریاں اسکو میدانِ عمل میں جدوجہد کیلئے آمادہ کرتی ہیں۔ اس طرح جذباتِ رحم اور سیلابِ مصائب کی کشمکش میں خوش نصیبی کی یاد تک اس کے ذہن میں باقی نہیں رہتی۔ اس لئے کہ بدبختی ایک حقیقت ہے اور خوش نصیبی ایک واہمہ!

دو متضاد جذبے انسان کو اپنی طرف کھینچتے ہیں حزن و ملال اور کیف و سرور! حالانکہ غم کا ایک قطرہ اپنی گہرائیوں کے اعتبار سے مسرت کے دریائے ناپیدا کنار کی وسعتوں پر چھایا ہوا ہے!!

---

تماشائی جشنِ فتح میں شریک ہونے کے شوق میں حدیقۂ ازبکیہ کے جانے والے راستوں پر ہجوم کی صورت میں بہے جا رہے ہیں۔ ہے کوئی جو اس بدنصیب بڑھیا کو اس بڑھتے ہوئے انسانی سیلاب میں سے ڈھونڈ نکالے۔

تو اگرچہ میری آنکھوں سے اوجھل ہو گئی ہے۔ لیکن اے بدنصیب بڑھیا! مجھے برابر تیرا فکر لگا ہوا ہے۔ تو کہاں چلی جا رہی ہے؟ کیا تو کسی ایسی انجمن میں جانا چاہتی ہے جس کا مقصد تو رفاہِ عام ہوتا ہے لیکن راتوں کو اکثر اس کے دروازے مقفل نظر آتے ہیں؟ یا تو کسی ایسے مخیر انسان کا دروازہ کھٹکھٹانا چاہتی ہے جو بسا اوقات ظاہری خوبصورتی اور جسمانی حسن سے بے بہرہ سائلوں کی پروا نہیں کرتے؟ یا تو کسی عظیم الشان مکان کے دروازے پر رات گذارنا چاہتی ہے، حالانکہ لوگ چوکیداروں اور پولیس والوں کی طرح ہر بے گھرے انسان کو مفرور چور سمجھنے کے عادی ہیں۔

کیا تو اب بھی اسی طرح رو رہی ہے؟ اپنے مرتعش ہاتھ اسی طرح سوال کیلئے بڑھا رہی ہے۔ اور نشۂ مسرت کے متوالے بے اعتنائی کے ساتھ تجھ سے کتراتے نکلے جا رہے ہیں؟ اصل میں ہر وہ مصیبت زدہ انسان جو لوگوں کی مسرت کو مکدر کر دیتا ہے سب سے زیادہ قابلِ نفرت سمجھا جاتا ہے۔ کیا تو کسی محبت بھرے دل کے جذبۂ رحم کو اُبھار رہی ہے۔ حالانکہ تو حسن و جوانی کی دولت سے محروم ہے جو لوگوں کے دل جوش اور ولولے سے پُر کر دے؟ نہ تو دلکش حسین صورت رکھتی ہے کہ دیکھنے والے خود کھنچے چلے آئیں یا تو دریائے نیل جیسے دردمند کی گود میں پہنچ جانے کا عزمِ مصمم کر چکی ہے۔ جو احسان کرتا ہے اور اس کے عوض کسی نیکی کی توقع نہیں رکھتا۔ یقیناً تو اس کی لہروں کو نرم و نازک سینے کی طرح پائیگی اور اس کے پانی میں محبت اور ہمدردی کی شیرینی محسوس کریگی۔ اس طرح تو اس موت کا خیر مقدم کریگی جس کی گود میں تو ابتدائی لمحے سے لیکر ابتک پرورش پاتی رہی؟

---

تیرا رُخ خواہ کسی طرف بھی ہو، ذرا توقف کرتا کہ میں تجھے الوداع کہہ سکوں۔

اگرچہ میری نظریں تجھے نہ پا سکیں۔ لیکن پھر بھی تیری تلاش میں سرگرداں ہیں۔ میری دائمی محبت تیرے ساتھ ہے۔ اور میری رُوح جو تیری ہستی سے پیدائشی وابستگی رکھتی ہے، تیری ہم سفر ہے!

میری روح تجھ سے ہم آغوش ہونا چاہتی ہے اے بیکس و لاچار!

تو بھی میری ہستی سے آشنا ہے؟ میں نوجوان ہوتے

ہوتے بھی ایک لمحہ کیلئے تیری ماں بن سکتی ہوں، اے بدنصیب بُڑھیا!

بہر حال اس وقت بالکل بیمار کا سا ہے، تجھے اس وقت ماں کی سی سچی محبت کی ضرورت ہے۔ حالانکہ یہ ضروری نہیں کہ ہر شخص کو ماں کے ہوتے ہوئے صحیح معنوں میں محبتِ مادری اور اس کی برکتیں حاصل ہوں!

میں ابھی تیرے کانوں میں ایسے شیریں و محبت آمیز بول کہوں گی، جن کے اسرار سے سوائے مظلوموں کے کوئی واقف نہیں ہوتا۔ میں ابھی تیرے آنسوؤں کو نازک نرم گلاب کی پتیوں میں جذب کرلوں گی۔ پھر اس گلاب کو جس میں دل کے یہ بیش بہا موتی جذب ہوجائیں گے، آنسوؤں اور حزن و ملال کے دیوتا کی خدمت میں پیش کردوں گی۔

تو تنہائی کا شکوہ مت کر چونکہ تجھ جیسے حرماں نصیب بہت ہیں۔ تو اپنی قسمت کا گلا بھی مت کر چونکہ غم کی مورتیں بہت سی ہیں اور بدنصیبی کے روپ بے شمار ہیں۔ جب تک محرومیت کا حُسن نظر سوز تجھ میں موجود ہے تجھے بدصورت نہیں کہا جاسکتا۔ تجھے کوئی ضعیف العمر نہیں کہہ سکتا۔ جب تک کہ تیرا چشمۂ اشک ابتدائے آفرینش کی طرح اپنے پورے شباب پر ہے۔

آج تیرے وجود میں فردِ حقیقی جلوہ نما ہے اور یہ خوشیاں منانے والے فردِ مجازی کی مانند ہیں۔ تو ایک ذات ہے صاحبِ عظمت اور ذی شان، اور یہ سب ہستیاں ہیں بے مایہ و کم مایہ! تو ایک پختہ حقیقت ہے، اور وہ سب ایک خیالِ خام! تو حزن و ملال کا وہ قطرہ ہے جو مسرت کے بحرِ ناپیدا کنار پر چھایا ہوا ہے۔

چونکہ لہو و لعب اور عیش و عشرت کا انجام ایک قسم کا سکون اور بے حسی ہے اور حسرت و مایوسی کے بعد نفسِ انسانی جذبات سے پُر، ورزشِ قلبی سے مستعمل اور آنسوؤں سے شاداب ہوتا ہے اور پھر کارفرمائے حیات اس کی گہرائیوں میں ممکن و ناممکن کی کشمکش میں مبتلا ہوتا ہے اور ان کی پیچیدگیوں کو سلجھاتا ہے۔

---

دو مختلف صدائیں صحرائے زندگی کے بعید ترین گوشوں سے انسان کو پکارتی ہیں: خوش قسمتی اور بدنصیبی! وہ انتہائی تیزی کے ساتھ گرمِ رفتار ہوتا ہے، اور خوش قسمتی کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے۔ وہ ہمیشہ اُسے اپنے سامنے نظر آتی ہے لیکن اس کے حصول میں ناکامیاب رہتا ہے۔ سنگلاخ زمینوں کے نوکیلے پتھر اس کے تلووں کو زخمی کرتے ہیں، خارِ مغیلاں کی زہر آلود نوکیں اس کی ہتیلیوں کو مجروح کرتی ہیں۔ اِردگرد سے بلند ہونے والی آہ و بکا اُس کے حواس پراگندہ کرتی ہے۔ اور دمداریاں اُسے میدانِ عمل میں جد و جہد کے لئے آمادہ کرتی ہیں۔ اس طرح جذباتِ رحم اور سیلابِ مصائب کی کشمکش میں خوش قسمتی کی یاد بھی اس کے ذہن میں باقی نہیں رہتی، اس لئے کہ بدبختی ایک حقیقت ہے اور خوش نصیبی ایک واہمہ!

"آنسہ مَی" ——— صلاح الدین قریشی

# من گھڑت

مجھے مضمون کی تلاش تھی۔ افسانے کے لئے کوئی معقول پلاٹ سوچنا ہی تھا اور افسانہ لکھے بغیر چارہ بھی نہیں تھا۔ اس وجہ سے نہیں کہ افسانہ لکھنے سے مجھے کوئی خاص دلچسپی ہے بلکہ محض اس وجہ سے کہ اگر اس مہینے کوئی افسانہ فروخت نہیں ہوا، میرا مطلب ہے کہ لکھا نہیں گیا، تو ایک بڑا اہم اور ضروری خرچ کس طرح پورا ہوگا۔ آج سارا دن پلاٹ سوچتے اور پڑھتے پڑھتے گذر گیا تھا۔ شاید کہ کھڑکی میں سے جھانک کر دیکھیں تو اہل محلہ کی نقل و حرکت سے انسان کو بہت سے حالات سوجھ سکتے ہیں۔ میں بھی کئی مرتبہ کھلی ہوئی کھڑکی میں سے اطراف و جوانب کو دیکھتا رہا۔ عورتیں چھتوں پر بیٹھی ہوئی دھوپ سینک رہی تھیں۔ لڑکیاں ایک دوسرے کے سروں میں سے جوئیں نکال رہی تھیں۔ بڑھیاں پرانے لحافوں میں سے گندے ڈال رہی تھیں۔ نیچے گلی میں امرود والا امرود بیچ رہا تھا۔ ایک ٹھیلا جس پر لکڑیاں لدی ہوئی تھیں راستہ میں اڑا کھڑا تھا اور گاڑیوں کو آگے جانے سے روک رہا تھا۔ مزدور کو گالیاں دیتے ہوئے لوگ گذر رہے تھے —— ان سب چیزوں میں کوئی پلاٹ نہیں تھا۔ اور مجھے افسانہ لکھنا تھا۔ نکموں کا کام کیسے چلے —— پبلشروں سے پیشگی ملنے کی بھی پیشگی لے کر کھا چکا تھا اور تین مہینے سے پہلے کسی قسم کی آمدنی کی صورت نظر نہیں آتی تھی۔

کھڑکی کے پاس سے ہٹ کر الماری کی طرف آیا۔ دیکھ کر دل باغ باغ ہو گیا۔ اتنی لمبی قطار میری ہی کتابوں کی ہے مجھے یقین نہ آتا تھا کہ اتنی کتابیں میں نے ہی لکھی ہیں۔ اگر ان سب کتابوں اور رسالوں کے انبار پر ایک پرچہ امتحان میرے سامنے رکھ دیا جائے تو میں اسے حل نہیں کر سکتا۔ نہ جانے کب کے لکھے ہوئے ایک افسانے کو پڑھنے لگا۔ پلاٹ اور کردار حافظہ میں نہیں رہ سکتے۔ اسے یونہی پڑھ کر رکھ دیا۔ آجکل کا لکھا ہوا ایک افسانہ اٹھا کر دیکھا۔ کوئی خاص بات ذہن میں نہیں آئی۔ یعنی یہ بھی نہیں پتہ چلا کہ افسانہ اچھا ہے یا برا۔ یا خام تھا۔ اس وقت مجھے دراصل جس چیز کی تلاش تھی وہ ایک مرکزی خیال کی تھی، مضمون کی تلاش تھی۔ ایک ایسا موضوع جسے افسانہ بنایا جا سکے اور اس سے شہرت کے علاوہ کچھ رقم بھی پیدا کی جا سکے۔ ادبی قسم کی، گل و گلزار ناٹک کی نہیں جو آدمی فرصت کے لمحوں میں ریلوے اسٹیشن پر یا تھکے گھوڑے کے ملنے سے بچانے کی سعی کرتے، کاغذ پر اپنے لطیفے کے نام سے لکھنا شروع کر دیتا ہے بلکہ ایک واقعی، بے حد پُرسوز، حقیقت پر انسانی تجربہ کی کہانی، جس کو پڑھ کر دل دھک دھک کرنے لگے، سانس سرد ہو جائے، دماغ میں احساسات و بغض کے گھوڑے دوڑنے لگیں۔ پڑھنے والا کچھ سوچنے اور کچھ سر مخمور ہو جائے۔ ایک کہانی جس کی ابتدا اچھی ہو، جس کا خاتمہ معقول ہو، جس کے کردار اس ہی دنیا کے بسنے والے ہوں جن کی دکھ درد، ہنسی خوشی، فکر و راحت کی اپنی کہانی ہو اور انجام کے اعتبار سے لاجواب ہو —— میرا مطلب ہے کہ مجھے ایک پلاٹ کی ضرورت تھی، ایک کہانی کے موضوع کی جو تخیل آرتی ہے، ابھی زندگی جیسی نہیں ہوا کرتی ویسی تصوری کیفیت کی —— کہانیاں پڑھنے والوں کو کیا معلوم ہے کہ ہم لوگ کس قدر جھوٹے ہوتے ہیں۔ حقیقت اتنی بھیانک، اتنی دل گداز، اتنی رنگین یا پُرتکلف کہاں ہوتی ہے جیسی ہم بنا دیتے ہیں۔ ہم سکنڈ ہینڈ چیزیں سستے داموں پر بیچتے ہیں، اور کوئی ہمیں نہیں ٹوکتا آخر یہ کیا ستم ہے!

پرانے مسودوں اور کتابوں سے ہٹ کر میز پر آ بیٹھا۔ یہاں کیا رکھا ہے آج کی ڈاک میں آئے ہوئے رسالے، پرانے دوستوں کے خط، کبھی کبھار دو ایک پڑھنے والوں، پڑھنے والیوں کے تعریفی خط بھی آجاتے ہیں اور دل پھولا نہیں سماتا۔ سب سے بڑھ کر خوشی اس لفافہ کو کھول کر ہوتی ہے جس میں معاوضہ بذریعہ منی آرڈر بھیجنے کی بشارت ہو یا کسی دور اندیش خیرخواہ نے مارے خلوص کے چیک ہی ملفوف کر دیا ہو۔ ایک آدھ بل بھی آجاتا ہے اور جیسے مکروہ اولاد کے جنم پر امیدیں خاک میں مل جاتی ہیں ایسی ہی میری حالت بلوں اور تقاضوں کو دیکھ کر ہوتی ہے۔ آج کی ڈاک میں بھی تقریباً ایسی ہی چیزیں تھیں۔ بھلا ان سے کیا خاک پلاٹ مل سکتا ہے جب اصل زندگی دریچے میں سے نہیں دکھائی دیتی۔ سڑک پر چلتی پھرتی مجھے نہیں سجھائی دیتی۔

کتابوں کے اوراق سے مجھے کچھ مدد نہیں مل سکی تو پھر پلاٹ کہاں سے ملتا ہے۔ ہر روز ڈاک آتی ہے ڈاک پر اُمید لگی رہتی ہے اور اُمید پر دُنیا قائم ہے یعنی ڈاک پر۔ شام کی چار بجے کی ڈاک کبھی آتی ہے اور کبھی نہیں آتی اگر آ بھی جاتی ہے تو کیا ہوتا ہے۔ جیسی ایک ڈاک ویسی دوسری ڈاک۔ عورت عورت۔۔۔ اور ڈاک ڈاک میں سوائے "بعض مضمون" کے اور کوئی فرق نہیں ہوتا لیکن خیر نیچے اُتر کر گیا جھانک کر دیکھا۔ سات برساتیں (یہاں برسیں نہیں!) دیکھا لیٹر بکس وہیں جا کھڑا تھا۔ ہاں! ایک خط۔ لو بھئی آ ہی گیا۔ محض اتفاق تھا۔ لیٹر بکس کھولا ایک خط۔ لو اس سے کیا ہوگا۔ اس سے کیا کام چلے گا۔ دو تین منٹ میں اس کی عمر بھی تمام ہو جائیگی۔ ٹائپ شدہ لفافہ تھا۔ بظاہر کسی جلسہ یا "یوم" فلاں کی دعوت ہوگی۔ یا کوئی صاحب کسی صاحب سے کسی جگہ کسی وقت جائے بیٹھیں گے۔ اور چند احباب کے علاوہ کچھ عمائدین شہر کو بھی مدعو کیا گیا ہوگا اور ان میں شاید میں بھی مدعو کر لیا گیا ہوں گا۔

بہر حال خط لے کر اوپر آیا خط کو غور سے دیکھا تو کچھ نے گھبراسا لیا یعنی یہ کہ زنانہ خط میں نہ لکھا ہوا تھا اور اسے کاٹ کر میرا پتہ انگریزی ٹائپ میں طبع کیا گیا تھا معلوم ہوا کہ رسالہ "امروز و فردا" کے دفتر سے پتہ بدل ہو کر آیا ہے۔

اچھا صاحب، ایک بات میں اور بتا دوں ہم لوگ یعنی افسانہ نویس، طبیعت کے بہت بھدے اور اوچھے ہوتے ہیں اور جہاں کسی بات میں عورت کا نام آیا اور ہم اوچھے ہونے شروع ہوئے۔ یہ اندرونی اور پس پردہ والی بات ہے۔ ظاہر ہمارا بالکل مثالی اور خوبصورت ہوتا ہے۔ چنانچہ اس وقت بھی میری یہی حالت ہوئی، کسی مداح خاتون کا خط آنا ہمارے لئے عید کی سی خوشی لاتا ہے اور اس کے لئے ہم خاص رومانٹک فضا اپنے دماغ میں جنم لیتی محسوس کرنے لگتے ہیں اور اگر خط پڑھنے کی جلدی نہ ہو تو اتنے عرصہ میں دماغی طور پر اس مکتوب نویس کو آوارہ تو سا ہی دیتے ہیں!

خط نکال کر پڑھنا شروع کیا۔ اوہو، ایسے خط تو اکثر آتے ہیں ہمیں نے آپ کا فلاں افسانہ پڑھا نہایت عمدہ تھا۔ میرے دل پر بہت اثر ہوا لیکن میں ایک افسانہ لکھنا چاہتی ہوں مگر لکھنا نہیں آتا۔ کیا آپ برائے کرم اسے ٹھیک کر دیں گے۔ یا یہ کہ میں واقعات لکھ کر بھیج دیتی ہوں۔ نام مقام بدل کر اس کی ایک سٹوری لکھ دیں کیونکہ میں اپنی اُس سہیلی کو جس کا یہ واقعہ ہے دکھانا چاہتی ہوں"۔

اس قسم کے خط ہمارے پاس اکثر آتے ہیں اور اتراتے تو ہیں مگر دل ہی دل میں جلتے ہیں کہ اب اس خاتون سے عشق کرنے [illegible]وں جانا پھریگا۔ ایک خاتون ہیں جو الہ آباد ہی ملاقی رہتی ہیں۔ اور دوسری ایک اور ہیں جو صرف ایک بار ملنا چاہتی ہیں۔ ہمیں ایک بار کیا ہزار بار دیکھ کر بھی ہوس نہ ہو۔ ان سب خطوں کے جواب دینے کے لئے روزانہ کافی پیسوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ جواب طلب امور کے لئے لفافہ نہ بھیجنا قانوناً ممنوع ہونا چاہیے۔

یہ خط اُودی روشنائی سے لکھا ہوا تھا: معلوم ہوتا تھا۔ دو بیٹھ لکھنے کے بعد مکرمہ نے رنگ کا لقب حقہ دوات میں ڈال دیا تھا۔ خیر اسے پڑھا۔ لکھنے والی کا نام تھا۔ "بیگم عابدہ رمزی" خط آگرہ سے آیا تھا۔ مکرمہ نے لکھا تھا کہ آپ نے اب تک جو کچھ لکھا ہے وہ سب میں نے پڑھا ہے اور آپ کی تحریروں سے میری طبیعت سیر نہیں ہوتی ـــــ اس قسم کے الفاظ عورتیں اکثر لکھتی ہیں اور اناڑی مصنف ان کے جھوٹ کے جال میں پھنس جاتے ہیں، یہ میں آپ کو بتائے دیتا ہوں ـــــ ہاں۔ تو مکرمہ نے تحریر کیا تھا کہ میں ہندوستان میں سب سے زیادہ آپ کو لائق سمجھتی ہوں اور اسی وجہ سے چاہتی ہوں کہ آپ میری زندگی کا افسانہ لکھ دیں۔ اگر آپ زحمت گوارا فرما کر آگرہ آئیں تو میں مل سکتی ہوں۔ میرے ساتھ چائے پی لیجئے عنایت ہوگی۔

بقول غالب ہمارے ہاں تو یاں سے واں تک سوختن کا باب کھلا ہوا ہے اگر دولت ہوتی اور ایک سکریٹری رکھ سکتے تو سکریٹری کی معرفت لکھواتے کہ بوجہ کثرت کار آجکل فرصت نہیں ہے لیکن آپ نے جو ازراہ کرم پیشکش فرمائی ہے اُس کو قبول نہ کر سکنے کا افسوس ہے۔ لیکن چونکہ سکریٹری نہیں ہے اس لئے خود ہی جواب لکھ دیا مگر اس طرح جیسے سکریٹری نے لکھا ہو۔ بحوالہ مکتوب مورخہ ۳ر اکتوبر سنہ ۱۹۴۴ء عیسوی جو دفتر رسالہ "امروز و فردا" سے پتہ کاٹ کر مسٹر ..... کے نام آج پہنچا، مرقوم ہے کہ انہیں آپ کی اس نوازش سے مستفید ہونے کا موقع نہیں مل سکے گا۔ کیونکہ انہیں آجکل ایک "ناول پر کام کرنا ہے" اور اس وجہ سے سخت مصروف ہیں۔ آپ کی نوازش کا شکریہ"

ہم نے جان بوجھ کر ایسا سیدھا سا جواب دیا تھا اور دراصل اس میں

پتہ نہیں لکھا تھا تاکہ خط کا جواب پہلے والے پتہ پر آئے اور بہت جلد آئے ممکن ہے کہ زیادہ واضح اور رومانٹک آئے!

چنانچہ یہی ہوا۔

دوسرا خط بھی اسی ہی رسالہ کی معرفت آیا۔ اس میں بیگم عابدہ مری صاحبہ نے لکھا تھا کہ آپ کے خط سے مجھے بڑی مایوسی ہوئی۔ اگر آنا نہیں چاہتے تو کوئی بات نہیں میں لکھکر پلاٹ بھیج دیتی ہوں۔ اس خط کا جواب ہم نے خود دیا ـــــ دیا تو پہلے بھی خود ہی تھا ـــــ کہ سکریٹری نے میری توجہ آپ کے ان دو خطوط کی طرف دلائی ہے اس سلسلے میں میں یہ عرض کر دینا چاہتا ہوں کہ میں سکنڈ ہینڈ معلومات کا قائل نہیں ہوں اور زندگی کے تجربات کو اس طرح سُن سُنا کر یا دیکھکر قلم بند کرنا میرے بس کی بات نہیں ہے۔ آپ کی توجہ کا متشکر ہوں۔ اس دفعہ ہم نے پتہ درج کر دیا تھا۔ اس لئے جواب اسی ہی پتہ پر آیا اور خاتون محترمہ نے بہت جل کر لکھا کہ آپ بھی عجیب آدمی ہیں۔ دُنیا کے سارے واقعات جو آپ افسانوں میں لکھتے ہیں کیا آپ پر بیتے ہیں۔ وہ بھی تو سکنڈ ہینڈ ہوتے ہیں پھر میری داستان آپ کیوں نہیں لکھ دیتے۔ میں نے تو سُنا تھا کہ مصنّفوں کو ایسے پلاٹوں کی تلاش ہوتی ہے جو زندگی کے واقعاتی تجربوں سے تعلق رکھتے ہوں۔

میں نے سوچا کہ یہ کوئی ضدّی عورت ہے اور اسے پتہ بھی معلوم ہو گیا ہے۔ کسی روز گھر پر نازل نہ ہو جائے۔ اس لئے رفع شر کی خاطر اس سے مل کر اور واقعات سُن کر ایک کہانی لکھکر سے ٹال دیا جائے۔ اگر کنواری عورت ہوتی تو دلچسپی کا موقع بھی تھا۔ لیکن خیر عورت تو ہے۔ ہیلو ڈینگیں مارنے کے لئے یہ موقع بُرا نہیں ہے۔ پھر یہ کہ مجھے کچھ نہ کچھ لکھنا ہی تھا۔ اگر اتفاق سے کوئی معقول تجربہ سُننے میں آ گیا تو اس دفعہ کی مشکل بھی حل ہو جائے گی اور ایک خاتون سے ملنے کا طرب بھی حاصل ہوگا شادی شدہ ہونے کے باوجود بے محابا خط و کتابت اور ملاقات کی بشارت اس کے آزاد منش اور رومانی ہونے پر ویسے ہی دال تھے، اس لئے سب خیالات کو سامنے رکھنے کے بعد میں نے جواب لکھا کہ میں اگر اس ہفتہ کچھ مصروفیتیں کم کر سکا تو آگرہ آؤں گا اور آدھ گھنٹے کے لئے آپ سے مل بھی سکونگا

تیسرے روز میں نے جواب آئے بغیر بارے عجلت کے خود ہی لکھ دیا کہ ہفتہ کی رات کو دہلی سے چلونگا اور شب کو ایک بجے آگرہ پہنچونگا۔ ایک دوست کے ہاں جو بلوچ پورہ میں رہتے ہیں قیام کروں گا اور اتوار کی شام کو پانچ بجے سے ساڑھے پانچ بجے تک آپ سے مل سکونگا۔ گو دل میں یہ سوچا تھا کہ اگر رات بھر وہاں رہیں تو کیسا اچھا ہو۔ اوہ! لارڈ!

خط کا جواب آیا کہ میں آپ کی منتظر رہونگی اور تنہا ہونگی ورنہ کچھ دوستوں کو بلا سکتی تھی لیکن چونکہ اپنی زندگی کے واقعات رازدارانہ طریق پر سُنانا چاہتی ہوں اس لئے سوائے آپ کے کسی کے سامنے ان کا تذکرہ نہیں کرنا چاہتی۔

دل میں سوچا یہ بہت ہی اچھا ہوا۔ لڑکی بہت رومانی ہے۔ بس کام چل جائیگا۔ اب مجھے دلچسپی بخار کی حرارت کی طرح محسوس ہونی شروع ہو گئی تھی۔

چنانچہ اتوار کی صبح چل کر ایک سرائے میں بستر رکھا اور دن کا بقیہ حصّہ ذاتی زیب و زینت میں صرف کیا اور وقت سے پہلے تانگہ میں بیٹھکر مقرّرہ جگہ کا پتہ کوچوان کو بتا کر چل پڑا۔

یہ مکان ایک تاریک گلی میں تھا۔ پُرانے فیشن کا مکان دل ڈوبا جا رہا تھا۔ ہم تو افسانوی فضا سوچکر آئے تھے یہاں تو یکسر معاملہ دگرگوں نکلا۔ یہ تو کچھ حقیقت سی معلوم ہو رہی تھی۔ ہم لوگ چاہتے ہیں کہ افسانوں میں تو بیشک حقیقت جھلکا کرے لیکن جب اپنی باری آئے تو زندگی اتنی حقیقت مآب نہ ہو بلکہ بالکل رومانی ہو جائے۔ یہ بدذہانتی ہمارے رگ و ریشہ میں پیوست ہے اور جو لوگ ہماری زندگی کے پس منظر اور ذہن کے خانوں کو نہیں جانتے وہ ہمیں جب تک بھی مُہرِ خلوص حقیقت نگار سمجھتے رہیں تب تک اچھا ہی ہے۔

بہر کیف میں نے دروازہ پر دستک دی ایک لڑکا اندر سے نکل کر آیا میں نے کہا کہ . . . سے ایک صاحب آئے ہیں اطلاع کر دو۔ بڑی دیر کے بعد لڑکا آیا اور کہا کہ اندر آ جائیے میں نے خوف محسوس کیا۔ طرح طرح کے وسوسے دماغ میں آ کر رہ گئے ... کا نام نہیں لیتے تھے۔ تذبذب ... شاید اندر ... کہ آپ تکلّف کیوں کرتے ہیں۔ ڈرتے ڈرتے اندر قدم رکھا ایک اُجڑا ہوا مکان تھا جیسے آج کے موقع کے لئے شاید بہتر بنانے کی پوری سعی کی گئی تھی ...

جب ان کی داستان سرائی ختم ہوگئی تو بولیں۔

"تو آپ نے دیکھا کہ میرے ساتھ کیا کیا زیادتیاں کی گئی ہیں۔ بس میں چاہتی ہوں کہ ان کا ایک افسانہ لکھ دیں، اگر ناول لکھ دیں تو اور بھی اچھا ہے۔ تاکہ اور عورتوں کے لئے بھی سبق ہو۔"

میں نے کہا "بہت دلسوز داستان ہے۔ واقعی ہندوستانی عورتوں پر بڑا ظلم ہو رہا ہے اور میں ضرور اسے قلم بند کر دونگا۔"

اس پامال اور لغو سی حقیقت کو افسانہ بنانے کی تو چنداں خواہش نہیں تھی مگر اس بے باک اور قابلِ رحم حد تک برخود غلط داستان سرا کی اپنی ہستی بیشک ایک مطالعہ کی چیز تھی اور میں زیادہ تر اسی پر غور کرتا رہا یعنی اس کے چہرے کو تکتا رہا۔

اس قسم کے تھکا دینے والے پلاٹ۔ ایسی لغو و پامال تھیم پر بھلا میں افسانہ لکھونگا۔ مجھے غم کی تشہیر کرنے کا سلیقہ ہی نہیں۔ سماج کے دکھوں کو میں مبالغہ آمیزی سے معرا نہیں پاتا۔ اس قسم کے افسانوں کے لئے زنانہ رسالوں میں لکھنے والی "خالہ جانوں" کو میں زیادہ موزوں پاتا تھا۔ لیکن جوں جوں میں غور کرتا تھا بیگم رمزی کی داستانِ زندگی میں کچھ ایسا ضرور ملتا تھا۔ سمرسٹ ماہم سٹائل میں ـــ اونہہ! ماہم سٹائل کیا ـــ میرا ہی سٹائل اسے کیوں نہیں کہا جائے!! بالکل سپاٹ سا واقعہ لے کر ایک عظیم الشان جذباتی قصر تعمیر کر کے دلوں کی دھڑکنوں سے اسے معمور کر دیا جائے۔ دلسوزی کا تعلق دل سے ہے کہ اسے پڑھنے والے پر چھوڑ دیا جائے۔ بس بن گیا افسانہ۔

کبھی کبھی میں بیگم رمزی کی طرف دیکھ لیا کرتا تھا۔ کبھی دماغ میں الجھن جاگنے لگتا تھا اور میں آپ پر لعنتیں بھیجنے لگتا تھا۔ غرض عجیب کشمکش میں مبتلا تھا۔ خیر کسی نہ کسی طرح چائے ختم کی اور رخصت ہو کر سرائے میں واپس آیا۔ دوسرے دن گھر پہنچ گیا۔

اس کے کہنے کی تو چنداں ضرورت نہیں کہ وہ کافی دکھی تھی اور اسے ایک ہمدرد و جانسوز محبت کرنے والے کی ضرورت تھی۔ تیسری دفعہ جب میں ان سے ملا تو وہ میرے کندھوں سے چمٹ کر رونے لگیں۔ میں نے بڑی مشکل سے انہیں سنبھالا اور چوم لیا۔ یونہی بے خیالی سے۔ دیکھنے میں وہ بری نہ تھیں۔ ذرا عمر زیادہ ہو گئی تھی اور ایسے موقعوں پر بھلے آدمی بشریت کے تقاضے سے مجبور ہو کر جو کیا کرتے ہیں اس کی منطق اور جواز و عدم جواز کی بحث کو جانے دیجئے۔ بس یہ سن لیجئے کہ پھنسے اور بری طرح پھنسے۔ اب راہِ نجات دیکھتے ہیں تو مسدود ہے۔ نہ پائے رفتن نہ جائے ماندن۔

بیگم رمزی دنیا میں تنہا تھی مگر اکیلی اکیلی سی تھی جبلت کو مسدود پاتی تھی۔ شرارۂ زندگی بھڑکنا چاہتا تھا اور آخری لپکنیں لے رہا تھا۔ اس لئے سخت ضرورت تھی کہ اس شعلۂ مستعجل سے جس قدر زیادہ برکت اور جس قدر زیادہ نور و حرارت حاصل کی جا سکے کی جائے۔ بس یہی بات تھی کیا آپ مجھے مطعون کریں تو یہ آپ کی بے انصافی ہے ـــ! آپ بھی اگر ترقی پسند افسانہ نگار ہوتے تو یہی کرتے۔ معمولی آدمی ہوتے تو ممکن ہے بچ جاتے۔ ممکن ہے آپ بھی کمینے پن کا ثبوت دیتے۔

میں خود عموماً غیر منطقی اور اکثر ظالم طبیعت انسان بن جاتا ہوں لیکن کوئی شخص یہ نہیں کہہ سکتا کہ ذاتی یا خانگی زندگی میں کبھی ایسا ہوا ہوں۔ میں ایک فراخ حوصلہ۔ بے پرواہ متوسط قناعت کا آدمی ہوں۔ عشق سے آشنا ہوا۔ بد دل ہو گیا۔ ایک سپاٹ رنگ خانگی زندگی شروع ہوئی تو اسے بھی ایسا چلاتا رہا کہ جیسے کوئی سلطنت کا انتظام کرتا ہے۔ بیوی کی دلجوئی۔ بچوں کی دیکھ بھال۔ محنت و عرق ریزی سے تحصیلِ معاش، دوستوں سے کھلا ہوا ہم مذاق رابطۂ اخوت وغیرہ۔ غرض کوئی شخص ذاتی یا خانگی طور پر مجھے مطعون نہیں بنا سکتا۔

بچوں، دوستوں، عورتوں اور جانوروں کے ساتھ حسن سلوک میرا خاص وطیرۂ زندگی ہے۔ دل کھول کر قرض لینا اور دینا خوش رہنا اور خوش رکھنا میری عادت ہے۔ بہت سے لوگ میرے مداح ہیں میری تحریروں کے لحاظ سے نہیں مگر بہت سے اس سے مختلف ہیں مگر میرا دشمن کوئی نہیں ہے۔

بہرحال یہ میری زندگی کا پس منظر تھا اور ہے۔ اس کے ماتحت میں نے جو کچھ کیا اس کی صفائی کے لئے اتنی سطریں نہیں لکھی ہیں بلکہ دکھانا مقصود ہے کہ میری زندگی کیا ہے اور کس قناعتِ طبع کا آدمی ہوں تاکہ آپ اناڑی پن میں کوئی غلط رائے میرے بارے میں نہ لگا بیٹھیں اور بھی ملیں تو مفت میں آپ کو ندامت اور مجھے بھی) خفت محسوس نہ ہو ـــ!

میں نے افسانہ لکھا اور وہ چھپ گیا۔ حالات کو میں اب بھولتا جا رہا ہوں۔ ان کے اکثر خطوط آتے رہتے ہیں مگر میں کوئی توجہ نہیں دیتا کیونکہ مجھے اس وقت ایک پلاٹ کی ضرورت تھی۔ اس لئے ملا تھا پھر اہتمام یہ رہا کہ ان کی بے ساختگی اور زندگی کے بارے میں خانگی بھولیں کہ مجھے ان سے ملنے کے لئے اکسایا۔ جذبہ

مرتبہ ملنے کا اتفاق ہوا اور آخری کا نفرنس میں میں نے دستبرداری کا اعلان کردیا۔ صدائے احتجاج بلند ہوئی۔ رقّت آمیز تقریریں ہوئیں۔ میں بھی کچھ پسیجا مگر آخرکار اس قصّہ کو ختم کرنے کی تدبیر کی جو یہاں نہیں بتائی جاسکتی۔ میرا ضمیر بالکل مطمئن تھا کیونکہ خاتون نے مجھے جو کچھ دیا میں نے بھی اس کے جواب میں کچھ خدمت کردی۔ دونوں کا ملم جب برابر ہوجائیں تو حساب بیباق ہی تو کون جھٹلا سکتا ہے

میں نے اس خاتون کی کہانی کو کچھ ایسی کہانی کو ملاکر ڈرامہ بنانے کے لئے لکھا بڑی چہ میگوئیاں ہوئیں۔ ادبی شہرت بھی حاصل ہوئی۔ خاتون نے لکھا کہ میں نے آپ کا لکھا ہوا ڈرامہ سُنا دل کی کیا حالت ہوئی بس کچھ نہ پوچھئے میں پوچھنا بھی نہیں چاہتا تھا اس لئے نہیں پوچھا۔ وہ اکثر ملاقی میں مگر آدمی کہاں تک لڑکھڑاتا رہے اور یہ بھی ایک بات ہے کہ یہ عورت تو جو آپ کی زندگی کی راہ میں آکر آپ کو بانوں میں لگا کر جذباتی بن جائے اور اپنا نڈھال جسم آپ کے آغوش میں سُپرد کردے۔ اُسے کس طرح سنبھالا جاسکتا ہے۔ آدمی کو ظالم بننا پڑتا ہے۔۔۔۔ اور میں وہ ظالم اور غیر جذباتی معیار زندگی جس کی طرف میں نے اشارہ کیا ہے جب جدا جائے تو اسے اس چھتری کی طرح رکھ لیجئے جو سہارا دینے کے لئے آپ سڑک پر لیکر چلتے ہیں اور گھر میں واپس آکر کونے سے لگاکر رکھ دیتے ہیں۔ میں نے بھی ایسا ہی کیا۔

خاتون کے خطوط سے میں نے یہ اندازہ لگایا کہ وہ مجھے ظالم اور بے رحم نہیں سمجھتیں البتہ سماجی طور پر ڈرپوک اور ضعیف العقل ضرور سمجھتی ہیں۔ اس بات کا انہیں بھی احساس ہے کہ ایک مشہور و لائق آدمی ایک معروف۔ کم استعداد خاتون کے ساتھ عرصہ دراز تک مربوط نہیں رہ سکتا اور شادی نہ کرنے کے جو بہانے میں نے انہیں بتائے اُن سے وہ مطمئن نہیں تو ہم دلی کے ساتھ قائل ضرور ہوگئیں اور مجھے اپنا پیچھا چھڑانے کے لئے یہ کافی ہوگیا۔ محبت کی بھوکی تھیں۔ وہ میں نے حتی الوسع انہیں دی لیکن اس رونی میں میرے ساتھ پہلے سے ایک شریک ہے اُس کی حق تلفی گوارا نہ ہوئی اس لئے یہ سلسلہ دراز ہونے سے پہلے چھوڑ دیا۔

میری بیوی اکثر مجھ سے یہ بات دریافت کرتی ہیں کہ یہ جو کہانیاں آپ لکھا کرتے ہیں کیا واقعی سب سچّی ہوتی ہیں۔ میں جواب دیتا ہوں کہ سب من گھڑت ہوتی ہیں جیسے بیگم عابد رمزی کا قصہ۔ یہ جواب سُنکر وہ مطمئن ہوجاتی ہیں۔" افوہ آپ بھی کسقدر جھوٹی جھوٹی باتیں لکھا کرتے ہیں۔" یہ بات سُن کر ایک دفعہ انہوں نے کہا تھا۔

واقعہ بھی یہ ہے کہ ہم لوگ بہت جھوٹے ہوتے ہیں اور جھوٹ کو سچ بنا کر اپنا اُلّو سیدھا کرتے ہیں۔ ہماری محبّت، نفرت، بددلی دلچسپی، غرض ہر چیز مصنوعی ہوکر رہ جاتی ہے۔

میری پاکدامنی اور نیک نفسی کا میری بیوی کو کبھی نقش نہ ہو سکے۔ وہ جانتی ہے کہ میں جانوروں تک سے بدسلوکی نہیں کرتا اور جو کچھ لکھتا ہوں وہ سب جھوٹ موٹ" باتیں ہوتی ہیں۔ جب تک اس کا یہ نقش ذہنی قائم ہے اُس وقت تک میں اگر سچ بھی لکھوں تو وہ جھوٹ سمجھیں گی۔ اس لئے یہ تصوّر برقرار رکھنا فرض ہے اس لئے اس قصّہ کو بھی بس اسی ذیل میں سمجھئے۔ لیکن اگر کہیں واقعاتی طور پر کسی کی زندگی کا ذکر آگیا ہو تو اس کے لئے میں کوئی معذرت پیش کرنا نہیں چاہتا۔۔۔۔!

ظفر قریشی دہلوی!

# تاروں کی چھاؤں میں

. . . جب وہ سمٹی سمٹائی اندر داخل ہوئی تو اُس نے عجیب سماں دیکھا۔ چاروں طرف سُرخی پھیلی ہوئی تھی۔ قمقموں کی ضو میں روشنی دیواروں پر گلابی روغن، دریچوں میں قرمزی پردے، فرنیچر کی احمریں پوشش، سمرقند کا گلنار قالین، غرض اُس ماحول کا ذرہ ذرہ گلگوں قبا تھا۔ اب ہی آپ اُس کے قدم رُک گئے، اور اُس نے وہیں ٹھٹک کر دیکھا کہ سامنے شاندار سُنہری پر نواب اپنی پوری شان وشوکت اور جاہ وجلال کے ساتھ متمکن ہے۔ حیرت وانتشار کی ایک بلند آہ اُسکے لبوں تک آتے آتے رہ گئی اور وہ بے ساختہ اپنی سفید فام ہاتھ سے مُنہ چھپا کر دروازے پیچھے کی طرف لپک گئی۔

نواب اپنے مخصوص انداز سے مسکرایا، اُسی انداز سے جس سے وہ حُسن وشباب کی پروردہ کسی نئی عورت کو اپنے عشرت کدے میں داخل ہوتے دیکھکر مسکرایا کرتا تھا۔ بس یہی اُس کا شوق تھا، یہی اُس کی تمنا کہ دنیا کی ہر حسین عورت کو کم ازکم ایک دفعہ اپنی آغوش میں لے لوں۔ اس ارمان کی خاطر اُس نے دور دراز کا سفر کیا تھا، اور جیسے اُس کی دولت بے پایاں تھی، اسی طرح اُس کی جسمانی طاقت اور شباب سدا بہار تھا۔ عورتیں از خود اُس پر فریفتہ ہوتی تھیں، لیکن ایسی عورتوں کو سرنگوں بنا کر اُس کا جی خوش نہیں ہوتا تھا۔ اُسکی طبیعت تو اُن عورتوں کے لئے مچلتی تھی جو چراغ خانہ ہوتیں اور جنہیں اپنی پارسائی پر غرور ہوتا ـــــ اور اُسے فخر تھا کہ وہ آج تک کسی باعفت عورت سے نہیں ملا جس کے کردار کو اس نے ملوث نہ کر دیا ہو، جس کی خوبصورتی کو اُس نے داغدار نہ کیا ہو۔ دُنیا میں ہر شخص کو تمام نعمتیں تو میسر نہیں ہیں اور کون سی متاعِ حیات ہے جس پر کوئی نہ کوئی مجبوری گراں نہیں؟ ان اذیت کوشیوں سے فائدہ اٹھا کر وہ اپنا پانسہ پھینکا کرتا اور اپنی کامیابی کے لئے ہر ممکن کوشش بروئے کار لاتا۔ اور اس حصولِ مقصد کے لئے اُس نے کیا کیا نہ کیا؟ کیسے کیسے مظالم روا نہ رکھے؟ کس کس داؤں گھات سے اُس نے معصوم عورتوں کے جسم نہ خرید لیے۔

اور آج کی رات اپنی بساطِ عیش پر اس نئے فرزیں کو دیکھ کر وہ سرشار سا ہو گیا۔ بڑی مشکل سے یہ قابو میں آئی تھی۔ انتظار کے لمحے اس کے لئے کس قدر صبر آزما تھے؟ لیکن اندر آ کر بھی وہ آگے نہ بڑھی، اس کے قدموں کو مطلق جنبش نہ ہوئی تو وہ خود اُسکے استقبال کو کھڑا ہوا "آخر ـــــ تم آگئیں!" اُس نے پُر اشتیاق لہجہ میں کہا اور اُس کی جانب بڑھا۔ "آدھی رات سے میں تمہارا منتظر ہوں۔ دیکھو رات کتنی جا چکی ہے؟"

اُس کی نگاہ کے ساتھ ساتھ رخسانہ کی نظریں دریچے تک چلی گئیں اور اُس نے دیکھا کہ آسمان کا مدانی کے دوپٹے کی طرح جھلمل جھلمل کر رہا ہے۔ بس کوئی دم میں یہ ستارے ماند پڑ جائیں گے سپیدۂ سحر نمودار ہو جائیگا اور وہ ـــــ وہ۔

نواب بولا "اِدھر آؤ میری جان! واقعی تم بے حد خوبصورت ہو۔ اس سے پہلے میں نے تمہیں صرف دُور سے دیکھا اور ہر بار تمہارے جمال سے مسحور ہو گیا۔ لیکن آج ـــــ آج کی رات تم اس قدر قریب ہو! اور تمہارا حُسن اپنی پوری رعنائی کے ساتھ اس وقت میرے سامنے جلوہ آرا ہے ورنہ تم نے تو ہمیشہ مجھ سے احتراز کیا۔ تم مجھ سے بچتی رہیں۔ میں نے سمجھا کہ تمہارا اجتناب مجھے تم سے غافل کر دے گا۔ تمہاری سرد مہری میری آتشِ شوق کو فرو کر دیگی۔ لیکن نہیں جس آگ کو جوانی ہوا دیا کرتی ہے جُدائی اس کو اور بھی بھڑکا دیتی ہے۔ تمہیں کیا معلوم کہ جو شعلے حرص کی ہوا سے بلند ہوتے ہیں انہیں اندمل خاک نہیں کر سکتا"

رخسانہ نے کوئی جواب نہیں دیا۔ سنگِ مرمر کے ایک خاموش بُت کی مانند وہ ساکت وجامد کھڑی رہی۔ نواب اُس کے بالکل نزدیک آگیا اور اُس کے شانے پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بولا "تمہارا یہ لباس سفید ہے۔ تم مجھے چڑانے آئی ہو۔ یہ جتانا چاہتی ہو کہ تم عصمت مآب ہو۔ تمہارا یہ پاکیزہ لباس، تمہاری شوہر پرستی اور عفت کا نقیب ہے مگر میں اسے "

یکایک وہ اُس پر جھپٹا اور پیشتر اس سے کہ وہ سنبھل جاتی، اُس نے اپنے لب اُسکے رُخسار پر رکھ دیئے۔ اُس کے لبوں کو چوم لیا اور جب وہ انتہائی کشمکش کے بعد اُس کی آغوش سے نکل گئی تو وہ ہنسنے لگا۔ اُسکے قہقہے کی آواز بھیانک ہوتی گئی ـــــ اب

اُس نے زبردستی ایک ہاتھ رُخسانہ کے گرد ڈال کر اپنے سینے سے لگا لیا، اور دوسرے ہاتھ میں اس کے نرم و نازک کھڑے کو پکڑ کر بولا۔ اس لئے ـــــ اسلئے کہ سُرخ رنگ ذہنی ہیجان اور جسمانی تکلیف کی نشانی ہے۔ انتقام اور قتل کی نشانی ہے اور اس کے ساتھ ساتھ بے حرمتی اور رُسوائی کی بھی! خود ہی دیکھ لو، تم جو آج یہاں آئی ہو تو کیا ذہنی کشمکش میں مبتلا نہیں؟ کیا میرے یوں بھینچنے سے نکلنے کے مارے تمہارے چہرے کا رنگ متغیر نہیں ہوا ہے؟ کیا میرا انتقام تمہیں بے حرمت نہیں کر دیگا؟ اور اگر تم یونہی میرے قبضے سے نکلنے کی مسلسل کوشش کرتی رہیں تو کیا میں تمہیں قتل کرنے پر آمادہ نہیں ہو جاؤں گا؟"

"تم مجھے بے حرمت کر دوگے، تم مجھے قتل کر دوگے؟ وحشی کہیں کے!"

نواب نے ایک قہقہہ لگایا، بھیانک قہقہہ جو شیطان رات کی تاریکی میں نارسائی سے نار ناز ہو جانے پر لگاتا ہے۔ "بے حرمت تو تم ہو چکیں! تمہیں شاید یاد ہے کہ اگر کسی غیر شخص نے تمہیں کبھی گلے تک نہیں لگایا تو اس وقت میں نے تمہیں اپنے سینے سے چمٹا لیا ہے۔ مجھے وہ رات بھی یاد ہے جب تم نے اپنے شوہر سے پہلی دفعہ ملاقات کی تھی جب تم اُس سے کہہ رہی تھیں کہ گھر والوں کے علاوہ کسی نے تمہاری پرچھائیں بھی نہیں دیکھی۔ کسی غیر محرم نے تمہارے دامن تک کو نہیں چھوا۔ اور جب تم اس کی آغوش میں یوں مدہوش تھیں میں بالائی منزل میں مسہری کے نیچے چھپا ہوا تمہیں دیکھ رہا ہوا۔ خاموش رات میں پائیں باغ کا یہ منظر شاید تم بھول گئی ہو۔ تمہارے وہم و گمان میں بھی نہ ہوگا کہ ہمارا پڑوسی جو اوپر کی منزل میں رہتا ہے تمہاری تمام حرکات و سکنات نگاہ میں رکھتا ہے، لہٰذا میں اسی وقت سے تمہاری طرف متوجہ ہو گیا تھا جب تم لوگوں نے نیچے کی منزل کرایہ پر لی۔ اور اس رات تمہارے ملاپ کا ہم آہنگ دعوے سُن کر تو مجھ سے بالکل نہ رہا گیا اور میں نے مصمم ارادہ کر لیا کہ جس طرح بھی ہوگا، میں تمہارے پندار کو زخمی کروں گا۔ چنانچہ میں اُس وقت کا انتظار کرنے لگا جب تمہارا ستر عصمت میرے ہاتھوں چکنا چور ہوگا۔ آخر آج کی رات تم ......"

رُخسانہ طیش میں آ گئی، لیکن بے بس کا غصہ ہی کیا؟ خون کے سے گھونٹ پی کر رہ گئی، مگر جب اُس نے اُس کی محرم کے منہ میں اپنی انگلیاں ڈالیں تو وہ بے قابو ہو گئی اور وحشتناک آواز میں بولی "تم جنگلی ہو! تم میں ذرا بھی شائستگی نہیں، میری مجبوری سے تم نے ناجائز فائدہ اٹھایا ہے لیکن تم میری ناموس کو ہرگز ہرگز ملوث نہیں کر سکتے!"

"کیوں نہیں کر سکتا!" وہ زور آزمائی کرتے ہوئے بولا "میں سب بند توڑ ڈالوں گا۔ تم پورے قابو میں نہ آؤ گی تو میں تمہاری قمیص کی دھجیاں کر دوں گا۔ تمہاری برہنہ کمر میں میرے ناخن پیوست ہو جائیں گے۔ شاید میرے دانتوں سے تمہارا چہرہ بھی خون آلود ہو جائے اور یہ سب کچھ تمہاری اپنی بدولت ہوگا۔ پھر کیوں بیکار مدافعت کرتی ہو؟ ایک ذرا خاموش رہو۔ سکون اور اطمینان سے یہ وقت گزر جانے دو۔ اس کے بعد تم جتنی دولت لے کر چپ چاپ چلی جانا، اور اپنے شوہر کی زندگی خرید لینا، جس کا پیمانہ حیات عنقریب چھلکنے والا ہے۔"

"نہیں، مجھے تمہاری دولت نہیں چاہئے۔ میں تم سے کچھ نہیں مانگتی۔ مجھ پر ترس کھاؤ۔ میں تمہارے آگے ہاتھ جوڑتی ہوں۔"

"مجھ پر التجا اثر نہیں کرتی رُخسانہ! میں اپنا مقصد پورا کئے بغیر تمہیں نہیں جانے دوں گا ـــــ ادھر دیکھو!"

انتہائی جوش اور درندگی میں اُس نے رُخسانہ کو مسہری پر دھکیل دیا اور جیسے بجلی کا ایک آسمان کا سینہ چیر کر نمودار ہو اور آناً فاناً غائب ہو جائے، رُخسانہ نے قلیل ترین ساعت میں اپنے سفید لباس کو دیکھا جو جسم پر سے علیحدہ کیا جا رہا تھا اور اس کے ساتھ ساتھ اس کی نظر نواب کی سُرخ یاقوتی انگشتری پر پڑی جو اُس کے قلب پر آ کر ٹھہر گئی تھی۔ پھر معاً آخری لمحے آئی تمام قوت عود کر آئی اور اُس نے جھلا کر نواب کے چہرے پر تھپڑ مارا۔ ہاتھ بُری طرح پڑنے کی وجہ سے اس کی ایک چوڑی ٹھنڈی ہوگئی اور اُس کا ایک ٹکڑا نواب کے گلے میں چبھتا ہوا اُسے زخمی کر گیا۔ خون کی ایک بوند ٹپک کر چادر پر پھیل گئی۔ اُس پر بھوت سوار ہو گیا اور جیسے کوئی سنگدل اپنے شکار کو دبوچنے دوڑ کے اُچھلتا ہوا مسہری پر چڑھ گیا۔

ـــــ اور رُخسانہ پر جھکتے جھکتے جو اب برفانی چٹان کی مانند سرد و بے حس ہو گئی تھی، نواب نے اپنا عکس مسہری کے آئینے میں دیکھا۔ وہ گھبرا گیا۔ یہ کیا ہو رہا ہے؟ آئینے میں اُسے یوں نظر آیا جیسے اُلّو کی طرح اُس کا چہرہ مسخ ہو گیا ہے اور اپنے آپ کو

اس قدر ڈرا ہوا دیکھ کر وہ خود خوف محسوس کرنے لگا۔ پھر دفعتاً اُس کی نگاہ رُخسانہ پر پڑی جس کی پھٹی پھٹی آنکھوں، نیم وا ہونٹوں اور چہرے کی رنگت سے ایک ناقابلِ بیان کیفیت ظاہر ہوتی تھی۔ ناقابلِ بیان کیفیت، اس کی بےچارگی کی، اس کی شکستگی کی، اس کی آہ رسائی کی!

بس چند اُڑتی ہوئی گھڑیاں، وہ کبھی اپنے بھیانک عکس کو اور کبھی اُس سفید مظلومہ کو دیکھتا رہا، اور پھر فوراً مسہری سے نیچے اتر آیا۔

---

نواب اُس کے چہرے کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے لگا۔ اُسے ایسا محسوس ہوا کہ اس میں انقلاب ہیئت ہو رہی ہے۔ اس کی روح سانپ کی کینچلی کی طرح اپنا گھناؤنا پیراہن اُتار رہی ہے اور جوں جوں رُخسانہ کی ملکوتی برتری اُسکے ذہن پر طلوع ہوتی گئی، اُسے یہ معلوم ہوا کہ عرصہ دراز تک لمبی اندھیری غار میں قید رہنے کے بعد، وہ آفتاب کی روشنی میں آیا ہے۔ کچھ دیر بعد، رُخسانہ کی پلکیں جھپکنے لگیں تو اُس نے بہانے برتی سے اُسے سہارا دیکر اُٹھایا اور ایک مجروح جکارے کی طرح، دردناک آواز میں کہنے لگا "تمہاری فریاد نے مجھ پر کوئی اثر نہیں کیا۔ تمہاری خوشامد درآمد بھی بیکار گئی، رُخسانہ! مگر اب میں خود اپنے آپے میں آگیا ہوں۔ میں نے ایسا بھیانک روپ دیکھ لیا ہے۔ واقعی عورتوں کی ناموس سے کھیل کر انسان درندہ ہو جاتا ہے، جنگلی۔ وحشی!"

رُخسانہ زرد پڑ گئی تھی۔ آہستگی سے وہ نیچے اُتری اور جب کوئی جواب نہ بن پڑا، وہ دروازے کی طرف مڑی۔ نواب نے اسکا دامن پکڑ لیا "میں تم سے معافی نہیں مانگتا، میں نے جو کچھ کیا، اُس پر میں شرمسار بھی نہیں، البتّہ یہ کہنا چاہتا ہوں کہ میں ـــــ جو عورت کو پاکدامن ماننے کے لئے کبھی تیار نہیں تھا، کیونکہ میرا خیال تھا کہ مجبور ہو جانے پر ہر عورت اپنی ناموس فروخت کر دیتی ہے ـــــ میں یہ سمجھتا ہوں کہ تم اب بھی باعصمت ہو۔ اب بھی، کہ میری ہوسناک انگلیاں تمہارے شانوں اور کمر سے مس ہو چکی ہیں، میرا پُرشوق سانس تمہارے رُخساروں پر لہرا چکا ہے، میں تمہیں اپنی آغوش میں لے چکا ہوں ـــــ تمہاری عفت برقرار ہے۔"

رُخسانہ نے کوئی جواب نہیں دیا۔ اُس کی آنکھوں سے اشک رواں ہو گئے، گویا وہ اپنی متاعِ حیات لُٹا چکی ہے ایک غیر مرد سے چھو کر اپنی پاکیزگی کو آلودہ کر چکی ہے۔

نواب پھر گویا ہوا "تم نہایت خوشی سے چلی جاؤ حالانکہ ابھی رات باقی ہے اور میں نے تمہیں یہ پیغام دیا تھا کہ آدھی رات سے لیکر صبح کے تڑکے تک تم میرے پاس رہو گی لیکن نہیں تم آزاد ہو۔ یہ الماری تمہارے لئے کھلی ہوئی ہے، جتنا روپیہ چاہیئے، لے لو!"

رُخسانہ الماری کی طرف مڑی تک نہیں۔ البتہ اُس نے یک بیک نواب کو نگاہ بھر کر دیکھا، اور یہ نگاہ اُسکے دل و دماغ کو چیرتی ہوئی اسکی روح کی پہنائیوں میں اُتر گئی۔ ان نرگسی آنکھوں میں، اس نے صاف طور پر پڑھ لیا کہ اے دولت کے دیوتا! یہ دولت مجھے اپنے لئے نہیں، اپنے شوہر کے لئے درکار تھی جس سے مجھے عشق ہے۔ اسی عشق کی خاطر، میں اپنی ناموس خطرے میں ڈال کر تمہاری منت سماجت کرنے کیلئے چلی آئی تھی ـــــ لیکن اب کہ میں خود ہی نہ رہی، میری آبرو بگڑ چکی ہے، مجھے ایک غیر مرد نے بےحرمت کر دیا ہے، میں کیسے اپنے شوہر کے سامنے چلی جاؤں؟ کیونکر وہ مجھ گنہگار کو قبول کرے گا؟

نواب متاثر ہو گیا اور گھٹی ہوئی آواز میں بولا "میں خود تمہیں دروازے تک پہنچا آؤنگا۔ بلکہ ٹھہرو، میں اسی دم تمہارے لئے پالکی منگواتا ہوں اور اگر تم یہ رقم نہیں لیتیں تو میں تمہارے شوہر کے علاج کا اپنے آپ بندوبست کرونگا ـــــ مگر تم یوں غمدیدہ نہ جاؤ۔ میں نے واقعی تمہیں رنج پہنچایا ہے، لیکن مجھے نہیں معلوم تھا کہ تمہارا رنج خود مجھے مغموم کر دیگا۔"

رُخسانہ غمناک ہنسی ہنسی "تمہیں کیا رنج ہوگا؟ مجھے بےآبرو کر کے تو تمہارا دل فانوس کی طرح جگمگا گیا ہوگا۔ تمہاری روح خوشی سے ناچ رہی ہوگی اور جب تم یہ سنو گے کہ میں نے اس بےعزتی کی وجہ سے اپنے آپ کو ہلاک کر لیا ہے تو اُس وقت اگر چاہو تو اپنے عشرتکدے کو سیاہ رنگ دینا کہ ایک پاکیزہ ہستی کو تم نے ہمیشہ کیلئے ماتم کناں کر دیا ہے۔"

"نہیں نہیں" وہ دلگیر لہجے میں بولا۔ "ایسا نہ کہو۔ تم تو اب بھی باعصمت ہو۔ کیونکہ ـــــ عصمت دراصل روح کی پاکیزگی ہے، خیال کی نیکی ہے جس کا ذہن اُجلا ہو، جسکے جذبات پاک ہوں، جسم میلا ہو جانے سے وہ بےحرمت نہیں ہوتا۔ تم نے اپنے حُسن و جمال کو تو فروخت نہیں کیا۔ تم یہاں گناہ کی نیت سے تو نہیں آئیں۔ تم نے میری بدنگاہی میں تو شرکت نہیں کی۔ اسکے برخلاف تم مقدور بھر مدافعت کرتی رہیں اور میں نے جو کچھ کیا وہ زبردستی، اور تمہیں زیر کر کے۔ بلکہ یہاں تک آنے کی جرأت بھی تمہیں اپنی بے پناہ محبت کی وجہ سے ہوئی۔ تم یہاں صرف اسی لئے آئی تھیں کہ تمہیں اپنا شوہر عزیز ہے مجھے نہیں۔"

رُخسانہ نے اُس کی بات پوری نہیں سُنی۔ سرنگوں دروازے سے باہر نکل آئی اور نواب متفکر و پُرنم اُسے کواڑ کے سہارے کھڑا دیکھتا رہا ـــــ

صادق الخیری

---

# پال

پال!

یس ڈارلنگ!

کیا مطلب ہے تمہارا۔ میں تمہاری ڈارلنگ نہیں ہوں۔

تم ہو۔ میں نے جب کہدیا۔ بس۔ کیا تمہیں یقین نہیں آتا۔

میں یہ پہلے بھی سن چکی ہوں۔

میں یہ پہلے بھی کہہ چکا ہوں کئی بار پیرس میں۔

بڑے سور ہو تم۔

نہیں میں سور نہیں ہوں۔ میں آرین ہوں تم بھی آرین ہو ہم دونوں آرین نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔ میں فرانسیسی ہوں۔ تم انگریز ہو۔ یہ ہندوستان ہے اور ہم دونوں آرین نسل کے افراد جنگل میں اس صحرا میں، اس ویرانے میں، اس سمندر میں اکیلے ہیں ایک دوسرے کی طرح۔ ساؤ ہم کیوں محبّت نہ کریں ڈوروتھی ڈوروتھی

تمہارا نام عجیب سا ہے۔ ڈوروتھی، مجھے پسند نہیں ہے۔ تمہارا نام ہونا چاہئے تھا۔ لی رل، ارابیلا، روز، وائنا۔ وائنا بالکل وائنا ٹھیک ہے۔ پیارا نام ہے۔ شرابی نام ہے معربی فرانس کی سلوں کی لطافت ہے اس میں۔ وہ کیف، وہ بہار، وہ رعنائی وائنا۔!

بڑی عجیب باتیں کرتے ہو تم، بڑی پیاری باتیں

تمہیں پسند ہیں نا یہ باتیں سبھی عورتیں مجھ سے یہی کہتی ہیں۔

سبھی عورتیں؟ .. تو کیا تم — ہٹو، مجھے جانے دو میں تمہارے ساتھ کھانا نہیں کھاؤنگی۔

نہیں بیٹھو، انگریزی قوم بھی سچ مچ کس قدر عجیب ہے۔ محبّت کے نام سے بدکتی ہے، محبّت فرانسیسی کلچر کی جان ہے، اب اگر تمہاری جگہ کوئی فرانسیسی میڈموزیل ہوتی۔ تو جانتی ہو کیا کہتی .. اچھا جانے دو۔ بیٹھو، یہ ہندوستان ہے۔ اور ہم دونوں اکیلے ہیں۔ اور آج کی رات ہماری ہے۔

آج کی رات؟ احمق، تم مجھے گھر پر پہنچا کے آؤ گے نا۔ پاپا انتظار کر رہے ہوں گے۔

ش ش.. پاپا کا نام نہ لو، آج کی رات ہماری ہے۔ یہ چینی رستوران ہے۔ چینی کھانا ہندوستان میں، اور ہندوستانی کھانا چین میں، میں جب جنگ کنگ تھا۔ تو ایک ہندوستانی رستوران میں کھانا کھانے جایا کرتا تھا۔ کیا نام تھا اُس کا۔ انڈیا کافے انڈیا کافے ہائے فرانسیسی کافے یاد آتے ہیں۔ ہر روز۔ بار بار۔ ہر لمحے یاد آتے ہیں نہ کبھی کوئی کافے ہیں، نہ وہ لطافت ہے۔ نہ وہ بارکی، نہ وہ گفتار کا لہجہ۔ ابھی پیاری میٹھی زبان کو سننے کے لئے ترستا ہوں۔ معاف کرنا، تمہاری انگریزی تو اس طرح بولی جاتی ہے جس طرح تھرملی سڑک پر رولر چل رہا ہو۔

شٹ اپ

سچ کہتا ہوں۔ اور سچ کو ہمیشہ شٹ اپ کہا جاتا ہے ڈوروتھی، مجھے تم سے عشق ہے۔ مجھے فرانس سے عشق ہے لیکن آج ہم دونوں اکیلے ہیں۔ سروا یہ کھانا یہاں ہے رکھدو۔ نہیں اس میز پر نہ رکھو، کھانا کھائیں گے تھوڑی دیر کے بعد ہی۔ لیکن محبت نہیں رک سکتی۔ ایک لمحے کے لیے نہیں۔ گھبراتی کیوں ہو۔ یہ سروتی انگریزی نہیں سمجھتا۔

فرض کرلو کہ یہ سمجھتا ہے تو۔

تو بھی کیا پروا ہے۔ ہر روز یہ اس ٹیبل پر اسی قسم کی گفتگو سنتا ہے غالباً....

تم تو نرے عشٹ ہو۔ مجھے افسوس ہے کہ میں تمہارے ساتھ یہاں رستوران میں چلی آئی۔

تم یہ بات دل سے نہیں کہہ رہی ہو۔ یہ جھوٹ ہے مکر ہے۔ دلفریب دھوکا ہے۔ میں اسے خوب پہچانتا ہوں۔ سُنو۔ ڈوروتھی۔ میں تمہیں وائنا کہونگا۔ تمہیں کوئی اعتراض ہے۔ تمہاری آنکھیں کہے دیتی ہیں۔ تمہیں کوئی اعتراض نہیں۔ ڈوروتھی تو نوکروں کا نام ہوتا ہے نا۔ سمو وائنا۔ تم بہت خوبصورت ہو۔ اس سے پہلے بھی تمہیں کئی انگریز مردوں نے بتایا ہوگا پر آج ایک فرانسیسی کی زبان سے سُن لو تمہارا حسن بالکل نیا ہے۔ اس میں کنوارتے کی تازگی ہے۔ مجھے تمہاری آنکھیں بہت پسند ہیں۔ بالکل منزل، اور ان شفاف تتلیوں کی گہرائیاں اور یہ دلربا رنگت، جیسے زیتون میں شہد ملا ہو۔ اور یہ بال، بلانڈ صحرائی ریت کی طرح تابناک، آہا ہا کیسی اچھی خوشبو آ رہی ہے ان میں سے۔

لو۔ وسکی پیو۔ ۔ ۔

پال تم کل جارہے ہو۔ میں بہت خوش ہوں۔ تم ایک دھنس فرانسی ہو۔ تم یوروپ کے کلچر تہذیب اور مذہب کا بہترین آئینہ ہو۔ تم راسے پیو دوست۔ تم کل فرنچ سیریا جارہے ہو۔ تاریخ کا یہ نواتر ڈیڑھ دو سو برس سے چلا آرہا ہے۔ ڈیڑھ دو سو برس کیا ہوتے ہیں۔ ڈیڑھ دو دن ڈیڑھ دو لمحے، کچھ بھی نہیں دوست۔ پھر اگر کل کو یہ نواتر بدل جائے اور کوئی سپاہی تم سے کہے "میں چینی فرانس ہندی، ہالینڈ اور جرمنی اطالیہ میں جارہا ہوں۔ تو تمہیں خوشی حاصل ہوگی؟

بہت پی گئے ہو شاید، پی کر تمہارا احساس کمتری بولنے لگتا ہے۔

احساس کمتری نہیں احساس برتری بول رہا ہے۔ آج معلوم ہوا تم کتنے چھچھورے ہو۔ تمہاری تہذیب دقنی ہے تمہاری خوشی دقنی ہے تمہاری محبت دفنی ہے دوست، تم مرچکے ہو۔ کیوں کہ تم نے اپنے دل میں ناانصافی اور ظلم اور بے رحمی کو جگہ دی ہے۔

ذلیل ہندوستانی!

پال۔ مجھے گھونسا مت دکھاؤ، اسے اس ہندوستانی عورت کے لئے سنبھال کر رکھو جس کے لئے تم فرانس میں مندر بنا رہے تھے۔ وہ مندر کب کا مسمار ہوچکا۔ وہ مندر جس میں روسو اور والٹیر کی روح نے جنم لیا تھا۔ میں ذلیل ہوں۔ لیکن زندہ ہوں۔ تم ارفع ہو لیکن مرچکے ہو۔ اور مجھے مُردوں سے کوئی علاقہ نہیں۔ جاؤ۔ فرنچ سیریا جاؤ، یا فرنچ افریقہ، تیسری جنگِ عظیم تمہارا انتظار کر رہی ہے جس طرح دن کے بعد رات آتی ہے۔ اسی طرح دفنی صلح کے بعد یہ جنگ آئیگی۔ کیونکہ پال تم ابھی تک نفرت کے قبرستان میں سو رہے ہو۔

ہے روکو نہیں مجھے بولنے دو۔ آج میری باری ہے اور تم فرنچ سیریا جارہے ہو۔ اور ہم دونوں وسکی پی رہے ہیں، ایک زندہ ایک مُردہ۔ ایک ذلیل، ایک بے رحم، ٹھہر جاؤ۔ پال۔۔ یہاں سے اُٹھ کر کہاں جارہے ہو۔ اپنے دوست کا آخری سلام تو لیتے جاؤ۔ سُنو میں اکیلا نہیں ہوں پال۔ میں چالیس کروڑ ہوں میں نفرت نہیں ہوں میں محبت ہوں۔ میں نپولین نہیں ہوں۔ میں اشوک ہوں۔ میں اکبر ہوں۔ میں گوتم ہوں۔ چشتی ہوں۔ کبیر ہوں۔ کبیر کا نام سُنا ہے تم نے ہنستے جاؤ پال، میں اجنتا ہوں۔ ایلورا ہوں۔ میں تاج محل ہوں میں محبت ہوں۔ عشق و انسانیت کی تفسیر ہوں۔ تم آزاد ہو کر بھی محبت نہیں کرسکتے۔ میں غلام رہ کر بھی تم سے محبت کرتا ہوں، میرا گھر بڑا ہے۔ میرا دل بڑا ہے، میری روح عظیم ہے۔ ٹھہر جاؤ۔ پال یہ چنبلی کے پھولوں کا ہار لیتے جاؤ۔ ایک ذلیل ملک کا آخری تحفہ سُنو سُنو پال، پال میں تمہیں اُس تیسری جنگِ عظیم سے بچانا چاہتا ہوں۔ سُنو پال۔ مجھے تم سے نفرت نہیں ہے۔ مجھے تم سے نفرت نہیں ہے۔ !

کرشن چندر

# حبِّ اکسیرِ خاص

شباب انسانی زندگی کا "عہدِ زرّیں" ہے جس میں تمام جسمانی اور نفسانی قوتیں اعتدال پر ہوتی ہیں انسان اپنی طبیعت میں ایک چونچال پن محسوس کرتا ہے، دُنیا کی ہر شے اُسے حسین اور بہار بدامن نظر آتی ہے۔ وہ ہر تکلیف کا مردانہ وار مقابلہ کرتا ہے۔ ہر بڑی سے بڑی مشکل اس کے عزم و ارادے کے آگے بے حقیقت ہوتی ہے۔ اور دُنیا صحیح معنی میں اس کیلئے جنت بن جاتی ہے۔ اگر سچ پوچھئے تو یہی وہ مبارک دور ہے جسے حیاتِ چندروزہ کا 'حاصل' کہا جا سکتا ہے۔

لیکن کس قدر بدنصیب ہیں وہ نوجوان جو شباب اور اُسکی بہار آفرینیوں سے محروم ہیں، جو عزم و ارادے کے مقابلہ میں مایوسیوں اور ناکامیوں کا مُرقع ہیں جنھیں زندگی کی جدّوجہد میں قدم رکھتے ہوئے خوف معلوم ہوتا ہے اور جن پر خود اپنا وجود ایک بارِ گراں ہو کر رہ گیا ہے۔

یہ بدقسمت نوجوان دَر دَر کی ٹھوکریں کھاتے پھرتے ہیں اور انھیں کوئی ایسی جگہ نہیں ملتی جہاں پر اپنی بپتا سنا کر اپنے درد کا صحیح علاج حاصل کر سکیں۔ انھیں برگشتہ بخت نوجوانوں کیلئے سنٹرل دواخانہ دہلی نے جسے ہز اگزالٹڈ ہائنس اعلیحضرت حضور نظام، ہز ہائنس مہاراجہ آف منی پور، ہز ہائنس مہاراجہ آف سروہی ہز ہائنس مہاراجہ آف سیرملہ اور دیگر والیانِ ملک و رؤسائے عظام کی سرپرستی کا فخر حاصل ہے۔ برسوں کی تلاش و جستجو اور محنت شاقہ کے بعد حب اکسیرِ خاص تیار کی ہیں جو دل، دماغ، جگر وغیرہ جملہ اعضاء رئیسہ کی تقویت کیلئے آبحیات کا اثر رکھتی ہیں۔ قوتِ مردانہ کے ضعف اور نظامِ عصبی کی خرابیوں کو دُور کرتی ہیں۔ خون اور مادہ تولید کی پیدائش میں حیرت انگیز طریقے پر اضافہ کرتی ہیں معدہ اور آنتوں کی اصلاح کر کے بھوک بڑھاتی اور قبض کو دُور کرتی ہیں۔

غرض یہ کہ ان تمام نقائص کیلئے اکسیر الاثر ہیں جو ایک نوجوان کی زندگی کو جہنم سے بدتر بنا دیتے ہیں۔

قیمت ۲۴ گولی پانچ روپے چار آنے۔ علاوہ محصول ڈاک۔

## سنٹرل دواخانہ دہلی

# زباں بگڑی تو بگڑی تھی خبر لیجئے دہن بگڑا

مارچ ۱۹۴۴ء کے شمارہ میں ساقی کے مدیر شہیر نے نگاہ اولیں کے عنوان آل انڈیا ریڈیو کی "ادب نوازیوں" پر ایک شذرہ تحریر فرمایا تھا۔ اُمید تھی کہ اس اجمال کی تفصیل کوئی اور اہلِ قلم ضرور کریگا کیونکہ یہ مضمون ایسا نہ تھا کہ اسے عرصۂ دراز تک زیر بحث نہ لایا جاتا مگر خلافِ امید صدائے برنخواست۔ خیر اس دبی چنگاری کو میں ہی ہوا دینے کی کوشش کرتا ہوں۔ اس اُمید کو دل میں لئے ہوئے کہ معاصرین بالخصوص شعرا حضرات اپنی شعلہ نوائی سے اس آگ کو ٹھنڈا نہ ہونے دیں گے۔ اور ریڈیو کے محکمہ کو بتا دینگے کہ "بازیش یا باہم بازی" کسی طرح بھی جائز نہیں۔ اور شعرا کی تحقیر اب برداشت سے باہر ہو رہی ہے۔ اسے بند ہونا چاہئے۔

زیبِ عنوان مصرع کے پہلے حصے سے متعلق جو اندھیں گالی لے دے ہوتی رہی ہے۔ اور یہ سلسلہ غالباً ابھی جاری رہے گا۔ اُردو زبان کے خلاف ریڈیو والوں نے جو ٹیڑھی روش اختیار کر رکھی ہے، اُردو داں طبقے نے تو ہندوستان کے طول و عرض میں اس پر اظہارِ ناراضگی کرنا ہی تھا اور بزدر کیا بھی لیکن جن ہندی والوں کی تالیفِ قلوب (یا اپنی مداہنت کے اظہار کی خاطر) اصلاحِ زبانِ اُردو کا یہ ڈھونگ رچایا گیا تھا محکمہ کی بدقسمتی سے وہ بھی خوش نہ ہو سکے۔ اور انھوں نے حال ہی میں محکمہ ریڈیو کی اُردو نما زبان کے خلاف تادیبی ووٹ پاس کر کے بیچاروں کو "گھر کا نہ گھاٹ کا" کر کے چھوڑا۔

اگر یہ مسئلہ صرف "لسانی" ہوتا تو آئے دن کی الجھن بڑھتی ہی کیوں؟ "زبان" کے پردے میں جب سرے ہی سے سیاست جلوہ گر تھی۔ اور اس شاخسانے کے اٹھانے والوں کو بجائے اُردو زبان کی اصلاح و تسہیل کے جب فرقہ وارانہ جذبات کا بھڑکانا ہی مقصود تھا تو تالیفِ قلوب یا مداہنیت کی روش جو ریڈیو والوں نے دانستہ اختیار کی کیونکر کامیاب ہو سکتی تھی۔ کس قدر اچنبے کی بات ہے کہ ہندی والے انگریزی زبان کے الفاظ سے تو نفرت نہیں۔ اور ان کو بے تکلف ہندی میں بولے جاتے ہیں۔ مگر فارسی اور عربی کے وہ الفاظ بھی جو اُردو کے جنم ساتھی ہو چکے ہیں چن چن کر جلا وطن اور ان کی جگہ ایسے "جناتی بول" ٹھونسے جا رہے ہیں جن کو غیر ہندو تو کیا خود "ہندو جاتی" کی اکثریت بھی سمجھ نہیں سکتی۔ اب تو یہ حقیقت اس قدر آئینہ ہو گئی ہے کہ اس کا انکار کرنا اپنی بصیرت اور بصارت دونوں کی فاتحہ پڑھنا ہے۔ یہ لسانی ڈھونگ اصل میں اسلام دشمنی ہے۔ سیاست کے نقطۂ نگاہ سے بھی یہ کوئی دانشمندانہ چال نہیں۔ کیا ہندی کے پرچارکو حال ہی کی تجویز جس میں ہندی کے ادیبوں کو ریڈیو کے محکمہ کے بائیکاٹ کا مشورہ دیا گیا ہے سبق آموز نہیں؟ جن کی خاطر ریڈیو کا محکمہ اصلاحِ زبان کے باب میں بدنام ہوا تھا۔ وہی اب اس پر ادرسوار ہوئے جاتے ہیں۔ اس لئے کہ "آداب عرض" کی بجائے "نمستے" "یا" پاؤں لاگن" کیوں نہیں کہا جاتا۔

دقس علیٰ ہذا۔ اب جبکہ ہندی کے پرچارکوں کی نیت کی کالی ہنڈیا حقیقت کے چوراہے پر ایسی بُری طرح پھوٹ چکی ہے تو اگر ریڈیو کا محکمہ اب بھی زبان کے پھٹے میں پیر اڑائے رکھے گا تو بیچاری ٹانگ کی جو پہلے ہی کمزور واقع ہوئی ہے خیر نہیں۔ سُننے میں آیا ہے کہ ریڈیو والے "ہندی" غوغا آرائی سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہے۔ اور اب ایک اصلاحاتی کمیٹی بنانے کی فکر میں ہیں یا بنا چکے ہیں۔ اللہ خیر کرے!

اصل میں میرے مضمون کا تعلق تو زیب عنوان مصرع کے دوسرے حصے یعنی "خبر لیجئے دہن بگڑا" سے تھا۔ لیکن سطورِ بالا بھی بر سبیلِ تذکرہ لکھنا ہی پڑ گئیں۔ کیونکہ جب تک الزام کی پہلی شق کا اجمالاً ذکر نہ ہو جاتا اس کی دوسری شق کی تفصیل کچھ ٹھیک نہ بیٹھتی۔

"زباں بگڑی تو بگڑی تھی" (محاورہ کی رُو سے نہیں، بلکہ الفاظ کے سادہ معانی کی رُو سے) آپ نے دیکھ ہی لی۔ اب "بگڑی دہن" کا نقشہ بھی ملاحظہ فرمائیے گا۔ اس سے متعلق ایک بات عرض کرنی ضروری ہے۔ وہ یہ کہ "دہن بگڑنا" محاورے میں تو منہ چڑانا ہی ہوتا ہے۔ لیکن اس حرکت کا مقصود ہوتا ہے دوسرے کی تحقیر۔ اس لئے یہاں میں نے اس ٹکڑے کے تحقیری پہلو کو

مدِ نظر رکھا ہے۔

مارچ ۱۹۴۴ء کے پرچہ میں مدیر ساقی ادیبوں اور شاعروں کی عام ناقدری کا رونا رونے کے بعد فرماتے ہیں " ریڈیو! اس محکمہ سے کروڑوں روپئے کی آمدنی ہے۔ ورنہ محکمہ کروڑوں ہی روپئے صرف کرتا ہے۔ ادیبوں اور شاعروں کی جیسی قدر اس طلسم کدے میں ہوئی ہے شاید کسی کدہ میں نہیں ہوئی ہوگی۔ یہاں غزلوں کا بھی معاوضہ دیا جاتا ہے۔ ایک غزل کا معاوضہ اگر آپ سنیں گے تو حیرت کرینگے۔ ذرا غور سے سُنئے۔ آٹھ آنے اور چند بارہ آنے۔ اور پھر شرط یہ کہ وہ شاعر جس کی غزل گائی جائے زندہ ہو۔ اور اگر مُردہ ہے تو یہ آٹھ آنے بھی بحق سرکار ضبط۔ مگر ہمارے ادیبوں کو راہ راست پر لانے کیلئے یہ تادیب کچھ زیادہ نتیجہ خیز ثابت نہیں ہوئی۔ اس لئے ہم حضور ڈائریکٹر جنرل بہادر سے سفارش کرتے ہیں کہ ایسے بے حس اور شدید مجرموں کیلئے بعبور دریائے شور کی سزا تجویز فرما کر عند الناس مشکور اور عند اللہ ماجور رہوں ۔"

مدیر ساقی کی خدمت میں دست بستہ عرض ہے کہ صاحب آپ شاید دہلی ریڈیو اسٹیشن کی بات کر رہے ہیں۔ اور غالباً یہ ریٹ ۸ سے ۱۲ تک ہی نہیں بلکہ بعض خاص الخاص لوگوں کے لئے پورے سولہ آنے بھی ہے۔ البتہ یہ ۱۲ اور ۱۶ فی براڈکاسٹ غالبًا دو ایک زریں پالان ہستیوں کیلئے ہی مخصوص ہے۔

لیجئے ہمارے مردم خیز خطے یعنی پنجاب (لاہور ریڈیو اسٹیشن) کے ریٹ بھی سُن لیجئے " ۲ اور ۴ " فی براڈکاسٹ۔ کہئے پنجاب ریڈیو اسٹیشن نے حاتم کی قبر پر لات ماری کہ نہیں؟ اب ذرا اسکاری چھاپ شدہ ایگریمنٹ (اقرارنامہ) کی شرائط بھی ملاحظہ فرمائیے: اور محکمہ کی تجارتی ذہنیت کی داد دیتے ہوئے پکار اٹھئے: " یہ مُنہ اور مسور کی دال۔" ان حالات میں کوئی خوددار ادیب یا شاعر جب تک بیچارہ بنگال کے کال کے تخیل سے لرزہ براندام نہ ہو کیونکر ریڈیو والوں کے دامِ تزویر میں آسکتا ہے۔

اقرارنامہ میں شروع ہی میں شاعر کے ماضی، حال اور مستقبل کے تمام کلام پر قبضہ جما لیا گیا ہے۔ مطبوعہ اور شائع شدہ کلام تو خیر پہلے ہی منظرِ عام پر آچکا ہے۔ اور ریڈیو والے اپنے مذاق کی چیزیں اس میں سے چُن کر نشر کرسکتے ہیں۔ مگر وہ کلام جو ابھی بطن شاعر میں ہے اس کے متعلق ارشاد ہوتا ہے کہ " اس [illegible] کی پیدائش کی رپورٹ پندرہ دن کے اندر محکمہ کو پہنچ جانی چاہیئے۔"

اب آپ ہی فرمائیں یہ کیونکر ممکن ہوسکتا ہے کہ شاعر اپنی ہر نئی چیز ریڈیو والوں کو خواہ مخواہ بھیجے، خواہ وہ اُن کے کام کی ہو یا نہیں۔ اور اس طرح اپنے اوپر خود ہی یہ نئی قسم کا سنسر بٹھالے۔ ریڈیو والے گو وہی چیز براڈکاسٹ کرینگے جو اُن کے مطلب کی ہو جب یہ صورت ہے تو اس غیر فطری اور غیر معقول شرط کے ماننے کو کون عقل کا اندھا تیار ہوسکتا ہے۔ ریڈیو والوں نے اس اقرار نامے کی رُو سے

" از صحنِ خانہ تا بسرِ بام از آنِ من
وز بام تا بہ عقدِ ثریا از آنِ تو "

کی مشہور روایتی تقسیم کو پُر کر رکھا ہے۔ دراز دستی اور سینہ زوری کی مثال جو اس اقرارنامہ کی شرائط میں دکھائی گئی ہے شاید آقا اور غلام ہی کے عہدنامے ہی میں نظر آئے تو آئے۔ اس سینہ زوری پر جو معاوضہ تجویز کیا گیا ہے "گالی دیکر جُوتہ رسید کرنا" کے مترادف ہے۔ اور یہ مشقِ ناز انسانوں کے اس طبقہ سے روا رکھی گئی ہے جو خودداری اور عزت کا مجسمہ کہا جاتا ہے۔ (اسی ہندوستان میں اور ایسے زمانے میں جبکہ بولنے پر زبان کٹتی تھی میر و مرزا کی خودداری کس ادیب یا شاعر کو معلوم نہیں) اسی بنا پر بعض غیور اور خوددار اہلِ فن نے یا تو ریڈیو کے محکمے کو ایگریمنٹ کرنے سے سرے سے انکار ہی کر دیا ہے یا تھوڑے سے تجربہ کے بعد دستخط شدہ ایگریمنٹ منسوخ کر دیا ہے یا اگر تحریری اجازت ہی دی تھی تو اس کو واپس لے لیا ہے۔ یہ نہیں کہ یہ خامیاں یا تبدیلیِ نظر تشدد جو ایگریمنٹ میں ہے کھول کر محکمہ مذکور کے نوٹس میں نہیں لایا گیا۔ ایسا کیا گیا ہے اور بڑے شد و مد سے کیا گیا ہے مگر وہاں ترتی سے اُترنے والے لنٹے ہوں تو اُتریں۔ محکمہ مذکور کے موجودہ ایگریمنٹ پر جب دھڑا دھڑ دستخط ہو رہے ہوں اور آنکھیں بند کرکے ہو رہے ہوں تو انھیں کیا پڑی ہے کہ اپنے "اسرائیلی حربہ" کو بے ضرر بنادیں۔ مگر محکمہ کی یہ ہیکڑی کسی معقولیت پر مبنی نہیں کہی جاسکتی۔

اس کی وجہ مجھ سے سُن لیجئے۔ اوّل تو عملاً اس اقرارنامے کی اس شرط کو طرفین معاہدین نے "وعدۂ معشوق" سمجھ رکھا ہے " وہ وعدہ ہی کیا جو وفا ہوگیا۔" یا یہ کہ جن شعراء سے یہ ایگریمنٹ لیا گیا ہے ان میں چند ایسے بھی ہیں جن کے ایک۔ آدھ گیت یا ایک

آدھ غزل سال دو سال سے چھوڑ چار یا پانچ سال سے ہر پندرھواڑے میں نشر ہو رہی ہیں۔ گویا کہ وہ "ادبی پٹنے گلے ہیں" جن کو ترک کیا ہی نہیں جا سکتا۔ ورنہ "ادب سنگیت" کے دُنیا سے ناپید ہو جانے کا ڈر ہے۔ آخر یہ کیوں ہو رہا ہے۔ کیا وہ ادبی مقفے ناکارہ ہو چکے ہیں؟ جن کی بھلی یا بُری اوّلین شعاعوں کو "من ترا حاجی بگویم تو مرا حاجی بگو" کے ریکارڈنگ سسٹم کے ماتحت ریکارڈ کر کو لافانی بنا لیا گیا ہے۔ اگر ریڈیو والوں کا یہ ادّعا ہو کہ ہمارے سُننے والے انھیں پسند کرتے ہیں۔ تو یاد رہے کہ اس پر تجاہلِ عارفانہ کی چپک جانے والی پھبتی کسی جا سکتی ہے۔

دوسری وجہ گدھے جڑھی ہے۔ ماتشاعر اور سستی شہرت کے بھوکے جن میں سے اکثر بیچارے شاعری بھروا تے ہیں۔ اور اکثر استاد ازل کے کہے ہوئے کورٹ دیتے ہیں ہندوستان جنت نشان میں کثرت سے پائے جاتے ہیں۔ وہ بیچارے کیا جانیں کہ اہلِ ہند کی غیرت اور خودداری کس جانور کا نام ہے۔ ایسے لوگ جس قسم کا بھی معاہدہ کر لیں مستوجب ملامت نہیں کہے جا سکتے۔ البتہ خوش مذاق اور اہلِ الرائے اصحاب ریڈیو کے محکمہ کی "کم نظری" کی داد ایک ظریف دوست کی زبان میں ضرور دیتے ہیں۔ اور دیتے رہیں گے۔ وہ اس طرح ہے کہ ایک اچھے پائے کے مستند ادیب دوست سے ازراہِ ہمدردی ایک ریڈیو کے شائق دوست نے پوچھا کہ کبھی آپ کبھی ریڈیو پر نہیں بلائے جاتے۔ آپ کی قابلیت اور "تبحرِ علمی" تو کل ہندوستان میں مانا ہوا ہے۔ تو میرے دوست نے جواب دیا کہ میری قابلیت کی یہی بہترین دلیل ہے کہ مجھے ریڈیو کا محکمہ یاد نہیں فرماتا۔

لگے ہاتھوں معاوضہ کے متعلق بھی ایک "امر واقعہ" سُن لیجئے۔ پنجاب کے ایک شخص کا ایک گیت ساری چھ ماہی میں ایک ہی بار نشر ہوا۔ وہ چونّی آنجناب کو ذریعہ منی آرڈر، منی آرڈر کی فیس کاٹ کر بھیجی گئی۔ حساب لگا لیجئے کہ کتنے پیسے گئے ہوں گے۔ بیچارہ بڑی شان سے گھر سے منی آرڈر وصول کرنے باہر آیا۔ مگر ریڈیو والوں کی ستم ظریفی دیکھ کر غصّہ کو پی ہی تو گیا۔ منی آرڈر پر دستخط کر کے ڈاکیہ سے کہنے لگا کہ بھائی رقم پہنچ گئی۔ تم اس رقم کی ہماری طرف سے گنڈیریاں چوس لینا۔

یہ کوئی نہیں جانتا کہ سرکاری ادارے خواہ تجارتی ہوں خواہ "خراج"، اُن کا قیام گورنمنٹ کے نقطۂ نگاہ کے تحت ہو۔ یہ اور بات ہے کہ جب سرکاری کام نہ ہو تو تجارتی محکموں کو ذریعۂ آمدنی بھی بنا کر برکاتِ برطانیہ کو سج کر دکھایا جائے۔ ریڈیو کا محکمہ بھی تجارتی ہے۔ مگر اس کا مقصدِ وحید (ہندوستان میں) سرکاری نقطۂ نگاہ اور مفاد کا پرچار کرنا ہے۔ جہاں تک پروپیگنڈہ کا تعلق ہے یہ آپ کون ہیں جو رموزِ سلطنت میں دخل دیں۔ اس لئے گو بیس گھنٹے سرکاری پرچار کیا جائے تو ہمیں اعتراض کرنے کا حق نہ ہو سکتا ہے اور نہ ہونا چاہیئے۔ مگر ان حدود سے باہر پروگرام مثلاً سنگیت یا ادب کا شعبہ ایسا ہے کہ اس پر ملک کا ہر "نتھو خیرو" بھی اپنی رائے قائم کر سکتا ہے۔ اور اگر میری آپ کی طرح وہ تھوڑا بہت اہلِ قلم بھی واقع ہوا ہے تو ساقی کی ادبی بزم کی ضیافتِ طبع کے لئے کبھی ایسا لطیفہ بھی پیش کر سکتا ہے جسے غالباً صرف خدایانِ ریڈیو ہی سُننا پسند نہ فرمائیں۔ سنگیت پروگراموں کے متعلق تو علامہ اقبال مرحوم کی پھبتی غالباً سُنی ہوگی۔ کہتے ہیں جب لاہور ریڈیو سٹیشن کا افتتاح ہونے لگا تو ریڈیو والے علامہ مرحوم سے کوئی پیغام تبرک کا حاصل کرنے کیلئے حاضر ہوئے۔ علامہ مرحوم نے "دردِ سر گردنِ راوی" فوراً ہی تبسم آمیز لہجہ میں دریافت فرمایا "تو ادھر بھی سرکاری ہیرا منڈی کھُل گئی ہے" (کیا یہاں بھی سرکاری ہیرا منڈی کھُل گئی ہے؟) (لاہور کی ہیرا منڈی یا پھبتی کی معنویت کسی سے مخفی نہیں) اب ذرا موازنہ بھی سُن لیجئے۔ بیچارے ادیبوں اور شاعروں کو تو دو دو چونّی کی خیرات دیکر ٹالا جاتا ہے۔ مگر "طوائف نوازی" ملاحظہ ہو۔ ہر چوٹی کی طوائف گائک ہو یا گلرد۔ اور اگر یہ دونوں خوبیاں یکجا ہوں تو سبحان اللہ۔ لکھنؤ کے حلقہ سے لیکر پشاور کے حلقہ تک باقاعدہ سرکاری "گرداوری" کرتی ہے۔ مگر اچنبا تو یہ ہے کہ صرف بیچارے پر کوئی اکاؤنٹنٹ جنرل بھی اعتراض نہیں کرتا کہ جب لندن سے گائکوں کی آواز باقاعدہ سنی جا سکتی ہے تو یہاں یہ مسرفانہ "حسین شٹل کاکنگ" کس لئے روا رکھا جا رہا ہے؟ عوام کی چہ میگوئیاں! کیا اُن کے تذکرے کی ضرورت نہیں۔ عاقلاں خود میدانند۔ رہی ادب اور اخلاق کی دُرگت جو ان رنگیلے پروگراموں میں بنتی ہے تو اس کا تذکرہ ہی فضول ہے۔ کیونکہ یہ دونوں الفاظ اس زمانہ کے مخصوص لُغت سے خارج ہو چکے ہیں۔

ریڈیائی مشاعرے اچھا خاصا مذاق ہیں مذاق۔ ایک

شیخ فانی و پیر خرفت ایسے بڑھے کہ بے قوت و بے حواس ہون) تاکہ نہ جانین بعد علم کے کچھ بھی
بیشک اللہ دانا قادر ہے ف مکھی اور پیر ضعیف کی مثال مین اللہ کی قدرت ہے ایسا
حیوان حقیر یہ صناعیتین دکھائے اور انسان شریف و دانا ایسا نادان بنجائے

وَاللّٰهُ فَضَّلَ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ فِي الرِّزْقِ ۚ فَمَا الَّذِيْنَ فُضِّلُوْا بِرَآدِّيْ رِزْقِهِمْ
اور اللہ نے فضیلت دی بعض کو تمہارے بعض پر رزق مین پس نہین جو فضل دئے گئے پھیر دینوالے روزی اپنی

عَلٰى مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَهُمْ فِيْهِ سَوَآءٌ ؕ اَفَبِنِعْمَةِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ۝
اوپر کہ مالک ہوئے داہنے ہاتھ انکے پس وہ اسمین برابر ہین کیا اللہ کی نعمت کے ساتھ انکار کرتے ہو

اور اللہ تعالیٰ نے بعض کو بعض پر رزق مین فضل دیا ایک کم رزق دوسرے کو فراخ دست کیا
تو وہ جسے رزق عطا ہوا ہو وہ اپنا مال اپنے غلامون پر نہین پھیرتے کہ یہ غلام بھی اس مال مین برابر
ہمسر ہو جائین کیا اللہ کی نعمت سے انکار کرو گے یعنے جب مالدار آدمی اپنے مال دیگر غلامونکو اپنا
ہمسر بنانا پسند نہین کرتے تو اللہ تعالیٰ اپنی بنائی ہوئی مخلوق کو اپنی قدرت اور الوہیت کا کوئی حصہ دیکر
انھین اپنا شریک کیون بنانے لگا۔ چونکہ دوسری آیتون مین صاف طور پر مذکور ہوا کہ خالق کل و
مالک کل و رازق کل کو کافر بھی اللہ ہی کو جانتے ہین اور یہ کہ اصنام و اہیہ بھی اللہ ہی کے بنائے ہین
پھر انھین شریک ٹھہرانا کیونکر صحیح ہو لہذا فرمایا کیا وہ نعمت جو تمکو اللہ نے دی ہو اس سے انکار کرو گے
یعنے تم ان پتھرون کی مخلوقیت مین ہمسر بلکہ ان سے عقل مین شریف ہو کر انکے بندے بنو گے اور شرف خدا
داد کو خاک مین ملاؤ گے اور یہ بھی ہو سکتا ہو کہ معبود کا واحد و لاشریک ہونا بندونکے حق مین نعمت عظمیٰ
ہی ورنہ صدہا کی غلامی کرنا پڑتی اور ہر طرف کی اینچا کھینچی مین دھرے جاتے تو شرک اس نعمت سے منکر ہین

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ بَنِيْنَ وَحَفَدَةً
اور اللہ کی بنائی واسطے تمہارے جانون سے جوڑے اور بنائی واسطے تمہارے جوڑون سے تمہارے بیٹے اور پوتے

وَّرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ ؕ اَفَبِالْبَاطِلِ يُؤْمِنُوْنَ وَبِنِعْمَتِ اللّٰهِ هُمْ يَكْفُرُوْنَ ۝
اور روزی دی تمکو پاک چیز ولنسے کیا ساتھ باطل کے ایمان لاتے ہین اور نعمت سے اللہ کی وہ کفر کرینگے

اور اللہ تعالیٰ نے تمھارے لیے تمھارے جنس سے جوڑے بنائے اور ان جوڑون سے بیٹے اور پوتے عطا کیے اور پاکیزہ
چیزون سے روزی دی تو کیا وہ باطل یعنے شیطان و اصنام پر ایمان لائینگے اور نعمت سے اللہ کی ناشکری کرینگے

وَيَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَهُمْ رِزْقًا مِّنَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ شَيْـًٔا
اور پوجتے ہین غیر کو اللہ کے اسکو کہ نہین مالک انکے لیے رزق کا آسمانون سے اور زمین سے کچھ

وَّلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ۚ فَلَا تَضْرِبُوْا لِلّٰهِ الْاَمْثَالَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

اور قوت رکھتے ہین    پس نہ مارو واسطے اللہ کے مثالین    بیشک اللہ جانتا ہے اور تم نہین جانتے

اور پوجتے ہین غیر خدا کو جو نہین مالک انکے رزق کا آسمان سے اور زمین سے اور نہ قوت رکھتے ہین
پس نہ مارو اللہ کے لیے مثالین اللہ جانتا ہے اور تم نہین جانتے ف ملک ادنیٰ اور قوی ہے استطاعت
پس دونون قوتون کی نفی فرماکر معبود باطلہ کو مجبور محض قرار دیا۔ آسمان سے رزق تاثیرات علوی
اور باران رحمت زمین کا رزق قوت روئیدگی و غلہ وغیرہ۔ مثال ممنوعہ سے مراد وہ اوصاف و احوال
ہین جو مشرک حضرت الوہیت کی طرف منسوب کرتے تھے ربط کہا مفسرین نے کہ اول حق سبحانہ تعالیٰ
نے غلط مثالون سے روک کر خود دو مثالین مناسب حال ذکر کین۔

ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا عَبْدًا مَّمْلُوْكًا لَّا يَقْدِرُ عَلٰي شَيْءٍ وَّمَنْ رَّزَقْنٰهُ مِنَّا رِزْقًا حَسَنًا

ماری اللہ نے مثال غلام مملوک کی کہ نہین قادر کسی چیز پر اور اسکو کہ دیا ہمنے اپنے سے رزق اچھا

فَهُوَ يُنْفِقُ مِنْهُ سِرًّا وَّجَهْرًا ۭ هَلْ يَسْتَوٗنَ ۭ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۭ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ

پس وہ خرچ کرتا ہے اوس سے چھپے اور کھلے کیا برابر ہوجاوینگے سب تعریف ہے اللہ کیلیے بلکہ اکثر انکے نہین جانتے

مثال بیان کی اللہ نے عبد مملوک کی جو کسی شئے پر قدرت نہین رکھتا اور وہ شخص جسے اللہ تعالیٰ
نے اپنے فضل سے رزق حسن عطا کیا ہو اور اسمین سے چھپے کھلے یعنی ہر حال اور ہر وقت مین صرف کرتا ہو
کیا یہ دونون برابر ہو جائینگے۔ یعنے جب آپسمین عبد مملوک مجبور اور تونگر سخی کو مساوی نہین جانتے
جنمین صرف اعتباری اور عارضی فرق ہے باعتبار اصل خلقت دونو ایک ہین تو حضرت الوہیت کیونکر
اصنام سے برابر کرتے ہو اور کہا گیا کہ عبد مجبور سے مراد کافر اور تونگر سخی سے مراد مومن ہے یعنی یہ
مساوی نہین ہو سکتے پھر فرمایا تمام حمد و ثنا کا استحقاق اللہ ہی کیلیے ہے جو کسی طرح ان فرضی معبودون
کا شریک و ہمسر نہین یا جیسے اپنی فرمانبردارونکو متکبرین پر فضل ظاہر عنایت فرمایا کچھ نہین بلکہ اکثر آدمی
نادان ہین کفر کی چربی چھائی ہے بے اصل بات دماغ مین سمائی ہے نہ عقل فہم ہے نہ گوش شنوائی مسئلہ
غلام کسی تصرف مالی کا بیتنا در نہین ہوتا مسئلہ عبد ماذون معاملات داد و ستد کرسکتا ہے

وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ اَحَدُهُمَآ اَبْكَمُ لَا يَقْدِرُ عَلٰي شَيْءٍ وَّهُوَ كَلٌّ عَلٰي

اور بیان کی اللہ نے مثال دو مرد مین ایک انکا گونگا ہے نہین قادر کسی شئے پر اور وہ بوجھ ہے اپنے

مَوْلٰىهُ ۙ اَيْنَـمَا يُوَجِّهْهُّ لَا يَاْتِ بِخَيْرٍ ۭ هَلْ يَسْتَوِيْ هُوَ ۙ وَمَنْ يَّاْمُرُ

مولا پر جہان بھیجتا ہے اسے نہین لاتا اچھائی کیا برابر ہے وہ اور وہ کہ حکم کرتا ہے

اور یہ دو مردونکی مثال ایک گونگا اور مجبور

بِالْعَدْلِ ۙ وَهُوَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ع ۱۰

عدل سے اور وہ راہ راست پر ہے

اللہ نے بیان فرمائی محض ہی اپنے مالک پر

ناگوار اور بھاری ہی جہان اُسے مولا بھیجتا ہے کام نہین کرلاتا تو کیا یہ برابر ہی اُسکے جو عدل کا حکم کرتا ہی اور سیدھی راہ پہ چلتا ہی اول سے مراد عبد مطیع ہی دوسرے سے مراد عاصی **ف** پہلے مرد مین چار عیب بیان فرمائے ۱ گونگا ہونا ۲ مجبور و نالائق ہونا ۳ مالک پر دو بھر ہونا یعنے نکما ہونا ۴ کوئی کام اچھا نکرسکنا اسکے مقابل دو وصف ذکر کیے جوان عیوب کو مٹا کر متعدد فضائل ثابت کرین اسلیے کہ امر کرنیوالا گونگا اور مجبور نہوگا اور عادل نکسی کا حق تلف کریگا نکسی پر گران ہوگا جو راہ راست پر ہوگا اُسے ناکامی نہ ملیگی

وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَمَآ اَمْرُ السَّاعَةِ اِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ اَوْ هُوَ

اور واسطے اللہ کے ہی غیب آسمانونکا اور زمین کا اور نہین امر قیامت کا مگر مثل پلک مارنے کے یا وہ

غیب یعنے اسرار مخفیہ آسمانون معلوم ہین بعض دوسرونکو بتائے

اَقْرَبُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

قریب زیادہ ہی بیشک اللہ ہر شئے پر قادر ہی

اور زمین کے اللہ کی مخلوق مملوک بعض مخلوق سے چھپائے اور قیامت

کا معاملہ ایسا ہی جیسے پلک مارنا بلکہ اس سے بھی زیادہ قریب اللہ تعالے ہر شئے پر قادر ہے

وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِّنْۢ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ شَـيْـــًٔـا ۙ وَّجَعَلَ

اور اللہ نے نکالا تمکو شکمون سے تمہاری ماؤن کے نہ جانتے تھے کچھ اور بنائے

لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـــِٕدَةَ ۙ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ

واسطے تمہارے کان اور آنکھین اور دل تاکہ تم شکر گزار ہو

اللہ تعالی نے تمھاری ماؤنکے پیٹون سے تمکو پیدا کیا ایسے حال مین کہ تم کچھ نہ جانتے تھے پھر تمکو کان آنکھ دل عطا فرمایا تاکہ تم شکر گزار ہو **ف** یہ بیان ہے احسانات عظمی و عطیات کبری کا کہ تم کچھ نہ تھے اور سب کچھ کردیا **ف** کان آنکھ کا ذکر اسلیے فرمایا کہ حواس خمسہ ظاہر انھین کے تابع ہین جب کچھ نہ سُنے اور نہ دیکھے تو علم و معرفت پیدا ہی نہوگی قوت لامسہ و شامہ و ذائقہ عبث ہوجائیگی اور دل اسلیے فرمایا کہ جو حس باطنی اور ظاہری سب کے سب اسکی تابع ہین اسلیے کہ بدون عقل و فہم تمام قوتین فضول ہین۔

اَلَمْ يَرَوْا اِلَى الطَّيْرِ مُسَخَّرٰتٍ فِيْ جَوِّ السَّمَاۗءِ ۭ مَا يُمْسِكُهُنَّ اِلَّا اللّٰهُ ۭ اِنَّ

کیا نہین دیکھا طرف چڑیا کے کہ مسخر ہین وسط مین زمین آسمان کے نہین روک رکھا انکو مگر اللہ نے بیشک

جو وہ ہوا و مکان خالی ہی یعنے کیا چڑیون کو

فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ

اسمین نشانیان ہین واسطے قوم مومن کے

جو زمین سے اوپر اور آسمان کے نیچے نہین دیکھا جو جو آسمان مین

خودبخود مسخر ہین درمیان مین المقین کسی نے نہین روکا ہے مگر اللہ ذیہین ایمان لونیکے لیے نشانیان ہین

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ بُيُوتِكُمْ سَكَنًا وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ جُلُودِ الْاَنْعَامِ بُيُوتًا تَسْتَخِفُّونَهَا يَوْمَ

اور اللہ نے بنائی تمہارے لیے گھرونسے تمہارے جاے سکون اور بنائے تمہارے لیے کھالونسے چارپایونکے ہلکے پاتے ہو اسکو دن

ظَعْنِكُمْ وَيَوْمَ اِقَامَتِكُمْ وَمِنْ اَصْوَافِهَا وَاَوْبَارِهَا وَاَشْعَارِهَا اَثَاثًا وَّمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ

اپنے سفر کے اور دن اپنی اقامت کے اور صوف سے انکے اور دبر سے انکے اور بالونسے انکے اسباب اور فائدہ ہین ایک وقت تک

اللہ نے تمھارے گھرون کو تمھارے لیے جاے سکون آرام بنایا اور چارپایون کے چمڑون سے تمھارے گھر یعنے خیمے بنائے جو ہلکے پھلکے سفر مین ہمراہ رکھتے ہو اور قامت یعنے محل نزول یا وطن مین بھی اُنسے فائدے اٹھاتے ہو اور بکریونکے صوف اونٹون کی وبر جانورون کے بالون سے اسباب بنائے ہو اور فائدے اٹھاتے ہو جیسے کملی۔ دوشالے اور مختلف پشمی کپڑے رسیان وغیرہ یہ سب ایک وقت تک ہین ف آیت سے چرمی اور ریشمی لباس اور خیمون اور خیاطت و نوربافی وغیرہ کا ثبوت اور اسکی تجارت اور اس سے انتفاع کا جواز ظاہر ہے۔

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّمَّا خَلَقَ ظِلٰلًا وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الْجِبَالِ اَكْنَانًا وَّجَعَلَ لَكُمْ سَرَابِيْلَ

اور اللہ نے بنائی واسطے تمہارے اس سے کہ بنایا سایہ اور بنایا واسطے تمہارے پہاڑونسے گھر اور بنائے تمہارے لیے کرتے

تَقِيْكُمُ الْحَرَّ وَسَرَابِيْلَ تَقِيْكُمْ بَاْسَكُمْ كَذٰلِكَ يُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْلِمُوْنَ

بچاتے ہین تمکو گرمی سے اور کرتے کہ بچاتے ہین تمکو لڑائی سے تمہاری ایسی ہی پوری کرتا ہے نعمتین اپنی تمپر تاکہ تم مطیع ہو

اور اللہ نے تمھارے لیے اپنی بنائی ہوئی چیزون سے سائے بنائے جیسے درخت وغیرہ اور پہاڑون سے پوشش یعنی ایسے گوشے اور مقام بنائے جہان تم تخلیہ مین رہ سکو اور سرابیل یعنے کرتے یا مثل اسکے جو پہنے جائین بنائے جو تمکو گرمی سے بچائین اور لڑائی مین بچائین یعنے زرہ وخفتان وغیرہ اسی طرح اللہ تعالیٰ اپنی نعمت تمپر پوری کرتا ہے کہ تم مطیع ومسلم ہو یا ف زرہ وجوشن وخفتان اور کرتا اور جو مثل اسکے ہون انکا پہننا ثابت ہوا لباس بھی ایک نعمت ہے۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ۝ يَعْرِفُوْنَ نِعْمَتَ اللّٰهِ ثُمَّ

پھر اگر روگردانی کرتے ہین تو نہین اپ پر مگر پیغام رسانی ظاہر پہچانتے ہیں نعمت اللہ کی پھر

يُنْكِرُوْنَهَا وَاَكْثَرُهُمُ الْكٰفِرُوْنَ ۝

انکار کرتے ہین اوسے اور اکثر انکے کافر ہین۔

اے نبی کریم اگر روگردانی کرین ان دلائل پر بھی وہ تو آپ کے ذمے صرف پیغام رسانی ہے یہ لوگ اللہ کی نعمتین پہچانتے ہین اُسپر انکار کرتے ہین اور اکثر تو منکر و کافر ہین

وَيَوْمَ نَبْعَثُ مِنْ كُلِّ أُمَّةٍ شَهِيدًا ثُمَّ لَا يُؤْذَنُ لِلَّذِينَ كَفَرُوا وَلَا هُمْ يُسْتَعْتَبُونَ ۝

اور جسدن اُٹھا ئینگے ہم ہر گروہ سے گواہ پھر نہ اذن دیا جائیگا انکو جو کافر ہوئے اور نہ وہ عذر قبول کیے جائینگے

وَإِذَا رَأَى الَّذِينَ ظَلَمُوا الْعَذَابَ فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمْ وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ ۝

اور جب دیکھینگے وہ جنھون نے ظلم کیا عذاب کو پس نہ تخفیف کیا جائیگا اُنسے اور نہ وہ مہلت دیجا ئینگے

اور جسدن ہم اُٹھا ئینگے ہر گروہ سے ایک گواہ یعنے اُنکا پیغمبر اُنکا شاہد مقرر ہوگا پھر اُنکو نہ اجازت دیجائیگی عذر خواہی کی اور نہ اُنکو موقع دیا جائیگا کہ اللہ تعالی کے راضی کرنے مین سعی کرین اور جب ظالم عذاب الٰہی آنکھ سے دیکھ لین گے پھر اُنسے تخفیف عذاب نہوگی (جلیسے جس قدر وہ دنیا مین پیش چلائین) اور نہ اُنکو عذر خواہی و تدبیر کے لیے مہلت دی جائے گی

وَإِذَا رَأَى الَّذِينَ أَشْرَكُوا شُرَكَاءَهُمْ قَالُوا رَبَّنَا هَؤُلَاءِ شُرَكَاؤُنَا الَّذِينَ

اور جب دیکھینگے وہ جنھون نے شرک کیا اپنے شریکا کو کہینگے اے رب ہمارے یہ شریک ہمارے ہین وہ کہ



كُنَّا نَدْعُوا مِنْ دُونِكَ ۖ فَأَلْقَوْا إِلَيْهِمُ الْقَوْلَ إِنَّكُمْ لَكَاذِبُونَ ۝

تھے پکارتے ہم سوائے تیرے پھر ڈالے طرف اونکے قول بیشک تم جھوٹے ہو

یعنے مشرکین میدان حشر مین جب اون باطل معبودون کو دیکھینگے کہین گے اے رب یہ وہ شریک ہمارے ہین جنکو ہم پکارتے تھے سوائے تیرے پھر یہ معبود باطلہ انکی طرف مخاطب ہوکر کہین گے اے مشرکو تم جھوٹے ہو (تمکو کس نے مجبور کیا تھا کہ اللہ تعالے کو چھوڑکر ہماری پرستش کرو)

وَأَلْقَوْا إِلَى اللَّهِ يَوْمَئِذٍ السَّلَمَ ۖ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَا كَانُوا يَفْتَرُونَ ۝ الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَنْ

اور ڈالی طرف اللہ کی اسدن صلح اور کھو گیا اُنسے وہ کہ تھے افترا کرتے جو کافر ہوئے اور روکا

| | | |
|---|---|---|
| مضطر اللہ کیطرف | سَبِيلِ اللَّهِ زِدْنَاهُمْ عَذَابًا فَوْقَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوا يُفْسِدُونَ ۝ | اب کفار مجبور و |
| اطاعت کرنے لگے | راہ سے اللہ کی زیادہ کیا ہمنے انکو عذاب عذاب پر بسبب اسکے کہ تھے فساد کرتے | صلح یعنے اظہار |

اور جو باتین دُنیا مین بنایا کرتے تھے وہ بھول گئین جنھون نے کفر کیا اور دوسرون کو اللہ کی راہ سے روکا اُنپر عذاب پر عذاب زیادہ کیا جائیگا ایک عذاب انکے کفر کا دوسرا انکے اغوا کا یہ بدلا ہے انکی فساد و کفر و بغاوت کا

وَيَوْمَ نَبْعَثُ فِي كُلِّ أُمَّةٍ شَهِيدًا عَلَيْهِمْ مِنْ أَنْفُسِهِمْ ۖ وَجِئْنَا

اور جسدن اُٹھائینگے ہم ہر گروہ مین ایک گواہ اُنپر انکی جانون سے اور لا ئینگے ہم

بِكَ شَهِيدًا عَلَى هَؤُلَاءِ ۚ وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتَابَ تِبْيَانًا لِكُلِّ شَيْءٍ

آپکو گواہ اُنپر اور اُتاری ہمنے آپ پر کتاب بیان کرنیوالی ہر شے کی

ع

| | | |
|---|---|---|
| اور جس دن ہم ہر امت مین | وَهُدًى وَّرَحْمَةً وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ؏ | ایک گواہ یعنی انکے پیغمبر کو |
| مقرر کرینگے اور انکی | اور ہدایت اور رحمت اور بشارت واسطے مسلمانون کے | جانون سے بھی گواہ |

معین کرینگے یعنے انکے اعضا یا اس امت کے مومنین و صلحا اور لائینگے ہم آپ کو اُن سب پر گواہ آپ تمام امتون کے گواہ بنین گے اور آپکی گواہی اس صورت پر ہے کہ ہم نے آپ پر کتاب یعنے قرآن نازل کیا جس مین ہر امر کا بیان شافی موجود ہے اور ہدایت و رحمت ہے اہل اسلام کے لیے

اِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِيْتَآئِ ذِي الْقُرْبٰى وَيَنْهٰى

بیشک اللہ حکم کرتا ہے تمکو عدل کا اور احسان کا اور دینے کا قرابت والون کو اور منع کرتا ہے

عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ ۚ يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝

بے حیائی اور نامعقول سے اور سرکشی سے نصیحت کرتا ہے تمکو کہ تم نصیحت پکڑو

اللہ تعالی فرماتا ہے کہ عدل و احسان و صلۂ رحم کرو اور بے حیائی و گناہ اور سرکشی سے بچو اللہ نصیحت فرماتا ہے کہ تم سوچو سمجھو **عدل** لغۃً برابری شرعاً عظم سے ہر دو ادھر اُدھر ہونا۔ طریق متوسط یا قدر واجب **احسان** لغۃً نیکی کرنا۔ شرعاً اللہ کو حاضر ناظر جانکر عبادت کرنا نوافل و مستحبات پر مداومت یا دوسرے کو اپنے نفس پر ترجیح دینا احسان ہے اور مساوی جاننا عدل ہے **ایتا** صلۂ رحم **فحش** بے حیائی کلمات شرمناک۔ زنا اور وہ گناہ جو شرعاً ممنوع اور عقلاً معیوب ہون **منکر** جو اسلام مین نہ جانا جائے شرع اُسکی اجازت نہ دے منع فرمائے پس فحش تمام ہے اور منکر خاص یعنے اللہ نے عدل و انصاف اور نیکی کرنے کا اور اپنے اقارب سے صلۂ رحم و سلوک کا حکم فرمایا اور یہ تینون واجب ہین اور تہذیب اخلاق و تکمیل نفس و نجات کی موقوف علیہ اور تین باتون سے روکا یہ حرام ہین اور موجب ہلاک و ذلت عقلی و نقلی **کبیر** کہا ابن عباس نے کہ کہا عثمان بن مظعون رض نے مین آنحضرت کے لحاظ سے مسلمان ہوا تھا دل مین اسلام کی وقعت نہ تھی ایک دن حضور مجھسے باتین کر رہے تھے ناگاہ آسمان کی طرف متوجہ ہوئے اور آنکھین اسیطرف لگ گئین پھر داہنے جانب التفات فرمایا پھر آسمان کیطرف دیکھکر داہنی طرف نظر ڈالی مینے وجہ پوچھی فرمایا جبریل آئے اور یہ آیت لائے اُسوقت سے میرا دل ایمان پر قائم ہوگیا پھر مین نے ابو طالب سے بیان کیا انھون نے کہا اے گروہ قریش اپنے بھائی کے بیٹے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤ وہ سچے ہون یا جھوٹے مگر تعلیم مکارم اخلاق اعلے درجے فرماتے ہین **معالم** حضور نے یہ آیت ولید کو سنائی تو بولا اے بھتیجے پھر پڑھو تو آپنے پھر پڑھی تو کہا واللہ اسمین عجیب حلاوت ہے اور اسپر تازگی و طراوت اس کا اعلے بالا اور اسفل سیراب ہے

یہ بشر کا کلام نہیں - کہا ابن مسعود نے زیادہ تر خیر و شر کی جمع کرنے والی یہ آیت ہے

وَأَوْفُوا بِعَهْدِ اللَّهِ إِذَا عَاهَدْتُمْ وَلَا تَنْقُضُوا الْأَيْمَانَ بَعْدَ تَوْكِيدِهَا

اور پورا کرو عہد اللہ کا جب کر چکو تم اور نہ توڑو قسمیں بعد اسکے مضبوط کر چکے

وَقَدْ جَعَلْتُمُ اللَّهَ عَلَيْكُمْ كَفِيلًا ۚ إِنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُونَ

حالانکہ بنایا تمنے اللہ کو اپنے اوپر ضامن بیشک اللہ جانتا ہے جو تم کرتے ہو

اور اللہ کے عہد پورے کرو جب عہد کر چکو اور قسموں کو مستحکم کرنے کے بعد نہ توڑو حالانکہ تمنے اللہ کو اپنے قول کی سچائی پر ضامن بنایا ہے بیشک اللہ جانتا ہے جو تم کرتے ہو عہد سے مراد ایمان یا وہ معاہدے جو صحابہ نے بوقت اسلام و بیعت حضور سے کیے یا عہد روز ازل مسئلہ وہ تمام تعلقات جو بحفظ یا بوضع شرعی قرار پائیں اور ہمارے معاملات کو اسمیں دخل ہو اس عہد میں داخل ہیں پس بیعت امام عادل بیعت شیخ - نذر - عقد نکاح - تعلیق - طلاق و عتاق وغیرہ واجب الوفا ہیں اور ان میں سے بلا نقض حرام ایمان جمع یمین بمعنی قسم توکید خواہ بیان واقعی ہو اسلیے کہ قسم سے تاکید ہوتی ہاں نہیں یا یہ کہ مطلق قسم واجب الوفا نہیں بلکہ تاکید شرعی ہو یعنے حق سبحانہ تعالیٰ کی قسم کھائے کسی امر کی ہو یا یہ کہ جس امر پر قسم کھائے وہ موافقت شرعی سے موکد ہو ایک تو شرع حکم دیتی ہو دوسرے قسم سے موکد کرے پس غیر خدا کی قسم اور ایسی بات پر قسم جسکی اجازت شرع میں نہیں نہ موکد ہے نہ واجب الوفا اب یہ اعتراض اٹھ گیا کہ یہ آیت حدیث صحیح سے متعارض ہے اسلیے کہ اسمیں قسم پورا کرنیکا حکم ہے اور جلد اول صفحہ ۱۶۱ و ۱۵ میں فرمایا کہ درصورت نقض کفارہ دے اور حدیث میں وارد ہوا مَنْ حَلَفَ عَلَى يَمِينٍ فَرَأَى غَيْرَهَا خَيْرًا مِنْهَا فَلْيُكَفِّرْ عَنْ يَمِينِهِ وَلْيَفْعَلْ جو قسم کھائے اور غیر کو جسکے ترک یا اختیار پر قسم کھائی اُس سے بہتر پائے تو اُس غیر خیر کو کرے اور قسم کا کفارہ دے اسمیں قسم توڑنے کا حکم دیا اور وجہ اسکی یہ ہو کہ جب غیر محلوف خیر ہو تو نہ موکد ہے نہ واجب الوفا لیکن کفارہ بتعظیم نام پاک الٰہی واجب ہوگا تاکہ آیندہ ایسی بات نکرے اور اگر جسکی قسم کھائیں وہ غیر خدا ہو تو کچھ پروا نہ کی جائے البتہ قسم کھانے والا عاصی ہوکر سزا پائے

وَلَا تَكُونُوا كَالَّتِي نَقَضَتْ غَزْلَهَا مِنْ بَعْدِ قُوَّةٍ أَنْكَاثًا تَتَّخِذُونَ أَيْمَانَكُمْ دَخَلًا

اور نہ ہو جاؤ مثل اسکے جسنے توڑا اسوت اپنا بعد مضبوطی کے بل کھولکر بناتے ہو قسمیں اپنی کارسازی

بَيْنَكُمْ أَنْ تَكُونَ أُمَّةٌ هِيَ أَرْبَىٰ مِنْ أُمَّةٍ ۚ إِنَّمَا يَبْلُوكُمُ اللَّهُ بِهِ ۚ وَلَيُبَيِّنَنَّ

آپسمیں یہ کہ ہو ایک گروہ وہی زیادہ دوسرے گروہ سے یہی ہے کہ آزماتا ہے تمکو اللہ ساتھ اسکے اور تاکہ ظاہر کرے

انکاث بل کھولنا | لَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۝ | ریزہ ریزہ کرنا دخل
فریب مفاعلہ حیلہ | واسطے تمہارے دن قیامت کے وہ کہ تھے تم اسمین اختلاف کرتے | دغا جسکی وجہ سے

دلمین جگہ نظر مین اعتبار ہو حق سبحانہ تعالیٰ نے قسم توڑنے والون کے لیے غیرت دلانے والی مثال ذکر فرمائی یعنے قسم توڑ کر مثل اُس چرخہ زن عورت کے نہو جائے جسنے اپنا سوت بٹکر کھولڈالا اور توڑا تم اپنی قسمون کو حیلہ و کارسازی بناتے ہو بہ اسلیے کہ یہ گروہ بڑہا ہو دوسرے گروہ سے بعض عرب ایک قوم سے حلف و عہد کرتے جب دوسرے کی جمعیت و قوت زیادہ پاتے اس سے ملجاتے تو یہ ممانعت نازل ہوئی اللہ تعالے لا تمکو آزماتا ہے اس قسم یا دوسرے جانب کی قوت و خوشنمائی سے اور اسلیے کہ قیامت مین بیان کرے وہ باتین جنکی حقیقت مین تمکو شک و تردد تھا اور بسبب اعمال جزا دے نے عورت سے بدعہد کو اس لیے تشبیہ دی کہ بیہمتی ہمت کے اعتبار مین وہ عورتونکا حصہ ہے۔

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلٰكِنْ يُّضِلُّ مَنْ يَّشَآءُ وَيَهْدِيْ
اور اگر چاہتا اللہ البتہ بناتا تمکو گروہ ایک لیکن بہکاتا ہے جسے چاہے اور راہ دکھاتا ہے

اگر اللہ چاہتا تو تم سبکو ایک گروہ بناتا یعنے سبکو دین حق و راہ مستقیم پر لاتا | مَنْ يَّشَآءُ وَلَتُسْئَلُنَّ عَمَّا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ | مگر اللہ جسے چاہے بہکائے
| جسے چاہے اور البتہ پوچھے جاؤ گے اس سے کہ تھے کرتے |

جسے چاہے راہ راست دکھائے اور بیشک تم سب انکاموں سے جو کر رہے ہو پوچھے جاؤ گے مہمل نہ چھوڑے

وَلَا تَتَّخِذُوْٓا اَيْمَانَكُمْ دَخَلًا بَيْنَكُمْ فَتَزِلَّ قَدَمٌ بَعْدَ ثُبُوْتِهَا وَتَذُوْقُوا
اور نہ بناؤ قسمین اپنی حیلہ آپسمین تو ڈگے قدم بعد اوسکے جمنے کے اور تم چکھو

السُّوْٓءَ بِمَا صَدَدْتُّمْ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ وَلَكُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ
برائی بسبب اسکے کہ روکا تمنے راہ سے اللہ کی اور واسطے تمہارے عذاب بڑا ہے

اور اپنی قسمین حیلہ و فریب نہ بناؤ کہ پھسل جائے پاؤں جمنے کے بعد اور چکھو برائی اسلیے کہ روکا تمنے راہ سے اللہ کی اور تمپر عذاب بڑا ہو فتزل الخ چونکہ اسلام مین کمال اطاعت و تعظیم نام پاک الٰہی کی ہے اور قسم توڑنے مین کمال بے پروائی توہین لہذا فرمایا کہ بعد ثبوت یعنے حصول ایمان ایسا نہو کہ قدم ڈگمگائے صدد جب کفار مومنین کو ایسا بے ادب بے باک دیکھینگے کہ ہمکو نصیحت اور خود فضیحت تو انھین اسلام کی رغبت نہوگی بلکہ نفرت ہو جائیگی تو گویا تم نے انکو اسلام سے روک دیا مسئلہ قسم بعزم حنث و کفارہ یا حنث بدون اجازت شرعی معصیت ہو حنث مع الکفارہ کسی اضطرار و مصلحت شرعی سے جائز ہے نہ بنظر کارسازی۔

وَلَا تَشْتَرُوا بِعَهْدِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيلًا ۚ إِنَّمَا عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

اور نہ خریدو عہد سے اللہ کے مول تھوڑا نہیں پاس اللہ کے گروہ کہ اچھا ہے واسطے تمہارے اگر ہو تم جانتے

یعنے جھوٹی قسمیں کھا کر بد عہدی کرکے تھوڑا فائدہ دنیا کا جو فانی ہے نہ خرید و جو اللہ کے پاس ہے وہ خیر ہے اگر تم جانتے ہو یعنے عقل و شعور رکھتے

مَا عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ ۗ وَلَنَجْزِيَنَّ الَّذِينَ صَبَرُوا أَجْرَهُمْ

جو پاس تمہارے ہے تمام ہو جائیگا اور جو پاس اللہ کے ہے باقی ہے اور البتہ ہم دینگے انکو کہ صبر کیا عوض انکا

بِأَحْسَنِ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝

بہتر اُس سے کہ تھے کرتے

جو کچھ تمہارے پاس ہے تمام و فنا ہو جائیگا جب تم نہ رہے تو تمہارے افعال و صفات کچھ نہ رہیں گے اور جو اللہ کے پاس ہے وہ ہمیشہ رہنے والا ہے اور ہم صبر کرنے والوں کو اُن کی مزدوری اُنکی کاموں سے اچھی عنایت فرمائیں گے عندکم امور مباح جیسے نہ ثواب نہ گناہ عند اللہ وہ امور جنکی نسبت کوئی حکم شرعی ہو لیس ممنوع باقی ہے باعتبار عذاب کے اور نیکی باقی ہے باعتبار ثواب کے اور مباح فانی ہے اس لیئے کہ کچھ اسکا عوض نہیں اور آیت مین مراد (عندکم) سے دنیا اور اُس کے لذائذ اور (عند اللہ) سے مراد ثواب و نعماے جنت۔

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِنْ ذَكَرٍ أَوْ أُنْثَىٰ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهُ حَيَاةً

جسنے کی نیکی مرد سے یا عورت سے اور وہ تھا مومن تو جلائینگے ہم اُسے جلانا

طَيِّبَةً ۖ وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ أَجْرَهُمْ بِأَحْسَنِ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝

اچھا اور دینگے ہم اُسے بدلا اسکا اچھا اُس سے کہ تھے کرتے

جس نے اچھے کام کیے مرد ہو یا عورت اور وہ ہو ایمان والا پس البتہ ہم اُسے جلائینگے اچھا جینا اور دینگے بدلا اُنکا اچھا اُس سے کہ تھے کرتے ف لہ اسمین تصریح و کمال التفات ہو عورتوں کو ضمناً نہیں صراحۃً ذکر فرمایا تاکہ معلوم ہو عطاے ثواب مین عورتین مردونکی تابع نہیں ؛ قید ایمان بتاتی ہے کہ یہ وعدہ مخصوص بمومنین ہے اور یہ کہ بے ایمان کے کوئی عمل معتبر نہیں حیوۃ اگر دنیا کی زندگی مراد ہو تو طیب سے تقوی طہارت مراد ہے یعنے وہ زندگی جس سے سواے خیر کے اور کچھ حاصل نہو اور اگر حیات اخروی مراد ہے تو طیب سے لذات جنت و دوام و رضاے الٰہی مراد ہو اور ممکن ہو کہ حیات دنیاوی ہی مراد ہو اسلیے کہ طیب بمعنی نسبت (اگلا نیتوالی) کے آیا ہو آیہ تیمم مین ملاحظہ ہو اور ایسی زندگی جو ثواب کو بڑھا سکے یہی حیات دنیا ہو اخروی حیات راحت حصول ثواب کیلیے ہو ثواب بڑھانے کیلیے نہیں احسن

یعنے ایک نیکی کا ثواب دس یا اُس سے زیادہ - یا یہ کہ چھوڑین لذت فانی اور پائین حیات باقی کرین عمل آنی اور پائین اثر جاودانی

فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

پھر جب پڑھے تو قرآن پناہ مانگ اللہ سے شیطان مردود سے

جب قرآن کی تلاوت کرو تو شیطان مردود کی شر سے پناہ مانگو اللہ تعالے کو تا ہمہ دم محافظ قرار دو تا کہ اسکے شر و وسواس سے بچو بحث جمہور قائل ہین کہ استعاذہ واجب نہین حالانکہ رعایت صیغۂ امر وجوب کو چاہتی ہے جواب استعاذہ عبادت مقصودہ نہین بلکہ فراغ خاطر و صحت عبادت و دفع موانع کے لیے مشروع ہے پس شائبہ نفع عبد سے خالی نہین اور یہ مقدار قرینۂ استحباب کے لیے کافی ہے بحث قرارت مین لفظ استعاذہ افضل ہے عیاذہ سے اس لیے کہ استعاذہ مخصوص قرارت مین وارد ہوا اور اعاذہ دوسرے امور مین جواب ممکن ہے کہ کہا جائے (عیاذہ) ماموربہ ہے جیسا کہ فرمایا (استعذ) مانگ عیاذ کو اور عبارۃ النص ہے اسلیے کہ سیاق آیت لطلب عاذہ ہے اور استیعاذ ظاہر آیت اور لفظ سے ہے اور عبارت مرجح ہے ظاہر سے اور ماموربہ اولی ہے صرف مناسبت لفظی سے لیکن فقہا کے نزدیک استعاذہ اولے ہے اعاذہ سے (ہدایہ) مسئلہ استعاذہ نماز مین سنت اور قرارت کے تابع ہے یعنے جو قرارت نکرے اُسے بھی چھوڑ دے مسئلہ اگر قاری کسی سے کلام کرے تو کیا از سر نو استعاذہ کرنا ہوگا اسلیے کہ فرمایا جب قرآن پڑھو جواب اگر ایسا سمجھا جائے کہ قرارت اول منقطع ہوگئی تھی اور یہ دوسری قرارت ہے تو از سر نو استعاذہ کرے ورنہ ضرورت نہین اسلیے کہ امر مقتضی تکرار نہین وہم حنفیہ قرارت امام کو مقتدی کی قرارت قرار دیتے ہین تو چاہیے کہ استعاذہ سے مقتدی نہ روکا جائے اسلیے کہ حکماً قاری ہے اور یہ جواب کہ استعاذہ بھی امام کا اُسکی طرف سے کافی ہے غیر منقول و غیر ماثور ہے دفع قرارت امام باعتبار ثواب جواز نماز مجازاً مقتدی کی قرار پائی ہے نہ حقیقۃً اور آیت مین قرارت حقیقی مراد ہے پس دونون مراد نہونگے اسلیے کہ حقیقت و مجاز مین جمع جائز نہین -

اِنَّهٗ لَيْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ

شان یہ ہے کہ نہین شیطان کو غلبہ اوپر جو ایمان لائے اور رب پر اپنے بھروسا کرتے ہین

اِنَّمَا سُلْطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ

نہین غلبہ اوسکا مگر اوپر جو موالات کرتے ہین اُس سے اور جو ساتھ اُسکے شریک کرتے ہین

شان یہ ہے کہ شیطان کو اثر غلبہ اور دسترس نہین جو ایمان لائے اور اللہ پر بھروسا کرتے ہین ان الہین پر حجت دقابو ہے جو اس کو دوست کرتے ہین اور وہ جو باعانت و اغوائے شیطانی اللہ کے

سے شریک قرار دیتے ہین یا اُسکے ساتھ اللہ تعالےٰ کو شریک کرتے ہین **ف** یہ آیت نہایت خوشی اور امن کی ہے شیطان کا حفظ اور اُسکے وسوسے اور کید اور اُسکے بد اثر حیلے ایسے نہین کہ کوئی نعمائے مطمئن ہو سکتا مگر بنظر کمال ترحم و شفقت فرما دیا کہ جب تک تم خود شیطان کے یار نہو اُسکے اخلاق ذمیمہ اور وسواس واہیہ کو دل مین جگہ نہ دو وہ تمپر قابو نہین پا سکتا اور تدبیر اوسکی اول ایمان صادق دوم توکل راسخ ہے جو اللہ پر توکل کیے ہوئے تدبیر کو معطل جانتے ہین وہ خوب سمجھ سکتے ہین کہ ہمارا قصد التفات و فعل کسی امر ممنوع کی طرف کچھ فائدہ نہین دے سکتا جبتک اللہ تعالیٰ نہ چاہے اور حق سبحانہ تعالیٰ سے اُسکے منع کیے ہوئے کام مین اعانت چاہنا کمال حماقت و بے شرمی ہے پس ضرورۃً وہ تمام تدبیرین عبث ہین اور امر محال و فعل عبث پر عاقل نظر نہین کرتے پس ایسا شخص ہر وقت و ہر حال مین شیطانی وسوسے سے رکا رہیگا اور اللہ تعالےٰ اُسے بچا لیگا۔

وَاِذَا بَدَّلْنَآ اٰيَةً مَّكَانَ اٰيَةٍ ۙ وَّاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ قَالُوْٓا اِنَّمَآ اَنْتَ

اور جب بدلی ہمنے آیت جگہ پر آیت کے اور اللہ جانتا ہے جو اُتارتا ہے بولے نہین تو

مُفْتَرٍ ۭ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ قُلْ نَزَّلَهٗ رُوْحُ الْقُدُسِ مِنْ

مگر مفتری بلکہ اکثر اونکے نہین جانتے کہدیجیے اِسے نازل کیا ہے جبریل نے

رَّبِّكَ بِالْحَقِّ لِيُثَبِّتَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ

ربّ تیرے کی ساتھ حق کے تاکہ ثابت کرے انکو جو ایمان لائے اور ہدایت اور بشارت واسطے مسلمانون کے

اور جب ہمنے کوئی آیت کسی آیت کی جگہ بدل لینی ایک منسوخ کی دوسری اُسکی جگہ نافذ کی حالانکہ اللہ تعالیٰ شانہ خوب جانتا ہے اُن فوائد اور مصالح کا جو اُس حکم ناسخ یا منسوخ مین نازل فرمائے تو کفار کہتے ہین آپ تو اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) افترا پرداز ہین یعنے یہ حکم اللہ تعالیٰ کا نہین (ارشاد ہوا) بلکہ اکثر انہین کے سمجھتے بوجھتے نہین آپ کہدیجیے یہ آیتین جبریل نے حق کے ساتھ اُتاری ہین تاکہ ثابت و مطمئن کرین اُنھین کہ ایمان لائے اور ہدایت و بشارت ہو فرمانبردارونکو

وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ اِنَّمَا يُعَلِّمُهٗ بَشَرٌ ۭ لِسَانُ الَّذِيْ يُلْحِدُوْنَ

اور تحقیق ہم جانتے ہین کہ وہ کہتے ہین نہین سکھاتا ہے اُسے مگر آدمی زبان اُسکی کہ کجرائی کرتے ہین

ابن کثیر بعض عرب کا مین مختلف روایتین ہین | اِلَيْهِ اَعْجَمِيٌّ وَّهٰذَا لِسَانٌ عَرَبِيٌّ مُّبِيْنٌ ۝ طرف اُسکے عجمی ہے اور یہ زبان عربی فصیح ہے | ایک غلام تھا جسکے نام زبان عربی اسی قدر جانتا

تھا کہ ضروری باتون کا جواب دے سکے حضور اقدس اُسکے پاس جاتے کفار کہنے لگے کہ آپ اس سے

سیکھ کر یہ عجیب غریب قصص بیان کرتے ہیں کہا بعض نے وہ رومی تھا اور کتب سماوی سے واقف
بہرحال تردیداً ارشاد ہوا ہم جانتے ہیں کہ کفار کہتے ہیں کہ آپکو یہ قرآن کوئی آدمی سکھاتا ہے جسکی طرف
اپنی کج فہمی سے منسوب کرتے ہیں وہ عجمی ہے اور یہ قرآن فصیح عربی ہے کیسے امر غیر ممکن پر قیاس کیا ہے
ف یہ فصاحت بھی عجیب دلیل حقانیت ہے جسے تسلیم نکرنا گمراہی کے علاوہ کج فہمی بھی ہے اسلئے
ایسی عربی فصیح مرد رومی تو بنا ہی نہیں سکتا اور تعلیم بھی ہوتی تو انھیں چند نامی شعراو فصحا سے جو آپکی
مخالفت اور کفر میں مشہور تھے اور غالباً کتب آسمانی سے جسکے قرآن سمجھنے میں سخت ضرورت ہے نا واقف
ہونے سے فرمایا کہ عجیب گھبرائے ہوئے بد حواس ہیں کہ غلام عجمی کو معلم عربی فصیح سمجھتے ہیں

إِنَّ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ لَا يَهْدِيهِمُ اللَّهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ
بیشک جو نہیں ایمان لاتے آیتوں پر اللہ کی نہیں راہ دکھاتا انکو اللہ اور انکے لیے عذاب دردناک ہے

إِنَّمَا يَفْتَرِي الْكَذِبَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ ۖ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْكَاذِبُونَ
نہیں بہتان باندھتا جھوٹ مگر وہ کہ نہیں ایمان لاتے آیتوں پر اللہ کی وہی جھوٹے ہیں

بیشک جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں لاتے اللہ انکو راہ راست یا راہ جنت یا راہ عرفان نہ دکھائیگا اور انپر
دردناک عذاب ہوگا اور جھوٹ کا افترا کرنا انھیں کا کام ہے جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں لاتے وہی جھوٹے
ہیں ف آیت سے ظاہر ہے کہ گو ہر امر تبقدیر الٰہی ہے مگر بندے کی رجوع و قصد کو بھی دخل ہے

مَن كَفَرَ بِاللَّهِ مِن بَعْدِ إِيمَانِهِ إِلَّا مَنْ أُكْرِهَ وَقَلْبُهُ مُطْمَئِنٌّ بِالْإِيمَانِ وَلَٰكِن
جسنے کفر کیا اللہ سے بعد ایمان کے مگر جو مجبور کیا گیا حالانکہ دل اسکا مطمئن تھا ایمان سے لیکن

مَّن شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللَّهِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ
جسنے کھولا کفر سے سینہ پس انپر غضب ہے اللہ سے اور انکے لیے عذاب ہے بڑا

جو بعد ایمان کے کفر کرتا ہے اسکے لیے اللہ کا غضب اور عذاب عظیم ہے مگر وہ شخص جو مجبور کیا جائے اور
اسکا دل ایمان سے مطمئن اور یقین توحید پر قائم ہو اس غضب سے بری ہے لیکن وہ جسنے اپنا سینہ کفر سے
کھولدیا اور دل میں تاریکی چھاگئی وہ معذب و مغضوب ہے احمدی جب قریش نے ابر قابو نہ پایا جو
قوت والے تھے تو کمزوروں کو دبانے لگے جیسے بلال و خباب و صہیب و عمار اور یاسر وغیرہ انکو مجبور کیا کہ
کلمۂ کفر کہیں حضرت عمار کے والد یاسر شہید کیے گئے اور عمار نے بمجبوری زبان سے کفر کے
کلمے کہے ادھر حضور کو خبر دی گئی کہ آپکا جان نثار کافر ہو گیا فرمایا یہ کہاں ہو سکتا ہے
عمار تو قدم سے سر تک ایمان سے پر ہے اسکے خون اور گوشت میں ایمان خلط ہو گیا ہے اتنے میں عمار

روتے ہوئے آئے اور آنسو انکے جاری تھے حضور اقدس نے اپنے مبارک کپڑوں سے انکے آنسو پونچھ اور فرمایا اے عمار بوقت اظہار کلمۂ کفر تو نے اپنے دلکو کیسا پایا عرض کی مُطْمَئِنًّا بِالْاِیْمَانِ ایمان سے معمور اور یقین سے مسرور تھا ارشاد ہوا اے عمار اگر پھر ایسا اتفاق ہو تو اُسی اطمینان کی حالت میں جابری کر لینا پھر یہ آیت نازل ہوئی ہدا یہ اگر ایسا شخص جو قدرت رکھتا ہو قتل یا قطع عضو سے ڈرائے تو کلمۂ کفر کا زبان سے کہنا مضائقہ نہیں اور جبکہ صرف مار پیٹ کا ڈر ہو یا ڈرانے والا قادر نہو تو یہ بھی جائز نہوگا مسئلہ اگر وہ شخص جسپر جبر کیا گیا اقرار کفر کرے اور دل میں اُسکے تصدیق و اطمینان نہو تو کافر ہو جائیگا اور جو کوئی بدون اکراہ زبان سے کلمۂ کفر کہے گو دل مطمئن بھی ہو کافر ہو جائیگا (احمدی) لیکن اگر ثابت قدم رہے اور ایذائے ظاہری کی پروا نکرے تو شہید و مثاب ہوگا جیسا کہ حضرت بلال نے مدتوں اُن کی ایذاء شدید اٹھائی گرمی کی دھوپ میں پتھر گرم رکھے جاتے اور مار پڑتی مگر آپکی زبان حق بیاں پر سوا (احد) کے دوسرا حرف نہ تھا اور حبیب بن زید کو مسیلمۂ کذاب نے کہا کہ تو میری نبوت کا اقرار کر آپنے انکار کیا وہ آپکا ایک ایک عضو قطع کرتا اور چاہتا کہ اُسے پیغمبر کہیں آپنے پروا نہ کی اور جان بحق تسلیم ہوئے

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمُ اسْتَحَبُّوا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا عَلَى الْاٰخِرَةِ وَاَنَّ اللّٰهَ

یہ اسلیے ہے کہ اُنھوں نے پسند کیا زندگی دنیا کو آخرت پر اور بیشک اللہ

لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

نہیں ہدایت کرتا قوم کافروں کو

یعنی غضب عذاب لوگوں نے دنیاوی زندگانی کو آخرت پر زندگی اسلیے ہے کہ اُن مقدم و محبوب بنا لیا تھا اور بیشک اللہ ناشکروں کو راہ نہیں دکھاتا استحبوا باب استفعال سے بمعنے طلب حب اسمیں اشارہ ہے کہ دنیاوی محبت جو حاجت و طبیعت سے ہو موجب الزام نہیں الزام اسمیں ہے کہ تم اُسے محبوب بنا لو اور اسقدر کہ آخرت پر مقدم اور دین سے محبوب تر ہو جائے مسئلہ دنیاوی فروزمین بڑھانا اور زیادہ تلذذ و تعیش کا عادی بننا جیسا کہ شعار ہے فضول خرچ دنیا پرست مالداروں کا مذموم ہے مسئلہ اضطرارًا دنیا اور اسکے لذائذ کے طرف میلان خاطر پر الزام نہیں جب تک آخرت کا لحاظ مغلوب معدوم نہو جائے مثلًا لذائذ و نعمات دنیاوی پر طبع مائل ہوئے اور یہ خیال نہ رہا کہ انجام اسکا کیا ہے معصیت ہے اور اس طور پہ کہ کوئی محذور لازم نہ آئے جائز ہے کافر مومن و شاکر دونوں کے ضد ہے اس لیے دنیائے فانی کو آخرت باقی پر اختیار کرنے سے زیادہ کیا ناقدری اور سرتابی ہوگی۔

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَسَمْعِهِمْ وَاَبْصَارِهِمْ

وہی ہیں وہ کہ مہر کردی اللہ نے دلوں پر اُنکے اور کانوں پر اُنکے اور آنکھوں پر اُنکے

| | | |
|---|---|---|
| اور اللہ نے ایک | بِمَا كَانُوا يَصْنَعُونَ ۝ | بستی کی مثال بیان کی |
| جسکے رہنے والے | بسبب اسکے کہ تھے کرتے | بے خوف اور مطمئن تھے |

انکے حسب خواہ روزی ہر جانب سے آتی تھی پھر اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کی تو اللہ تعالے نے اُنکو مزا جوع اور خوف کا چکھایا سزا اُسکی کہ کرتے تھے ف اگرچہ یہ ایک عام مثال ہے مگر بحکم قرائن و تفاسیر بما قریہ سے مراد مکہ ہے جو لوٹ مار سے محفوظ تھا اور اطراف و جوانب سے میوے اور غلے اُنکے لیے آتے تھے یمن و شام و طائف اور دوسرے ملکون سے اُنکی کافی حاجت روائی ہوتی تھی پھر اللہ کی تمام نعمتون کی ناشکری کی دین ابراہیم چھوڑ کر بُت پرست ہوگئے تو اللہ تعالے نے اُنکو قحط سے جو بعد تکذیب نبی کرم اُنپر پڑا گرسنگی کے عذاب مین مبتلا کیا اور مجاہدین کی تلوارون سے ڈرایا اور یہ سب اُنکے کیے کا پھل تھا لباس الجوع کنایہ ہے کمال فقر و فاقہ و گرسنگی سے کہ لباس کی طرح ہر طرف سے ڈھانک لیا۔ اور اسیقدر پر حق تعالی نے کفایت نہ کی بلکہ عذاب آخرت سے بھی ڈرایا

وَلَقَدْ جَاءَهُمْ رَسُولٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوهُ فَأَخَذَهُمُ

اور بیشک آگیا اُنکے پاس رسول اُنہین سے پس جھٹلایا اُسے تو لے لیا اُنکو

| | | |
|---|---|---|
| اسمین شک نہین کہ | الْعَذَابُ وَهُمْ ظَالِمُونَ ۝ | اُنھین کی جنس اور قوم |
| سے اُنمین رسول آگیا | عذاب نے اور وہ ظالم تھے | زیہ اکمل ترین نعمات |

ہے جسکا فیض اُنکو قیامت تک رہیگا لیکن جھٹلایا اُسے اور رکیا سے رسول اللہ کہنے کے کاذب ساحر مجنون کہا پس لے لیا اُن کو عذاب نے اور وہی ظالم و خاطی تھے عذاب سے خواہ فتوحات اسلام و لسبب کفر و شرک و قحط وغیرہ مراد ہے خواہ عذاب آخرت رابط کفار کو ڈراکر مسلمانون سے فرمایا

فَكُلُوا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ حَلَالًا طَيِّبًا وَاشْكُرُوا نِعْمَتَ اللَّهِ إِنْ كُنْتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ

پس کھاؤ اُس سے کہ دیا تمکو اللہ نے حلال پاک اور شکر کرو نعمت کا اللہ کے اگر ہو تم اُسی کی بندگی کرتے

پس کھاؤ اُسمین سے کہ اللہ تعالے نے تمکو روزی دی حلال پاک اور اللہ کی نعمتونکا شکر ادا کرو اگر تم تنہا تم اُسیکی عبادت کرتے ہو ف مشرکین اپنے باطل معبودونکی نذر نیاز کیا کرتے تھے ارشاد ہوا اللہ کے دیئے ہوئے رزق مین دوسرونکی شرکت کیسی اگر خالص بندے ہو اُسیکی شکرگزاری کرو واضح رہے کہ حرمت دو قسم کی ہے اول کھانے پینے والی چیزین ۲ اسکے علاوہ۔ قسم دوم صراحۃً خارج ہے اور قسم اول سے مشروب باشارہ کلمہ کلوا خارج پھر یہ ماکول کبھی بعارض حرام ہوتا ہے جیسے غصب

یا چوری کی بکری اور کبھی بوجہ ضرر شدید جیسے زہر اور کبھی بوجہ سکر جیسے افیون۔ بنگ یا شراب
سے گوشت بھی ہو تو ردی وغیرہ اور کبھی بوجہ نجاست جیسے قاذورات اور یہ چارون خارج ہین
حلال۔ طیب کے اشارات سے ظاہر ہے کہ وہ چیزین جنکا ذکر ہوا حلال و طیب نہین ہین اب باقی رہے
وہ ماکولات جو انکے علاوہ اور وجہ سے حرام ہون پھر انکا حصر اگلی آیت مین فرمایا

اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَیْکُمُ الْمَیْتَۃَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِیْرِ وَمَآ اُهِلَّ لِغَیْرِ اللّٰهِ
نہین حرام کیا تمپر مگر مردار اور خون اور گوشت سور کا اور وہ کہ پکارا جاوے اسکے غیر اللہ کے
بِهٖ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَیْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ
اسپر پھر جو بیقرار ہوا نہ بغاوت کرنیوالا اور نہ حد سے بڑھنے والا پس بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے

اسکی تفسیر نہایت بسیط صفحہ ۱۳۰ مین گزری ہے مگر بنظر فوائد مزید گزرا ہوا بیان اجمالاً اور بیان زائد تفصیلاً مناسب سمجھا گیا۔ انما یہ حصر کے لیے ہے اور کوئی نفیہ نہین کہ حرام گوشت جانورونکا اسمین حصر ہے اور دوسرے قسم کے محرمات اوپر کی آیت سے خارج ہو چلے ہین المیتۃ سب مردار حرام ہین اور ٹیڑی اور مچھلی کو حدیث سے مخصوص ہے مگر اس طور پر نہین کہ تخصیص عام کی لازم آئے بلکہ یعنی معقول داخل ہی نہ تھی۔ اس لیے کہ میتۃ کی حرمت اسی لیے ہے کہ خون اسکا بقاعدۂ شرعی یعنے ذبح کے نکالا نہین گیا اور اخراج دم مسفوح ہونا تو خصوصیت ذبح کی جانورون مین کیا گئی اور مچھلی فقہا کے نزدیک دموی نہین ہے اور ٹیڑی مین تو خون کا نام بھی نہین پس جب خون اسمین نہ تھا ذبح انکی مصلحت شرعی اور یعنے معقول مین داخل نہین لہذا انکا میتۃ ان میتون کے حکم مین داخل ہی نہین جنمین ذبح جاری ہے پس حرمت میتہ اپنے عموم پر باقی ہے والدم مراد دم مسفوح جیسا کہ آیہ قُلْ لَّآ اَجِدُ فِیْمَآ اُوْحِیَ اِلَیَّ سورۂ انعام مین دَمًا مَّسْفُوْحًا ارشاد ہوا ہے اور بوجہ اتحاد کلی یہ مطلق اسی مقید پر محمول ہے پس نہ حرام ہوگا مگر بہنے والا خون جو رگون مین ہوتا ہے اور وہی ذبح مین نکلتا ہے خنزیر اسکی علت حرمت بھی نجاست ہے جیسا کہ اس آیت مین فرمایا فانہ رجس اور وجہ حصر اس مقام پر یون لکھی گئی ہے کہ کوئی جانور قرآن سے حرام نہین مگر خنزیر اسلیے کہ وہ نجس ہے اور ہر نجس جانور اسی علت مشترکہ سے حرام ہوا جیسے فیل شیر وغیرہ اور ہر طاہر جانور حلال ہے مگر مردار اور ہر طاہر مذبوح سے کچھ حرام نہین مگر دم مسفوح۔ مگر شرمگاہ۔ غدود۔ پھکنا۔ پتا۔ پیٹھ کی ہڈیونکا گودا وغیرہ یہ سب مکروہ ہے اور طاعم یطعمہ سے اور حلالا طیبا سے مفہوم ہوا اور جو جانور غیر خدا کے نام پر ذبح کیا جائے اسکی حرمت تو منصوص ہے اور اہل تحقیق کے نزدیک اهل بہ مامن

وقت ذبح کسی کا نام ملا دیا جائے یا صرف غیر خدا ہی کا نام لیا جائے یا ذبح سے پیشتر ایسی نیت کیجائے جیسے ہمارے زمانے مین بکرے گاے مرغ نامزد ہوجاتے ہین البتہ انکی حرمت عارضی ہے یعنے اگر مالک نیت بدل ڈالے تو حلال ہوجائین یا کوئی شخص بدون اذن و نیابت مالک ذبح کر ڈالے تو سواے حرمت غصب یا سرقہ وغیرہ کے یہ حرمت باقی نہ رہیگی اس لیے کہ مالک کی نیت پر ذبح نہین ہوا اور حرمت اُس نیت کو لازم تھی نہ جانور کو اور اضطرار کا حکم بھی صفحہ ۲۱ مین گزر گیا کہ اگر کسی شخص کا بھوک سے دم نکلتا ہو یا اُسپر جبر کیا جائے تو بقدر سد رمق بلحاظ نفس کھا سکتا ہے

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَا تَصِفُ اَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّهٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ

اور نہ کہو تم اُسے کہ بیان کرین زبانین تمھاری جھوٹ یہ حلال ہے اور یہ حرام تاکہ بہتان باندھو اللہ پر جھوٹا

اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ۝ مَتَاعٌ قَلِيْلٌ ۠ وَّلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

بیشک جو افترا کرتے ہین اللہ پر جھوٹا نہ فلاح پاینگے نفع تھوڑا ہے اور انکو لیے عذاب دردناک

جو کچھ تمھاری زبانون نے جھوٹ بنا رکھا ہے اُس سے نہ کہو کہ یہ حلال ہے اور یہ حرام تاکہ اللہ پر جھوٹا افترا کرو یعنے خود حلال یا حرام بناؤ اور نسبت کرو اللہ کیطرف جسطرح تمنے مذبوح لغیر اللہ اور مردار کو حلال بنا لیا اور بحیرہ وغیرہ کو حرام ٹھہرایا) جو اللہ پر جھوٹا بہتان باندھا کرتے ہین وہ فلاح نہین پایا کرتے دنیا کا چند روز فایدہ ہو تو ہو مگر آخرت مین اُنکے لیے عذاب دردناک ہے،

وَعَلَى الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا مَا قَصَصْنَا عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ ۚ وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ

اور اُنپر جو یہودی ہوے ہمنے حرام کیا وہ کہ بیان کیا ہمنے تجپر پہلے اور نہین ظلم کیا ہمنے اُنپر لیکن

ہمنے یہود پر حرام کردیا جو پہلے (یعنے ناخن والے

كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝

تھے نفس اُنکے ظلم کرتے

بیان کیا آپ پر اس سے جانور اور گاے بکری کی

چربی) اور ہمنے اُن پر ظلم نہین کیا مگر وہ خود ہی اپنی جانون پر ظلم کرتے تھے یعنے یہ تحریم خود انکی طرف سے تھی تفصیل اسکی صفحہ ۲۲ مین گزر چکی

ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ عَمِلُوا السُّوْٓءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْٓا

پھر بیشک رب تیرا انکے لیے کہ کین برائیاں جہالت سے پھر توبہ کی بعد اسکے اور اصلاح کی

پھر تیرا رب غفور ہے انکے لیے سے برائی کی اور بعد اس

اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

بیشک رب تیرا بعد اُسکے بخشنے والا رحیم ہے

جنھون نے غفلت اور نادانی خطا کے توبہ کی اور اصلاح

کرلی بیشک تیرا رب اسکے بعد غفور رحیم ہے یعنے جنسے نادانی اور غفلت سے خطا ہوگئی پھر نادم ہو

توبہ کی اور جو بگاڑا تھا اُسکی اصلاح کی مثلاً صوم یا صلوٰۃ چھوٹ گئی ہے اُسکی قضا کر لی کسی کا
مال چھینا تھا اسکے حوالے کر دیا یا بہر کیف جبر نقصان کر لیا تو اللہ تعالےٰ اونکے لیے غفور رحیم ہے ف
اگر اصلاح سے یہی مراد لیجائے کہ جو بگاڑا تھا بنایا تو یہ مغفرت تمام حقوق کو شامل ہے اللہ کے بندون
یا بندیکے اور اگر اصلاح سے یہ مراد ہو کہ آیندہ ایسی خطا نکی تو عفو حقوق اللہ کو شامل ہے۔

إِنَّ إِبْرَاهِيمَ كَانَ أُمَّةً قَانِتًا لِلَّهِ حَنِيفًا وَلَمْ يَكُ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ۝ شَاكِرًا لِأَنْعُمِهِ اجْتَبَاهُ
بیشک ابراہیم تھے اُمت مطیع و سطیع اللہ کا مائل بجانب حق اور نہ تھے مشرکون سے شکر گزار اُسکی نعمتونکے مقبول کیا اُسکو اور
وَهَدَاهُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ ۝ وَآتَيْنَاهُ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ لَمِنَ الصَّالِحِينَ ۝
راہ دکھائی اُسکو طرف راہ راست کے اور دی ہمنے اُسکو دنیا مین نیکی اور بیشک وہ آخرت مین نیکون سے ہے

امّۃ کہا صاحب معالم نے کہ کہا ابن مسعود نے امت سے مراد معلم خیر اور حضرت ابراہیم معلم خیر تھے کہا مجاہد
نے ابراہیم موحد تھے اور سب آدمی مشرک کہیر امۃ بروزن فعلۃ بمعنے مفعول لیس امت وہ جسکی لوگ
اقتدا کرین اور وہ امام بنایا جائے اور حضرت ابراہیم بشہادت قرآنی امام تھے ف امۃ بمعنی گروہ
یعنے صاحب گروہ یا ہمت و عزم و قوت قلب جمعیت و نصرت دین مین تنہا ایک جماعت تھے یا اللہ
کے نزدیک صرف آپکی و نعمت اور عزت ایک مقبول جماعت کے برابر ہے قانت خاشع مطیع
نمازی دعا گو ہوا الاحنیف حق کیطرف مائل باطل سے نافر انعم جمع نعمت لیجئے نبوت و خلت اور
ابوالانبیاء و ابوالسلاطین امام کل ہونا ہداہ خواہ مطلق ہدایت و نبوت مراد ہو یا راہ وہ تعلیم خاص
نظر حق بین و قلب خدا شناس جسنے آپکو بدون تعلیم ظاہر تعظیم اصنام سے بچا لیا اور اللہ کی عنایت سے
اللہ کی وحدت کا جلوہ دکھایا حسنۃ ہر قسم کی نیکی اور سلاطین و انبیا کا باپ ہونا ہر قوم اور ہر دین میں
مقتدا و ممدوح رہنا ف بڑا حسنہ خدمت بنای کعبہ ہے اور الوت حضرت خاتم الانبیا باقی ان حضرات کے حسنات
اور صلاح و تمامات اللہ ہی جانے حاصل ابراہیم اُمت فرمانبردار حضرت پروردگار اور حق پسند تھے اور مشرکین
نہ تھے اللہ کی نعمتونکا شکر کرتے تھے اللہ نے اُنھین مقبول و منتخب فرمایا راہ مقصود و منزل قرب مقام رضا کی
طرف ہدایت فرمائی اُنھین دنیا مین بھی نیکی و خوبی عنایت فرمائی اور وہ آخرت مین بھی نیکون مین سے ہین
لیس کفار کس خیال مین ہین اُنھین ابراہیم خلیل سے کیا علاقہ وہ موحد یہ مشرک وہ جماعت یہ متفرق
وہ شاکر یہ کافر وہ حق پسند یہ باطل پرست وہ مقبول یہ مردود وہ رو براہ یہ بہکے ہوئے
تباہ اُنکے لیے دُنیا و دین مین خیر و خوبی یہ دنیا مین لقمۂ شمشیر اور آخرت مین طعمۂ جہنم و نصیر
اُسپر دعوے کہ ہم دین ابراہیم پر ہین لاحول و لا قوۃ۔

ثُمَّ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ اَنِ اتَّبِعْ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ

پھر وحی کی ہمنے طرف تیری کہ تابع رہ ملت ابراہیم کا بحالت حق پسندی اور نہ تھے مشرکون سے

بعدان تمام تقریرون کے اے رسول کریم ہم آپکو حکم دیتے ہین کہ آپ ابراہیم حق پسند کی پیروی کیجیے اور وہ مشرک نہ تھے آپ بھی شرک سے دور رہیے ف اتباع ابراہیمی عین اتباع سنت محمدی ہے اور ہمارے حضور اس اتباع کے مامور ہین -

اِنَّمَا جُعِلَ السَّبْتُ عَلَى الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِيْهِ ؕ وَاِنَّ رَبَّكَ لَيَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ

اور نہین بنایا شنبہ مگر اونپر جو مختلف ہوئے اسمین اور بیشک رب تیرا حکم کریگا انمین دن

الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ

قیامت کے اسمین کہ تھے اسمین اختلاف کرتے

معالم ہمنے روز شنبہ کو انھین لوگون کے لیے جنھون نے اُس دن کی تعظیم وتعمیل احکام مین اختلاف کیا موجب لعنت و عذاب بنایا البتہ قیامت کے دن اُن مین اللہ حکم کریگا جسمین وہ اختلاف کرتے تھے جلالین یہود کو جمعہ مین عبادت کا حکم ملا تھا انکار کیا پھر شنبے کی عبادت انپر لازم کی گئی اور قصہ اُس قوم کا جو اُس دن نافرمانی کرکے بندر بنکر ہلاک ہوگئی سورہ بقر مین گزرا -

اُدْعُ اِلٰى سَبِيْلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ ؕ

بلا طرف راہ اپنے رب کے ساتھ حکمت اور نصیحت پسندیدہ کے اور جھگڑ تو انسے اسطرح کہ وہ بہت اچھی ہے

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ

بیشک رب تیرا وہی داناہے اُسکا کہ بہکا راہ سے اُسکی اور وہ داناتر ہے راہ پانے والون کا

حکمت قرآن ف یہان و کلیات عقل او رتدابیر صائب مراد ہین جو باتفاق مسلم ہون موعظہ قرآن یا قول نرم جدل یہان معنی مصطلح نہین بلکہ مناظرہ وابطال باطل اسکات مدعی و تردید کذب مراد ہی احسن طریق احسن۔ عنوان موثر تدبیر صائب۔ اس طور پہ کہ اثر و قبول رجوع و محبت و موافقت بڑھی خصومت و عناد و تعصب غضب درمیان نہ آئے حاصل ای رسول کریم آپ لوگونکو خدا کی راہ کی طرف بلائے جائیے مگر حکمت سے تاکہ وحشت و جہل عداوت پیدا نہونے پائے اور اچھی نصیحت سے جو قرآن مین ہین اور جنکی خوبی پر طبع سلیم شاہد ہو اور اختلافی امور مین انسے مناظرہ کیجیے دلائل پیش فرمایے نرمی اخلاق و رافت کا لحاظ رہے درشت بیانی و سخت زبانی سے بچیے دشمن کی عداوت اور اُسکی افترا پردازی کر غصے مین کچھ کا کچھ نہو تمام آداب مین شرع و توسط خیر کی رعایت رہے تیرا رب تو خود زیادہ جانتا ہو اُسے جو راہ سے بہکا او رجو راہ پائے ہوئے ہو ف یہ آیت آداب احکام وعظ مین ہے حکم ۱ دعوت اسلام و وعظ عوام بقدر ضرورت واجب

ساجمل یعنی تردید باطل و اثبات حق ایسی طرح سے کہ افراط و تفریط و خصومت و تعصب نہو جسے ادب
وعظ مین زیادہ تر قرآن اور اسکی تفسیر کا ذکر ہو با شگفتہ روئی و وقار خلوص محض ہدایت ۔ نرم زبانی خوش
بیانی اور ایسی تقریر کہ علم و فہم مناسب حال سامعین ہو دلمین ڈرے موجب ملال خاطر و نفرت طبائع ۔
وحشت و اختلاف فیمابین مسلمانان نہو ۔ کسی شخص خاص کی مذمت نکرے بلکہ وصف کی برائیان عقلا و نقلا ذکر
ہون کہ شرابخواری گناہ عظیم ہے اور شرابخوار فاسق و لئیم یہ نہ کہے کہ زید شرابی فاسق ہے اسلیے کہ ممکن ہے
زید نے توبہ کی ہو خبر غلط ملی ہو تحقیق ناقص ہو اسکے پاس کوئی تاویل معقول ہو جیسا کہ فرمایا کہ گمراہ اور رہ براہ کو
اللہ ہی جانتا ہے ۔ و تخصیص نام مین تنفر و خصومت و عداوت و ارب و شتم زیادہ ہوتا ہے جو خلاف وضع وعظ ہے

وَاِنْ عَاقَبْتُمْ فَعَاقِبُوْا بِمِثْلِ مَا عُوْقِبْتُمْ بِهٖ ۚ وَلَئِنْ صَبَرْتُمْ لَهُوَ خَيْرٌ لِّلصّٰبِرِيْنَ

اور اگر بدلا لو تم تو بدلا لو مثل اسکے کہ ایذا دیے گئے تم ساتھ اسکے اور اگر صبر کرو گے ہر آئینہ وہ اچھا ہے صبر کرنیوالونکو

کہا جمیع مفسرین نے کہ تین آیتین آخر تک مدنی ہین جب احد کی لڑائی مین حضرت حمزہ شہید ہوئے اور انکا
مثلہ کیا گیا حضور انور بہت محزون ہوئے اور فرمایا کہ ستر آدمیونکے ساتھ ایسا ہی کیا جائیگا یہ آیت اتری کہ اے
حبیب کریم اگر عوض لینا ہو تو مماثلت و مساوات پر نظر رہے غصہ اور غضب چاہیے اور اگر صبر کرو اور خاموش
ہو رہو تو یہ عفو و صبر صبر کرنیوالون کے حق مین اچھا ہے ف انتقام رخصت ہے یعنے کوئی چاہے تو انتقام مالی
ہو یا بدنی لے سکتا ہے مگر عفو اولی اور موجب ثواب عظمی و باعث مغفرت ہے اور تجاوز لینے مین زیادتی کرنا
حرام ہمارے حضور سید الصابرین نے اپنے چچا حمزہ کا انتقام نہ لیا اور پورا صبر کیا یہانتک کہ ہندہ
جو باعث قتل و ایذا تھی اور وحشی جس نے شہید کیا تھا بعد ندامت و توبہ و اسلام معتوب تک نہوئے

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ

اور صبر کر اور نہین صبر تیرا مگر ساتھ اللہ کا اور نہ غم کھا انپر اور نہ رہ تنگی مین اس سے کہ مکر کرتے ہین

اور صبر کیجیے آپکا صبر تو اللہ ہی کے لیے ہے اور ان شہدا یا نافرمانبردارونکے حال پر ملول و مغموم نہون اور
آپکا سینہ انکی اس کجروی اور حیلہ جوئی سے تنگی مین نہ پڑے کہ وہ ایمان نہین لاتے اور مکر و فریب کرتے ہین

اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ع ۲۲

بیشک اللہ ساتھ ہے انکے جو ڈرے اور انکے کہ وہ احسان کرتے ہین

بیشک اللہ انکے ساتھ ہے جو پرہیزگار اور محسن ہین یہ دونون صفتین صابرین کامل ہوتی ہین اگر صبر
نہ ڈرتا اور اسے حاضر و ناظر نہ جانتا تو صبر نہو سکتا ۔ الحمد للہ جلد ثانی تمام ہوئی ۔

